تذکرہ خلیفۂ راشد امیر المومنین

# سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

مع

## سیّدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ

مؤلف: پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی
ایم۔اے



ادبیات

| | |
|---|---|
| کتاب کا نام | سیرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ مع<br>سیدنا امیر معاویہ پر اعتراضات کا علمی جائزہ |
| مصنف | قاضی محمد طاہر علی الہاشمی |
| ناشر | حکیم عروہ وحید سلیمانی |
| مطبع | آر۔آر۔ پرنٹرز |
| طبع اول | اپریل ۲۰۱۰ء |
| تعداد | ۵۰۰ |
| قیمت | ۷۵۰/- روپے |

ملنے کا پتہ




ادارہ مطبوعات سلیمانی

رحمان مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اردو بازار لاہور۔ فون: 7232788

E-mail: idarasulemani@yahoo.com

تذکرہ خلیفہ راشد امیر المومنین

# سیّدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

مع

## سیّدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ

مؤلف: پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی
ایم۔اے



ادبیات

ہیڈ آفس
رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
: 042-37232788, 042-38414546
E-mail: idarasulemani@yahoo.com

راولپنڈی : دکان نمبر 12، اقبال مارکیٹ، کمیٹی چوک
اقبال روڈ، راولپنڈی 051-5551742:

چوبرجی برانچ : ۳۔ بی نیاز ویو سکیم عقب خان بابا ریسٹورنٹ
چوک چوبرجی لاہور۔
: 042-37312648,38401105

# فہرست مضامین

# انتساب

میں اس کتاب کو ابنائے امیر شریعت خصوصاً سید ابو معاویہ ابوذر بخاری اور سید عطاء المحسن بخاری، جنھوں نے رجب ۱۳۸۱ھ بمطابق ستمبر ۱۹۶۱ء میں اس دھرتی پر سب سے پہلے ''یوم معاویہ'' منانے کی داغ بیل ڈالی۔

نتیجتاً پابندیاں عائد ہوئیں، جیل گئے، طعن و تشنیع کے تیر برسے، اپنوں اور بیگانوں سے گالیاں کھائیں، قاتلانہ حملے ہوئے، گھروں پر گولیاں برسائی گئیں، آگ لگائی گئی، ہم مسلک حلقوں نے مکمل سماجی بائیکاٹ کیا، چوریاں ہوئیں مگران کے پائے استقلال میں کوئی لرزش واقع نہ ہوئی اور انھوں نے دفاع صحابہ کی یہ جدوجہد جاری رکھی۔

اپنے محترم و مشفق والد ماجد جناب قاضی چن پیر الہاشمی (متوفی ۳ محرم الحرام ۱۴۱۱ھ) جن کی تعلیم و تربیت سے احقر اس ادنیٰ خدمت کے قابل ہوا۔

جملہ متلاشیان حق اور جذبہ دفاع صحابہ سے سرشار مسلمانوں کے نام منسوب کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔

پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی

# ماہنامہ ''نصرۃ العلوم'' گوجرانوالہ (اگست ۱۹۹۶ء)

مبصر: مولانا حافظ عزیز الرحمٰن صاحب ایم اے۔ ایل ایل بی

نام کتاب تذکرہ خلیفہ راشد امیر المومنین سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

مؤلف پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی ایم اے

صفحات ۴۸۸

قیمت ۱۵۰ روپے

ملنے کا پتہ قاضی چن پیر الہاشمی اکیڈمی، مرکزی جامع مسجد حویلیاں ضلع ایبٹ آباد

زیر نظر کتاب، امیر المومنین سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی سوانح حیات پر مشتمل ہے سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ وہ آخری صحابی ہیں جنھوں نے امت مسلمہ کے جنگ ہائے صفین و جمل سے چور چور جسم کو نہ صرف صحت بخشی بلکہ اس کو اس قدر طاقت و توانائی مہیا کی کہ وہ دوبارہ دنیا کی عظیم ترین قوم بن کر بحر و بر پر چھا گئی اور اسلامی سلطنت کو وہ وسعت ملی جواب شاید کبھی نہ مل سکے۔ بحر ظلمات سے دیوار چین تک اور بحر ہند کے جزائر سے بحر منجمد شمالی کے دامن تک اسلام کا جھنڈا لہرانے کا سہرا آپ ہی کے سر پر سجا ہے۔ خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم کے بعد منافقین کی سازشوں کو ناکام بنانا، سبائیوں اور رافضیوں کی ریشہ دوانیوں کا قلع قمع کرنا آپ ہی کے ہاتھوں ممکن ہوا اور امت دَور فاروقی کے بعد ایک دفعہ پھر یک جان ہو کر دشمنان اسلام کے سینوں کو چیرتی ہوئی آباد دنیا کی آخری سرحدوں کو چھونے لگی۔ لیکن اس امت نے ہمیشہ اپنے مسیحا پر طعن و تشنیع کی بوچھاڑ کی۔ غیروں پر تو کیا گلہ، نام نہاد اہل سنت والجماعت بھی آپ کا نام لینے اور آپ کے سنہری کارناموں کا تذکرہ کرنے سے گھبراتے ہیں۔ روافض نے انھیں اس قدر مصلحت کوش بنا دیا ہے کہ حقائق کو چھپانے سے بھی گریز نہیں کرتے۔ ہر قسم کی مصلحت سے بے نیاز ہو کر پروفیسر طاہر الہاشمی نے ایک نئے انداز سے آپ کی سیرت کے چند پہلو اجاگر کیے ہیں جو اسی کتاب کا حصہ ہیں۔ آپ کی اس تصنیف کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ آپ نے اہل سنت کے بزعم خویش رہنما اور ترجمان ہونے کے مدعی تاریخ سے بے خبر لوگوں کی خوب نشاندہی کی ہے اور امیر المومنین رضی اللہ عنہ کی خدمات جلیلہ کو امت کے سامنے واضح اور بین دلائل کے ساتھ پیش کیا ہے اور ان پر کی جانے والی بے جان اور متعصبانہ تنقید کے مسکت جوابات دیے ہیں۔ علماء و طلبہ کو اس کتاب سے مکمل استفادہ کرنا چاہیے۔

# ماہنامہ ''نقیب ختم نبوت'' ملتان (جنوری ۱۹۹۶ء)

مبصر: پروفیسر سید محمد ذوالکفل بخاری رحمہ اللہ

نام کتاب: تذکرہ خلیفہ راشد، امیر المومنین سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ
مؤلف: پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی
ناشر: قاضی چن پیر الہاشمی اکیڈمی، مرکزی جامع مسجد حویلیاں (ہزارہ)
ضخامت: ۴۸۸ صفحات
قیمت: ۱۵۰ روپے

ائمہ اہل اسلام...... خصوصاً حضرت امام مالک اور امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ نے سورۂ فتح کی آخری آیت کے کلمات لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ (تا کہ ان سے کافروں کے دل جلیں) سے استدلال فرمایا ہے کہ اصحاب رسول کی شان وشوکت دیکھ کر غیظ وغضب کا اظہار کرنے والے لوگ کفار ہیں۔ اب اگر سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی ہیں اور یقیناً وہ صحابی ہیں، بلکہ جلیل القدر صحابی ہیں، تو ان کی رفعت شان، علو مرتبت اور جلالت مآبی پر چیں بجبیں ہونے والوں اور ان پر سب وشتم کرنے والوں کے ''اسلام'' کا حال معلوم! بقول اقبال

ع ترا دل حرم، گرو عجم، ترا دیں خریدہ کافری

حضرت مفتی محمد شفیع عثمانی رحمہ اللہ کی تصریح کے مطابق ''حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم: ''میرے صحابہ پر سب نہ کرو'' میں ''سب'' سے مراد ہر وہ کلام ہے جس سے کسی صحابی کی تنقیص ہوتی ہو۔

اسی طرح سورۂ حشر میں قرآن کریم کے کلمات وَلَا تَجْعَلْ فِي قُلُوبِنَا غِلًّا لِّلَّذِينَ آمَنُوا (اور نہ رکھ ہمارے دلوں میں بیر ایمان والوں کا) کے ذریعے سے ایمان والوں پر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے لازم ٹھہرا دیا گیا کہ وہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں اپنے دلوں کو ہر قسم کے کینہ، کدورت اور کھوٹ سے نہ صرف پاک رکھیں بلکہ اللہ رب العزت سے برابر اس کی توفیق طلب کرتے رہیں۔ حیف، صد حیف کہ آج بڑے بڑے مدعیان اسلام پر ''بے توفیقی'' غالب آ رہی ہے۔ ''سب'' کا ارتکاب ہو رہا ہے۔ ''غل'' کا اظہار ہو رہا ہے اور کوئی پوچھنے والا نہیں...... ع مجھے بتا تو سہی اور کافری کیا ہے؟ ایسے ماحول میں...... فاضل اجل، محترم قاضی محمد طاہر علی الہاشمی کی یہ تازہ تالیف غیرت ایمانی کا اظہار ہے، جس میں دانش نورانی اور دانش برہانی بکمال و تمام موجود ہیں۔ ایسی کتاب کی تحسین کا حق چند سطروں بلکہ چند صفحوں میں ادا نہیں ہو سکتا۔ اتنا ضرور کہا جا سکتا

ہے کہ قاضی صاحب زید مجدہم یقیناً صاحب توفیق بزرگ ہیں۔ ان کے توفق میں اور ان کے موفق ہونے میں کوئی خارجی، ناصبی اور سبائی ہی کلام کر سکتا ہے اور اسے ایسا کرنا بھی چاہیے کیونکہ اسے تو امیر المومنین سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت راشدہ میں رکنیت غیر راشدہ اور ان کے تفقہ و اجتہاد میں خطائے اجتہادی (یا خطائے عنادی) نظر آتی ہے......کبھی صورتاً اور کبھی حقیقتاً!

کتاب علمی اور تحقیقی ہے۔ ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن بخاری مدظلہ نے نہایت اصولی مقدمہ لکھ کر اس کی اہمیت میں اضافہ کر دیا ہے۔ زبان شستہ ورفتہ ہے، ضخامت اچھی ہے، قیمت مناسب ہے، کتابت گوارا ہے۔ ناشرین کے علاوہ یہ کتاب بخاری اکیڈمی، دار بنی ہاشم مہربان کالونی ملتان اور معاویہ دارالاشاعت حاجی پورہ باغبان پورہ لاہور کے یہاں سے بھی مل سکتی ہے۔

# ماہنامہ "تعلیم القرآن" (اکتوبر ۱۹۹۵ء)

تبصرہ از: مولانا محمد عطاء اللہ بندیالوی

نام کتاب: تذکرہ خلیفہ راشد امیر المومنین سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ
مصنف: مولانا پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی ایم۔اے
کتابت و کاغذ: گورا، مضبوط اور خوبصورت جلد
صفحات: ۴۸۸
سائز: ۳۶×۱۸/۸
قیمت: ۱۵۰ روپے
ملنے کے پتے: ① قاضی چمن پیر الہاشمی اکیڈمی جامع مسجد حویلیاں ہزارہ ② بخاری اکیڈمی دار بنی ہاشم مہربان کالونی ملتان ③ معاویہ دارالاشاعت حاجی پورہ باغبانپورہ لاہور

اصحاب رسول کی قدوسی جماعت میں امیر المومنین، خال المسلمین حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ مظلوم ترین شخصیت ہیں کہ ایک طرف اہل تشیع ان کو باغی، گمراہ، کافر اور مرتد تک قرار دیتے ہیں، اہل تشیع کی دریدہ دہنی باعث تعجب نہیں، اس لیے کہ وہ خلفائے ثلاثہ رضی اللہ عنہم اور ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا تک کو معاف نہیں کرتے، سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کس گنتی میں...... تعجب اور حیرت تو ایسے افراد پر ہے جو اہل سنت کا لبادہ اوڑھ کر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی عبقری شخصیت پر تھوکنے کو اپنے لیے باعث فخر سمجھتے ہیں۔ فاضل مصنف محقق وقت مولانا قاضی محمد طاہر الہاشمی صاحب نے زیر تبصرہ کتاب میں اسی دوسرے طبقہ کی خوب خبر لی ہے۔ ان کے اپنے علاقہ سے تعلق رکھنے والے ایک نام نہاد سنی پیر محمود شاہ محدث ہزاروی نے تقریراً و تحریراً سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف وہ زہر اگلا کہ اہل تشیع بھی شرم کے مارے پانی بھرنے لگے۔ اور یہی نام نہاد سنی اس امر کا باعث بنا کہ محترم قاضی صاحب نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی شخصیت و کردار کو اجاگر کرنے کے لیے سیکڑوں کتب کی ورق گردانی کر کے تاریخ کے عمیق سمندر سے دلوں کو تسکین بخشنے والے لؤلؤ و مرجان نکال کر عوام کے حوالے کیے۔ فاضل مصنف نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی شخصیت پر بحث کرنے سے پہلے ان کے والد محترم حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اور ان کی والدۂ محترمہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کی ذات اور شخصیت کو موضوع بحث بنا کر عجمی منافقین کے الزامات اور ان کے بچھائے گئے جال کو تار تار کر دیا ہے...... خلافت راشدہ کی تعریف بیان کر کے انھوں نے ثابت کیا ہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ راشد تھے...... فاضل مصنف نے ابتدائے کتاب میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ابتدائی

حالات، قبول اسلام، کتابت وحی، عہد صدیقی میں ان کی خدمات، عہد فاروقی وعثمانی میں ان کی اسلام کے لیے انتھک محنت کا تذکرہ کیا ہے۔ پھر عہد مرتضوی اور عہد حسنی میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے بے داغ کردار کو بیان کیا ہے..... ان کے اپنے دورِ خلافت میں اسلام کے لیے ان کی بے مثال خدمات اور فتوحات کا ذکر تفصیل سے کیا گیا ہے.....سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ آخر میں بعض مدعیان اہلسنّت کا ذکر ہوا ہے جو اپنے سینے میں معاویہؓ کے لیے کینہ رکھتے ہیں.....غرضیکہ کتاب ہر لحاظ سے لاجواب اور بے مثال ہے۔ فاضل مصنف محترم قاضی صاحب نے بڑی محبت سے یہ جواہر پارے جمع کیے ہیں جو یقیناً اہل علم کے لیے نادر تحفہ، اہل دانش کے لیے علمی ذخیرہ اور عوام الناس کے عقائد کی اصلاح کا سامان لیے ہوئے ہے..... کتاب کا مقدمہ ابن امیر شریعت مولانا سید عطاء المحسن شاہ صاحب بخاری کے قلم سے ہے جس نے کتاب کو چار چاند لگا دیے ہیں۔

ہم علماء وطلبہ اور عوام الناس سے اپیل کریں گے کہ وہ پہلی فرصت میں کتاب منگوائیں اور اسے اپنے کتب خانہ کی زینت بنائیں۔ یہ کتاب یقیناً آپ کے علم میں اضافہ کا باعث ہوگی۔

# عرض مؤلف

آج سے تقریباً بارہ سال پہلے ۱۹۸۳ء میں جب راقم الحروف کی پہلی کتاب ''تعارف سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ'' شائع ہوئی تو دشمنان معاویہ بالخصوص پیر سید محمود شاہ محدث ہزاروی میں شدید بے چینی اور اضطراب کی لہر دوڑ گئی۔ جس کے جواب میں انھوں نے اپنی تبلیغی سرگرمیاں تیز کرتے ہوئے کھلم کھلا اپنی محافل و مجالس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اس جلیل القدر صحابی پر سب و شتم کے ساتھ ساتھ انھیں باغی، طاغی، ظالم، منافق، کافر اور شر الملوک ثابت کرنا شروع کر دیا۔

راقم نے مقامی انتظامیہ کی توجہ اس شدید ظلم کی طرف مبذول کرانے کے علاوہ ہزارہ ڈویژن کے ممتاز علماء کی خدمت میں حاضر ہو کر انھیں اصل صورت حال سے آگاہ کیا۔

چنانچہ علمائے کرام کی مساعی کے نتیجے میں پیر صاحب کے خلاف ۲۹۸۔اے کے تحت بتاریخ یکم جولائی ۱۹۸۵ء تھانہ حویلیاں میں ایک مقدمہ قائم ہو گیا۔ جو تقریباً آٹھ سال تک ایبٹ آباد کی مختلف عدالتوں میں زیر سماعت رہا اور بالآخر ملزم کی موت کے بعد داخل دفتر ہو گیا۔

دوران سماعت میں ملزم کی طرف سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر جو اعتراضات اور الزامات عائد کیے گئے ابتداءً خیال تھا کہ ان کے جوابات کتابی صورت میں شائع کر دیے جائیں۔ مگر آں محترم کی سیرت و کردار پر مشتمل حصہ بنام ''تذکرۂ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ'' کی ضخامت ہی اس قدر بڑھ گئی کہ جوابات کے اس اہم حصے کو مزید مؤخر کرنا پڑ گیا۔ اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا تو جلد ہی ایک مستقل کتاب بنام ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' قارئین کرام کی خدمت میں پیش کر دی جائے گی۔ ☆

مذکورہ مقدمے کی طویل پیروی کے دوران میں ملزم کی طرف سے راقم کے خلاف ترہیب و تخویف کا ہر حربہ استعمال کیا گیا اور ایبٹ آباد اور کوہاٹ کی عدالتوں میں بہت سے جھوٹے اور بے بنیاد مقدمات بھی قائم کیے گئے۔ مگر اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم اور ثابت قدمی کی عظیم نعمت سے نوازتے ہوئے ہر میدان میں تحریراً اور تقریراً حتیٰ کہ عدالت کے کٹہرے میں بھی آٹھ برس تک اس جلیل القدر اور مظلوم صحابی کے دفاع کی توفیق

☆ الحمد للہ اب دونوں کتابوں کو یکجا شائع کیا جا رہا ہے۔ (ناشر)

عنایت فرمائی۔ فالحمد لله علی ذلك حمدا کثیرًا۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ دنیائے اسلام کی ان چند مقتدر، باعظمت اور بلند پایہ شخصیتوں میں سے ایک ہیں جن کے احسانات سے ملت اسلامیہ کبھی سبکدوش نہیں ہوسکتی...... اظہار اسلام کے بعد کتابت وحی جہاد فی سبیل اللہ میں بھرپور حصہ، لسان نبوت سے خوشنودیِ الٰہی اور حصول جنت کی عظیم تر بشارات، خلفائے راشدین کے عہد خلافت میں اپنی قائدانہ و مدبرانہ صلاحیت سے اشاعت اسلام اور تسخیر وفتوحات میں نمایاں کردار، ختم نبوت کے اولین باغی مسیلمہ کذاب کا قتل، تاریخ اسلام میں سب سے پہلے بحری بیڑے کی تیاری، اسلامی مملکت کی نظریاتی وجغرافیائی سرحدوں کی حفاظت اور تقریباً بیس برس حجاز مقدس سے افریقہ اور بحر روم سے بحر اوقیانوس تک پھیلی ہوئی اسلامی ریاست کے متفق علیہ اور ہر دل عزیز خلیفہ راشد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو بے شمار شرف اور خصوصیات حاصل ہیں۔

اس تمام تر شرف وفضل کے ساتھ ساتھ آں محترم دنیائے اسلام کی وہ مظلوم ہستی بھی ہیں کہ جن کی تمام خوبیوں، ذاتی محاسن وکمالات اور عظیم کارناموں کو فراموش کر دیا گیا۔ جن کے قابل احترام رشتوں کا کوئی لحاظ نہیں کیا گیا۔ جن کے فضائل ومناقب زبان پر لانے کو بھی گناہ عظیم تصور کیا گیا۔ جن کے ایمان کو نفاق، سخاوت کو خیانت، خشیت الٰہی کو ریاکاری، تدبیر وسیاست کو مکر وخدع اور عدل وانصاف کو ظلم کا نام دیا گیا۔ حتیٰ کہ جن پر تبرا اور لعن طعن کو عبادت قرار دیا گیا۔

بڑے شقی، بد بخت، روسیاہ اور ملعون ہیں وہ لوگ جنھوں نے اللہ کے معاف کرنے کے باوجود انھیں معاف نہ کیا اور "رَضِيَ اللهُ عَنْهُمْ" کی قرآنی سند کی موجودگی میں بھی ان سے بغض کیا...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو ان کے لیے بخشش کی دعائیں مانگیں، انھیں عزت کی نگاہ سے دیکھیں اور اعزاز عطا فرمائیں مگر آپ کے نام نہاد محبان انھیں نفرت وحقارت کی نگاہ سے دیکھیں۔

سیدنا علی رضی اللہ عنہ جن کے بارے میں یہ فرمائیں کہ وہ ہمارے بھائی ہیں ہمارا رب ایک ہے نبی ایک ہے۔ ہماری دعوت اسلامی ایک ہے۔ ہم اللہ ورسول پر ایمان ویقین میں ان سے زیادہ نہیں ہیں اور وہ ہم سے زیادہ نہیں ہیں...... حضرات حسنین رضی اللہ عنہما جن کے ہاتھ پر بیعت کریں۔ ان کے دور مسعود میں اپنی ساری زندگی اطمینان وسکون کے ساتھ گزاریں اور ان سے ہدایا وتحائف وصول کریں مگر آپ کے نام نہاد عقیدت مند لغو، بے سند، موضوع روایات اور دشمنان اسلام کے اقوال کا سہارا لے کر آں محترم پر تبرا کریں۔

زیر نظر کتاب میں کاتب وحی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے برادر نسبتی، خال المومنین، مدبر اسلام، نشان فتح وظفر، فاتح عرب وعجم، امیر المومنین ابو عبدالرحمٰن سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کی سیرت وکردار اور ان کے فضائل ومناقب کے علاوہ قرآن وحدیث کی روشنی میں انھیں خلیفہ راشد اور ان کے زریں عہد حکومت کو دور "خلافت

راشدہ'' ثابت کیا گیا ہے۔

کتاب کے آخر میں بعض مدعیان اہل سنت کی وہ عبارات جن سے اس عظیم اور مظلوم صحابی کی اہانت کا پہلو نکلتا ہے بلاتبصرہ محض جذبہ دفاع صحابہ اور حضور نبی کریم ﷺ کے اس ارشاد کے تحت نقل کی گئی ہیں کہ:

((اذا ظهرت الفتن او قال البدع وسُبَّ اصحابی فلیظهر العالم علمه فمن لم یفعل ذلك فعلیه لعنة الله والملئكة و الناس اجمعین ولا یقبل الله منه صرفا ولا عدلا)) (الصواعق المحرقة ص۳، مرقاۃ شرح مشکوٰۃ ج۱۱ص۳۷۳ مطبوعہ ملتان)

''جب فتنے اور بدعتیں ظاہر ہو جائیں اور میرے اصحاب کو گالیاں دی جائیں تو عالم کو چاہیے کہ اپنے علم کو ظاہر کرے۔ پس جس نے ایسا نہ کیا اس پر اللہ اور فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہے اللہ تعالیٰ اس کا کوئی فرض و نفل قبول نہ کرے گا۔''

اس عنوان کی روشنی میں بآسانی اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ کس طرح یہودی، سبائی اور رفض زدہ ذہنیت ''سنی ماحول'' پر اثر انداز ہوئی۔ (جواب کے لیے کتاب کے دوسرے حصے کی طرف مراجعت فرمائیں) ایسے حضرات کے لیے ادارہ خدام الدین کا طرز عمل جو قابل تحسین ہی نہیں بلکہ قابل تقلید بھی ہے پیش کیا جاتا ہے۔

مدیر خدام الدین اپنے ایک اداریے میں زیر عنوان ''صحابہ سب کے فیصل آباد کے روزنامے کا افسوس ناک سہو اور اعتذار'' لکھتے ہیں کہ:

''محرم الحرام کے آغاز پر فیصل آباد کے ''عوام'' نے اسلام کے درد اور حب اہل بیت کی آڑ میں صحابی رسول، کاتب وحی حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں اپنے ادارتی کالم میں انتہائی توہین آمیز الفاظ استعمال کیے۔ ایڈیٹر خدام الدین نے ایک جلسہ میں علمائے کرام اور متعلقہ حکام کو متوجہ کرتے ہوئے مذکورہ روزنامے کے اداریے کو اشتعال انگیز اور اسلامی تعلیمات کے منافی قرار دیا...... چنانچہ چند روز قبل فیصل آباد کے اس اخبار نے صفحہ اول پر ان الفاظ میں اعتذار پیش کیا:

''روزنامہ ''عوام'' کی یکم محرم کی اشاعت میں ایک اداریہ بعنوان ''حق و باطل کی جنگ'' شائع ہوا ہے۔ جس میں سہواً ایسے کلمات شائع ہو گئے ہیں جس سے مسلمانوں کے ایک فرقہ کی دل آزاری ہوئی ہے۔ ادارہ ''عوام'' اس سہو پر معذرت خواہ ہے۔ ادارے نے یہ بات ہمیشہ پیش نظر رکھی ہے کہ متنازعہ اور حساس معاملات پر تحریریں شائع نہ کی جائیں جس سے کسی شخص یا فرقہ کی دل آزاری ہو۔ لہٰذا ہم اس اداریے میں قابل اعتراض مواد کی اشاعت پر اظہار افسوس کرتے ہیں۔''

اور ہم روزنامہ ''عوام'' کے اس انداز معذرت پر اظہار افسوس کرتے ہیں کہ اس نے صحابی رسول کی عظمت و ناموس کا دفاع کرنے والوں کو ایک فرقہ سمجھا ہے۔ اس لیے کہ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ملت اسلامیہ کے کسی ایک

فرقہ یا جماعت کے نہیں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم سب مسلمانوں کے ہیں۔ جس نے محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ کا آخری نبی اور ان کے قلب اطہر پر نازل ہونے والے کلام الٰہی کو اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب مانا ہے وہ ''وَالَّذِیْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَیْنَهُمْ'' کی ابدی و آفاقی صداقت پر بھی ایمان رکھتا ہے۔ جان نثاران نبی کی عزت و ناموس کے دفاع و احترام کا فریضہ کسی ایک فرقہ ایک فرد و جماعت پر نہیں۔ پوری امت مسلمہ پر عائد ہوتا ہے۔ روزنامہ عوام کے اس اداریہ نویس سے جیسے سہو ہوا ایسے ہی اعتذار کی عبارت لکھنے والے سے بھی غلطی ہوئی ہے۔

ہمیں توقع ہے کہ روزنامہ عوام دینی موضوعات پر لکھنے اور مذہبی مضامین کی اشاعت سے قبل بغور مطالعہ کر لینے کی ذمہ داریاں کسی ایسے صاحب علم کے سپرد کرے گا جو دینی علوم اور مسلمانوں کے دینی جذبات سے اس قدر بے خبر نہ ہو کہ پھر کوئی ایسا ناخوشگوار سہو سرزد ہو۔ ہم ملک کے دینی عناصر سے بھی اس موقع پر اپیل کرنا ضروری سمجھتے ہیں کہ وہ ریڈیو، ٹی وی اور اخبارات کی دینی راہنمائی اور سہو ولغزشوں کی نشاندہی کا فریضہ باقاعدگی سے ادا کریں۔ اس لیے کہ دین دشمن طاقتیں ذرائع ابلاغ پر اپنی گرفت مضبوط کرنے کے لیے پوری طرح سرگرم عمل ہو چکی ہیں۔ ان کی کوشش ہے کہ نئی نسل کو اکابرین اسلام سے متنفر کر کے ان کے اذہان میں زندقہ والحاد کے بیج بو دیے جائیں اور دینی قوتوں کے دائرۂ عمل کو محدود سے محدود تر بنا دیا جائے۔''

(ہفت روزہ خدام الدین لاہور۔ ۱۸ محرم الحرام ۱۴۰۶ھ۔ ۴ اکتوبر ۱۹۸۵ء)

لیکن تعجب بالائے تعجب یہ کہ دوسروں کو اس طرح کی نصیحتیں کرنے والے حضرات نے خود عظیم غفلت کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے ہی ادارے کے رسالہ ہفت روزہ خدام الدین بابت ۲۲ رجب المرجب ۸ فروری ۱۹۹۱ء کے شمارے میں صفحہ ۲۷ پر کسی عبدالغنی دابی کا مضمون بعنوان ''حق گوئی...... علامت ایمان'' شائع کر دیا۔ جس میں مضمون نگار نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر خوب تبرا کرتے ہوئے اور عملاً اپنے زعم میں ''حق گوئی'' کا اظہار کر کے اپنی ''علامت ایمان'' بوساطت خدام الدین ثابت کر دی...... مگر جوں ہی اس دل آزار مضمون پر گرفت ہوئی تو فوری طور پر مدیر خدام الدین نے ۲۰ شعبان المعظم ۱۴۱۱ھ ۸ مارچ ۱۹۹۱ء کے شمارہ میں باب ''مصلحت و تاویل'' کھولے بغیر اور ''اتباع حق'' کا مظاہرہ کرتے ہوئے صفحہ ۲۳ پر بایں الفاظ معذرت شائع کر دی کہ:

''قارئین کرام! ۸ فروری کے شمارہ میں شائع شدہ مضمون بعنوان ''حق گوئی...... علامت ایمان'' شائع ہوا۔ جس میں چند انتہائی ہلکے الفاظ شائع ہو گئے جو ادارہ خدام الدین کے مسلک اور مزاج کے بالکل خلاف ہیں۔ ادارہ خدام الدین حضرت مولانا عبدالمعبود صاحب خطیب جامع مسجد پھولوں والی راولپنڈی کا ممنون ہے کہ انھوں نے بروقت نشاندہی کر کے ہمیں دنیا و آخرت کی مسئولیت سے بچا لیا۔ ادارہ خدام الدین حق

تعالیٰ شانہ کے حضور اس بے ادبی (جو سہواً ہوئی) کی معافی کی درخواست کے بعد قارئین کرام سے بھی بصد احترام معذرت خواہ ہے۔''

ادارہ خدام الدین کا یہ ''اعتذار'' یقیناً ''رجوع الی الحق'' ہے اور اس طرز عمل میں سلامتی اور نجات دارین ہے۔

راقم الحروف قاطع سبائیت و قادیانیت، فاتح ربوہ، فخر السادات ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن شاہ صاحب بخاری زید مجدہٗ کا بطور خاص شکریہ ادا کرنا اپنا خوشگوار اخلاقی فرض سمجھتا ہے جنھوں نے گوناگوں مصروفیات کے باوجود راقم کی درخواست کو شرف قبولیت بخشتے ہوئے گراں قدر مقدمہ تحریر کر کے حوصلہ افزائی فرمائی۔

راقم محترم جناب محمد عرفان الحسن خالد، محترم جناب عروہ وحید سلیمانی (ناشر)، زاہد محمود (کمپوزر) اور جملہ معاونین کا بے حد ممنون ہے جن کے مخلصانہ تعاون سے یہ کتاب دوسری مرتبہ زیور طباعت سے آراستہ ہوئی۔ طباعت جدید میں ''تذکرہ خلیفہ راشد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ'' اور ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' دونوں کتابیں یکجا، ایک ہی جلد میں شائع ہو رہی ہیں۔ سابقہ کتابت کے بجائے خوبصورت کمپیوٹر کمپوزنگ کرائی گئی ہے، نیز اغلاط کی درستی کے علاوہ جا بجا مفید اضافے بھی کیے گئے ہیں۔ قارئین کرام دونوں ایڈیشنوں میں واضح فرق محسوس کریں گے۔

چونکہ دونوں کتابوں کو یکجا کر دیا گیا ہے اس لیے قارئین بعض مقامات پر کچھ تکرار محسوس کریں گے لیکن جہاں تکرار محسوس ہوگا تو وہاں اس کے ساتھ ساتھ نیا مواد اور نیا استدلال بھی ملے گا۔ امید ہے کہ ''دفاع صحابہ'' کے نقطہ نظر سے یہ معمولی تکرار ''برداشت'' کر لیا جائے گا۔

آخر میں باری تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ غلطیوں اور لغزشوں کو معاف کرے اور اس حقیر کاوش کو شرف قبولیت بخشتے ہوئے اسے امت مسلمہ کی اصلاح کا ذریعہ بنائے۔ آمین

پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی
خطیب مرکزی جامع مسجد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ چوک حویلیاں (ہزارہ)

# مقدمہ

## از قاطع سبائیت وقادیانیت، فاتح ربوہ، فخر السادات، ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن حسنی قادری بخاری دامت برکاتہم

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین اللہ کی وہ پسندیدہ مخلوق ہیں جن پر ساری کائنات انسانیت میں سے چنے ہوئے انسان کامل سیدنا ومولانا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تئیس برس محنت فرمائی۔ آپ کی اس محنت اور عمل تزکیہ وتطہیر کی وجہ سے حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم تمام قرآنی القاب المومنون، المتّقون، التائبون، العابدون، الحامدون، السائحون، الراکعون، الساجدون، الاٰمرون بالمعروف الناھون عن المنکر، الحافظون لحدود اللہ، الفائزون اور الراشدون کے مکمل مصداق ہو گئے۔

اللہ تعالیٰ اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں مستقبل کے تمام انسانوں کے لیے راہنما، رہبر، مقتداء اور پیشوا کا درجہ دیا ہے۔ اور یہ مقام محض سوکھے اور جھوٹے تقدس کی وجہ سے نہیں دیا گیا بلکہ انھیں عمل، جدوجہد، سعی پیہم اور زندگی کے تمام پر خطر مراحل اور گھاٹیوں سے گزار کر عطا کیا گیا۔ کوئی شخص کہ جب تک اس کے دل کی اتھاہ گہرائی میں کسی نظریے، کسی عقیدے، کسی شخص اور کسی ذات کے ساتھ کامل محبت موجود نہ ہو وہ کسی کے لیے جان و مال کی قربانی تو درکنار محض لفظوں اور لمحوں کی قربانی دینے کے لیے بھی تیار نہیں ہوسکتا۔ جبکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے لمحے، گھنٹے، دن، ماہ وسال، پل پل، پوری زندگی، جان مال، عزت و آبرو اور زندگی کی تمام رعنائیاں وتوانائیاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک صدائے حق پر نثار وقربان کر دیں۔ قرآن نے بھی اس کی گواہی دی ہے کہ وہ اپنی جان پر دکھ جھیل کر دوسروں کے لیے ایثار کا نمونہ پیش کرنے والے ہیں۔ وہ مال کے مسئلے میں ہو، وفا کے مسئلے میں ہو، اپنے آقا کے تحفظ کے مسئلے میں ہو، دین کی اقدار عالیہ کی حفاظت، ان کی بقا، ان کے استحکام یا ان کے فروغ کا موقع ہو۔ کوئی موقع ایسا نہیں کہ جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھیوں، غلاموں، فرماں برداروں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے تربیت یافتگان نے کبھی قدم پیچھے ہٹایا ہو۔ ایسا ہرگز ثابت نہیں ہے۔

آبروئے رسالت صحابہ رضی اللہ عنہم سے قائم ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نہیں تو نبی کی آبرو کی بحالی کی کوئی صورت نہیں۔ صحابہ عزت رسول ہیں، صحابہ عظمت رسول اور نبوت و رسالت کے گواہ ہیں۔ صحابہ تربیت رسول کی شہادتیں ہیں۔ صحابہ نبی کی علمی وعملی سیرت کا جلوہ ہیں۔ صحابہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پالے ہوئے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لاڈلے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تئیس برس کی کمائی، دین اور دین مصطفیٰ کی عزت و آبرو ہیں۔

قرآن مجید اور احادیث رسول کا گراں قدر سرمایہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہی کے توسط سے ہم تک پہنچا ہے۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم وہ شخصیات عظیمہ ہیں جنھیں قرآنی بشارتیں اور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے دنیا و آخرت کی دائمی فوز و فلاح کی اسناد حاصل ہیں۔ ان کا مقام و مرتبہ قرآن و حدیث پر نظر کرنے والوں پر بخوبی عیاں ہے لیکن افسوس یہ ہے کہ ان مقدس ہستیوں کو آج کے عاقبت نا اندیش بے رحم ناقدین تاریخ کے حوالوں سے داغدار کرنے کی مذموم کوشش کرتے ہیں۔ جبکہ تاریخ انسانوں نے اپنی عقل، سوجھ بوجھ اور پسند و ناپسند کے معیاروں پر مرتب کی ہے۔ جس میں ان کی اپنی مرضی و منشاء اور حسب دلخواہ تحریف و تبدل کو عمل دخل حاصل ہے جبکہ اس کے برعکس قرآن مجید کو خود اللہ تعالیٰ نے محفوظ رکھا ہے جس میں قیامت کی صبح تک تبدیلی و ترمیم ناممکن ہے۔

قرآن حکیم، حدیث مبارکہ اور تاریخ ان تینوں کو ہم اگر ایک لائن میں کھڑا کر دیں تو یوں سمجھیے کہ قرآن مجید آفتاب، حدیث مبارکہ ماہتاب اور تاریخ ایک دم دار ستارہ۔ اگر میں بقائم ہوش و حواس تاریخ پر اعتبار کروں تو پھر تاریخ کی رو سے نہ قرآن صحیح ہے اور نہ حدیث، نہ اللہ کی وحدانیت صحیح اور نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و نبوت صحیح، اور رسول کی تیئس برس کی محنت ایک لاکھ چالیس ہزار صحابہ پر جو حیوانیت سے نکال کر انسانیت کا معیار قرار دیے گئے۔ وہ سارے کے سارے ختم ہو جائیں گے (معاذ اللہ!) تاریخ کو قبول کرنے کے لیے مجھے رجوع کرنا پڑے گا قرآن و حدیث کی طرف۔ تاریخ کی جو باتیں قرآن و حدیث کے مطابق ہوں گی میں انھیں بڑی محبت سے قبول کروں گا۔ اور جو روایتیں، حکایتیں، رذالتیں، قباحتیں قرآن و حدیث سے ٹکرائیں گی میں انھیں نہ صرف رد کروں گا بلکہ اپنے پاؤں سے مسلوں گا۔ اس بری طرح سے مسلوں گا جیسے دیمک کو مسلا جاتا ہے کیونکہ وہ تاریخ نہیں جھوٹ ہے، تہمت ہے، بہتان اور دشنام ہے، اور انسانیت سے گری ہوئی باتیں ہیں۔ تاریخ کے حوالے سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر تبرا کرنے والوں کو معلوم ہونا چاہیے کہ اس سے تو خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی بھی محفوظ نہیں ہے۔ کیا اس سے یہ بہتر نہیں ہے کہ تاریخ کی اندھی عینک سے اصحاب مصطفیٰ کی عیب چینیوں کے بجائے قرآن مجید سے ان کی فضیلتوں اور قدر و منزلت پر نگاہ کی جائے۔ ایسے نام نہاد تاریخ دان قرآن و سنت کے مقابلے میں ہمارے نزدیک ''تھوک دان'' کے برابر بھی اہمیت نہیں رکھتے۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مقدس طبقے اور پاکباز جماعت میں آسمان رشد و ہدایت کے ایک چمکتے اور روشن ستارے سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما بھی ہیں۔ زیر نظر کتاب میں محترم جناب پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی صاحب نے وقت کی ایک اشد ضرورت اور عصری تقاضوں کے عین مطابق سیرت نگاری کے لیے ان ہی کی شخصیت کا انتخاب کیا ہے۔ کیونکہ کچھ لوگ اپنے آپ کو ''خادم اہل سنت'' کہلا کر بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے اعوان و انصار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر العیاذ باللہ گنہگار، قرآن ناشناس، قرآن و سنت کے نافرمان، باغی،

طاغی، خاطی، فاسق، ظالم اور ضال و مضل (یعنی خود گمراہ اور دوسروں کو گمراہ کرنے والے) ایسے سوقیانہ، احمقانہ، جاہلانہ اور گستاخانہ الفاظ سے تبرا بازی کرتے ہیں)۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کونین میں ہدایت و معرفت اور رشد و حلم اور بزرگی کی زینت جہاں تاب سے مرصع و مزین ہیں اور یہ فخر انھیں سید الکونین والثقلین خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان خدا ترجمان سے حاصل ہوا۔ جو ان کے بعد آنے والے یا ''بننے'' والے عربی عجمی بزرگوں کو قطعاً نصیب نہیں ہوا۔ اور جن ''عجمی بزرگوں'' کو ''مریدان می پرانند'' کا تھوتھا کمال حاصل ہے وہ اس نعمت کی ہوائے دل نواز سے نہ صرف یہ کہ محروم ہیں بلکہ بزرگی کے اس خود ساختہ گلوب میں مجرموں کی صف اول میں ''چمکتا'' روئے سیاہ لیے نظر آتے ہیں۔ اور اپنے اس روز سیاہ پر شام و پسگاہ عجمی تصوف کی وارداتیں سنا سنا کر اپنے نفس مدسوس اور مدقوق ماحول پر ردائے پاکیزگی پھیلاتے دکھائی دیتے ہیں۔ اور ان کے اس سحر زدہ ماحول کا سارا دار و مدار مرزائیوں کی طرح خوابوں پر ہوتا ہے۔ یہ اپنے نفس خناسی میں ان خوابوں کو "جزء من النبوۃ" گردانتے، مانتے اور ہندوازم کے مریضوں و مریدوں کو منواتے اور باور کراتے ہیں معاذ اللہ ثم معاذ اللہ!

امیر المومنین، خلیفۃ المسلمین حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما اسلام کی ایک جلیل القدر شخصیت اور بتقاضائے نص قرآنی چھٹے موعودہ خلیفہ راشد ہیں۔ جن کے دور امامت و خلافت پناہ میں اسلام کی روشن کرنوں نے دنیا کے آخری سروں کو اپنی ضیاء پاشیوں سے منور کیا۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی سب سے بڑی فضیلت ان کا صحابی رسول ہونا ہے۔ بعد کے زمانوں کا کوئی قطب، ابدال، ولی اور غوث حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نعلین مبارک سے لگی خاک کے برابر بھی نہیں ہوسکتا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے قدم قدم پر ان کی تربیت و راہنمائی فرمائی اب ان پر حرف زنی اور انگشت نمائی کرنا اپنے ہی ایمان کی بربادی اور فکری گمراہی کی علامت ہے۔ ان آفتاب بداماں ہستیوں کی طرف منہ کر کے تھوکنے والے بدبخت اپنا ہی منہ گندا کرتے ہیں۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ حلیم و جواد کی سیرت نگاری اور آپ کی شخصیت پر قلم کاری ہر چند کہ عجم کی فسوں کاری نے مشکل بنا دی ہے۔ مگر ان بیس برسوں میں آپ کی سیرت و کردار پر اتنا لٹریچر آ گیا ہے کہ مطاعن کے بادل ''هَبَآءً مَّنْثُوْرًا'' ہو گئے۔ لیکن کچھ عجمی اور خصوصاً ہندی و پاکی ''بزرگوں'' کی ''قلمی زبان درازیاں'' پھر بھی جواب دہی کے قابل تھیں۔ اللہ تعالیٰ قاضی صاحب محترم کو جزائے خیر عطا فرمائے اور بحر تاریخ سے اعماق جاں کو مہکانے والے موتی تلاش کر لانے کی بیش از بیش توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

آپ نے اپنے قلم کا اسی سمت رخ موڑا ہے اور ان بزرگوں کی ہندی بزرگی اور پاکستانی شخصیت پرستی کی خوب خبر لی ہے اگر کسی بزرگ عالم یا پیر کی رائے کو غلط قرار دیا جائے تو آدمی دین کے دائرے سے خارج

نہیں ہو جاتا۔ دفاع صحابہ میں کسی کی مشیخت مجروح ہو جائے اور صحابی کی ذات اوران کا کردار نکھر کر سامنے آ جائے تو یہ سودا سستا ہے اور اسی میں ایمان کی سلامتی اور نجات دارین ہے۔

قاضی صاحب کا لب ولہجہ علمی ہے اور انداز تخاطب عالمانہ۔ الزامات اور مطاعن کے رد کے لیے اگرچہ وہ ایک مستقل کتاب بعنوان ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' ترتیب دے رہے ہیں۔☆ تاہم زیر نظر کتاب میں بھی انھوں نے آں محترم کی شخصیت و کردار کو اس خوبی کے ساتھ اجاگر کیا ہے کہ الزامات، اشکالات اور اعتراضات خود بخود رفع ہو جاتے ہیں۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد ماجد اور والدہ ماجدہ جن کے کفر و شرک اور دیگر اعمال فاسدہ کو اسلام کے صلے میں نبی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے معاف فرما دیا۔ مگر عجم جو ہنوز رحمت کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام سے نا آشنا ہے اس نے سیدہ ہند اور سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہما کو ابھی تک معاف نہیں کیا۔

قاضی صاحب نے اس موضوع کو بھی اپنے قلم کی زد میں لا کر پٹخنی دی ہے۔ خلافت کی اصطلاحی تعریف، خلافت اسلامیہ کی اہمیت، خلافت کی مروجہ تقسیم، خلافت راشدہ کی تعریف، خلافت راشدہ کا اطلاق، اصطلاح خلافت راشدہ کا ماخذ، آیت استخلاف حدیث، سفینہ، مرویات معاویہ، اسم معاویہ اور حدیث قسطنطنیہ کے مباحث خاصی دلچسپی کے حامل ہیں۔ یہ موضوعات میرے ''جیسوں'' کے لیے بھی تشنگی رکھتے تھے۔ اللہ ان تشنہ لبوں کی تشنگی دور فرمائے اور قاضی صاحب مکرم کو سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا قرب نصیب فرمائے۔ انھوں نے ان مباحث کو زیر بحث لا کر بہت سے مولویانہ فتنوں کا کھلا دروازہ بند کیا ہے تاکہ نہ کوئی اس دروازہ سے داخل ہو اور نہ سقیفہ بنی ساعدہ تک پہنچے۔

قاضی صاحب کی اس محنت کو اللہ پاک شرف قبولیت سے نوازے اور اس کتاب باصواب کے حرف حرف پر اجر و ثواب عطا فرمائے۔ دریا میں پانی کے بہاؤ کے ساتھ بہنا بہت آسان ہے اور بہاؤ کے خلاف بہنا تیراکی کہلاتا ہے۔ قاضی صاحب نے اپنے عہد کی روش بد کے خلاف قلمی جہاد کیا ہے۔ اذہان و افکار کی تبدیلی اور دلوں کی دنیا آباد کرنا تو اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے۔ مگر قلمی صداقتیں ابھارنا تو انسانی بس میں ہے۔ قاضی صاحب نے اپنا اختیار پورا کیا ہے اور کشتی بحر مشیت میں ڈال دی ہے۔ اللہ تعالیٰ کتاب پڑھنے والوں کے افکار و اذہان کو مثبت تبدیلی سے نوازے اور دلوں کو گرما دے۔ آمین!

گدائے کوئے معاویہؓ

ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن حسنی قادری بخاری

دار بنی ہاشم مہربانی کالونی، ملتان

۲۶ شوال ۱۴۱۵ھ، ۲۸ مارچ ۱۹۹۵ء

☆ الحمد للہ دونوں کتابیں یکجا شائع کی جارہی ہیں۔ (ناشر)

# خاندان معاویہ رضی اللہ عنہ

## شجرۂ نسب




① اس نقشے کی رو سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ چوتھی پشت میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب میں مل جاتے ہیں۔

② حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی والدہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا بھی چوتھی ہی پشت میں آپ کے نسب میں شامل ہو جاتی ہیں۔

③ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پانچویں پشت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب میں شامل ہو جاتے ہیں۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا تعلق قریش کی شاخ بنو ہاشم سے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا تعلق قریش کی شاخ بنو امیہ سے ہے۔ اس طرح دونوں کا تعلق ایک ہی قبیلے عبد مناف کے ساتھ قائم ہو جاتا ہے۔

مندرجہ بالا نقشے سے یہ بھی ثابت ہو گیا کہ امیہ ہاشم کے حقیقی بھتیجے تھے۔ لیکن بدقسمتی سے مفاد پرست مورخین نے انھیں دو متحارب قبائل کے طور پر پیش کیا۔ حالانکہ یہ دونوں خاندان ایک ہی قبیلے عبد مناف کی دو معزز شاخیں تھیں اور ان کے درمیان زمانہ قبل اسلام سے لے کر بنو امیہ کے عہد عروج تک آپس میں خونی رشتے اور ہر قسم کے گہرے تعلقات قائم رہے۔ چند رشتے داریاں ملاحظہ ہوں:

1. ام جمیل بنت حرب: حضرت ابوسفیان کی ہمشیرہ ام جمیل کا نکاح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا ابولہب کے ساتھ ہوا۔
2. حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خالہ فاطمہ بنت عتبہ حضرت عقیل بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے عقد میں تھیں۔
3. ام سعید بنت ابی العاص اموی (حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی پھوپھی) حضرت عتبہ بن ابی لہب ہاشمی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔
4. فاطمہ بنت شیبہ امویہ رضی اللہ عنہا بھی حضرت عقیل بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔

۵ ہند بنت ابی سفیان امویہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حارث بن نوفل ہاشمی سے ہوا۔

۶ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بہن ام المومنین سیدہ رملہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں تھیں۔

۷ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی صفیہ بنت عبدالمطلب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے چچا حارث بن حرب بن امیہ کے نکاح میں تھیں۔

۸ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی ام حکیم بیضاء بنت عبدالمطلب، کریز بن ربیعہ کے نکاح میں تھیں۔

۹ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی سیدہ زینب رضی اللہ عنہا حضرت ابوالعاص بن ربیع اموی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔

۱۰ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری صاحبزادی سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا حضرت عثمان اموی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تیسری صاحبزادی سیدہ ام کلثوم رضی اللہ عنہا بھی سیدہ رقیہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کے بعد حضرت عثمان اموی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں آئیں۔

۱۱ سیدہ امامہ بنت ابی العاص امویہ رضی اللہ عنہا (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نواسی) حضرت علی ہاشمی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔

۱۲ عائشہ بنت عثمان امویہ رحمہا اللہ حضرت حسن بن علی ہاشمی رضی اللہ عنہما کے نکاح میں تھیں۔

۱۳ لیلیٰ بنت میمونہ بنت ابی سفیان رحمہا اللہ حضرت حسین بن علی ہاشمی رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔

۱۴ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بھتیجی لبابہ بنت عبیداللہ بن عباس رحمہا اللہ کی شادی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بھتیجے ولید بن عتبہ بن ابی سفیان کے ساتھ ہوئی۔

۱۵ حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہ کی پوتی رملہ بنت محمد بن جعفر رحمہا اللہ کی شادی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بھتیجے کے لڑکے ابوالقاسم ولید بن عتبہ بن ابی سفیان رحمہ اللہ کے ساتھ ہوئی۔

۱۶ ام محمد بنت عبداللہ بن جعفر رحمہا اللہ کی شادی یزید بن معاویہ کے ساتھ ہوئی۔

۱۷ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نواسے زید بن عمرو بن عثمان رحمہ اللہ کی شادی سیدہ سکینہ بنت حسین بن علی رضی اللہ عنہما کے ساتھ ہوئی۔

۱۸ نفیسہ بنت عبیداللہ بن عباس بن علی بن ابی طالب رحمہا اللہ کی شادی عبداللہ بن خالد بن یزید بن معاویہ بن ابی سفیان کے ساتھ ہوئی۔

۱۹ سیدہ فاطمہ بنت حسین بن علی رحمہا اللہ کی شادی عبداللہ بن عمرو بن عثمان رحمہ اللہ کے ساتھ ہوئی۔

۲۰ ام القاسم بنت حسن بن حسن بن علی رحمہا اللہ کی شادی مروان بن ابان بن عثمان رحمہ اللہ کے ساتھ ہوئی۔

۲۱ عائشہ بنت عمر بن عاصم بن عثمان رحمہا اللہ کی شادی اسحٰق بن عبداللہ الارقط بن علی بن حسین کے ساتھ ہوئی۔

۲۲ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم زلف بھی تھے۔ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی بہن قریبۃ الصغریٰ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں۔

۲۳ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی حقیقی بھانجی ام کلثوم بنت عبداللہ بن جعفر رحمہا اللہ کی شادی ابان بن عثمان کے ساتھ ہوئی۔

۲۴ سیدہ رملہ بنت علی رحمہا اللہ کی شادی معاویہ بن مروان بن حکم رحمہ اللہ کے ساتھ ہوئی۔

۲۵ سیدہ زینب بنت حسن مثنیٰ بن حسن رحمہا اللہ کی شادی ولید بن عبدالملک بن مروان رحمہ اللہ کے ساتھ ہوئی۔

۲۶ سیدہ نفیسہ بنت زید بن حسین رحمہا اللہ کی شادی عبدالملک کے بیٹے اسماعیل بن عبدالملک بن مروان کے ساتھ ہوئی۔

۲۷ سیدہ خدیجہ بنت حسین بن حسن رحمہا اللہ کی شادی اسماعیل بن عبدالملک بن حارث بن الحکم اموی کے ساتھ ہوئی۔

۲۸ سیدہ خدیجہ رحمہا اللہ کے بعد حمادہ بنت حسن بن حسن رحمہا اللہ کی شادی اسماعیل بن عبدالملک بن حارث بن حکم اموی کے ساتھ ہوئی۔

۲۹ رملہ بنت محمد بن جعفر رحمہا اللہ کی شادی سلیمان بن ہشام بن عبدالملک بن مروان کے ساتھ ہوئی۔

۳۰ سیدہ سکینہ بنت حسین رحمہا اللہ کا نکاح بعد میں الاصبغ بن عبدالعزیز بن مروان کے ساتھ ہوا۔

۳۱ ربیحہ بنت سکینہ بنت حسین رحمہا اللہ کی شادی عباس بن ولید بن عبدالملک بن مروان کے ساتھ ہوئی۔

۳۲ ام ابیہا بنت عبداللہ بن جعفر رحمہا اللہ کی شادی عبدالملک بن مروان کے ساتھ ہوئی۔

(بحوالہ کتاب المعارف ابن قتیبہ، رحماء بینھم مولفہ مولانا محمد نافع صاحب، صحابہ کرام اور اہل بیت نبوت کے تعلقات اور رشتہ داریاں مولفہ حکیم محمود احمد ظفر صاحب)

بنو امیہ اور بنو ہاشم کے درمیان یہ سلسلہ مناکحت دونوں خاندانوں کی باہمی محبت اور یگانگت کی واضح دلیل ہے۔

اس کے علاوہ دونوں خاندانوں کے درمیان ''تعلقات مصاحبت'' بھی قائم رہے۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے والد حرب بن امیہ جن کے پاس جملہ قبائل قریش کی سپہ سالاری کا عہدہ تھا۔ جناب عبدالمطلب کے دوست ہم دم اور ہم نشین تھے۔ ان دونوں کی باہمی دوستی بعد میں ان کی اولاد میں بھی قائم رہی۔

دور جاہلیت میں ابو طالب کے مراسم مسافر بن ابی عمرو بن امیہ کے ساتھ تھے ان دونوں کو باہم ندیم و ہم نشین کہا جاتا تھا۔

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے ہم نشین و دوست تھے۔ ان دونوں کا تاجرانہ کاروبار مشترک تھا اور مل کر تجارت کیا کرتے تھے۔

بنو ہاشم اور بنو امیہ کے درمیان مذکورہ تعلقات سے دونوں خاندانوں کا قرب بخوبی واضح ہوتا ہے۔ پھر اسلام قبول کرنے کے بعد وحدت دینی کی وجہ سے ان تعلقات میں مزید اضافہ ہوگیا۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ بنو امیہ کے ایک ممتاز فرد تھے۔ ان کا نام صخر بن حرب اور کنیت ابوسفیان تھی۔ یہ عام الفیل سے دس سال قبل مکہ میں پیدا ہوئے۔ بعد میں قریش کے قومی نظام میں ''عقاب'' یعنی علمبر داری کے عہدے پر فائز رہے۔

آغاز اسلام میں بنو امیہ بنو ہاشم کی نسبت تین گناہ زیادہ مشرف باسلام ہوئے۔ جنھیں ''السابقون الاولون'' میں شمار کیا جاتا ہے۔ ان میں حضرت عثمان بن عفان، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حقیقی ماموں ابوحذیفہ بن عتبہ، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی حقیقی بہن سیدہ ام حبیبہ، فارعہ بنت ابی سفیان، حضرت خالد بن سعید، حضرت ابان بن سعید اور دیگر حضرات شامل ہیں رضی اللہ عنہم۔ کتب سیرت میں السابقون الاولون اور شرکائے ہجرت حبشہ کے اسمائے گرامی ملاحظہ کرنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مکی زندگی میں بنو امیہ بنو ہاشم کے مقابلے میں زیادہ تعداد میں مسلمان ہوئے تھے۔

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اسلام قبول کرنے سے قبل سپہ سالار قریش ہونے کی حیثیت سے اسلام کے مخالف تھے۔ لیکن ان کی مخالفت اتنی شدید نہ تھی جتنی کہ ابوجہل کی۔ اس کے باوجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ذاتی و خاندانی محبت رکھنے کے علاوہ مشرکین مکہ کی طرف سے آپ کے ساتھ بدسلوکی کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ مکہ میں مسلمانوں کی ایذا دہی میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اور ان کی اولاد کا نام شامل نہیں ہے۔ بلکہ اس کے برعکس ابن سعد کی روایت سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ان کی ہمدردی ثابت ہوتی ہے چنانچہ علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے وقت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر کو دار الامن قرار دیا تھا کیونکہ وہ گھر مکی دور میں آپ کے لیے بھی امن گاہ تھا۔'' (الاصابہ ج ۲ ص ۱۷۹ تحت صخر بن حرب)

ڈاکٹر حمید اللہ صاحب رحمہ اللہ علامہ مقریزی رحمہ اللہ کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ:

''جب کبھی آوارہ لڑکے مکہ کی گلیوں میں آپ کو ایذا پہنچاتے تو اس وقت آپ ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر میں پناہ لے لیتے تھے۔ اور وہ آپ کو عزت و احترام کے ساتھ بٹھا دیا کرتے تھے اور ان اشرار کو ڈانٹ کر بھگا

دیا کرتے تھے۔ اکثر اوقات ''دار ابی سفیان'' آپ کے لیے دار الامان ثابت ہوا۔''

(خطبات بہاولپور ص ۳۰۴ زیر اہتمام اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور ۱۴۰۱ھ)

بعثت کے ابتدائی دور میں ایک دن ابوجہل نے سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جو اس وقت کم سن بچی تھیں ایک تھپڑ مارا۔ سیدہ رضی اللہ عنہا روتی ہوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئیں اور ابوجہل کی شکایت کی۔ آپ کو اس واقعہ سے سخت صدمہ پہنچا اور فرمایا کہ یہ واقعہ ابوسفیان کو بتلاؤ۔ چنانچہ سیدہ رضی اللہ عنہا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر پہنچیں اور اپنی مظلومیت کی کہانی بیان کی۔ ابوسفیان رضی اللہ عنہ سیدہ کے آنسو دیکھ کر پریشان ہو گئے فوراً اٹھے سیدہ کو دلاسہ دیا۔ ان کی انگلی پکڑی اور ابوجہل کے ہاں پہنچے۔ سیدہ سے کہا کہ اسے بھی پوری قوت کے ساتھ تھپڑ رسید کرو۔ تو سیدہ نے اسے زوردار تھپڑ مارا۔ ابوجہل ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو غصے میں دیکھ کر خاموش ہو گیا۔

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے واپس کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو سارا واقعہ سنایا تو آپ بہت خوش ہوئے اور اپنے مبارک ہاتھ اٹھا کر اللہ تعالیٰ سے دعا کی:

((اللهم لا تنساها لابی سفیان))

''اے اللہ! ابوسفیان کے اس نیک سلوک کو بھول نہ جانا۔''

سید احمد زینی دحلان لکھتے ہیں کہ ابوسفیان کا اسلام اور ایمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اسی دعا کا نتیجہ ہے۔

(سیرت نبویہ از سید احمد زینی، نقوش رسول نمبر جلد دوم مضمون ڈاکٹر حمید اللہ)

بعثت کے دسویں سال آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اہل طائف انتہائی بدسلوکی کے ساتھ پیش آئے۔ واپسی پر آپ نے عبداللہ بن اریقط کے ذریعے سے بنو نوفل بن عبد مناف کے رئیس مطعم بن عدی کو پیغام بھیجا کہ وہ اپنی حمایت میں مکہ لے آئیں۔ تو اس نے مشرک ہونے کے باوجود کچھ نوجوان آپ کی حفاظت کے لیے بھیج دیے۔ سرداران قریش نے مطعم کی اس کارروائی کی مخالفت کی۔ لیکن حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے مطعم کی حمایت کرتے ہوئے کہا جسے مطعم نے پناہ دی اسے ہم نے پناہ دی۔ کوئی بھی اس پناہ کو نہیں توڑ سکتا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ بدر کے بعد اپنے داماد ابوالعاص سے فرمایا کہ سیدہ زینب رضی اللہ عنہا کو مدینے بھیج دو۔ اس حکم کی تعمیل میں جب سیدہ کو روانہ کیا گیا تو چند اشرار حائل ہو گئے اور ہبار ☆ نے تو سیدہ کو نیزے سے زخمی بھی کر دیا۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو جب اس واقعہ کی اطلاع ملی تو فوراً موقع پر پہنچ کر سیدہ کو واپس لائے اور جب وہ قدرے صحت مند ہو گئیں تو خاموشی کے ساتھ انھیں مدینہ روانہ کر دیا۔

غزوۂ بدر کے موقع پر حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ ایک تجارتی قافلے کی قیادت کرتے ہوئے واپس مکہ تشریف لا رہے تھے کہ راستے میں انھیں مسلمانوں کی طرف سے ممکنہ حملے کے پیش نظر مدد طلب کرنی پڑی۔

☆ ہبار بن اسود بعد میں مشرف باسلام ہو گئے۔ رضی اللہ عنہ (محمد عرفان الحسن خالد)

جس پر ابوجہل کی سپہ سالاری میں ایک ہزار افراد پر مشتمل لشکر روانہ ہوا۔ لیکن ابوسفیان رضی اللہ عنہ قافلے کو محفوظ راستے سے نکالنے میں کامیاب ہو گئے۔ اور اس کی اطلاع بھی ابوجہل کو بھجوا دی گئی مگر ابوجہل مسلمانوں کے ساتھ لڑنے پر مصر رہا لہٰذا وہ اہل مکہ پر جنگ بدر کی تباہی لانے کا سبب بنا۔

جنگ بدر کا بدلہ لینے کے لیے اہل مکہ نے جو تیاریاں کیں ان کے نگران ابوسفیان رضی اللہ عنہ ہی تھے اور ان ہی کی قیادت میں تین ہزار کا لشکر کوہ احد کے دامن میں اترا۔ کیونکہ موروثی طور پر ''سپہ سالاری'' ان ہی کا حق تھا اس جنگ میں مسلمانوں کو بہت نقصان اٹھانا پڑا۔ اس موقع پر مدینہ منورہ پر حملہ کرنا بھی ان کے لیے آسان تھا۔ لیکن انھوں نے عمداً مکہ کا رخ اختیار کیا۔

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے اس بڑے وفاق ''الاحزاب'' کی تنظیم بھی کی تھی جس نے ۵ ھ میں مدینے کا محاصرہ کیا تھا۔ اردو دائرہ معارف اسلامیہ کے مقالہ نگار لکھتے ہیں کہ

''اس مہم کی ناکامی سے شاید ابوسفیان کی ہمت ٹوٹ گئی۔ کم از کم مکے میں آپ ﷺ کی مخالفت کی آیندہ قیادت مقابل جتھے کے راہنماؤں صفوان بن امیہ، سہیل بن عمرو اور عکرمہ بن ابی جہل کے ہاتھوں میں منتقل ہو گئی۔'' (اردو دائرہ معارف اسلامیہ ج ا ص ۸۲۶، دانش گاہ پنجاب لاہور)

مقالہ نگار کے یہ الفاظ قابل غور ہیں: ''اس مہم کی ناکامی سے شاید ابوسفیان کی ہمت ٹوٹ گئی'' اور ''آیندہ قیادت دیگر سرداران قریش کے ہاتھوں میں منتقل ہو گئی'' پہلے جملے میں ''شاید'' کا لفظ یہ ظاہر کرتا ہے کہ مضمون نگار کو خود اس تصور پر یقین نہیں۔ اور دوسرے جملے میں ''قیادت کی تبدیلی'' کا ذکر ہمارے موقف کی تائید میں ایک دلیل ہے۔

غزوۂ احزاب کے بعد حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے قلبی رجحان میں نمایاں تبدیلی رونما ہوتی ہے۔ اس واقعے کے بعد ان کا رجحان آنحضرت ﷺ کی طرف ہو چکا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ اس کے بعد آپ کے خلاف ان کا کوئی کردار نہیں ہے۔

غزوۂ احزاب کے بعد مکہ میں قحط پڑا اور ثمامہ بن اثال رضی اللہ عنہ نے مکہ میں غلہ کی ترسیل بند کر دی تو ابوسفیان رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ میں آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ ثمامہ کو پابندی اٹھانے کا حکم دیا جائے تو آپ کے ارشاد سے پابندی اٹھالی گئی۔ علاوہ ازیں آنحضرت ﷺ نے حضرت عمرو بن امیہ رضی اللہ عنہ کے ذریعے سے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو مدینہ منورہ کی بہترین کھجور ''عجوہ'' بطور تحفہ ارسال کی۔ انھوں نے جواباً آنحضرت ﷺ کی خدمت میں ایک نہایت حسین اور نفیس چرمی تحفہ بھیجا جسے آپ نے بڑی ہی مسرت کے ساتھ قبول فرمایا اور بے حد پسند کیا۔ (الاصابہ ج ۲ ص ۱۷۹)

اسی قحط سالی کے دوران میں آپ نے اہل مکہ کے لیے کئی دینار حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجے

جنھیں آپ کی طرف سے مستحقین میں تقسیم کر دیا گیا۔

ڈاکٹر حمید اللہ صاحب رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''نیز مختلف سامان ضرورت (کھجور وغیرہ) ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو ہدیہ بھیج کر معاوضے میں جانوروں کی کھالیں طلب کی تھیں (مبسوط سرخسی ج ۱۰ ص ۹۲) غرض باوجود حالت جنگ قائم رہنے کے یہ خاموش دلدہی کے کام جاری تھے۔'' (رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیاسی زندگی ص ۸۶)

صلح حدیبیہ سے قبل حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا (جو حبشہ میں غریب الوطنی کے مصائب برداشت کر رہی تھیں) کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح فرمالیا۔ اس کی اطلاع جب حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو پہنچی تو ان کی زبان سے بے ساختہ یہ الفاظ نکلے ''محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میری بیٹی کے لیے بہتر ہیں۔''

صلح حدیبیہ میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا کوئی ذکر نہیں ملتا جس سے بعض حضرات نے یہ رائے قائم کی کہ انھوں نے سکوت سے کام لیا اور ان کی خاموشی معنی خیز تھی۔ لیکن ڈاکٹر حمید اللہ صاحب رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''(صلح حدیبیہ کے موقع پر) مکے میں عجیب بدنظمی تھی اور کوئی مرکزیت نہیں پائی جاتی تھی۔ ان کا سب سے بااثر سردار ابوسفیان بھی کسی نامعلوم راستے سے چھپ چھپا کر اور بچ بچا کر ان دنوں شام گیا ہوا تھا۔ اسی لیے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نظر بند ہو گئے اور ان کی واپسی میں دیر ہوئی۔'' (رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیاسی زندگی ص ۸۸)

صلح حدیبیہ کے بعد مسلمانوں اور قریش کا میل جول بڑھا۔ ہرقل کے دربار میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے مخالفت کے باوجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا تذکرہ عمدہ الفاظ کے ساتھ کیا۔

پھر جب قریش مکہ نے قبیلہ بنوخزاعہ (جو مسلمانوں کا حلیف تھا) پر حملہ کر کے صلح حدیبیہ کا عہد توڑ دیا تو انھوں نے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو تجدید عہد کے لیے مدینہ منورہ خدمت نبوی میں بھیجا۔ وہ اپنی صاحبزادی ام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے ہاں ٹھہرے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کی قلبی کیفیت بدل چکی تھی۔ چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تجدید عہد نامہ کی تجویز کی حوصلہ افزائی نہ کی تو مکہ لوٹ آئے لیکن چھ ماہ تک اہل مکہ کو حالات سے آگاہ نہ کیا۔ اور جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ پر چڑھائی کی تو کوئی لشکر آپ کے مقابلے کے لیے نہ آیا جو اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ دل سے اسلام کی صداقت قبول کر چکے تھے۔ ورنہ عہد نامہ کی تجدید نہ ہونے کے بعد ابوسفیان جیسے مدبر کی خاموشی ناقابل فہم ہے۔ اگر ان کی قلبی کیفیت نہ بدل چکی ہوتی تو ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے لیے ایک عظیم لشکر کا جمع کرنا کوئی مشکل کام نہ تھا۔

یہاں یہ احتمال بھی ہو سکتا ہے کہ ان کے قیام مدینہ کے دوران میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کوئی سمجھوتہ ہو چکا تھا۔ بلکہ سید احمد زینی دحلان اپنی کتاب ''السیرۃ النبویہ'' میں لکھتے ہیں کہ جب ابوسفیان رضی اللہ عنہ مدینے آئے تو

((وطالت غيبته وكانت قريش اتهمته حين ابطأ اشد التهمة وقالوا والله انا نراه قد صبا واتبع محمدا سرًا وكتم اسلامه))

''وہاں کافی دن ٹھہرے رہے اور جب مکہ واپس گئے تو قریش نے ان پر سخت تہمت لگا رکھی تھی کہ ابوسفیان بے دین ہوگیا ہے اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا دین خفیہ قبول کرلیا ہے اور اپنے اسلام کو چھپا رکھا ہے۔''

قریش مکہ نے تو ان پر الزام عائد کیا جبکہ یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے اس کردار نے فتح مکہ میں اہم کردار ادا کیا۔ اور اس اہم کردار کے پیش نظر وہ بجا طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے دیے گئے اس اعزاز ''مَنْ دَخَلَ دَارَ اَبِیْ سُفْیَانَ فَھُوَ اٰمِنٌ'' کے مستحق تھے۔ لیکن افسوس ان نام نہاد مدعیان اسلام پر ہے جنھوں نے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے اس عظیم کردار کو نشانہ مذاق بنایا۔ ان میں دیگر حضرات کے علاوہ ایک نام مودودی ثانی جناب نعیم صدیقی کا ہے۔ موصوف لکھتے ہیں کہ:

''آخر مکہ کا سب سے بڑا جاہلی لیڈر پریشان ہو کر مدینہ روانہ ہوا کہ تجدید عہد کرائے وہاں وہ ایسی حوصلہ شکن فضا سے دوچار ہوا کہ جس کا وہ شاید تصور بھی نہ رکھتا ہوگا...... کوئی صورت نہ پا کر بدحواسی میں اس نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مشورے کے مطابق مسلمانوں کے مجمع میں اپنی طرف سے یکطرفہ جوار کا اعلان کر دیا اور بغیر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے جوابی قبولیت حاصل کیے مکہ واپس چلا گیا۔ مکہ والوں نے روداد پوچھی۔ اور اس کے یکطرفہ اعلان جوار کا حال معلوم ہوا تو سب نے کہا کہ یہ تو علی (رضی اللہ عنہ) نے تمھارے ساتھ مذاق کیا ہے۔ دیکھیے کہ انحطاط پذیر منفی طاقتوں کی بصیرت بھی کس طرح ماری جاتی ہے۔'' (محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم ص ۴۲۷)

نعیم صدیقی صاحب نے شاید مدینہ منورہ کو منصورہ ہی سمجھ رکھا ہو جہاں خود اسلام ہی حوصلہ شکن فضا سے دوچار ہو رہا ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ آخری جملہ لکھتے ہوئے موصوف کی اپنی بصیرت و بصارت دونوں ہی ماری گئیں۔ مکہ کے تمام افراد نے بھی اسے مذاق سمجھ لیا لیکن وہ عظیم مدبر اس معمولی سی بات کو نہ سمجھ سکا۔ جبکہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی فہم و فراست و بصیرت کا اس واقعے سے بآسانی اندازہ لگایا جاسکتا ہے بشرطیکہ اس کی عروق میں سبائیت کے جرثومے گردش نہ کر رہے ہوں:

غزوہ بدر کے موقع پر حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ ایک تجارتی قافلے کے ساتھ واپس آ رہے تھے کہ راستے میں انھیں شبہ ہوا کہ کہیں اہل اسلام اس تجارتی قافلے پر حملہ آور نہ ہوں۔ مدینے سے کچھ فاصلے پر حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے پوچھ گچھ شروع کر دی کہ ادھر سراغ لینے کے لیے مسلمانوں کی کوئی جماعت تو نہیں آئی تھی کسی نے انھیں بتلایا کہ دو نامعلوم عرب ادھر آئے تھے۔ جن کے اونٹ سامنے کے ٹیلے کے پاس رکے تھے۔ ابوسفیان رضی اللہ عنہ اس ٹیلے کے پاس گئے وہاں اونٹ کی مینگنیاں پڑی تھیں انھوں نے چند مینگنیوں کو توڑا تو ان میں کھجور کی گٹھلیوں کے ٹکڑے نظر آئے۔ انھوں نے فوراً کہا کہ واللہ! یہاں اصحاب محمد ہمارا سراغ لگانے کے

لیے آ چکے ہیں۔ کیونکہ گٹھلیوں کے چارے کا رواج اہل مدینہ میں ہے۔بس انھوں نے فوراً اپنے قافلے کا رخ عام راستے سے ہٹا کر ہمندر کے کنارے کی طرف موڑ دیا اور قافلہ صحیح سلامت مکہ پہنچ گیا۔

بہرحال اگر ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی قلبی حالت تبدیل نہ ہو چکی ہوتی تو وہ عہدنامہ کی تجدید نہ ہونے کی صورت میں ضرور حفاظتی تدابیر اختیار کرتے ہوئے ایک بڑا لشکر تیار رکھتے۔

جب بنوبکر نے قریش کی حمایت کے ساتھ بنوخزاعہ پر حملہ کر کے ان کے بہت سے آدمی قتل کر دیے تو بنو خزاعہ نے حلیف کی حیثیت سے معاہدے کے تحت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مدد کی درخواست کی آپ نے یہ دیکھ کر کہ قریش صلح نامے کے تحت اپنی ذمہ داریاں پوری نہیں کر رہے ہیں، دس ہزار نفوس پر مشتمل لشکر تیار کیا اور تیزی کے ساتھ منزلیں طے کرتے ہوئے مکہ کے قریب مرالظہران پر پڑاؤ ڈال دیا۔

جناب ضیاء الدین کرمانی لکھتے ہیں کہ:

''اب جبکہ بعض سربرآوردہ لوگوں نے ان (قریش) کا ساتھ چھوڑ دیا تھا ان کی حالت پہلے ہی کمزور ہو گئی تھی مثلاً خالد بن ولید رضی اللہ عنہ جیسے سپہ سالار اور عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ جیسے سفارت کار نے اسلام قبول کر لیا تھا۔ ان کے ایک پختہ کار لیڈر ابوسفیان نے بھی ان کی جارحانہ سرگرمیوں سے کنارہ کشی اختیار کر لی تھی۔ کیونکہ انھیں سرداران مکہ کی جنگجویانہ پالیسیوں سے شدید اختلاف تھا...... آپ نے ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے غیر جانبدارانہ رویے کے پیش نظر ان کی خاص طور پر عزت افزائی کی۔'' (ابدی پیغام کے آخری پیامبر صلی اللہ علیہ وسلم ص ۱۸۹)

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے فتح مکہ سے قبل مکہ سے باہر جا کر مرالظہران سے آگے جموم کے مقام پر اسلام قبول کر لیا۔ بعد میں اس جگہ پر مسجد فتح کے نام سے ایک مسجد تعمیر کر دی گئی۔ جموم وہ مقام ہے جہاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے موقع پر دس ہزار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہمراہ رات بسر کی تھی اور یہاں قبیلہ بنوسلیم آباد تھا۔ یہ جگہ مکہ مکرمہ کے شمال کی طرف مدینہ منورہ روڈ یعنی ''طریق ہجرۃ'' پر پچیس کلومیٹر اور تنعیم مسجد عائشہ رضی اللہ عنہا سے آگے اٹھارہ کلومیٹر کے فاصلے پر ہے۔اردو دائرہ معارف اسلامیہ کے مقالہ نگار لکھتے ہیں کہ

''ابوسفیان اور حکیم بن حزام (رضی اللہ عنہما) نے شہر سے باہر آ کر علی الاعلان مسلمان ہو کر اطاعت قبول کر لی۔'' (جلد اول ص ۸۲۷)

اس طرح "الاسلام یهدم ما کان قبله" کے تحت حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی دور کفر کی مخالفت و عداوت کی بنا پر طعن و تشنیع کا باب ہمیشہ کے لیے بند ہو گیا۔ اللہ تعالیٰ نے بھی قریش اور اہل اسلام کے مابین عداوت کو مودت و محبت میں تبدیل کرنے کا اعلان فرما دیا:

﴿عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ۭ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾

(الممتحنة: ۷)

''عجب نہیں کہ اللہ تم میں اور ان لوگوں میں جن سے تم دشمنی رکھتے ہو دوستی پیدا کر دے اور اللہ قادر ہے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔''

اس آیت کی تفسیر میں امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ

''اس آیت کا شان نزول حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے عداوت کا خاتمہ اور مودت کا آغاز تھا۔''

گویا وحی الٰہی نے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی مستقبل قریب میں بدلنے والی روش کا اشارہ کر دیا مگر بعض متعصب حضرات نے اللہ اور اس کے رسول کے معاف فرمانے کے باوجود ان کے ایمان و اسلام میں کیڑے نکالے اور ان پر طنز وتبرا کیا اور ان کے برضا و رغبت قبولیت اسلام کو اضطراری اور ان کی مجبوری قرار دیا۔

چنانچہ جناب نعیم صدیقی صاحب رقمطراز ہیں کہ:

''بہرحال حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا نے اس کی کمزور نفسیات کو سمجھتے ہوئے ترغیباً کہا کہ چھوڑو بھی، اب سیدھی طرح اسلام قبول کرلو۔ اور صبح تک مکہ کا سب سے بڑا لیڈر حالات سے مجبور ہو کر اسلام کے دائرے میں داخل ہو چکا تھا۔'' (محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم ص۴۳۹)

حالانکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے تو حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا قبول اسلام آپ کے مشن کی غیبی تائید تھی۔ آپ نے جوں ہی ان کی زبان سے اظہار اسلام کا کلمہ سنا تو فرط مسرت سے آپ کا چہرہ اقدس چمکنے لگا۔ اور پھر نہ صرف آپ ان کے ساتھ گرم جوشی کے ساتھ پیش آئے بلکہ ساتھ ہی اس اعزاز کا اعلان بھی کر دیا کہ "من دخل دار ابی سفیان فھو امن" جو شخص ابوسفیان کے گھر میں داخل ہو گا اس کے لیے بھی امن ہے۔ (صحیح مسلم کتاب الجہاد باب فتح مکہ)

ڈاکٹر حمید اللہ صاحب لکھتے ہیں کہ:

''جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ کو فتح کرتے ہیں تو فوج کے ہراول دستے مقدمۃ الجیش میں ایک شخص منادی کرنے والا تھا جو گلیوں سے گزرتے وقت بآواز بلند چلا چلا کر کہتا تھا کہ جو شخص ہتھیار ڈال دے وہ امن میں رہے گا۔ جو خانۂ کعبہ میں چلا جائے گا وہ امن میں رہے گا جو شخص اپنے گھر کے اندر بند رہے باہر نہ نکلے امن سے رہے گا۔ اور آخری چیز جس کی طرف اس وقت توجہ دلانا مقصود ہے وہ یہ ہے کہ جو شخص ابوسفیان کے مکان میں جائے گا وہ بھی امن میں رہے گا۔ مقریزی کہتے ہیں کہ یہ امتیاز اور خصوصیت اس واقعہ کی بنا پر تھی کہ زمانہ قبل ہجرت جب کبھی مکے کے شریر بچے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تکلیف دیتے اور آپ ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر جاتے تو ابوسفیان رضی اللہ عنہ آپ کو پناہ دیتے تھے لہٰذا اس کے بدلے میں ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے مکان کو بھی پناہ گاہ قرار دے دیا گیا۔'' (خطبات بہاولپور ص۳۰۴ زیر اہتمام اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور ۱۴۰۱ھ)

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اسلام قبول کرنے کے فوراً بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی پہلے مکہ پہنچے اور قریش مکہ

کو خطاب کرتے ہوئے کہا کہ:

''اے قریش مکہ! میں مسلمان ہو گیا ہوں۔ ہمارے جھوٹے دین نے جو کچھ ہمیں نقصان پہنچایا وہ تمھیں بخوبی معلوم ہے۔ اس وقت جان کی سلامتی اور عاقبت کی بہتری اسی میں ہے کہ تم بت پرستی چھوڑ دو اور ایک اللہ کی پر کرو۔ اسلام کو اللہ نے بڑی شان و شوکت بخشی ہے۔ کوئی طاقت اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ تمھیں یہی مشہورہ دیتا ہوں کہ سلامتی اسلام قبول کرنے میں ہے۔''

علامہ سید جمال حسینی صاحب روضۃ الاحباب لکھتے ہیں کہ:

''حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا جاؤ! اب مکہ میں قوم کی فکر کرو۔ ابوسفیان رضی اللہ عنہ دوڑ کر مکہ آئے اور لشکر اسلام نے ذی طویٰ میں توقف کیا۔ ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے لوگوں نے دریافت کیا کیا خبر ہے؟ اور یہ پیچھے گرد وغبار کیسا ہے؟ بولے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ٹڈی دَل لشکر ہے اور لوہے میں غرق ہے۔ آج جو بھی میرے گھر میں داخل ہو جائے گا اسے امن ہے۔ جو اپنا دروازہ بند کرے گا اسے امن ہے۔ جو مسجد حرام میں داخل ہو جائے گا اسے امن ہے۔''

(رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم حصہ دوم ص ۶۸ مترجمہ مفتی عزیز الرحمٰن صاحب مطبوعہ شہزاد پبلشرز، جان محمد روڈ لاہور)

مولانا عبدالمعبود صاحب لکھتے ہیں کہ:

سیدنا ابی سفیان رضی اللہ عنہ کا مکان: یہ مکان سالار قریش اور خسر رسول سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا تھا یہ حرم شریف کے شمال مشرق اور مروہ کی جانب دارِ خدیجہؓ کے متصل شارع مدعیٰ پر واقع تھا۔ بعد میں اس کا ایک دروازہ دارِ خدیجہؓ (جسے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے مسجد میں تبدیل کر دیا تھا) کی طرف کھلوا دیا تھا۔ یہ ملحوظ رہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سیدہ خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مکان عقیل بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے خرید مسجد میں تبدیل کیا تھا۔ فتح مکہ کے دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی عزت افزائی کی خاطر ارشاد فرمایا تھا ''من دخل دار ابی سفیان فھو اٰمن'' ۱۲۶۶ھ میں محمد شریف پاشا نے اس جگہ ہسپتال بنا دیا۔ ۱۲۸۲ھ میں سلطان عبدالحمید خان کی والدہ محترمہ نے اس میں توسیع کی۔ ۱۳۶۴ھ میں وزارت صحت کا دفتر بنا دیا گیا۔ پھر ۱۳۸۵ھ میں سعودی عرب نے ہسپتال گرا کر اس جگہ پبلک لائبریری بنا دی۔ علامہ کردی فرماتے ہیں کہ ۲۸ رجب ۱۳۷۶ھ کو میں نے یہ مکان اندر سے دیکھا اس میں ایک پتھر کی تختی پر خط ثلث میں یہ حدیث لکھی ہوئی تھی ''من دخل دار ابی سفیان فھو اٰمن'' کتبہ محمد عارف مصطفیٰ شکری ۱۳۱۳ھ۔

(بحوالہ تاریخ القویم ج ۲ ص ۸۵، تاریخ مکہ مکرمہ ج ۱ ص ۳۵۸)

مولانا محمد رابع حسنی ندوی لکھتے ہیں کہ:

''دار ابی سفیان: اس کا محل وقوع شارع مدعیٰ پر بتایا جاتا ہے جو مروہ کے جنوب میں ایک کھلی جگہ

ہے۔ اس کی خصوصیت یہ تھی کہ فتح مکہ کے موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو مامن قرار دیا تھا...... یہ حرم شریف کے جنوب مشرق میں واقع ہے۔ دار ابی سفیان کے متصلاً مشرقی جانب محلہ ہی میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا مکان ہے۔'' (حج ومقامات حج ص۸۴)

پروفیسر سید علی احمد عباسی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''یہی وجہ ہے کہ فتح مکہ کے دن سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دار الامان قرار دیا تھا۔ یہ گھر حرم شریف سے ملحق تھا توسیع حرم کے سلسلے میں اسے مسجد حرام میں شامل کر دیا گیا۔ علامہ محبّ الدین خطیب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حرم شریف کا وہ حصہ دیکھا ہے جو پہلے دار ابی سفیان تھا۔ وہاں ایک پتھر نصب تھا جس پر نہایت حسین خط میں کندہ تھا ''من دخل دار ابی سفیان فھو امن'' جو بھی ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر میں چلا جائے گا اسے امان ہے۔ اب تو وہ گھر ویسے ہی حرم ہو گیا ہے جس کے متعلق اعلان عام ہے ''مَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا'' جو وہاں چلا جائے اسے امان ہے۔''

(المنتقی ص۲۵۳، تعلیقہ نمبر۲ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی سیاسی زندگی ص۴۴)

مذکورہ توضیح زیادہ قرین قیاس ہے کیونکہ زبان وحی ترجمان سے صادر شدہ جملہ ''من دخل دار ابی سفیان فھو امن'' ارشاد ربانی ''مَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا'' کے ساتھ کامل مطابقت رکھتا ہے۔ دارِ ابی سفیان رضی اللہ عنہ اب مسجد حرام کا حصہ بن گیا ہے۔ حج کے دوران میں ہزاروں لوگ یہاں امام حرم کی اقتداء میں نماز ادا کرتے ہیں۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تو فتح مکہ کے موقع پر اس کے دار الامان ہونے کا اعلان فرمایا تھا۔ اس وقت کس کے تصور میں یہ بات آ سکتی تھی کہ کعبہ معظمہ سے کچھ فاصلہ پر واقع یہ مکان ایک دن باقاعدہ مسجد حرام کا حصہ ہو کر اس فرمان الٰہی مَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا کی عملی تفسیر بن جائے گا۔

اب سعودی حکومت نے صفا اور مروہ کے درمیان مسعیٰ (جہاں سعی کی جاتی ہے) میں نشان کے طور پر ''باب المدعیٰ'' (جس کا ترتیب میں تیسواں نمبر ہے) بنا دیا ہے۔ بنو امیہ کے مکانات اسی کے اطراف میں واقع تھے۔ ''باب المدعیٰ'' کے ساتھ ''باب المروہ'' ۳۱ نمبر پر جبکہ ''باب عثمان'' ۳۲ نمبر پر واقع ہے۔ یہی نہیں بلکہ مدینہ منورہ میں بھی حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا خوبصورت اور بلند ترین مکان ''دارِ مروان'' سے مغربی جانب ''باب السلام'' کے سامنے مسجد نبوی علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کے صحن میں شامل ہے اسی طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا مکان جو مطیع بن اسود اور حکیم بن حزام رضی اللہ عنہما کے مکانات کے سامنے مغربی جانب واقع تھا آج کل مسجد نبوی علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کا حصہ ہے۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی بیٹی ام المومنین کو ایک حجرہ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے عطا فرمایا تھا اس کے علاوہ ان کا شمالی جانب ایک مملوکہ مکان بھی تھا۔ اب یہ دونوں مکانات باقاعدہ مسجد نبوی علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کا حصہ ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو یہ سعادت بھی حاصل ہوئی کہ انھوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے ان کا مکان (جہاں

گنبد خضریٰ ہے ) ایک لاکھ اسی ہزار درہم کے عوض خرید کر انھیں تاحیات اس میں رہنے کی پیش کش فرمائی۔ صدیقہ کائنات رضی اللہ عنہا نے اسی مجلس میں بڑی فیاضی کے ساتھ سارا مال تقسیم کر دیا۔ خاندان ابوسفیانؓ کی یقیناً یہ بہت بڑی سعادت ہے۔ (بیوت الصحابہ حول المسجد النبوی الشریف، مولفہ ڈاکٹر محمد الیاس عبدالغنی مدینہ منورہ)

بعض حضرات کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو عطا کردہ یہ اعزاز ناقابل برداشت تھا۔ تو انھوں نے ایک روایت گھڑ کر اپنے دل کو تسکین دے لی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ اعزاز حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی سفارش پر دیا تھا۔ جناب حکیم عبدالرحمٰن خلیق لکھتے ہیں کہ:

''اس موقع پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گھر کو دار الامان قرار دینے اور ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی یوں عزت افزائی کے بہت سے محرکات تھے۔ اور من جملہ ان کے ایک یہ وجہ بھی بڑی ہی واضح ہے کہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے مسلمان ہو جانے سے مکہ کا محاذ بالکل ٹوٹ پھوٹ کر رہ گیا تھا اور ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے بعد اب وہاں کوئی نہیں رہ گیا تھا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مزاحمت کرتا، مقابلہ ومجادلہ کی تدابیر سوچتا اور ان کی راہ میں رکاوٹیں پیدا کرتا۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے اس سے زیادہ خوشی کا مقام اور کیا ہو سکتا تھا کہ مکہ کی حرمت بدستور ہی قائم رہے اور اس کی گلیاں اور بازار انسانی خون سے رنگین نہ ہوں۔ اور ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے ایمان لانے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس خوشی کا سامان ہو گیا تھا۔ ایسے ہی آپ کا یہ فرمان آپ کی دلی مسرت کا ہی مظہر تھا اور یقیناً یہ مسرت کا ہی مقام تھا۔

یہ بات بالکل ہی ظاہر ہے کہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ اگر مکہ میں ہوتے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لشکر کی ضرور مزاحمت کرتے۔ یہ بات بھی اپنی جگہ درست ہے کہ اہل مکہ بالآخر ضرور مغلوب ہوتے، ضرور شکست کھاتے، کچھ بھاگ جاتے، کچھ قتل ہوتے اور کچھ گرفتار ہوتے۔ مگر یہ فتح اس فتح کے مقابلے میں کوئی اہمیت نہیں رکھتی تھی جو حضور علیہ السلام کو ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے ایمان لانے کی خوشی میں حاصل ہوئی تھی۔

یہاں قریش کے قتل وشکست کے باوجود آئندہ تصادم کا خطرہ ہمیشہ موجود رہتا...... مگر ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے مسلمان ہو جانے سے یہ سارے خطرات اور خدشات ختم ہو گئے تھے۔ اور اس مرحلہ پر اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی پر جوش خوشی کا اظہار کیا تو یہ اس کا موقع ہی تھا...... اب جب ابوسفیان رضی اللہ عنہ مسلمان ہو گئے تو کفر کی پوری عمارت مسمار ہو گئی۔ قریش یہ خبر سن کر پریشان ہو گئے۔ ان میں کچھ لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکہ میں داخلے سے قبل ہی بھاگ گئے اور کچھ جو ایمان لانے کے لیے کسی ساعت سعید کے منتظر تھے ان کا راستہ صاف ہو گیا۔ اب نہ کسی مزاحمت کا خطرہ تھا اور نہ کسی مخالفت کا خوف۔ پھر اس سے بڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے خوشی کا موقع اور کیا ہو سکتا تھا۔'' (امیر المومنین معاویہ رضی اللہ عنہ ص ۱۷۴، ۱۷۵)

فتح مکہ کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ حنین کی تیاری فرمائی اس غزوہ میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اور

ان کے دونوں لڑکے سیدنا یزید اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہما بھی شامل و شریک تھے۔ بعد ازاں غزوہ طائف پیش آیا۔ اس غزوے میں بھی حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیر قیادت شریک تھے۔ دورانِ جنگ میں ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی ایک آنکھ پر تیر لگا جس سے آنکھ اپنے مقام سے باہر آ گئی۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ آنکھ اٹھائے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ میری آنکھ کی یہ حالت ہوگئی ہے۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ آپ چاہیں تو میں اللہ سے دعا کرتا ہوں ان شاء اللہ آنکھ ٹھیک ہو جائے گی اور اگر آپ چاہیں تو جنت ملے گی۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ مجھے جنت چاہیے۔ "ان شئت دعوت فردت اليك وان شئت فالجنة قال الجنة يعنى اختار الجنة" (الاصابہ تحت صخر بن حرب ج ۲ ص ۱۷۹)

یہ واقعہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی استقامت اور ایمانی پختگی کی واضح دلیل ہے۔ اردو دائرہ معارف اسلامیہ کے مقالہ نگار لکھتے ہیں کہ:

''ازاں بعد ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے غزوۂ حنین اور پھر محاصرہ طائف میں شرکت کی جس میں ان کی ایک آنکھ جاتی رہی۔ معلوم ہوتا ہے کہ دیگر اہل مکہ کی طرح وہ بھی اس حقیقت سے بخوبی آگاہ تھے کہ ہوازن اور ثقیف کے قبائل ہی کو قریش کے بعد عرب کی سیادت کا دعویٰ ہے...... جب اہل طائف نے ہتھیار ڈالے تو ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے جن کے اس شہر سے خاندانی اور کاروباری تعلقات رہے تھے ''لات'' کا بت توڑنے میں مدد دی۔'' (جلد اول ص ۸۲۷ مطبوعہ پنجاب یونیورسٹی لاہور)

امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''قبیلہ بنوثقیف جب اسلام لایا تو ان میں ایک بت تھا۔ یہ لوگ چاہتے تھے کہ اس کو نہ گرایا جائے۔ لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے جائیں۔ اس کام کے لیے حضرت ابوسفیان اور حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہما کو حکم دیا انھوں نے تعمیل حکم میں اس بت کو پاش پاش کر دیا۔''

(البدایہ والنہایہ ص ۵ ص ۳۲)

حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو قدید کے مقام پر ''منات بت'' گرانے کے لیے بھیجا تھا۔ انھوں نے جا کر اس بت کو گرا دیا۔'' (الاصابہ مع الاستیعاب ج ۲ ص ۱۷۹)

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ پر بہت اعتماد تھا۔ اور وہ ہمیشہ آپ کے اعتماد پر پورا اترے۔ اہل نجران کے ساتھ جو معاہدہ طے ہوا ان میں اہل اسلام کی طرف سے جن کی شہادت درج کی گئی ان میں غیلان بن عمرو، مالک بن عوف، اقرع بن حابس، مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہم کے علاوہ حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ (البدایہ والنہایہ ج ۵ ص ۵۵)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی حیات مبارکہ میں مختلف لوگوں کو مختلف عہدوں پر فائز فرمایا ان میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ بھی ہیں جنھیں اہل نجران کے صدقات پر والی وامیر بنایا۔

(عہد نبوی میں نظام حکمرانی ص ۲۵۴ از ڈاکٹر حمید اللہ)

مولانا محمد نافع صاحب لکھتے ہیں کہ:

''سردار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے تحت یمن کے بعض حلقوں کے لیے جناب ابوسفیان رضی اللہ عنہ عامل و حاکم بن کر تشریف لے گئے۔ اس دوران میں جناب رسالت مآب کا وصال ہو گیا۔ یمن میں وصال نبوی کی اطلاع پہنچی۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ اس علاقے سے واپس آئے دوران سفر میں ایک شخص ذو الخمار سے ملاقات ہوئی یہ شخص اپنی بدبختی کی وجہ سے اسلام سے منحرف ہو کر مرتد ہو گیا تھا۔ اس کے ساتھ جناب ابو سفیان رضی اللہ عنہ کا مقابلہ و مقاتلہ پیش آیا۔ یہ شخص ضد کی وجہ سے اپنے ارتداد پر قائم رہا اور ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے اسے قتل کر دیا۔ اس مقام پر علماء نے ایک عجیب بات تحریر کی ہے وہ یہ کہ ''حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ وہ پہلے شخص ہیں جنھوں نے دین سے پھر جانے والوں کے خلاف جہاد کیا ہے۔'' یہی چیز حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے بھی منقول ہے جو علامہ سیوطی رحمہ اللہ نے ابن مردویہ کے حوالے سے باسند نقل کی ہے۔ وہ بھی فرماتے ہیں کہ اقامت دین کی خاطر اہل ردہ کے ساتھ پہلے قتال کرنے والے ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ ہیں۔''

(تفسیر ابن کثیر تحت الآیۃ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ ...... بحوالہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ ص ۳۱)

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے عہد فاروقی میں جنگ یرموک میں اپنے پورے کنبے کے ساتھ شرکت کی، جس میں ان کی دوسری آنکھ بھی ایک تیر کے لگنے سے شہید ہو گئی۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا انتقال بعہد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ۳۱ھ میں بعمر اٹھاسی برس مدینہ منورہ میں ہوا۔ بعض مورخین نے ۳۲ھ اور ۳۴ھ کے اقوال بھی نقل کیے ہیں۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان کی نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں دفن ہوئے۔ رضی اللہ عنہ

گزشتہ صفحات میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی زندگی کا مختصر خاکہ پیش کیا گیا جس سے ان کا اصلی کردار واضح ہوا۔ لیکن آج صدیوں کے شیعی اثرات اور پراپیگنڈے کی بنا پر کچھ مدعیان اہل سنت بھی آں محترم کا نام نہ صرف عزت و احترام کے ساتھ لینے سے گریز کرتے ہیں بلکہ ان پر تبرا، طعن و تشنیع، تضحیک و تحقیر اور الزامات و خرافات بکنے سے ہی اپنی غذا ہضم کرتے ہیں۔ ان ہی میں ایک شخصیت وفاقی شرعی عدالت کے جج پیر محمد کرم شاہ صاحب الازہری کی بھی ہے انھوں نے اپنی کتاب مقالات جلد دوم ص ۲۷۹ زیر عنوان ''سیدنا علی رضی اللہ عنہ اور خلفائے راشدین'' کے علاوہ اپنی نئی شاہکار تصنیف ''ضیاء النبی'' میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کا ذکر حقارت آمیز طریقے سے کیا ہے۔ موصوف نے ان مقامات پر ساٹھ سے زائد مرتبہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ (اسلام قبول کرنے سے پہلے اور بعد دونوں حالتوں) کا ذکر کیا ہے لیکن صد آفرین ''ضیاء الامت'' کو کہ کہیں بھی انھوں

نے بھول کر بھی ان کی عزت و احترام کو ملحوظ نہیں رکھا اور ان کے اسم گرامی کے ساتھ صحابیت کی علامت ''رضی اللہ عنہ'' بھی لگانی مناسب نہیں سمجھی۔ چنانچہ موصوف لکھتے ہیں کہ:

''ان خود ساختہ روایات کہ (سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی مجبوراً بیعت کی) کے لیے یہ واقعہ کافی ہے کہ جب تمام لوگ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی بیعت پر متفق ہو گئے تو ابوسفیان بن حرب کو یارائے صبر نہ رہا اور اس نے حضرت علی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہما کو طعن و تشنیع سے بھڑکانا چاہا، کہنے لگا:

ابوبکر کو کیا حق پہنچتا ہے کہ وہ تمھارا سربراہ اور امیر بنے وہ دونوں کمزور کہاں ہیں؟ (یعنی علی اور عباس رضی اللہ عنہما) کیا وجہ ہے کہ قریش میں جو سب سے چھوٹا قبیلہ ہے اس کا ایک فرد تمھارا حاکم بن جائے۔ پھر وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مکان پر آیا۔ اور آکر کہنے لگا ہاتھ آگے بڑھایئے میں آپ کی بیعت کرتا ہوں۔ واللہ! اگر آپ حکم دیں تو میں ابوبکر سے مقابلہ کرنے کے لیے اس میدان کو شہسواروں اور پا پیادہ سپاہیوں سے بھر دوں۔

سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے اس کی یہ باتیں سن کر اسے جھڑکتے ہوئے کہا اے ابوسفیان! تو بغیر غرض کے حرکت نہیں کرتا۔ تیرا مقصد صرف اسلام کو ضرر پہنچانا ہے۔ میں تیری باتوں سے ہرگز مغرور نہیں ہوں گا۔ اور تو مجھے اپنے دام فریب میں پھنسا نہیں سکتا۔

آپ کا ابوسفیان کی اس پیش کش کو مسترد کر دینا اس امر کا کھلا ثبوت ہے کہ آپ نے صدق دل سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی بیعت فرمائی تھی۔'' (مقالات جلد اول ص ۳۰۷، ۳۰۸)

پیر صاحب حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ پر برسے بغیر کہہ سکتے تھے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے صدق دل سے بیعت کی تھی۔ لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خسر پر تبرا کیے بغیر ان کی روٹی کیسے ہضم ہوتی۔ موصوف نے مقالات جلد دوم ص ۲۷۹، ۲۸۰ پر بھی اسی روایت کے حوالے سے آں محترم کی توہین و تضحیک کی ہے۔ جبکہ پیر صاحب نے اپنی ان ہی کتب میں اپنے ''پیران عظام'' کا ذکر نہایت ادب و احترام اور ''رضی اللہ عنہ'' کے لاحقے کے ساتھ کیا ہے۔ چہ نسبت خاک را با عالم پاک؟

حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ کی مظلومیت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ اشتراک اسمی کی بنا پر حضرت ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کی قبولیت اسلام سے پہلے کی عداوت اور ایذا رسانی کے واقعات بھی ''یار لوگوں'' نے حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ کے سر تھوپ دیے۔

حالانکہ ابوسفیان بن حارث رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی ہونے کے علاوہ آپ کے رضاعی بھائی بھی تھے۔ آپ کو ان سے بہت محبت اور الفت تھی لیکن انھوں نے اعلان نبوت کے بعد بیس سال مسلسل آپ کی مخالفت و ہجو میں گزارے۔ امام ابوعبداللہ حاکم صاحب مستدرک نے تشیع کے باوجود ان کے بارے میں لکھا ہے کہ:

((ابوسفيان بن الحارث بن عبدالمطلب بن هاشم و كان اخا رسول الله ﷺ من الرضاعة وابن عمه ارضعته حليمة ايامًا فكان يألف رسول الله ﷺ فلما بعث رسول الله عاداه وهجاه وهجىٰ اصحابه فمكث عشرين سنة مغاضبا لرسول الله ﷺ))

(مستدرک حاکم ج۳ص۲۵۴)

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ابی سفيان بن حارث بن عبدالمطلب بن عم رسول الله ﷺ كان من اشد الناس بغضا للنبی وهجا له قبل الاسلام)) (منہاج السنۃ جز ثانی ص۲۱۵)

حتیٰ کہ ان ہی ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے بارے میں نعیم صدیقی صاحب یہ لکھنے پر مجبور ہو گئے کہ:

''پھر مقام ابواء میں پہنچے تو ابوسفیان بن حارث بن عبدالمطلب (یہ دوسرے ابوسفیان ہیں جو آنحضرت ﷺ کے چچا زاد بھائی بھی تھے اور حلیمہ سعدیہ کے واسطے سے رضاعی بھائی بھی ہیں)...... انھوں نے قریبی عزیز ہو کر اسلام کی مخالفت میں جو شدید اذیتیں حضور ﷺ کو دی تھیں ان کی بنا پر آپ نے ملنے سے انکار کر دیا ابوسفیان نے عالم یاس میں کہا کہ اگر معافی نہ ملی تو میں بال بچوں کو عرب کے آتشیں ریگستان میں لے جاؤں گا اور ہم سب بھوکے پیاسے رہ کر مر جائیں گے۔'' (محسن انسانیت ﷺ ص۴۳۷)

ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ کے بارے میں تو ایسی کوئی روایت نہیں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اعراض فرمایا ہو اور ملنے سے انکار کیا ہو۔ پھر بھی آج تک انھیں معاف نہیں کیا گیا۔

اہل تشیع تو ان کے بارے میں تمام حدود پھلانگ گئے ہیں۔ حتیٰ کہ انھوں نے ابولہب کو ابوسفیان قرار دے دیا۔ چنانچہ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کاندھلوی اہل تشیع کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ:

''قرآن میں بہت سے منافقین کے نام تھے جو سب حذف کر دیے گئے اور نبی کریم ﷺ کو بدنام کرنے کے لیے ابولہب کا نام باقی رکھا گیا۔ لیکن اس سلسلے میں اب نیا فارمولہ یہ ہے کہ ابولہب نہایت پکے جدی مومن اور ولی تھے۔ اصل میں ابولہب ابوسفیان کو بھی کہا جاتا تھا۔ قرآن میں ابولہب سے مراد ابوسفیان ہے۔ اور اس سلسلے میں ابولہب نامی ایک کتابچہ بھی تحریر کیا گیا ہے جو امامیہ کتب خانوں میں عام دستیاب ہوتا ہے۔'' (کیا ہمارا قرآن ایک ہے؟ ۶۳)

پروفیسر محمد اسلم صاحب شعبہ تاریخ پنجاب یونیورسٹی لاہور لکھتے ہیں کہ:

''عجمی مورخوں کی تدلیس اور دسیسہ کاریوں نے اس جلیل القدر صحابی اور صہر رسول کی سیرت و کردار کو داغدار کرنے میں کوئی کسر باقی اٹھا نہیں رکھی۔ سرکار زینی نے حال ہی میں ایک کتاب بعنوان ''ابولہب'' تحریر کی

ہے۔ اس نے سارا زور اس بات پر لگایا ہے کہ ابولہب معاذ اللہ سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی ہی کنیت تھی۔ اسی طرح کے ایک تفضیلی سید نے ایک بار مجھے بتایا کہ وہ کسی گاؤں میں تعزیت کی غرض سے گئے۔ انھوں نے مغرب کی نماز مسجد میں جماعت کے ساتھ ادا کی۔ اتفاق سے امام صاحب نے ایک رکعت میں سورت "تَبَّتۡ یَدَاۤ اَبِیۡ لَهَبٍ" پڑھی۔ انھیں یہ بات اچھی نہ لگی لیکن خاموش رہے۔ امام موصوف نے عشاء کی نماز میں دوبارہ یہی سورت پڑھی تو نماز سے فارغ ہوکر شاہ صاحب نے امام صاحب کو جا دبوچا اور اس سے کہا کہ وہ نماز میں ایسی سورت کیوں پڑھتا ہے جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا کی توہین ہوتی ہے۔ میں ایک ایسے سید سے بھی واقف ہوں جو برملا یہ کہتے پھرتے ہیں کہ اب یہ سورت منسوخ التلاوت ہے۔"

(سیرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ ص ۲۸ زیر عنوان "گزارش احوال واقعی" مؤلفہ سید الطاف حسین گیلانی مطبوعہ پروگریسو بکس اردو بازار لاہور)

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی تعظیم وتکریم ایک اِم المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے والد بزرگوار، ایک صحابی رسول اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خسر نامدار ہونے کی وجہ سے ہر مسلمان پر واجب ہے۔ آپ نے ان کے بارے میں فرمایا "من دخل دار ابی سفیان فھو اٰمن" جو حضرت ابوسفیان کے گھر میں داخل ہوگیا اسے امن ہے۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے اعلائے کلمۃ اللہ کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں غزوات میں شرکت کی۔ غزوۂ طائف میں ایک آنکھ قربان ہوگئی تو آپ نے اس پر جنت کی بشارت دی۔ جبکہ جنگ یرموک میں ان کی دوسری آنکھ بھی شہید ہوگئی۔ اس کے بعد بھی جس قلم سے یا جس منہ سے صرف ابوسفیان کا لفظ بغیر احترام کے نکلے تو اس پر اللہ کی پھٹکار ہو!

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی والدہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا

ان کا نام ہند بنت عتبہ بن ربیعہ بن عبد شمس بن عبد مناف ہے۔ چوتھی پشت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب میں شامل ہو جاتی ہیں۔ حضرت ہند رضی اللہ عنہا قریش کی سردار عورتوں میں سے تھیں۔ صاحب رائے، زیرک و ہوشمند، خوددار، نہایت فصیح اور بڑی عقل مند عورت تھیں۔ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے بھائی ابو حذیفہ بن عتبہ اور بیٹی سیدہ رملہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا شمار سابقین اولین میں ہوتا ہے۔ ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ غزوۂ بدر میں اپنے والد عتبہ کے خلاف لڑے تو سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے اپنے بھائی ابوحذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ کی سخت ہجو کی۔

سیدہ زینب بنت رسول رضی اللہ عنہا سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کی بھاوج لگتی تھیں۔ غزوۂ بدر کے بعد سیدہ زینب رضی اللہ عنہا جب مدینہ جانے لگیں تو سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے باوجود اسلام سے عداوت رکھنے کے رواداری کا مظاہرہ کرتے ہوئے ان کے پاس جا کر کہا کہ اگر کچھ زادِ راہ وغیرہ کی ضرورت ہو تو بے تکلف کہہ دو میں مہیا کر دوں گی۔

فتح مکہ کے دن سیدہ ہند رضی اللہ عنہا جب اسلام قبول کرنے کی غرض سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ میں ایک ایسی عورت ہوں جو اللہ تعالیٰ پر ایمان لے آئی ہوں اور اس کے رسول کو سچا مانتی ہوں۔ پھر ہند رضی اللہ عنہا نے اپنے چہرے سے نقاب الٹ دی اور بولیں میں ہوں ہند بنت عتبہ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں "مَرحبًا بكِ" خوش آمدید کہا۔ (طبقات ابن سعد اردو ج ۸ ص ۳۱۹ تحت ذکر ہند بنت عتبہ)

امام بخاری رحمہ اللہ اپنی صحیح بخاری میں کتاب المناقب باب ذکر ہند بنت عتبہ میں یہ روایت لائے ہیں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ ہند بنت عتبہ آئیں اور کہا یا رسول اللہ! آج سے پہلے زمین پر کوئی ایسا گھرانہ نہیں تھا جو میرے نزدیک آپ کے گھر سے زیادہ ذلیل اور ناپسند ہو۔ مگر آج صفحۂ ہستی پر کوئی ایسا گھرانہ نہیں جو میرے نزدیک آپ کے گھرانے سے زیادہ محبوب اور معزز ہو۔ اس کے جواب میں آپ نے فرمایا "وایضا والذی نفسی بِیَدِہ" بعض مترجمین کو سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کی یہ فضیلت گوارہ نہیں ہے۔ اس لیے اس جملہ کا ایسا معنی کرتے ہیں جس سے فضیلت نہ ظاہر ہوتی ہو۔ محمد سعید اینڈ سنز کراچی نے بخاری کا ترجمہ شائع کرایا ہے۔ اس کے مترجمین میں مولانا امجد علی، مولانا ابو الفتح صاحب، مولانا سبحان محمود صاحب اور مولانا قاری احمد صاحب کے نام درج ہیں۔ اس کی جلد دوم ص ۴۳۸ پر مذکورہ جملہ کو کمال استغناء کے ساتھ راوی کی

طرف منسوب کر دیا ہے۔ یعنی راوی نے کہا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے، اس نے یہ بھی کہا یا رسول اللہ! ابوسفیان ایک بخیل آدمی ہیں...... اس ترجمے سے سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کی فضیلت کو ہی ختم کر دیا گیا مگر امام بخاری رحمہ اللہ یہی حدیث کتاب الایمان والنذور باب کیف کانت یمین النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے تحت بھی لائے ہیں۔ اس میں یہ الفاظ ہیں "والذی نفس محمد بیدہ" اس کا ترجمہ یوں کیا گیا ہے کہ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ قدرت میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے اس میں ابھی اور ترقی ہوگی۔

اس کا عام اور معروف معنی تو یہی ہے کہ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے میرا بھی یہی حال ہے یا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جان ہے یہی کیفیت اپنی بھی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ ہند رضی اللہ عنہا اور ان کے خاندان کے لیے بھی اپنی محبت کا اعلان کیا۔ اور ان ہی جذبات کا اظہار فرمایا جن کا سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے اظہار کیا تھا۔ لیکن عام طور پر ایسا معنی کیا جاتا ہے جس سے زیادہ فضیلت ظاہر نہ ہو کہ اس میں ابھی اور ترقی ہوگی۔ اس معنی سے بھی تو فضیلت ہی ثابت ہوتی ہے کیونکہ یہ جملہ بھی تو لسان نبوت سے ہی نکلا ہوا ہے۔ اور پھر اسے قسم کے ساتھ مؤکد بھی کر دیا گیا ہے کہ تیرے دل میں ایمان و یقین مزید راسخ ہوگا اور تیری محبت اللہ اور اس کے رسول کے حق میں اور بڑھے گی۔

کیا پیغمبر کا حلف کے ساتھ یہ اعلان غلط تھا؟ کون مسلمان اس کا جواب اثبات میں دے سکتا ہے؟ پھر ہمارے مورخین اور واعظین سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے بارے میں تاریخ کی جھوٹی اور من گھڑت روایات کی بنا پر جو توہین آمیز طرز عمل جاری رکھتے ہیں وہ کیا تکذیب رسول کے مترادف نہیں ہے؟

کاش! ہمارے مشائخ و علماء، واعظین اور سیرت نگار سیدہ ہند رضی اللہ عنہا پر بولتے اور لکھتے وقت کم از کم صحیح بخاری ہی کو اپنے پیش نظر رکھتے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو سیدہ ہند رضی اللہ عنہا اور ان کے خاندان سے کوئی سرسری محبت نہیں جو کسی عام انسان سے ہوسکتی ہے۔ بلکہ اتنی شدید محبت ہے کہ آپؐ اس کا ذکر بھی قسم کھا کر کر رہے ہیں۔ آپؐ کے اسی اعلان محبت سے حضرت ہند رضی اللہ عنہا کا مقام بھی متعین ہو جاتا ہے۔ اسی لیے امام بخاری رحمہ اللہ نے اس واقعہ پر باب ذکر ہند بنت عتبہ کی سرخی قائم کی ہے۔

اسلام قبول کرنے کے بعد سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے گھر آ کر کلھاڑے کے ساتھ گھر میں رکھے ہوئے بت کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا اور فرمایا "کنا منك فی غرور" کہ تیری وجہ سے ہم دھوکے میں اور فریب میں مبتلا تھے۔ بنوثقیف جیسے جنگجو اور بہادر اپنے بت کو پاش پاش نہ کر سکے۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے جا کر اس بت کے ٹکڑے کیے۔ یہاں ایک خاتون ہیں جو ٹکڑے کرتے وقت اسے جھاڑ بھی پلا رہی تھیں۔ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کا یہ واقعہ ان کے حسن اسلام اور ایمان کی پختگی کی واضح دلیل ہے۔

ایک دفعہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں ایک بکری کا بچہ ہدیتاً بھیجا اور عذر کیا کہ ہمارے پاس بکریاں کم ہیں اوران کے بچے کم ہوتے ہیں۔ آپؐ نے ان کے لیے برکت کی دعا کی۔ اس کے بعد سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے پاس بہت بکریاں ہوگئیں تو ہند رضی اللہ عنہا فرمایا کرتی تھیں کہ یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا کی برکت ہے۔ (رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم حصہ دوم ص۸۲، مترجمہ مفتی عزیز الرحمٰن صاحب)

جنگ یرموک میں سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کا پورا گھرانہ شریک تھا۔ شوہر حضرت ابوسفیان، صاحبزادے حضرت یزید اور معاویہ، صاحبزادی جویریہ اور داماد رضی اللہ عنہم سبھی دشمنان اسلام کے خلاف برسر پیکار تھے۔ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا رومیوں کے خلاف مسلمانوں کو جنگ پر ابھارتی تھیں اور جوش دلاتے ہوئے فرماتی تھیں "عضدوا الغلفان بسیوفکم" اپنی تلواروں سے ان نامردوں کے ٹکڑے ٹکڑے کردو۔

ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے سیدہ ہند رضی اللہ عنہا سے حدیث روایت کی ہے۔ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے بعہد حضرت عمر رضی اللہ عنہ ۱۴ھ میں مدینہ منورہ میں وفات پائی۔ یہ عجیب اتفاق ہے کہ اسی دن حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے والد گرامی حضرت ابوقحافہ عثمان بن عامر رضی اللہ عنہ کی وفات بھی ہوئی۔

سیدہ ہند رضی اللہ عنہا اسلام قبول کرنے سے قبل دیگر مشرکین کی طرح اسلام اور مسلمانوں کے ساتھ بغض و عداوت اور نفرت رکھتی تھیں لیکن اس سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہوئے کچھ ناکردہ گناہ بھی ان کے سر تھوپ دیے گئے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی والدہ ہونے کے ناتے ان کا نام سننا اور لینا بھی ناقابل برداشت ہوگیا ہے۔ اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو امارت و خلافت نہ ملتی اور وہ نصرانیت، یہودیت، مجوسیت اور سبائیت کا کچومر نہ نکالتے تو یقیناً اس خاندان کے بارے میں بھی یہ بے سروپا کہانیاں مشہور نہ ہوتیں۔

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے حوالے سے سیدہ ہند رضی اللہ عنہا پر خوب تبرا کیا جاتا ہے۔ پیر کرم شاہ صاحب الازہری ''شہر بانو'' دختر شاہ ایران کے لیے صحابیت کی علامت ''رضی اللہ عنہا'' نہایت فراخ دلی کے ساتھ استعمال کرتے ہیں۔ (مقالات ج ا ص ۳۳۶) لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ساس، جلیل القدر صحابیہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے لیے ''کینہ توز ہند، کینہ توزی، سنگدلی اور کمینگی کی انتہا اور نوجوانوں کو اپنی ہیجان انگیز اداؤں سے فریفتہ کرنے والی'' جیسے القابات اور اعزازات مخصوص کرتے ہیں چنانچہ پیر صاحب لکھتے ہیں کہ:

''کینہ توز ہند دور کی کوڑی لائی (کہ سیدہ آمنہ والدۂ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کھود کر ان کی نعش پر قبضہ کرلو اور اگر جنگ میں ہمارے آدمی گرفتار ہوگئے تو آمنہ کے اعضاء بطور فدیہ دے کر انھیں آزاد کرالیں گے)۔

(ضیاء النبی صلی اللہ علیہ وسلم ج ۳ ص ۴۶۳)

''اس وقت مکہ کی شریف زادیاں شرم و حیا کی چادر پرے پھینک کر دفیں بجا رہی تھیں، رقص کر رہی تھیں اور شعر گا گا کر اپنے بہادروں کے جوش انتقام کی آگ تیز تر کر رہی تھیں۔ پیش پیش ان کے سپہ سالار

اعظم ابوسفیان کی بیوی ہند تھی...... ان کی ہیجان انگیز ادائیں شعلہ نوائیاں نوجوانوں کو دیوانہ بنا رہی تھیں۔ وہ بھوکے چیتوں کی طرح لپک لپک کر حملے کر رہے تھے۔'' (ایضاً ص ۴۸۱)

پیر صاحب نے آگے چل کر سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے بارے میں ایک عنوان قائم کیا ہے ''کینہ توزی، سنگدلی اور کمینگی کی انتہا'' (ایضاً ص ۵۲۸) اس عنوان کے تحت کلیجہ چبانے کی من گھڑت داستان بیان کی گئی۔ کوئی غیر مسلم جج بھی ایسے ''ریمارکس'' نہیں دے سکتا چہ جائیکہ وفاقی شرعی عدالت کا ایک ''مفسر، سیرت نگار اور عالم دین جج۔''

جناب نعیم صدیقی صاحب ''تبرائی شعبے'' کے ''سپر سٹار'' ہیں کیونکہ جناب مودودی صاحب نے بطور خاص ان کی تربیت فرمائی۔ چنانچہ موصوف سیدنا وحشی رضی اللہ عنہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''یہ شخص اسلام لا کر بھی فسق و فجور خصوصاً شراب نوشی سے نجات نہ پا سکا۔'' (محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم ص ۴۴۵)

موصوف سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''عورتوں میں سب سے بڑی مجرمہ ہند بنت عتبہ تھی۔ جس نے سرگرمی سے مخالفتیں کی تھیں اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا مثلہ کیا تھا بلکہ ان کا کلیجہ چبا گئی تھی۔ چہرہ چھپانے کے لیے نقاب پہن کر حاضر خدمت ہوئی۔ حالات سے مجبور ہو کر یہ اسلام قبول کرنے آئی۔ لیکن اس لمحے بھی ڈھٹائی سے عجیب عجیب ٹیڑھی باتیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کیں۔ مکالمہ یوں ہوا:

ہند: آپ ہم سے کن باتوں کا اقرار لیتے ہیں؟

رسول: اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو۔

ہند: یہ اقرار آپ نے مردوں سے تو نہیں لیا؟ مگر خیر ہمیں یہ بھی منظور ہے۔

رسول: چوری نہ کرو۔

ہند: میں اپنے شوہر کے مال سے کچھ نکال لیتی ہوں معلوم نہیں یہ بھی جائز ہے یا ناجائز؟

رسول: اولاد کو قتل نہ کرو۔

ہند: ہم نے بچپن میں ان کو پالا۔ بڑے ہوئے آپ نے انھیں قتل کر ڈالا۔ اب آپ جانیں اور وہ۔

جیسا کچھ قبول اسلام یہ تھا ظاہر ہے۔ پھر یہ گستاخانہ انداز کلام، کوئی بھی دوسرا ہوتا اسے گوارہ نہ کرتا۔ حضور کا بے پایاں حلم تھا جس سے ناجائز فائدہ اٹھایا جا رہا تھا'' (محسن انسانیت ص ۴۴۵، ۴۴۶)

نعیم صدیقی صاحب تک جس حوالے سے یہ گستاخانہ کلام پہنچا ہے وہ کوئی یقینی نہیں ہے لیکن وہ اسے یقینی سمجھتے ہوئے یقیناً اپنی عاقبت و آخرت تباہ کر بیٹھے ہیں۔

اس مفروضے کو کون تسلیم کر سکتا ہے؟ مکہ فتح ہو گیا ہے، قریش مغلوب ہو گئے ہیں، شوہر، بیٹے، بیٹیاں،

اسلام قبول کر چکی ہیں اور دس ہزار ننگی تلواروں کی موجودگی میں تنہا ایک عورت اس قدر دیدہ دلیری کے ساتھ گستاخی کا ارتکاب کر رہی ہے۔

پیغمبر ان کے اسلام کو تسلیم کرتے ہوئے اظہار مسرت کے طور پر مرحبا بك (خوش آمدید) کے الفاظ سے استقبال کر رہے ہیں۔ حضرات صحابہ ان کے مداح ہیں۔ امام بخاری رحمہ اللہ ان کی فضیلت و منقبت میں باب قائم کر رہے ہیں۔ اور یہ بصارت و بصیرت سے تہی دامن شخص مذاق اڑا رہا ہے ''جیسا کچھ قبول اسلام یہ تھا ظاہر ہے۔ پھر یہ گستاخانہ انداز کلام'' صاحبِ معاملہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تو بے پایاں حلم کی بنا پر اسے گوارہ کر رہے ہیں۔ چاہیے تو یہ تھا کہ ہر مسلمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع میں اسے ''گوارا'' کرتا اور کوئی حرف شکوہ بھی قلم اور زبان پر نہ لاتا۔ مگر افسوس کہ نعیم ''باطلی'' جیسے لوگ اسوۂ نبوی سے ہٹ کر اسے آج تک گوارہ نہ کر سکے۔

جناب مودودی صاحب اس کتاب کے دیباچے میں لکھتے ہیں کہ:

''ان سطور سے میرا مقصد نعیم صدیقی صاحب کی کتاب پر کوئی تقریظ یا تنقید لکھنا نہیں ہے۔ وہ جتنی اور جیسی داد کی مستحق ہے ان شاء اللہ ناظرین خود دیں گے...... میرے پیش نظر صرف یہ ہے کہ نعیم صاحب نے ایک طویل مدت اور محنت شاقہ برداشت کر کے سیرت پاک کے چشمہ صافی سے خلق خدا کو جو سیراب کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس میں کچھ تھوڑا سا حصہ لے کر میں بھی کسی حد تک سعادت کا مستحق بن سکوں...... مجھے امید ہے کہ نعیم صاحب کی محنت سے لوگ زیادہ بہتر طریقے سے مستفید ہوں گے۔'' (محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم ص ۱۶)

جناب مودودی صاحب نے کسر نفسی سے کام لیتے ہوئے یہ بات تحریر کی ہے کہ ''تھوڑا سا حصہ'' جبکہ راقم الحروف کے نزدیک خلافت و ملوکیت اور اس کی اتباع میں تحریر کی جانے والی کتب موصوف کے لیے مستقل ''صدقہ جاریہ'' ہیں۔ باری تعالیٰ ان کتب کے مضر اور زہریلے اثرات سے ہر مسلمان کو محفوظ رکھے۔

عصر حاضر میں جناب طالب ہاشمی صاحب نے سیرت اصحاب رسول پر بہت کام کیا ہے۔ لیکن انھوں نے تحقیق کے بجائے روایات کے جمع کرنے پر ہی زیادہ زور صرف کیا ہے اور بعض مسائل میں نظر انصاف سے کام نہ لے سکے۔ چنانچہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا پر لکھتے ہوئے انھوں نے بھی سبائی ٹکسالی روایات سے بھرپور استفادہ کیا ہے:

''ہند نے جوش انتقام میں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کا پیٹ چاک کر کے جگر نکالا اور چبا گئیں لیکن گلے سے نہ اتر سکا اس لیے اگلنا پڑا...... ہند نے اگرچہ آپ کے محبوب چچا کا کلیجہ چبایا تھا اور پھر اس موقع پر بھی ایسی بے باکانہ بلکہ گستاخانہ گفتگو کی تھی۔'' (تذکار صحابیات ص ۳۶۱)

مولانا سعید انصاری صاحب نے یہ اضافہ بھی کیا ہے کہ:

''خاتونانِ قریش نے انتقام بدر کے جوش میں مسلمانوں کی لاشوں سے بھی بدلہ لیا تھا۔ ان کے ناک کاٹ لیے۔ ہند نے ان پھولوں کا ہار بنایا اور اپنے گلے میں ڈالا۔ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی لاش پر گئیں اور ان کا پیٹ چاک کر کے کلیجہ نکالا اور چبا گئیں۔ لیکن گلے سے اتر نہ سکا اس لیے اگل دینا پڑا۔''

(سیر الصحابہ ج ٦ حصہ دہم ص ١٨١ مطبوعہ ادارہ اسلامیات انارکلی لاہور)

خطیب پاکستان ترجمان اہل سنت اور چیئرمین سپریم کونسل سپاہِ صحابہ پاکستان مولانا ضیاء القاسمی اپنی بے نظیر اور محققانہ کتاب ''خطبات قاسمی'' (جس نے ''علماء'' اور ''خطباء'' کے لیے جمعہ پڑھانا آسان کر دیا ہے) میں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے واقعے پر ''خطیبانہ'' جوہر دکھاتے ہوئے زیرِ عنوان ''ہندہ کا وعدہ'' فرماتے ہیں:

''وحشی کہتا ہے کہ ہند نے مجھ سے وعدہ کیا تھا کہ اگر تو حمزہ کو جو میرے باپ عتبہ کا قاتل ہے قتل کر دے گا تو میں تجھے منہ مانگا انعام دوں گی اور وہ مجھے ہر وقت اس بات پر اکساتی رہتی تھی کہ اگر تو نے آزادی حاصل کرنی ہے اور انعام حاصل کر کے دنیا میں عیش و عشرت و آرام کی زندگی بسر کرنی ہے تو حمزہ کو قتل کر کے اس کا کلیجہ (یعنی جگر) نکال کر مجھے لا دینا۔ میں اس کا جگر چباؤں گی۔ میں نے اس سے بھی وعدہ کر رکھا تھا اس لیے حمزہ رضی اللہ عنہ کو شہید کر کے اس کا جگر ہندہ کو لا کر دیا۔ اس نے اسے چبانے کی کوشش کی مگر اسے نگل نہ سکی۔ اس طرح میں نے حمزہ کو شہید کر کے آزادی حاصل کی اور مجھے ہندہ نے بہت سے کپڑے اور اپنے زیورات اتار کر انعام میں دیے۔''

یہ ملحوظ رہے کہ موصوف نے یہاں تلبیس سے بھی کام لیا ہے۔ اس اقتباس سے پہلے انھوں نے صحیح بخاری کے حوالے سے شہادت حمزہ کا واقعہ اختصار کے ساتھ بیان کیا ہے کہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ اسی ایک حربے سے شہید ہو گئے اس کے بعد مذکورہ اقتباس پیش کیا گیا۔ جس سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت وحشی رضی اللہ عنہ کی یہ ساری باتیں امام بخاری رحمہ اللہ نے بیان کی ہیں جبکہ صحیح بخاری میں اس کا کوئی اشارہ تک نہیں پایا جاتا وسری بات یہ ہے کہ موصوف نے پوری تقریر میں سات مرتبہ ''ہندہ'' نام استعمال کیا۔ حالانکہ یہ پنجابی کا لفظ میں ہے بلکہ عربی کا ہے اور عربی میں اس کا تلفظ ''ہندہ'' نہیں ''ہند'' ہے۔

خطیب پاکستان مزید برستے ہیں کہ:

''وحشی نے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کے بعد ان کا جگر نکال کر ہندہ کو دیا۔

شہادت حمزہ شاعر کی زبان میں:

گڑھے کے اندر اترا، اب نہ کی قطع نظر اس نے
شکم چیرا، نکالا مرد مومن کا جگر اس نے

اب اس کرتوت کا انعام لینے کو چلا ناداں
متاع بے بہا کا دام لینے کو چلا ناداں!!!
قریب ہند آیا کارنامہ اپنا بتلایا
جگر حمزہ کا دکھلایا پھر اپنا حق بھی جتلایا
قسم کھائی تھی حمزہ کا جگر کچا چبانے کی
لہو کی پیاس تھی اور بھوک اس کو گوشت کھانے کی
اہا اہا ہنستی جاتی، منہ بناتی جا رہی تھی یہ!!!
جگر حمزہ کا دانتوں سے چباتی جا رہی تھی یہ
جگر تھا اس کے منہ میں، خون باچھوں سے ٹپکتا تھا
کھڑا تھا پاس وحشی اور منہ حیرت سے تکتا تھا
نہ اترا حلق کے اندر گلے میں یہ جگر اٹکا
بالآخر اس نے اگلا اور زمیں پر اس کو دے ٹپکا

(خطبات قاسمی ج ۱ ص ۴۹)

خطیب کا غصہ ابھی ٹھنڈا نہیں ہوا کیونکہ عبداللہ بن سبا کی روح ابھی تک پوری خوش نہیں ہوئی کاش کوئی خطیب کے ''گوڈے پھڑ لیتا۔'' لہٰذا خطیب جلال کے نقطہ عروج پر دکھائی دیتے ہیں۔ ملاحظہ ہو:

خطیب کہتا ہے (تبرا کرتے ہوئے برستا ہے):

ہندہ! یہ ہار گلے میں نہ ڈال
گلا حق کے سامنے ہار کھا جائے گا
یہ ہار گردن میں نہ ڈال
یہ گردن حق کے سامنے جھک جائے گی
یہ پھولوں کا ہار نہیں
یہ سونے کا ہار نہیں
یہ چاندی کا ہار نہیں
یہ حمزہ کی کٹی ہوئی زبان کا ہار ہے
یہ حمزہ کی کٹی ہوئی بوٹیوں کا ہار ہے
یہ حمزہ کی کٹی ہوئی انگلیوں کا ہار ہے

یہ حمزہ کے کٹے ہوئے جسم کا ہار ہے
یہ حمزہ کے جگر پاروں کا ہار ہے
یہ ہار تیری اکڑی ہوئی گردن کو خدا کے حضور جھکا دے گا
یہ ہار تیری انگشت شہادت کو کلمہ توحید کے لیے اٹھا دے گا
یہ ہار تیری زبان پر توحید ورسالت کی صداقت جاری کرا دے گا
یہ ہار تیرے مغرور جسم کو ''رُکَّعًا سُجَّدًا'' کی تصویر بنا دے گا
یہ ہار تیری ہار اور حمزہ کی فتح
خدا کی نصرت اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی فتح کا اعلان ثابت ہوگا۔

اس خطبے کو بار بار پڑھیے۔ یقین نہیں آتا کہ یہ تقریر ''ضیاء القاسمی'' صاحب نے جھاڑی ہوگی۔ الفاظ کی بناوٹ سے تو معلوم ہوتا ہے کہ اہل تشیع کا کوئی ''ضیاء القاسمی'' نامی ذاکر مرکزی امام بارگاہ میں مجلس شریف پڑھ رہا تھا تو مکتبہ قاسمیہ والوں کو اس کی تقریر پسند آ گئی تو انھوں نے اس خطبے کو اہل تشیع سے بھاری قیمت وصول کر کے ''خطبات قاسمی جلد اول'' کا حصہ بنا دیا پھر اسی کتاب کے آخری صفحہ پر یہ اشتہار بھی دے دیا کہ:

''خطباء اور علماء کے لیے جمعہ پڑھانا آسان ہوگیا۔''

اس خطبے سے جتنے خطباء اور عوام مستفید ہوئے اس کا ''ثواب'' یقیناً خطیب اول کے اعمال نامے میں ہی جمع ہوگا۔

بعض متعصب حضرات نے لکھا ہے کہ ''سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کا اسلام بعد میں اچھا ہوگیا تھا'' جس طرح کا کلمہ پڑھا کر خطیب پاکستان نے انھیں دائرہ اسلام میں داخل کیا ہے اگر یہ طریقہ اور انداز ان کے علم میں ہوتا تو وہ کبھی ان کے ایمان و اسلام پر اظہار شک نہ کرتے۔ خطیب صاحب علمائے اہل سنت پر احسان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

''مجھے اس بات کا ہمیشہ احساس رہتا تھا کہ ایک خطیب حق کے لیے ہر جمعہ پر کوئی ایسا علمی ذخیرہ ہونا چاہیے جو علمی جواہرات کے ساتھ ساتھ خطابت کے شکر پارے بھی رکھتا ہو...... الحمد للہ میں پچیّس سال سے خطابت کے فرائض سر انجام دے رہا ہوں۔ میرا کوئی خطبہ مطالعہ اور تیاری کے بغیر نہیں ہوتا اس میں کوئی تساہل اور کوتاہی کبھی واقع نہیں ہوئی۔ چار چار گھنٹے مسلسل مطالعہ اور تیاری کے بعد جمعہ کا خطبہ دیتا ہوں۔ اور اب تک اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے یہی معمول چلا آ رہا ہے...... میری اس پچیّس سالہ محنت کے دوران میں میرے سامنے جو علم و خطابت کا سرمایہ جمع ہوا، میں نے طے کیا کہ اپنے دور کے علماء، طلبہ، خطباء، مقررین اور واعظین کے لیے اسے جمع کر کے ہر خطیب کے سوال کا جواب کہ ''آج کیا بیان کیا جائے'' خطبات قاسمی کے

نام سے شائع کر دیا جائے۔'' (خطبات قاسمی ص ۱۳، زیر عنوان ابتدائیہ)

جناب ضیاء القاسمی صاحب نے خطبائے اہل سنت پر یقیناً احسان کیا ہوگا۔ مگر زیر بحث خطبہ میں موصوف نے غلام حسین نجفی کا بھی ریکارڈ توڑ دیا ہے۔ چودہ سو سال کے بعد ایک صحابیہ، ایک مجاہدہ، آنحضرت ﷺ کی ساس (جو ماں کا درجہ رکھتی ہے) کا ذکر اس بھونڈے اور حقارت آمیز انداز کے ساتھ ''اہا اہا، ہنستی جاتی منہ بناتی جا رہی تھی یہ۔ جگر حمزہ کا دانتوں سے چباتی جا رہی تھی یہ۔ جگر تھا اس کا منہ میں، خون باچھوں سے ٹپکتا تھا۔ نہ اترا۔ حلق کے اندر، گلے میں یہ جگر اٹکا۔ بالآخر اس نے اگلا اور زمین پر اس کو دے ٹپکا۔'' اس کے بعد کس قدر گستاخانہ انداز کے ساتھ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا پر علمی جواہرات اور خطابت کے شکر پارے (بلکہ غلاظت ونجاست کی پوتھیاں) بکھیرتا ہے کہ ایک مسلمان کا سر ندامت وشرمندگی سے جھک جاتا ہے۔ ایک ماں کے حضور، پیغمبر کی ماں (ساس)، سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی والدہ محترمہ کے حضور کیا نذرانہ.....؟ تفو بر تو اے چرخ گرداں تفو! یہ الفاظ کسی عام خطیب کے نہیں ہیں بلکہ سپاہِ صحابہ پاکستان کی سپریم کونسل کے چیئرمین کے ہیں۔ جو ساری زندگی بدعت و رفض کا مقابلہ کرتے کرتے بالآخر غیر شعوری طور پر ان ہی کے اسیر ہو گئے۔ اور یہ بات قطعاً باعث تعجب نہیں ہے۔ ہمارے اکثر علماء وہی ''شیعی انداز فکر'' اپنائے ہوئے ہیں۔ محرم میں شادی وغیرہ، پنج تن پاک، امام اور علیہ السلام کے علاوہ دمادم مست قلندر وغیرہ اس کی واضح مثالیں ہیں۔

مؤخر الذکر اصطلاح تو جرنیل سپاہِ صحابہ مولانا محمد اعظم طارق صاحب نے بھی استعمال کر دی۔ جب نواز شریف اور قومی اسمبلی کو اسحاق خان کی طرف سے برطرف کیا گیا تھا تو کسی صحافی نے جناب اعظم طارق صاحب صاحب سے پوچھا کہ اگر عدالت نے اسمبلی بحال کر دی تو کیا ہوگا۔ موصوف وجد میں آ گئے اور فرمایا کہ ''امن ہو یا جنگ، ہم ہیں صدر کے سنگ'' اور ''اب دمادم مست قلندر ہوگا'' یہ خالص شیعی انداز فکر اور سبائی نعرہ ہے کیونکہ اس کا دوسرا حصہ ''علی دا پہلا نمبر'' ہے۔

شیعیت کے اثرات کہاں کہاں پہنچے ہوئے ہیں۔ لاشعوری طور پر بعض علماء بھی وہی اصطلاحات استعمال کر دیتے ہیں۔ تعجب تو مولانا اعظم طارق صاحب پر ہوتا ہے جنھوں نے اپنی زندگی ''دفاع صحابہ'' کے لیے وقف کر رکھی ہے اور دشمن ہر وقت ان کی جان کے پیچھے پڑا ہوا ہے مگر لاشعوری طور پر توہین صحابہ کا ارتکاب ان سے بھی ہو جاتا ہے۔

عدالت عظمیٰ سے اسمبلی اور حکومت کی بحالی کے بعد ۲۹ جون ۱۹۹۳ء کو پارلیمنٹ کا مشترکہ اجلاس ہوا۔ جس پر اس وقت کی اپوزیشن نے یہ اعتراض کیا کہ محرم (۸ تاریخ) کی وجہ سے اجلاس ملتوی ہونا چاہیے۔ اس سے شیعوں کی دل آزاری ہوگی۔ اگلی کہانی سپاہِ صحابہ کے ترجمان رسالہ ماہنامہ خلافت راشدہ کی زبانی ملاحظہ فرمائیں:

''حضرت مولانا اعظم طارق صاحب نے جب یہ محسوس کیا کہ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کو حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما کی شہادتوں سے زیادہ ترجیح دی جا رہی ہے تو انھوں نے مندرجہ ذیل لاجواب اور مدلل تقریر فرمائی جس سے پی ڈی اے کے ارکان کا طرز استدلال ختم ہو گیا۔ مسلم لیگ کے وزراء نے ڈیسک بجا بجا کر مولانا محمد اعظم طارق کی تقریر کی داد دی۔ مولانا کی تقریر پر بی بی سی، روزنامہ جنگ، نوائے وقت نے تبصرہ کرتے ہوئے لکھا کہ مولانا محمد اعظم طارق کی تقریر سے ہاؤس میں سناٹا چھا گیا ہاؤس میں خاموشی طاری ہو گئی......

......آیئے میں قرارداد پیش کرتا ہوں کہ اس ملک میں ہم قرآن وسنت، اسلام، پیغمبر کی وراثت جس کے لیے امام حسین رضی اللہ عنہ نے جان دی تھی۔ ہم اس کے خلاف کوئی آواز نہیں سنیں گے۔ ہم اس کے خلاف کوئی قانون برداشت نہیں کریں گے۔ ہم اس کے خلاف کوئی نظام نہیں چلنے دیں گے۔ ہم اس کے خلاف کسی کو کوشش کرنے کی جرأت نہیں کرنے دیں گے۔ یہ حسینیت ہے۔ اور اگر نام حسین کا لیا جائے رشوت عام ہو۔ نام حسین کا لیا جائے شراب کے دور چلیں۔ نام حسین کا لیا جائے بے حیائی عام ہو۔ نام حسین کا لیا جائے رات کو شراب و شباب کی محفلیں جمیں۔ یہ حسینی نہیں ہیں یہ یزیدی ہیں۔ ان کا حسین سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ حسین سے تعلق اسی کا ہے جو حسین کے کردار کو اپناتا ہے۔ شکریہ! جناب سپیکر

(ماہنامہ خلافت راشدہ بابت ماہ جولائی اگست ۱۹۹۳ء)

ایسی تقریر سے تو لازماً سناٹا چھانا تھا۔ جو بات شیعہ بھی ایسی محفل میں نہیں کہہ سکتا تھا وہ ایک ذمہ دار اور ممتاز و جید عالم دین سنی نے کہہ دی۔

آج تک ہم یہی سمجھتے تھے کہ یزید کو صرف ''قتل حسین'' کی بنا پر مطعون کیا جاتا ہے۔ اس نے قتل کیا ہے یا نہیں یہ ہماری بحث سے خارج ہے اور پیش بندی کے طور پر ہم کہتے ہیں کہ ''قاتلان حسین اور قاتلان عثمان پر ہزار ہا لعنتیں ہوں۔'' یہ ملحوظ رہے کہ جس شخص کے کفر پر مرنے کا یقین نہ ہو اس وقت اس پر لعنت کرنا جائز نہیں البتہ عمومی طور پر لعنت کی جا سکتی ہے جیسے قاتلوں پر، کافروں پر، جھوٹوں پر اور ظالموں پر اللہ کی لعنت ہو۔

لیکن مولانا محمد اعظم طارق صاحب نے جو فرد جرم مرتب کی ہے اس کی زد میں صرف یزید نہیں آتا بلکہ سیکڑوں صحابہ اور لاکھوں تابعین کرام آتے ہیں۔ اس قرارداد میں سیکڑوں صحابہ اور لاکھوں تابعین کا حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے لاتعلق ہونا ثابت کیا گیا ہے۔ علاوہ ازیں شیعی انداز فکر کے تحت حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے نام کے ساتھ ''امام'' کا سابقہ بھی لگایا گیا ہے۔

علاوہ ازیں اس قرارداد میں ''خیر القرون'' کی جو تصویر کشی کی گئی ہے اس سے یقیناً صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا

دامن داغ دار ہو جاتا ہے۔ قرار داد کے الفاظ سے یزید کا ذاتی کردار مترشح نہیں ہو رہا بلکہ اجتماعی کردار کی عکاسی ہو رہی ہے۔

''نام حسین کا ہو رشوت عام ہو، شراب کے دور چلیں، فحاشی عام ہو، بے حیائی عام ہو، رات کو شراب و کباب کی محفلیں جمیں۔ یہ حسینی نہیں ہیں یہ یزیدی ہیں۔''

اب سوال یہ ہے کہ یزیدی کون ہوئے؟ اصلی اور حقیقی یزیدی تو وہی ہیں جو یزید کے دور میں موجود تھے۔ جنھوں نے اس کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ جنھوں نے اس کے دور میں عہدے قبول کیے تھے۔ جنھوں نے اس کی حکومت کو استحکام بخشا تھا اور جو اس کے اعوان و انصار رہے۔ تو یہ ہیں اصلی اور حقیقی یزیدی۔

کیا اس کا انکار کیا جا سکتا ہے کہ وہ صحابہ اور تابعین کے علاوہ کوئی اور تھے؟ پھر اگر وہ صحابہ اور تابعین ہی کا دور تھا تو کیا اس دور میں رشوت عام تھی؟ اور رات کو شراب و کباب کی محفلیں جمتی تھیں؟ اگر یہ سب برائیاں اس دور میں موجود تھیں تو کیا اس پر ''خیر القرون'' کا اطلاق ہو سکتا ہے؟ پھر یہ بات بھی قابل غور ہے کہ ان جرائم کا ارتکاب کن کن حضرات سے ہوا تھا؟

اہل سنت میں سے بھی جن حضرات نے یزید کے دور حکومت کے ساتھ جو اظہار ناپسندیدگی کیا ہے وہ قتل حسین، واقعہ حرہ، حرم شریف کی بے حرمتی اور یزید کے ذاتی کردار کی بنا پر ہے۔ لیکن مذکورہ قرار داد میں اس دور کی جو اجتماعی نقشہ کشی کی گئی ہے وہ صرف اہل تشیع کے ہاں پائی جاتی ہے تو اس قرار داد پر کس'' کافر'' کو اعتراض ہو سکتا تھا؟ لہٰذا ایم آئی صدیقی صاحب کا یہ فرمانا کہ ''اس مدلل اور لاجواب تقریر سے پی ڈی اے کے ارکان کا طرز استدلال ختم ہو گیا'' صحیح نہیں ہے۔ بلکہ صحیح یہ ہے کہ ان کا طرز استدلال انھوں نے اختیار کر لیا ہے۔ بہتر یہ تھا کہ ان برائیوں کو ''یزیدیت'' کے ساتھ نسبت نہ دی جاتی تو صحابہ رضی اللہ عنہم کا دامن تو بچ جاتا۔ [1]

سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے حوالے سے مولانا ضیاء القاسمی صاحب کی ''مدلل تقریر'' بھی یقیناً سیدہ کی توہین پر مبنی ہے۔ چودہ سو سال بعد کسی صحابی یا صحابیہ کا اس طرح ذکر کرنے کا کسی کو کوئی حق حاصل نہیں ہے۔ پھر جس واقعے کی بنا پر ان کی توہین و تذلیل کی گئی وہ سراسر جھوٹ اور افتراء پر مبنی ہے۔

حیرت ہے کہ ضیاء القاسمی صاحب نے اسے کس طرح یقینی اور متواتر خیال کر لیا ہے۔ بالفرض محال اگر

[1] بعد میں حافظ محمد ندیم قاسمی اور حافظ بابر اقبال پسروری نے علامہ علی شیر حیدری، مولانا محمد اعظم طارق اور علامہ محمد احمد لدھیانوی کی تقاریظ سے مزین کتاب ''مولانا محمد اعظم طارق کی قومی اسمبلی کی تقریریں'' شائع کی تو اس میں زیر بحث تقریر میں سے قابل اعتراض الفاظ ''یہ حسینی نہیں ہیں، یہ یزیدی ہیں'' (ص ۱۳، ناشر اشاعت المعارف ریلوے روڈ فیصل آباد) حذف کر دیے۔ یہاں موصوف کو اپنی غلطی کا اعتراف کر کے واضح طور پر رجوع کرنا چاہیے تھا کیونکہ یہ الفاظ قومی اسمبلی کے ریکارڈ اور دیگر جرائد و اخبارات سے حذف نہیں ہوئے تاہم اس قدر غنیمت ہے کہ جن حضرات کی نظر سے یہ کتاب گزرے گی وہ کسی تشویش میں مبتلا نہیں ہوں گے۔

وہ واقعہ صحیح بھی ہوتا تو جب صاحب معاملہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پوری زندگی سکوت سے کام لیا ہو اور صحابہ کرام و تابعین عظام نے کوئی اشارہ تک نہ کیا ہو تو کیا آپ کے لیے "ما انا علیه واصحابی" کا اعلان ناکافی ہے۔

سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے قبول اسلام کا واقعہ صحیح بخاری کے حوالے سے پیچھے گزر چکا ہے۔ اور امام محمد بن سعد رحمہ اللہ نے یہ الفاظ نقل کیے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے "مرحبا بك" کے الفاظ و اعزاز سے ان کا استقبال فرمایا۔ اس کے بعد من گھڑت اور غلط روایات کا سہارا لے کر ان کی کردارکشی کا کوئی مسلمان تصور بھی نہیں کر سکتا۔

سید ابو معاویہ ابوذر عطاء المنعم شاہ صاحب ابن امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

''(سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ) لیکن آج آپ کے اثر کی وجہ سے میں کہتی ہوں کہ خدا اتنا آپ کو معزز کر دے آپ کی آل اولاد کو کہ دنیا اس کو دیکھے اور اس کے تصور میں نہ آئے۔ اتنی آپ کی اور آپ کی آل اولاد کی عزت ہو۔ تو پتا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آگے کیا فرمایا؟ لوگ سمجھتے نہیں کہ ہم کیوں چیخ رہے ہیں؟ فرمایا "نعم ایضًا لکم" ہاں خدا کی قسم! تمھارے متعلق بھی میرا یہی نظریہ ہے کہ تم بھی پھر دنیا میں اتنے معزز ہو جاؤ کہ دنیا دیکھتی رہ جائے۔ تمھاری عزت کو پھر کوئی مٹا نہ سکے۔ بات سمجھے؟ تو فرمایا "نعم ایضا بانفسکم" تمھارے وجود کے متعلق اور تمھارے خاندان کے متعلق میرا بھی یہی نظریہ ہے۔ اللہ کے رسول جن کی عزت چاہتے ہیں ہم چند لپاٹیے، کن میلیے، ذاکر پھاکر، گپوڑ باز، بکواسی یہ کہہ دیں کہ ان کی عزت نہ کریں، ایسی کی تیسی ایسا بکواس کرنے والوں کی، دنیا الٹ جائے ہم ان کا نام عزت سے لینے پر مجبور ہیں۔ پیغمبر جن کے متعلق یہ تمنا کر کے جائیں کہ ان کی عزت ہو، دنیا میں کوئی ان کو ذلیل کر سکتا ہے؟ دیکھ لو ان کو جتنی گالیاں مل رہی ہیں۔ اللہ کے فضل سے ہر دور میں ان کا نام لینے والے ہمارے جیسے گنہگار پیدا ہوتے رہیں گے...... بس یہاں اسلام قبول کرنے کے بعد یہی بی بی ہند جو تھیں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ماں ہیں۔ اور اب ہماری بھی ماں ہیں۔'' (سیرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ ص ۳۶، ۴۲ ناشر مکتبہ معاویہ، دار معاویہ ملتان)

# کلیجہ چبانے کے الزام کی حقیقت

جنگ بدر نے قریش اور مشرکین مکہ کی عزت خاک میں ملا دی تھی۔ لہٰذا انھوں نے اپنا وقار بحال کرنے اور انتقام لینے کے لیے بھر پور تیاری کے ساتھ مدینہ منورہ پر چڑھائی کر دی۔ جسے غزوہ احد کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ جنگ بدر میں ستر رؤسائے قریش (ابو جہل، عتبہ، شیبہ اور ولید بھی) مارے گئے تھے۔ اس لیے ہر فرد نے اس جنگ میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ دوسری طرف اہل اسلام کا مقصد اسلام کی اشاعت اور مرکز اسلام مدینہ منورہ کی حفاظت تھا۔

صحیح بخاری میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نے خواب میں دیکھا کہ میں نے ایک بار تلوار ہلائی تو اس کی نوک ٹوٹ گئی۔ اس کی تعبیر یہی تھی کہ مسلمان احد کے دن شہید ہوئے۔ پھر دوسری مرتبہ ہلائی تو ٹھیک ہوگئی۔ اس کی تعبیر یہ تھی کہ اللہ نے مسلمانوں کو آخر میں فتح دے دی اور ان میں اتحاد پیدا کر دیا۔ اور میں نے خواب میں گائیں دیکھیں (جو ذبح ہو رہی تھیں) اور اللہ کے سب کام بہتر ہیں۔ اس کی تعبیر یہی تھی کہ مسلمان احد کے دن شہید ہوئے۔ (صحیح بخاری کتاب المغازی باب من قتل من المسلمین یوم احد)

بعض مؤرخین نے لکھا ہے کہ جنگ احد میں مسلمانوں کو شکست ہوئی یہ قطعاً غلط ہے۔ جانی نقصان بے شک زیادہ ہوا لیکن جنگ میں نقصانات کی کمی و زیادتی کو نہیں دیکھا جاتا۔ یہاں مقصدی فتح مسلمانوں کو ہوئی اور مذکورہ حدیث سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔

اس جنگ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک شہید ہوئے۔ خود کی کڑیاں آپ کے رخسار مبارک میں گھس گئیں۔ تو آپ نے کفار کی بدسلوکی کا شکوہ فرمایا۔ صحیح بخاری میں ہے کہ آپ نے فرمایا:

((اشتد غضب الله علی قوم فعلوا بنبیه یشیر الی رباعیته))

''اللہ کا سخت غضب ہے اس قوم پر جس نے اپنے پیغمبر کے ساتھ یہ کیا۔ اپنے دانتوں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے۔'' (صحیح بخاری کتاب المغازی باب ما اصاب النبی من الجراح یوم احد)

ایک دوسری روایت میں ہے کہ آپ نے فرمایا:

((کیف یفلح قوم شجوا نبیهم فنزلت لَيْسَ لَكَ مِنَ الْأَمْرِ شَيْءٌ))

''وہ قوم کیوں کر فلاح پا سکتی ہے جس نے اپنے پیغمبر کو زخمی کر دیا۔ تو اس پر یہ آیت نازل ہوئی کہ آپ کو اس کام میں کوئی اختیار نہیں، چاہے تو اللہ ان پر مہربانی فرما دے چاہے سزا دے دے۔ ظالم تو وہ ہیں ہی۔''
(صحیح بخاری کتاب المغازی)

حضرت مولانا غلام غوث صاحب ہزاروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''کتنے پیارے الفاظ و کلمات ہیں جو حکمت و مصلحت کے موتیوں سے بھرے ہوئے ہیں۔ ہم اردو میں محاورے کے مطابق اس کا یوں مطلب بیان کر سکتے ہیں کہ آپ دخل نہ دیں چپ رہیں، جو کچھ ہو رہا ہے ہم دیکھ رہے ہیں۔ ہمارے سامنے ہو رہا ہے۔ ہمارے حکم کے بغیر کچھ نہیں ہو سکتا۔ ہم چاہیں تو ان کو ہدایت دے کر مسلمان کر دیں اور ان ہی سے اسلام کی خدمت لیں۔ اور چاہیں تو ان کو سزا دے دیں۔ ظالم تو وہ ہیں ہی۔ سبحان اللہ العظیم کتنی بروقت ہدایت ہے۔ اگر اللہ یہ نہ فرما دیتے تو سارے قریش کی تباہی کا خطرہ تھا۔ آخر اللہ کو اپنے رسول کے الفاظ کی لاج رکھنی تھی۔ وہ سب کے سب نامراد ہو کر مر جاتے۔ مگر اللہ کی رحمت و حکمت کا تقاضا اور تھا۔ جہاں ایک طرف اس واقعہ سے اس نے اپنے رسول کے جوہر ظاہر فرمائے کہ اس جنگ میں مسلمانوں کی بچت صرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بے مثال استقامت اور قوت یقین سے ہوئی۔ پھر آپ کی عبدیت و عبودیت کا جلوہ اہل عالم کو بتلایا۔ دوسری طرف اس نے اس قوم قریش کو عذاب سے بچا کر مسلمان کرنا تھا۔ اسی خالد بن ولید (رضی اللہ عنہ) کے ذریعے سے عراق و شام فتح کرانے تھے۔ انھی عمرو بن عاص (رضی اللہ عنہ) کے ذریعے سے مصر فتح کرانا تھا۔ اور یہ دکھانا تھا کہ ابوجہل کے بیٹے عکرمہ (رضی اللہ عنہ) نے نازک حالات دیکھ کر اپنے چار سو بہادر ساتھیوں سمیت جام شہادت نوش کر کے یرموک میں نقشہ جنگ بدل ڈالا اور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا ہوا وعدہ پورا کیا۔ اور ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کو اتنا پکا مومن بنانا تھا کہ ان کی ایک آنکھ محاصرۂ طائف میں شہید ہوئی دوسری آنکھ جنگ یرموک میں۔ جس سے یہ بتانا تھا کہ عمر بھر کا مخالف جب کلمہ پڑھتا ہے تو سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک نگاہ کرم سے اللہ تعالیٰ اس کے دل کی دنیا بدل دیتے ہیں اور وہ جنگوں میں ہر طرح کی قربانی کے لیے تیار ہو جاتے ہیں۔ یہ تمام صورت حال آپ کے پیغمبرانہ اعجاز کا نتیجہ تھی۔

اس طرح قریش مکہ کو اتنا پختہ مومن بنانا تھا کہ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کے دور میں جب کہ ہر طرف فتنے کھڑے ہوئے تھے۔ قریش مکہ نے اہل مدینہ اور اہل طائف کی طرح ثابت قدم رہ کر خلیفہ وقت کا ساتھ دیا اور سارے عرب میں نئے سرے سے اسلام کا بول بالا کیا۔ سچ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت اس کے غضب سے سبقت کرتی ہے۔'' (مسلمہ اصول جنگ ص ۱۵۲)

غزوۂ احد میں ستر صحابہ رضی اللہ عنہم شہید ہوئے۔ ابن ہشام کی روایت کے مطابق ان شہداء میں مہاجرین میں سے چار اور انصار کی تعداد پینسٹھ تھی۔ جبکہ کفار کے مقتولین کی تعداد بائیس تھی۔

(سیرت ابن ہشام اردو ص ۴۴۹، ۴۵۳)

ان چار مہاجر صحابہ رضی اللہ عنہم میں سید الشہداء حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ ان تمام شہداء میں سے صرف حمزہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں سبائی مورخین کی دسیسہ کاریوں کی وجہ سے یہ مشہور کر دیا گیا کہ انھیں سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے شہید کرا کر اپنے والد، چچا اور بھائی کا انتقام لیا۔ نیز ان کا مثلہ کرکے، پیٹ چاک کر کے جگر نکال کر اسے کچا چبایا (مولانا ضیاء القاسمی صاحب کو تو ان کی باچھوں میں خون بھی نظر آ گیا۔ شاید بین الاقوامی نشریاتی ادارے نے موصوف کی خدمات بحیثیت رواں مبصر کے حاصل کر لی تھیں اور مکتبہ قاسمیہ نے اسے ''روحانی مصنوعی سیارے'' کے ذریعے سے براہِ راست قوم کے سامنے پیش کرنے کی سعادت حاصل کی) اور قاسمی صاحب کے منع کرنے کے باوجود انھوں نے ان اعضاء کا ہار بنا کر گلے میں ڈال دیا۔

مورخین اور سیرت نگاروں کے اقوال کی روشنی میں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی شہادت کے متعلق حسب ذیل آراء سامنے آتی ہیں:

① ان کے قاتل وحشی بن حرب (رضی اللہ عنہ) ہیں۔

② حضرت وحشی رضی اللہ عنہ جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) کے غلام تھے۔

③ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل پر ان کی آزادی موقوف تھی۔

④ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل پر بقول بعض مورخین وحشی (رضی اللہ عنہ) کو جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) نے اور بقول قاسمی صاحب اور ان کے ہم نوا مورخین سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے آمادہ کیا تھا۔

⑤ بقول قاسمی صاحب سیدہ ہند (رضی اللہ عنہا) نے وحشی (رضی اللہ عنہ) سے وعدہ کر رکھا تھا کہ اگر تو حمزہ کو قتل کر دے گا تو میں تجھے آزاد کر دوں گی۔ جبکہ وہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے غلام ہی نہ تھے بلکہ جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) کے غلام تھے۔ اور جبیر (رضی اللہ عنہ) کے ہوتے ہوئے سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کو انھیں آزاد کرنے کا اختیار ہی حاصل نہ تھا۔

⑥ اس کے علاوہ یہ بات بھی غور طلب ہے کہ کیا سیدہ ہند رضی اللہ عنہا ہی نے خواتین میں سے قریش مکہ کی طرف سے شرکت کی تھی؟ تاریخ میں حسب ذیل خواتین کے نام ملتے ہیں جنھوں نے کفار کی طرف سے شرکت کی تھی۔

| | |
|---|---|
| ◈ ہند بنت عتبہ | ◈ ام حکیم بنت حارث |
| ◈ فاطمہ بنت ولید | ◈ برہ بنت مسعود |
| ◈ ریطہ | ◈ سلافہ بنت سعد |
| ◈ خناس بنت مالک | ◈ عمرہ بنت علقمہ |

یہ آٹھ خواتین تو وہ ہیں جو سرداران مکہ کے ساتھ آئی تھیں اور جو دیگر افراد کے ساتھ تھیں وہ ان کے علاوہ ہیں۔

مسلمانوں کی طرف سے بھی مندرجہ ذیل خواتین شریک تھیں:

① سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا
② سیدہ ام سلیم رضی اللہ عنہا
③ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا
④ سیدہ ام سلیط رضی اللہ عنہا
⑤ سیدہ ام عمارہ رضی اللہ عنہا
⑥ سیدہ ہند بنت اثاثہ رضی اللہ عنہا
⑦ سیدہ ربیع بنت معوذ رضی اللہ عنہا

⑦ بقول مورخین مردوں اور عورتوں نے مل کر نہ صرف حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی لاش کا بلکہ دیگر شہداء کی لاشوں کا بھی مثلہ کیا تھا۔ لیکن قاسمی صاحب سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے علاوہ کسی دوسری خاتون کا ذکر نہیں کرتے۔ آخر انھیں پورے لشکر میں سیدہ ہند رضی اللہ عنہا اکیلی ہی کیوں نظر آتی ہیں۔ جبکہ دیگر خواتین بھی قریش کی مقتدر عورتیں تھیں۔

⑧ اس جنگ میں بنومخزوم کے متعدد مشہور جنگجو شریک تھے۔ مثلاً عکرمہ بن ابی جہل، خالد بن ولید اور حارث بن ہشام اور ان کی بیویاں بھی ساتھ تھیں۔ یہ سب افراد ابوجہل کے خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ لیکن ان میں سے کسی فرد کے بارے میں جناب قاسمی صاحب نے یہ تفصیلات پیش نہیں کیں۔

⑨ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کو جگر خوارہ کا لقب عطا کیا گیا۔ جبکہ جگر خوارہ فارسی زبان کا لفظ ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ لقب کسی ایرانی مجوسی کا عطا کردہ ہے۔

⑩ تمام مورخین حتیٰ کہ امام بخاری رحمہ اللہ بھی اس بات پر متفق ہیں کہ جب وحشی رضی اللہ عنہ فتح مکہ کے موقع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے ان سے فرمایا کہ کیا تو اپنا چہرہ مجھ سے نہیں چھپا سکتا؟ جس کے بعد وحشی رضی اللہ عنہ آپ کے سامنے کبھی نہیں گئے۔ کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم جانتے تھے کہ وحشی (رضی اللہ عنہ) نے میرے چچا کو قتل کیا ہے۔

سیدہ ہند رضی اللہ عنہا جنھوں نے وحشی رضی اللہ عنہ کی بہ نسبت بہت بڑے جرم کا ارتکاب کیا تھا، وحشی رضی اللہ عنہ کو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل پر آمادہ کیا، ان کا مثلہ کیا، ان کا جگر چبایا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ وحشی رضی اللہ عنہ والا سلوک نہیں کیا بلکہ انھیں "مرحبا بك" کہا۔ ان کا استقبال کیا۔ ان کے تحائف و ہدایا قبول کیے۔ ان کے ہاں آمد و رفت جاری رکھی۔ ان کے خاوند کو عامل مقرر کیا۔ ان کے بیٹے کو کاتب وحی بنایا۔ ان کے لیے ہادی اور مہدی ہونے کی دعا کی۔ انھیں جنت کی بشارت دی۔ اور حافظاً اس سارے خاندان کے ساتھ محبت ہونے اور ان کے معزز ہونے کی دعا فرمائی۔

⑪ وحشی رضی اللہ عنہ کا جرم تو معمولی تھا کیونکہ جب دو فوجیں لڑنے کے لیے میدان میں اترتی ہیں تو دونوں کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ وہ کسی نہ طرح اپنے مدمقابل پر غلبہ حاصل کریں اور انھیں قتل کریں لیکن بدترین جرم تو یہ ہے کہ قتل کے بعد لاش کی بے حرمتی کی جائے، اس کا مثلہ کیا جائے، اس کے اعضاء کاٹے جائیں اس کا جگر نکال کر چبایا جائے اور ان بوٹیوں کا ہار بنا کر گلے میں لٹکایا جائے۔ کم از کم ایسا مجرم قابل معافی نہیں ہوسکتا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کم تر مجرم کو اپنے سامنے آنے سے منع کیا اور بدترین مجرم کے ساتھ اعزاز واکرام کے ساتھ پیش آئے۔ اس کی کیا وجہ ہے؟

⑫ جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) جو وحشی (رضی اللہ عنہ) کے مالک تھے۔ جنھوں نے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل پر آمادہ کیا اور پھر اس قتل کی خوشی میں انھیں آزاد بھی کر دیا ان جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) کے ساتھ بھی آپ نے وحشی (رضی اللہ عنہ) والا سلوک نہیں کیا بلکہ انھیں معاف کر دیا اور ان کے اسلام پر مہر تصدیق ثبت کی۔

⑬ تاریخ و حدیث سے یہ بات بھی ثابت ہے کہ مشرکین مکہ نے حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے علاوہ دیگر صحابہ کی نعشوں کا بھی مثلہ کیا تھا۔ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان مثلہ کرنے والوں اور دیگر قاتلوں کے ساتھ بھی وحشی (رضی اللہ عنہ) والا سلوک کیا تھا؟

صحیح بخاری سے حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے بارے میں اتنی بات ثابت ہے کہ انھوں نے جنگ کے آخر میں یہ اعلان کیا تھا "تجدون مثلةً لم امربها ولم تسؤنی" کہ آپ کو میدان میں مثلہ شدہ نعشیں ملیں گی یہ حکم میں نے نہیں دیا تھا اور نہ مجھے اس کا افسوس ہے۔

(کلیجہ چبانے والی) یہ روایت بھی ابن اسحاق سے مروی ہے۔ یہ ذات شریف متعدد ائمہ حدیث کے نزدیک کذاب، منکر تقدیر الٰہی، مدلس اور مجوسی شیعہ تھا۔ اس کے باوجود حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے قول میں کوئی وضاحت نہیں ہے کہ مثلہ کرنے والے کون تھے؟ کیا سب مرد تھے؟ کیا سب عورتیں تھیں؟ کیا عورتیں اور مرد دونوں تھے؟ اور کیا ایک ہی عورت سیدہ ہند رضی اللہ عنہا اس کام میں شریک تھیں؟

سب سبائی و مجوس مل کر بھی یہ ثابت نہیں کر سکتے کہ یہ کام سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کا ہے۔ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيْرًا۔

ابن ہشام نے یہ کہانی اس طرح بیان کی ہے کہ:

''ہند بنت عتبہ چند عورتوں کو ساتھ لے کر صحابہ کرام کی لاشوں کے پاس آئی اور ان کے ناک کان انھوں نے کاٹنے شروع کیے۔ یہاں تک کہ ہند نے کانوں اور ناکوں کے ہار بنا کر اپنے گلے میں پہنے اور اپنا سارا زیور اتار کر وحشی جبیر بن مطعم کے غلام کو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے شہید کرنے کے انعام میں دیا۔ اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے جگر مبارک کو نکال کر اس نے اپنے منہ میں لے کر چبایا مگر اس کو نگل نہ سکی تب اس کو اگل دیا۔''

(سیرت ابن ہشام اردو ص ۴۳۸، مقبول اکیڈمی لاہور)

دراصل سیرت ابن ہشام ابو محمد عبدالملک بن ہشام متوفی ۲۱۳ھ کی اپنی تصنیف نہیں ہے۔ بلکہ وہ سیرت ابن اسحاق کی نئی ترتیب ہے۔ جب یہ کتاب سامنے آئی تو اس کتاب کے بعض واقعات پر اہل علم نے اعتراضات کی بوچھاڑ کر دی اور ان اعتراضات کی وجہ سے سیرت النبیؐ پر یہ کتاب اپنے زمانے میں مقبولیت

حاصل نہ کرسکی۔ جسے بعد میں ابن ہشام نے قابل اعتراضات واقعات خارج کر کے اور بعض واقعات کا اضافہ کر کے نئے سرے سے مرتب کیا لیکن اس کوشش کے باوجود بعض قابل اعتراض واقعات کتاب میں شامل کردیے گئے۔

یہی کہانی رافضی مورخ ابن جریر طبری نے اپنی تاریخ میں محمد بن اسحاق سے نقل کی ہے۔ ابن اسحاق سے اسے روایت کرنے والا سلمہ الابرش اور پھر اس سے نقل کرنے والا محمد بن حمید ہے۔ یہ دونوں افراد قطعاً ناقابل اعتبار ہیں۔ ابن اسحاق نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ اس نے یہ روایت صالح بن کیسان سے سنی لیکن یہ ۷۰ھ کے بعد پیدا ہوئے اور ۱۴۰ھ میں انتقال کیا۔ یہ محمد بن اسحاق سے کچھ بڑے ہیں۔ مگر انھوں نے اوپر کی کوئی سند بیان نہیں کیا۔ حالانکہ جنگ احد صالح بن کیسان کی پیدائش سے ستر سال قبل واقع ہوئی تھی۔ ان کا قول اس سلسلے میں کیا حیثیت رکھتا ہے۔ وہ خود چشم دید گواہ نہیں بلکہ ممکن ہے کہ ابن اسحاق نے یہ کہانی وضع کر کے ان کی جانب منسوب کی ہو۔ اگر واقعتاً انھوں نے یہ کہانی بیان بھی کی ہو تب بھی روایت منقطع ہوئی اور منقطع روایت قابل قبول نہیں ہوتی۔ یہ بات بھی قابل غور ہے کہ اس روایت کے دیگر راوی صالح کے علاوہ سب ایرانی ہیں اور تمام محدثین کے نزدیک ناقابل اعتبار ہیں تو اس کہانی کی کیا حیثیت باقی رہ جاتی ہے؟ جسے بنیاد بنا کر قاسمی صاحب نے ایک صحابیہ کو نشانہ مذاق وستم بنایا۔

اس لحاظ سے بھی اگر اس کہانی پر غور کیا جائے کہ صالح کے علاوہ اسے کوئی بیان نہیں کرتا۔ پھر صالح سے ابن اسحاق کے علاوہ کوئی نقل نہیں کرتا۔ ابن اسحاق سے سلمہ الابرش کے علاوہ اسے کوئی نقل نہیں کرتا۔ سلمہ سے محمد بن حمید رازی کے علاوہ اسے کوئی نقل نہیں کرتا۔ اور محمد بن حمید سے ابن جریر کے علاوہ کوئی نقل کرنے والا نہیں۔ اور ابن جریر کا انتقال ۳۱۰ھ میں ہوا۔ گویا ۷۰ھ کے بعد اس کہانی کی ابتدا ہوئی اور ۳۱۰ھ تک ہر زمانے میں صرف ایک فرد واحد کے سینے میں محفوظ رہی اور اس فرد واحد کے علاوہ کوئی اس کہانی کو جانتا تک نہ تھا۔ حالانکہ اگر یہ واقعہ پیش آتا تو اول تو اس کے متعدد چشم دید گواہ ہوتے۔ پھر امتداد زمانہ کے ساتھ ساتھ لوگوں کی زبان پر یہ واقعہ عام ہو جاتا۔ یہ اس امر کا واضح ثبوت ہے کہ یہ خالص مجوسی کہانی تھی جسے شروع کے دور کے لوگوں نے قبول نہیں کیا تھا۔ اسے قبولیت تو اس وقت حاصل ہوئی جب قاسمی صاحب جیسے لوگ آنکھیں بند کر کے ابن اسحاق اور طبری کی روایت پر ایمان لے آئے۔ اور پھر بعد کے لوگوں نے مکھی پر مکھی مارنی شروع کردی۔ ورنہ ۷۰ھ سے قبل تو اس جھوٹی کہانی سے کوئی واقف ہی نہ تھا۔ پھر ۳۱۰ھ تک یہ داستان علم باطن کی طرح ایک راز رہی جسے ایک مجوسی دوسرے مجوسی سے بیان کرتا رہا۔

مزید برآں وہ صحابہ جو جنگ احد میں شریک تھے۔ ان میں سے کوئی ایک فرد بھی اس واقعہ کی جانب اشارہ تک نہیں کرتا۔ اور قریش مکہ فریق مخالف میں سے بھی متعدد افراد نے بعد میں اسلام قبول کرلیا تھا۔ جن

میں مرد اور عورتیں دونوں شامل ہیں۔ مثلاً حضرت ہند، حضرت ام حکیم بنت حارث بن ہشام اور فاطمہ بنت ولید اور حضرت ابوسفیان، حضرت عکرمہ بن ابی جہل، حضرت حارث بن ہشام، حضرت خالد بن ولید، حضرت عمرو بن عاص، حضرت صفوان بن امیہ اور وحشی بن حرب رضی اللہ عنہم۔ یہ سب وہ حضرات ہیں جو جنگ احد میں مسلمانوں کے مقابلے میں آئے اور بعد میں مشرف باسلام ہوئے۔ یہ جنگ احد کے چشم دید گواہ ہیں لیکن ان میں سے کوئی شخص بھی حضرت ہند رضی اللہ عنہا کی یہ کہانی بیان نہیں کرتا۔ تعجب ہے کہ اس تفصیل کے باوجود اس کہانی کو ''جزو ایمان'' بنالیا گیا ہے۔

حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل کا تفصیلی واقعہ خود قاتل وحشی بن حرب (رضی اللہ عنہ) نے بیان کیا ہے۔ جسے امام بخاری رحمہ اللہ نے صحیح بخاری میں نقل کیا ہے۔ وہ کچھ اس طرح ہے کہ:

''امام بخاری رحمہ اللہ نے جعفر بن عمرو ابن امیہ ضمری سے نقل کیا ہے وہ کہتے ہیں کہ میں عبیداللہ بن عدی بن خیار کے ساتھ سفر کے لیے نکلا تو جب ہم لوگ حمص پہنچے تو عبیداللہ بن عدی نے کہا کہ چلو وحشی بن حرب کے پاس چل کر حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل کا حال پوچھیں۔ میں نے کہا ہاں ضرور!

ان دنوں وحشی رضی اللہ عنہ نے حمص میں سکونت اختیار کر رکھی تھی۔ ہم نے ایک شخص سے وحشی رضی اللہ عنہ کے مکان کے بارے میں دریافت کیا۔ ہمیں بتایا گیا کہ وہ سامنے اپنے مکان کے سائے میں مشک کی طرح پھولے ہوئے بیٹھے ہیں۔ جعفر کہتے ہیں کہ ہم وحشی رضی اللہ عنہ کے قریب گئے اور سلام کیا۔ انھوں نے سلام کا جواب دیا۔ اس وقت عبیداللہ بن عدی اپنا عمامہ سر پر اس طرح لپیٹے ہوئے تھے کہ صرف آنکھیں نظر آ رہی تھیں۔ وحشی رضی اللہ عنہ کو اس سے زیادہ کچھ نظر نہیں آ رہا تھا۔ تو عبیداللہ نے پوچھا وحشی مجھے پہچانتے ہو؟ وحشی رضی اللہ عنہ نے ان کی طرف دیکھ کر کہا واللہ! میں اتنا جانتا ہوں کہ عدی بن خیار نے ایک عورت ام قتال بنت ابی العیص سے شادی کی تھی۔ ام قتال کے مکہ میں جب ایک بچہ پیدا ہوا تو میں اس بچے کے لیے دائی کو تلاش کر رہا تھا اور اس کی والدہ کے ساتھ اس بچے کو لے کر جا کر اس دایہ کے سپرد کر دیا۔ میں تیرے قدموں کی جانب دیکھ رہا ہوں اور میرا اندازہ ہے کہ تو وہی بچہ ہے۔ عبیداللہ نے اپنے چہرے سے کپڑا ہٹا لیا اور وحشی رضی اللہ عنہ سے دریافت کیا کہ کیا آپ ہمیں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بتائیں گے؟ وحشی رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں ضرور۔

بات یہ تھی کہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ نے بدر میں طعیمہ بن عدی بن خیار کو قتل کر دیا تھا۔ میرے آقا جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اگر تو حمزہ کو میرے چچا طعیمہ بن عدی کے بدلے میں مار ڈالے تو تم آزاد ہو۔ پس جب لوگ عنین کے سال جنگ کے لیے نکلے۔ اور عنین احد کے پہاڑوں میں سے ایک پہاڑ ہے۔ اس کے سامنے احد کی وادی ہے۔ میں بھی لوگوں کے ساتھ جنگ کے لیے نکلا۔ جب لڑنے والوں نے اپنی اپنی صفیں درست کر لیں تو سباع بن عبدالعزیٰ صف سے باہر نکلا اور اس نے کہا ہے کوئی مقابلہ کرنے والا؟ تو حمزہ بن

عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے اس کے بالمقابل پہنچ کر کہا اے ام انمار کے بیٹے (جو بچوں کا ختنہ کیا کرتی تھی) کیا تو اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ جنگ کرتا ہے؟ پھر حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ نے اس پر حملہ کیا تو وہ ایسا ہو گیا جیسے گزری ہوئی کل۔ وحشی رضی اللہ عنہ نے کہا میں ایک چٹان کے نیچے حمزہ رضی اللہ عنہ کی گھات میں چھپا ہوا تھا۔ جب وہ میرے قریب سے گزرے تو میں نے اپنا حربہ ان پر پھینکا وہ حربہ ان کی ناف میں لگ کر پشت سے باہر نکل گیا۔ وحشی رضی اللہ عنہ نے کہا یہ ان کا آخری وقت تھا۔

جب لوگ میدان سے واپس آئے تو میں بھی ان کے ساتھ واپس آ گیا اور مکہ میں ٹھہر گیا یہاں تک کہ مکہ میں اسلام پھیل گیا تو میں طائف کی طرف نکل گیا۔ جب طائف والوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف قاصد روانہ کیے تو مجھ سے کہا گیا تھا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم قاصدوں سے تعرض نہیں فرماتے۔ لہٰذا میں بھی ان قاصدوں کے ساتھ مل کر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے مجھے دیکھ کر فرمایا کیا تم وحشی ہو؟ میں نے عرض کیا جی ہاں۔ آپ نے پوچھا کیا حمزہ کو تم نے ہی قتل کیا تھا؟ میں نے عرض کیا کہ جو خبر آپ تک پہنچی ہے وہ درست ہے۔ آپ نے فرمایا "فھل تستطیع ان تغیب وجھك عنی" کیا تم اپنا چہرہ مجھ سے چھپا سکتے ہو؟ میں یہ بات سن کر باہر آ گیا۔

پھر بعد وفات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب مسیلمہ نے نبوت کا دعویٰ کیا تو میں نے سوچا کہ اب میں مسیلمہ کے مقابلے کے لیے ضرور نکلوں گا۔ ہو سکتا ہے کہ میں اسے قتل کروں اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل کا کفارہ ہو جائے۔ میں مسلمانوں کے ساتھ مسیلمہ کے مقابلے پر نکلا۔ اچانک میں نے ایک آدمی کو دیکھا کہ وہ ایک دیوار کی آڑ میں کھڑا ہے گویا کہ وہ ایک سیاہی مائل اونٹ ہے۔ اس کے بال بکھرے ہوئے تھے۔ میں نے اسے اپنا حربہ مارا۔ حتیٰ کہ وہ حربہ اس کے دونوں شانوں کے درمیان سے پار نکل گیا۔ اتنے میں ایک انصاری کود کر اس کی طرف گیا۔ اور میں نے اس کی کھوپڑی پر تلوار بھی ماری۔

عبداللہ بن فضل اس حدیث کے راوی بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے سلیمان بن یسار نے، ان کو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے بتایا کہ جب مسیلمہ مارا گیا تو ایک لڑکی مکان کی چھت پر چڑھ کر کہنے لگی "ہائے امیر المومنین (مسیلمہ) کو ایک کالے غلام نے مار ڈالا" (صحیح بخاری، کتاب المغازی باب قتل حمزہ رضی اللہ عنہ)

یہ ہے وہ اصل واقعہ جو قاتل خود اپنی زبان سے بیان کر رہا ہے۔ جسے اقبال جرم کہا جائے تو بجا ہے اور بیان بھی اس شخص سے کر رہا ہے جس کے بھائی کے قصاص میں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی شہادت عمل میں آئی۔ اس واقعہ سے جن امور کی نشاندہی ہوتی ہے وہ حسب ذیل ہیں:

① وحشی بن حرب رضی اللہ عنہ جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) کے غلام تھے۔ انھوں نے انھیں حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل پر آمادہ کیا تھا اور اس انعام کا وعدہ کیا تھا کہ انھیں قتل کرنے کی صورت میں تم آزاد کر دیے جاؤ گے۔ اس سے یہ

بات واضح ہوگئی کہ اس قتل سے حضرت ہند رضی اللہ عنہا کا کوئی تعلق نہیں نہ انھوں نے حضرت وحشی رضی اللہ عنہ کو قتل پر آمادہ کیا اور نہ وحشی رضی اللہ عنہ کی آزادی سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے ہاتھ میں تھی۔ وحشی کا یہ اقبال جرم اور اس کی وجہ واضح طور پر اس بات کی تردید کررہی ہے کہ ہند رضی اللہ عنہا نے انھیں قتل پر آمادہ کیا تھا۔

۲ اگر آزادی کے علاوہ انھیں کوئی اور انعام دیا جاتا تو وحشی رضی اللہ عنہ اسے ضرور بیان کرتے۔ اس سے اس بات کا بھی رد ہوگیا کہ حضرت ہند رضی اللہ عنہا نے اپنے گلے کا ہار اتار کر انھیں بطور انعام دیا تھا۔ اگر ایسا ہوا ہوتا تو وحشی رضی اللہ عنہ کو اسے چھپانے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔

۳ وحشی رضی اللہ عنہ ابتداء سے آخر تک جنگ کے دوران میں کفار کے ساتھ رہے اور ان ہی کے ساتھ مکہ واپس آ گئے لیکن وہ ناک کان کے ہار بنانے اور کلیجہ چبانے کی کوئی کہانی بیان نہیں کرتے۔

۴ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وحشی رضی اللہ عنہ کا اپنے سامنے آنا پسند نہیں فرمایا۔

۵ قتل حمزہ میں بقول مورخین تین افراد برابر کے شریک ہیں: ایک وحشی (رضی اللہ عنہ) جو قاتل ہیں۔ دوسرے جبیر بن مطعم (رضی اللہ عنہ) جنھوں نے قتل پر آزادی کا وعدہ کیا۔ تیسری ہند بنت عتبہ (رضی اللہ عنہا) جنھوں نے ناک کان کاٹے اور کلیجہ چبایا۔

۶ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وحشی رضی اللہ عنہ کا سامنے آنا گوارہ نہیں کیا۔ جبیر بن مطعم رضی اللہ عنہ کا جرم وحشی رضی اللہ عنہ کی بہ نسبت کم تر تھا لہٰذا فتح کے دن نہ ان سے تعرض کیا گیا اور نہ اس قسم کی کوئی پابندی ہی عائد کی گئی۔ لیکن جناب قاسمی صاحب نے حضرت ہند رضی اللہ عنہا پر جو فرد جرم عائد کی ہے۔ وہ تو قتل سے بھی سنگین ہے کیونکہ دوران جنگ میں آدمی قتل ہوتے ہی رہتے ہیں۔ اس جرم کی موجودگی میں ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں فاتحانہ داخل ہوئے اور امن کا اعلان کیا تو اس صورت میں چند افراد کے قتل کا بھی اعلان ہوا۔ لیکن بجائے اس کے کہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کے قتل کا اعلان یا اظہار بیزاری کیا جاتا الٹا ان کے گھر کو دارالامن بنا دیا گیا۔ یہ اعلان خود اس بات کی شہادت ہے کہ حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کے قتل سے حضرت ہند رضی اللہ عنہا کا کوئی تعلق نہیں۔

مزید برآں جب سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت لیتے وقت یہ فرمایا کہ اپنی اولاد کو قتل نہ کرو گی تو سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے جواب دیا کہ ہم نے انھیں بچپن میں پالا تھا۔ اور جب بڑے ہوئے تو آپ نے انھیں قتل کردیا۔ اس جواب پر بھی آپ نے انھیں قتل حمزہ یا مثلہ یا کلیجہ چبانے کے بارے میں کوئی یاددہانی نہیں کرائی۔ حالانکہ یہ اس بات کا بہترین موقع تھا۔ بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کا یہ جواب سن کر مسکرا گئے۔ یہ بات اس کی واضح دلیل ہے کہ جگر چبانے کی کہانی بہت بعد کی وضع کردہ ہے۔

دراصل سبائیت و مجوسیت کا پروپیگنڈہ معاشرے میں اس قدر سرایت کرچکا ہے کہ آج اکثر واعظین، نام نہاد گدی نشینان، کالجوں، یونیورسٹیوں کے فضلاء اور عوام کی اکثریت حضرت معاویہ ان کے والد ابوسفیان

اوران کی والدہ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کا نام عزت واحترام کے ساتھ لینے کے لیے تیار نہیں۔

اسلام کا عام اور بنیادی اصول تو یہ ہے کہ "ان الاسلام یھدم ما کان قبلہ"اسلام پہلے گناہوں کو مٹا دیتا ہے لیکن ستم بالائے ستم یہ کہ خاندان بنوامیہ کو اس اسلامی قانون سے بھی مستثنیٰ سمجھا گیا اور زبردست پراپیگنڈے کے ذریعے سے یہ بات ذہنوں میں بٹھا دی گئی کہ ان کے زمانہ کفر کی برائیاں بھی جوں کی توں آج تک قائم ہیں۔ ان کا ایمان نفاق پر قائم تھا۔ انھوں نے مجبور ہو کر اسلام قبول کیا۔ انھوں نے قبولیت اسلام کے موقع پر بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ گستاخانہ رویہ جاری رکھا۔ بعد میں بھی یہ لوگ اسلام کے خلاف سازشیں کرتے رہے۔ ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے خلاف اکسایا وغیرہ۔

الغرض پیغمبر اسلام کے نام نہاد نام لیواؤں نے ان صحابہ کے خلاف الزامات واتہامات کی طویل فہرست تیار کر دی۔ حالانکہ یہ حضرات آپ کے ہم دم، ہم نشین، رفقاء، اصحاب، قرابت دار اور رشتہ دار ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے من حیث الطبقہ انھیں اپنی خوشنودی اور رضوان سے نوازا ہے۔ انھیں سچا مومن کہا ہے۔ ان کی سابقہ خطائیں معاف کر دی ہیں۔ ان کی سابقہ باہمی عداوت کو محبت ومودت میں تبدیل کر دیا ہے۔ ان کے درجات بلند کر دیے ہیں۔ ان کے دلوں میں ایمان مزین کر دیا ہے۔ انھیں کفر، فسق اور عصیان سے نفرت دلا دی ہے۔ ان کے ایمان کو معیار قرار دیا ہے۔ ان کی اتباع کو لازمی کر دیا ہے۔ اور ان سے غیظ رکھنے والوں کو کفار سے تشبیہ دی ہے۔

خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کی تعظیم وتکریم کا حکم دیا ہے۔ انھیں جنت کی بشارتوں سے نوازا ہے۔ انھیں نجوم ہدایت کہا ہے۔ انھیں اللہ کا انتخاب قرار دیا ہے۔ ان کے مابین اختلافات وتنازعات کو چھیڑنے سے منع کیا ہے۔ انھیں برا بھلا کہنے کی ممانعت کی ہے۔ ان کے بارے میں بار بار اللہ کا خوف دلایا ہے۔ ان سے محبت اپنے ساتھ محبت، ان سے بغض اپنے ساتھ بغض، ان کی ایذا اپنی ایذا اور اپنی ایذا کو اللہ کی اذیت قرار دیا ہے۔ ان کی تنقیص کرنے والوں کے ساتھ مجالست، مشاربت اور مناکحت سے منع فرمایا ہے۔ اور ایسے دور میں اپنا علم ظاہر نہ کرنے والے علماء پر اللہ، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت بھیجی ہے۔

امام قاضی عیاض رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی توقیر اور احترام میں سے یہ بات ہے کہ آپ کے اصحاب کی توقیر ملحوظ رکھی جائے۔ ان کی اچھائی اور ان کے حقوق کی معرفت کو پیش نظر رکھا جائے۔ ان کی اقتداء کی جائے۔ ان کے حق میں ثنائے خیر بیان کی جائے اور ان کے لیے ہمیشہ استغفار کیا جائے۔ ان میں جو اختلاف ونزاع ہوا ہے اس سے زبان کو روکا جائے اور جو لوگ ان سے دشمنی رکھتے ہیں ان سے دشمنی رکھی جائے اور مورخین کے اقوال و

اخبار سے اعراض اور روگردانی کی جائے۔ جاہل راویوں اور حکایات کے ناقلین سے منہ موڑا جائے۔ جو بھٹک جانے والے شیعہ اور بدعتی ہیں جبکہ کسی ایک صحابی کے حق میں بھی قدح کرنے والے ہوں۔"

(الشفاء بتعریف حقوق المصطفیٰ ج ۲ ص ۴۹)

امام طحاوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"اور ہم جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سب صحابہ سے محبت کرتے ہیں اور کسی ایک کی محبت میں غلو اور زیادتی نہیں کرتے اور نہ ان میں سے کسی سے بیزاری اور تبرا کرتے ہیں۔ اور ہم ان لوگوں سے بغض رکھتے ہیں جو حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بغض رکھتے ہیں، اور ان کا برائی کے ساتھ ذکر کرتے ہیں۔ اور ہم حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا سوائے نیکی کے ذکر نہیں کرتے۔ حضرات صحابہ سے محبت دین، ایمان اور احسان ہے اور حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بغض کفر نفاق اور سرکشی ہے۔" (عقیدۃ الطحاوی ص ۶۶ مترجمہ مولانا عبدالحمید سواتی صاحب)

امام نسفی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ "ویکف عن ذکر الصحابة الا بخیر" اور صحابہ کے ذکر سے زبان بند رکھنی چاہیے۔ سوائے کلمہ خیر کے کچھ نہ کہنا چاہیے۔ یعنی سوائے خیر وخوبی کے صحابہ کا ذکر ہرگز نہ کرنا چاہیے۔

علامہ سعد الدین تفتازانی لکھتے ہیں کہ "وجوب الکف عن الطعن فیهم" اور ان پر طعن کرنے سے زبان بند رکھنا واجب ہے۔ (شرح عقائد ص ۱۱۶)

امام ربانی مجدد الف ثانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"اور جان لیں کہ یہی لوگ ہیں اکابر دین اور کبرائے اسلام جنھوں نے اسلام کے کلمہ کی بلندی اور سید الانام صلی اللہ علیہ وسلم کی مدد میں اپنی طاقت صرف کی۔ اور مالوں کو کلمہ اسلام کی بلندی میں خرچ کیا۔ اور دین متین کی تائید میں دن میں اور رات میں، پوشیدگی میں اور ظاہر میں مال لٹایا اور اپنے قرابت داروں اور قبیلوں کو اور اولاد کو اور بیویوں کو اور اپنے وطنوں اور گھروں کو اور اپنے چشموں اور کھیتوں کو اور اپنے درختوں اور نہروں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کے سبب سے چھوڑ دیا اور اپنے نفسوں کی محبت پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ترجیح دی اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کو اپنی محبت اور اپنی اولاد اور مالوں کی محبت پر ترجیح دی۔ اور یہی لوگ ہیں وحی اور فرشتوں کا مشاہدہ کرنے والے اور معجزات اور خوارق دیکھنے والے یہاں تک کہ ان کا غیب شہادت ہو گیا ہے اور ان کا علم عین ہو چکا ہے۔ اور یہی وہ لوگ ہیں جن کی اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تعریف فرمائی ہے "رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ" اللہ ان سے خوش ہے اور وہ اللہ سے خوش۔ یقیناً تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ان بزرگیوں میں شریک ہیں......

اے کاش! مجھے معلوم ہوتا کہ ان اکابر دین پر سب وشتم اور اسلام کے کبراء پر طعن زنی پر ان لوگوں کو

کس چیز نے آمادہ کیا ہے اور کسی کافر اور فاسق پر بھی طعنہ زنی اور گالی گلوچ شریعت میں نجات کا وسیلہ اور فضیلت اور بزرگی اور عبادت میں شمار نہیں کیا جاتا۔ پھر ان ہادیان دین پر سب وشتم کرنا اور ان حامیان اسلام پر طعن زنی کرنا کیسے عبادت ہوسکتا ہے۔ اور شریعت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں پر بھی مثلاً ابوجہل اور ابولہب پر بھی گالی گلوچ کرنا اور طعنہ زنی کرنا وارد نہیں ہوا ہے اور نہ یہ کرامت اور عبادت میں شمار کیا گیا ہے۔" (مکتوبات امام ربانی جلد سوم حصہ ہفتم دفتر دوم ص ۱۲۷، ۱۳۴)

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"اور تمام صحابہ کے بارے میں ہم اپنی زبانوں کو روکتے ہیں اور سوائے بھلائی اور خیر کے ان کا ذکر نہیں کرتے۔ یعنی ان پر کسی قسم کی تنقید و جرح نہیں کرتے وہ دین میں ہمارے مقتدا و پیشوا ہیں۔ صحابہ کو گالی دینی حرام ہے اور ان کی تعظیم واجب ہے۔" (العقیدۃ الحسنہ مع عقیدۃ الطحاوی ص ۹۷)

امام نووی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"علماء نے فرمایا ہے کہ جن احادیث میں بظاہر کسی صحابی پر حرف آتا ہو ان کی تاویل ضروری ہے۔ نیز فرمایا کہ ثقہ اور معتبر راویوں کی روایات میں کوئی ایسی بات نہیں کہ جس کی تاویل نہ ہو سکے۔"

(نووی شرح صحیح مسلم، فضائل علیؓ)

موصوف ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں کہ:

"لیکن ہمیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں (باوجود معصوم نہ ہونے کے) حسن ظن رکھنے اور ان سے ہر رذیل بات کی نفی کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ جب کسی روایت کی تاویل و توجیہ کے تمام راستے بند ہوں تو ہم اس کے راویوں کی طرف کذب و غلط بیانی کی نسبت کریں گے (یعنی کسی صحابی کی طرف رذیل چیز کی نسبت ہرگز صحیح نہیں ہوسکتی)۔" (نووی شرح صحیح مسلم، حکم الفی)

# صحابیؓ کی تعریف

لفظ صحابی باتفاق اہل لغت صحبت سے مشتق ہے۔ صَحِبَہٗ صُحْبَۃً وَصَحَابَۃً وَصِحَابَۃً وَصَاحَبَہٗ مُصَاحَبَۃً۔ یعنی ساتھی ہونا، دوستی کرنا اور ساتھ زندگی گزارنا۔ صَحِبَ کا اسم فاعل اَلصَّاحِبُ ہے یعنی ساتھی، ساتھ زندگی گزارنے والا۔ اس کی جمع صَحْبٌ وَاَصْحَابٌ وَصُحْبَۃٌ وَصِحَابٌ وَصُحْبَانٌ وَصِحَابَۃٌ وَصَحَابَۃٌ ہے۔

اَلصَّحَابِیُّ: صحابہ کا اسم نسبت ہے صحابہ کی طرف منسوب ایک صحابی۔ یعنی وہ ایک شخص جس نے صحبت حاصل کی۔ مگر صحبت کی کسی مخصوص مقدار سے مشتق نہیں۔ بلکہ اس کا اطلاق ہر اس شخص پر ہوسکتا ہے جس نے کم یا زیادہ کسی کی صحبت اٹھائی ہو۔ لہٰذا صحبت کی تھوڑی یا زیادہ مقدار دونوں حالتوں پر صحبت کا اطلاق ہوسکتا ہے۔

اصطلاح شریعت میں صحابی اس شخص کو کہا جاتا ہے جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حالت ایمان میں پایا ہو اور اسی حالت میں وفات بھی ہوئی ہو۔

صحابیت کی تین شرائط ہیں:

① آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان

② اسی ایمان کی حالت میں آپ سے ملاقات

③ اسلام کی حالت میں ہی وفات۔

پہلی شرط سے وہ لوگ خارج ہو گئے جنھوں نے آپ سے ملاقات تو کی مگر ایمان نہ لائے۔ دوسری شرط یعنی ملاقات سے ایسے افراد بھی اس زمرے میں شامل ہو گئے جو آپ سے ملے مگر حضرت عبداللہ بن ام مکتوم رضی اللہ عنہ کی طرح نابینا تھے۔ تیسری شرط میں ایسے لوگ شامل ہیں جو حالت ایمان میں آپ سے ملے مگر پھر ارتداد اختیار کر لیا۔ پھر ایک وقت آیا کہ دوبارہ دائرہ اسلام میں داخل ہوئے اور حالت ایمان میں وفات پائی۔ جیسے حضرت اشعث بن قیس رضی اللہ عنہ وغیرہ۔

① امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

((من صَحِبَ النبی او راہ من المسلمین فھو من اصحابہ))

''جس نے آنحضرت ﷺ کی صحبت پالی یا آپ کو بحالت ایمان دیکھ لیا تو وہ آپ کے صحابہ میں سے ہے۔'' (صحیح بخاری، باب فضائل اصحاب النبی)

② علامہ عبدالعزیز فرہاروی رحمۃ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((من صحب النبی ولو ساعۃ من الایمان ومات مومنا))

''جس نے آنحضرت ﷺ کی ایمان کی حالت میں صحبت پائی اگرچہ ایک ساعت کے لیے اور ایمان ہی کی حالت میں اس کی وفات ہوئی ہو وہ صحابی ہے۔'' (النبراس شرح لشرح العقائد ص۵۴۶)

③ حضرت سعید بن مسیّب رحمۃ اللہ کے نزدیک صحابی صرف وہ ہے جس نے آنحضرت ﷺ کے ساتھ سال دو سال قیام کیا ہو۔ یا ایک دو غزوات میں شرکت کی ہو۔

④ بعض حضرات کے نزدیک صحابی ہونے کے لیے طویل صحبت کافی نہیں ہے۔ بلکہ اس کے ساتھ یہ بھی معلوم ہونا چاہیے کہ اس نے آپ کی صحبت بغرض حصول علم وعمل اختیار کی ہے۔ چنانچہ علامہ سخاوی رحمۃ اللہ فتح المغیث میں لکھتے ہیں کہ:

''ابوالحسین نے معتمد میں کہا ہے کہ صحابی وہ ہے جس نے بطریق اتباع آپ کی طویل صحبت اٹھائی ہو اور آپ سے علم حاصل کیا ہو۔ جن لوگوں نے اس کے بغیر طویل صحبت اٹھائی یا اس مقصد کو تو پیش نظر رکھا ہو لیکن صحبت نہیں اٹھائی۔ مثلاً وفود میں آنے والے لوگ تو وہ صحابی نہیں۔''

⑤ بعض لوگ ہر اس مسلمان کو صحابی کہتے ہیں جس نے حالت بلوغ اور حالت صحت عقل میں آپ کو دیکھا ہو۔

⑥ امام احمد رحمۃ اللہ کا قول ہے کہ ہر وہ شخص جس نے ایک مہینہ یا ایک دن یا ایک منٹ تک آپ کی صحبت اٹھائی یا آپ کو صرف دیکھا وہ صحابی ہے۔

ان تمام اقوال سے ثابت ہوتا ہے کہ جو لوگ آپ کے عہد مبارک میں پیدا ہو کر سن بلوغ کو نہیں پہنچے وہ صحابی نہیں ہیں۔ چنانچہ علامہ ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''صحابہ میں ان بچوں کا ذکر بالکل الحاقی ہے کیونکہ ظن غالب یہی ہے کہ آپؐ نے ان کو دیکھا ہوگا لیکن بعض لوگوں کے نزدیک یہ لوگ بھی صحابہ کے گروہ میں داخل ہیں۔''

چنانچہ مولانا عبدالحی صاحب ظفر الامانی میں لکھتے ہیں کہ مرجح یہ ہے کہ یہ لوگ بھی صحابہ میں داخل ہیں۔ البتہ ان کی حدیث مرسل ہے لیکن وہ مرسل مقبول ہے۔ لیکن فتح الباری میں ابن حجر رحمۃ اللہ نے بھی بلوغت کی شرط کو رد کر دیا ہے "ومنھم من اشترط فی ذلك ان یکون حین اجتماعہ بالغًا وھو مردود۔" (فتح الباری ج۷ ص۳ بحوالہ شہید کربلا و یزید ص۲۶ مؤلفہ حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحبؒ)

ان میں سے بعض نے شرط لگائی ہے کہ آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جمع ہونے کے وقت بالغ ہو (تب صحابی ہوگا) اور یہ قول مردود ہے۔

⑦ اسی طرح جن لوگوں نے آپ کو بعد وفات دیکھا تھا وہ بھی صحابہ کی جماعت میں داخل نہیں۔ علامہ عبدالعزیز فرہاروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

((اختلف فیمن راہ بعد الموت قبل الدفن کابی ذویب الشاعر فقیل صحابی لان حیاتہ صلی اللہ علیہ وسلم صحیحۃ وقیل لا فان ھذہ الحیٰوۃ لا یتعلق بھا الاحکام الدنیویۃ کالشھید))

(النبراس ص۵۴۶)

''اس شخص کی صحابیت کے بارے میں اختلاف ہے جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو موت کے بعد اور تدفین سے پہلے دیکھا جیسے ابوذویب شاعر ہیں پس کہا گیا ہے کہ وہ بھی صحابی ہیں کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات صحیح ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ صحابی نہیں ہیں۔ کیونکہ اس قسم کی زندگی کے ساتھ دنیوی احکام کا تعلق نہیں ہے شہید کی طرح۔''

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ مقدمہ اصابہ میں لکھتے ہیں ''والرجح عدم الدخول'' قول راجح یہ ہے کہ یہ لوگ صحابی نہیں ہیں۔ مشہور شاعر ابوذویب ہذلی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تدفین سے پہلے دیکھا تھا مگر شرف صحابیت سے محروم رہ گئے۔

⑧ جو مسلمان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں موجود تھے لیکن انھیں آپ کی زیارت حاصل نہ ہوئی وہ بھی صحابی نہیں ہیں۔

⑨ جن لوگوں نے اسلام قبول کرنے سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تھا لیکن اسلام قبول کرنے کے بعد انھیں آپ کی زیارت نصیب نہیں ہوئی وہ بھی صحابی نہیں ہیں۔

⑩ جنھوں نے بعثت سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا تھا جیسے زید بن عمرو بن نفیل۔ ان کی صحابیت کے بارے میں اختلاف کیا گیا ہے اور صحیح یہ ہے کہ وہ صحابی نہیں ہیں۔

⑪ اور اسی طرح وہ بھی صحابی نہیں ہیں جنھوں نے اس بات کی تصدیق کی تھی کہ آپ عنقریب مبعوث ہوں گے۔ جیسے بحیرا راہب۔ (النبراس ص۵۴۶)

مذکورہ بالا تعریفات کی روشنی میں حسب ذیل افراد پر ''صحابی'' کا اطلاق ہوسکتا ہے:

1 جنھوں نے ایک عرصہ، کم از کم ایک سال تک آپ کی صحبت کا شرف حاصل کیا ہے۔

2 یا کم از کم ایک غزوہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ شرکت کی ہے۔

3 یا آپؐ سے احادیث کی روایت کی ہے۔

۴ یا آپؐ کی صحبت حصول علم و عمل کے لیے اختیار کی ہے۔
۵ یا مسلمان ہونے کے ساتھ حالت بلوغ و حالت ثبات عقل میں آپؐ سے ملاقات کی ہے۔
۶ یا حالت اسلام میں محض آپؐ کو دیکھا ہے یا ملاقات کی ہے۔

ان اقوال میں آخری قول جمہور کے نزدیک سب سے زیادہ صحیح اور عام مسلمانوں میں مقبول ہے کیونکہ اس میں وہ تمام صحابہ شامل ہیں جن سے احادیث کی روایت کی جا سکتی ہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے بھی اپنی کتاب الاصابہ میں صحابی کی جس تعریف کو سب سے زیادہ جامع اور صحیح قرار دیا ہے۔ وہ یہی ہے کہ وہ شخص جس نے ایمان کی حالت میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کی اور اسلام ہی پر اس کی موت واقع ہوئی۔ پس اس میں ہر وہ مسلمان داخل ہے جس نے آپؐ سے ملاقات کی۔ قطع نظر اس سے کہ اسے آپ کی ہم نشینی کا شرف زیادہ حاصل رہا یا کم۔ آپؐ سے روایت کی یا نہیں۔ آپؐ کے ساتھ غزوے میں شریک ہوا یا نہیں۔ اور جس نے آپ کو صرف ایک نظر ہی دیکھا ہو اور آپ کی مجالست و ہم نشینی کا موقع اسے نہ ملا ہو اور جو کسی خاص سبب کی بنا پر آپ کی رؤیت کا شرف حاصل نہ کر سکا ہو جیسے نابینا۔

اس کے بعد اصولیین کا پہلا قول قابل اعتبار ہے۔ کیونکہ اس سے اگرچہ بہت سے وہ صحابی جنھوں نے صرف آپ کو دیکھا تھا لیکن آپ کی فیض صحبت سے کافی عرصہ تک متمتع نہیں ہوئے تھے صحابہ کی جماعت سے خارج ہو جاتے ہیں۔ تاہم اس کے ذریعے سے صحابیت کا ایک بلند معیار قائم ہوتا ہے اور تمام اکابر صحابہ اس میں شامل ہو جاتے ہیں۔ ان کے علاوہ اور تمام اقوال درجہ اعتبار سے ساقط ہیں۔

اصولیین نے صحابہ کی جماعت پر اخذ مسائل اور روایت حدیث کے لحاظ سے نظر ڈالی ہے۔ لیکن جمہور کے نزدیک صحابیت کا معیار صرف زہد و تقویٰ ہے۔ اس لیے وہ ہر اس شخص کو صحابی کہتے ہیں جس نے حالت اسلام میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے یا آپ سے ملاقات کی ہے۔

پیچھے امام بخاری رحمہ اللہ کا قول گزر چکا ہے کہ جس نے آپ کی صحبت حاصل کی یا آپ کو بحالت ایمان دیکھ لیا تو وہ صحابی ہے۔ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((والذی جزم به البخاری قول احمد بن حنبل والجمهور من المحدثین)).

(فتح الباری ج ۷ ص ۳)

"امام بخاری رحمہ اللہ نے جس قول پر اعتماد کیا ہے وہ امام احمد رحمہ اللہ اور جمہور محدثین کا ہے۔"

آج پورے عالم اسلام میں یہی قول شائع و مشہور ہے اور اسی پر عمل جاری ہے لیکن خاندان معاویہ، حضرت ابوسفیان، حضرت ہند، حضرت یزید، حضرت معاویہ، حضرت ام حبیبہ اور حضرت فارعہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہم کی یہ عظیم فضیلت و منقبت ہے کہ وہ مفسرین، محدثین، اصولیین اور جمہور کی بیان کردہ ہر تعریف کے اعتبار

سے شرف صحابیت سے مشرف ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں مودودی صاحب بھی یہ لکھنے پر مجبور ہو گئے کہ صحابی کی تعریف میں اگرچہ سلف میں اختلاف ہے۔ مگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ہر تعریف کے لحاظ سے شرف صحابیت حاصل ہے۔ **والفضل ما شهدت به الاعداء۔**

(بحوالہ سیرت اصحاب رسول ص ۱۵۳)

## صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعداد

امام ابوزرعہ رازی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے وقت حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعداد ایک لاکھ چودہ ہزار تھی۔''

(النبراس ص ۵۴۶)

ابن فتحون نے ذیل استیعاب میں یہ قول نقل کر کے لکھا ہے کہ ابوزرعہ رحمہ اللہ نے یہ تعداد صرف ان لوگوں کی بتائی ہے جو رواۃ حدیث میں تھے۔ لیکن ان کے علاوہ جو صحابہ کی تعداد ہوگی وہ اس سے کہیں زیادہ ہو گی۔

بہر حال یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ تمام اعلیٰ وادنیٰ صحابہ کا فرق مراتب کے باوجود بحیثیت صحابی ہونے کے یکساں عزت واحترام کے ساتھ یاد کیا جانا اسلام کا مطلوب ومقصود ہے۔ پس کسی بھی صحابی کے حق میں زبان طعن وتشنیع دراز کرنا اور ''تحقیق'' کے عنوان کے تحت ان پر نکتہ چینی کرنا ہلاکت وتباہی کے خطرہ کو دعوت دینا ہے۔ قرآن وحدیث میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جو فضیلت ومنقبت بیان ہوئی ہے اس میں علی الاطلاق تمام صحابہ شامل ہیں مگر حضرت ابوسفیان، سیدہ ہند اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم وہ سعادت مند انسان ہیں کہ جن کی فضیلت قرآن وحدیث دونوں میں بیان ہوئی۔ یہی وجہ ہے کہ امام بخاری، امام مسلم اور امام ترمذی رحمہم اللہ نے ان کے مناقب پر باقاعدہ باب قائم کیے ہیں۔

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وفيهم انزل الله تعالىٰ "عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ۭ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ "فان الله جعل بين النبى وبين الذين عادوه كابى سفيان و هند وغيرهما مودة والله قدير على تبديل العداوة بالمودة وهو غفور لهم بتوبتهم من الشرك رحيم بالمومنين وقد صاروا من المؤمنين))

(منہاج السنۃ ج ۱ جز ثانی ص ۲۱۵)

''اور ان ہی کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: عجب نہیں کہ اللہ تم میں اور ان لوگوں میں جن سے تم دشمنی رکھتے ہو دوستی پیدا کر دے اور اللہ قادر ہے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

بیشک اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ان لوگوں کے درمیان جن سے دشمنی رہی تھی جیسے ابوسفیان، ہند اور ان کے علاوہ دیگر حضرات (رضی اللہ عنہم) محبت اور دوستی پیدا کر دی اور اللہ اس عداوت کو محبت و دوستی میں تبدیل کرنے پر قادر ہے۔ اور وہ انھیں بخشنے والے ہیں۔ ان کی شرک سے توبہ کی بنا پر اللہ مومنوں کے ساتھ نہایت رحم والے ہیں۔ اور تحقیق وہ (حضرت ابوسفیان، سیدہ ہند وغیرہما رضی اللہ عنہما) مومنین میں سے ہو گئے۔''

ان تصریحات کے باوجود پھر بھی جس زبان یا قلم سے ان کے متعلق توہین آمیز کلمات نکلتے ہیں یا جن کے قلوب ان حضرات کے احترام سے خالی ہیں تو وہ مرنے سے پہلے اپنے ایمان کی تجدید کر لیں۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی ولادت اور نام

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے برادر نسبتی، مدبر اسلام، نشان فتح وظفر، فاتح عرب و عجم، کاتب وحی، خال المسلمین، خلیفہ سادس راشد، عادل و برحق، امیر المومنین ابی عبدالرحمٰن سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کی ولادت بعثت نبوی سے پانچ سال قبل ۶۰۵ء میں قبیلہ قریش کی ایک معزز شاخ بنوامیہ کی ایک ممتاز شخصیت، سالار قریش سیدنا ابوسفیان صخر بن حرب رضی اللہ عنہ کے گھر میں بمقام مکہ مکرمہ ہوئی۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی جائے ولادت کے بارے میں شیخ کمال الدین الدمیری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ومولده رضی اللہ عنہ بالخَیف من مِنٰی اسلم قبل ابیه ابی سفیان وصحب رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وکتب له)) (حیوۃ الحیوان ج ا ص ۵۸)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جائے ولادت منیٰ میں مقام خیف ہے۔ یہ اپنے والد ابوسفیان رضی اللہ عنہ سے پہلے اسلام لائے۔ انھیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت کا شرف حاصل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے کتابت کی خدمت بھی سرانجام دی۔''

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سن ولادت کے بارے میں مختلف اقوال ہیں حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((معاویة بن ابی سفیان بن حرب بن امیه بن عبدشمس بن عبدمناف القرشی الاموی امیر المومنین ولد قبل البعثة بخمس سنین وقیل سبع وقیل بثلاث عشرة والاول اشهر)) (الاصابہ تحت معاویہ بن صخر ج ۳ ص ۴۳۳)

''امیر المومنین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بعثت سے پانچ سال قبل پیدا ہوئے اور بعض نے کہا سات سال قبل اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ تیرہ سال قبل پیدا ہوئے۔ اور پہلا قول زیادہ مشہور ہے۔''

ڈاکٹر احمد عبدالرحمٰن عیسیٰ استاذ جامعہ امام محمد بن سعود لکھتے ہیں کہ:

((ولد معاویة قبل البعثة بخمسة اعوام))

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بعثت سے پانچ سال قبل پیدا ہوئے۔'' (کُتّاب الوحی ص ۳۰۶)

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ومعاويه رضی اللہ عنہ كان حين بعث النبی صلی اللہ علیہ وسلم صغيرا كانت هند ترقصه))

(منہاج السنۃ الجزء الثانی ج ۱ص ۲۱۴)

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے وقت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ چھوٹے تھے اور سیدہ ہند رضی اللہ عنہا انھیں جھلاتی تھیں۔''

مصری مورخ عمر ابوالنصر لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہجرت سے سترہ سال پہلے حضرت ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ کے گھر پیدا ہوئے۔''

(معاویہ بن ابی سفیان اردو ص ۳۴)

کون جانتا تھا کہ یہ بچہ بڑا ہو کر امیر المومنین بنے گا اور اس کے زیر نگین تقریباً پینسٹھ لاکھ مربع میل رقبہ کی وسیع سلطنت ہوگی۔ جو مغرب اقصیٰ سے چین تک پھیلی ہوئی ہوگی۔ لیکن سیدہ ہند رضی اللہ عنہا جیسی عاقلہ و دانشور خاتون نے اپنے بیٹے کے بچپن سے ہی اس بات کا اندازہ لگا لیا تھا۔ جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے گھر کے صحن میں گھٹنوں کے بل چل رہے تھے تو حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے انھیں ایک نظر دیکھا پھر سیدہ ہند رضی اللہ عنہا کو مخاطب کر کے کہا: میرا یہ بیٹا بڑے سر والا ہے یعنی اس بات کا اہل ہے کہ اپنی قوم کا سردار ہو۔ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے جواب دیا کہ صرف اپنی قوم کا......؟ جی نہیں......اس کی ماں اس پر روئے اگر یہ سارے عرب کا سردار نہ ہوا۔ (البدایہ والنہایہ جلد ۸ص ۱۱۸)

## نام

آپ کے والد ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے آپ کا نام معاویہ رکھا۔ عرب میں یہ نام کوئی انوکھا اجنبی اور نیا نہیں تھا۔ بلکہ دور جہالت اور عہد اسلام دونوں میں یہ نام کتب انساب میں بکثرت پایا جاتا ہے۔ اور اہل زبان نے کبھی اس نام کو برا اور معیوب قرار نہیں دیا۔ بالفرض اگر عہد جاہلیت میں یہ نام معنی کے اعتبار سے برا بھی سمجھا جاتا تو ضروری تھا کہ عہد اسلام میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس نام کو تبدیل فرما دیتے کیونکہ آپ نے نام رکھنے کے بارے میں امت کو یہ ہدایت دی ہے کہ "تسموا باسمآء الانبياء واحب الاسماء الى الله تعالىٰ عبدالله وعبدالرحمن۔" (مشکوۃ باب الاسامی)

''تم انبیائے کرام کے نام کے ساتھ نام رکھا کرو۔ اور اللہ تعالیٰ کو سب سے محبوب نام عبداللہ اور عبدالرحمٰن ہیں۔''

ایک دوسری حدیث میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

((انكم تدعون يوم القيامة باسمآءكم واسمآء اٰباءكم فاحسنوا اسمآءكم))

(سنن ابی داود، کتاب الادب، رقم الحدیث ۴۹۴۸- مسند احمد رقم الحدیث ۲۱۱۸۵)

''تم قیامت کے دن اپنے اور اپنے باپوں کے ناموں کے ساتھ پکارے جاؤ گے سو اپنے نام اچھے رکھا کرو۔''

اسی طرح وہ نام جس کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہو اور بندہ کی عبدیت کا اظہار ہو۔ ان کے علاوہ ایسے نام بھی رکھے جاسکتے ہیں جن سے شرک کی بو نہ آتی ہو۔ یا جن سے بری بات کا یا بری عادت کا اظہار نہ ہو۔

حدیث میں ہے کہ آنحضرت ﷺ اس طرح کے نام رکھنے سے منع فرماتے تھے اور اگر کوئی برا نام ہوتا تو آپ اسے اچھے نام سے بدل دیتے تھے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ:

((اَنَّ النبی ﷺ کان یغیر الاسم القبیح)) (جامع ترمذی، کتاب الادب، رقم الحدیث ۲۸۳۹)

''نبی کریم ﷺ برے نام بدل دیا کرتے تھے۔''

کسی نے ''عاص'' نام رکھا یا ''اصرم'' تو آپ نے اسے فوراً بدل دیا۔ سعید بن مسیّب رحمہ اللہ اپنے دادا کے متعلق بیان کرتے ہیں کہ ان کا نام ''حزن'' تھا۔ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں جب وہ حاضر ہوئے تو آپ نے پوچھا کیا نام ہے؟ عرض کیا میرا نام ''حزن'' ہے آپ نے فرمایا بل انت سھل بلکہ تمھارا نام سہل ہے۔ (مشکوٰۃ)

جب آنحضرت ﷺ کو اپنے نواسے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت کی اطلاع ہوئی تو آپ سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے گئے۔ نومولود کو دیکھا۔ پوچھا کیا نام ہے؟ عرض کیا گیا ''حرب'' فرمایا نہیں اس کا نام ''حسن'' ہے۔ (سیر الصحابہ حصہ ششم ص ۱۳)

بعد میں جب دوسرے نواسے تولد ہوئے تو آپ نے بچے کو دیکھ کر پوچھا کیا نام رکھا گیا؟ بتایا گیا ''حرب'' لیکن آنحضرت ﷺ کو یہ نام پسند نہ آیا تو آپ نے بدل کر حسین رکھا۔ (سیر الصحابہ حصہ ششم ص ۱۴۷)

حرب کے معنی جنگ کے ہیں۔ لہٰذا آپ نے یہ نام ناپسند فرمایا لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ پسندیدہ نام تھا۔ تبھی تو بار بار آپ نے یہی نام تجویز کیا۔ یہ ملحوظ رہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے دادا کا نام بھی ''حرب'' تھا۔

نبی اکرم ﷺ نے اشخاص و افراد کے برے نام ہی تبدیل نہیں فرمائے بلکہ آپؐ نے زمینوں، وادیوں اور قبائل کے برے نام بھی تبدیل فرمائے ہیں۔ چنانچہ امام ابوداود رحمہ اللہ بیان فرماتے ہیں کہ آپ نے ''عفرۃ'' (بنجر) زمین کا نام ''خضرۃ'' (سرسبز) زمین رکھا۔ ''شعب ضلالہ'' (گمراہی کی وادی) کا نام تبدیل فرما کر ''شعب ہدیٰ'' (ہدایت کی وادی) رکھا۔ اسی طرح ''بنوزنیہ'' اور ''بنومغویہ'' کو بدل کر ''بنورشدہ'' نام رکھا۔

(سنن ابی داود کتاب الادب رقم الحدیث ۴۹۵۶)

اس تفصیل سے یہ معلوم ہو گیا کہ آنحضرت ﷺ برے نام کو بدل دیا کرتے تھے۔ لیکن ''معاویہ'' نام

کے بارے میں آپ جیسے افصح العرب سے کوئی ممانعت اشارتاً و کنایتاً بھی ثابت نہیں ہے۔ بلکہ عہد رسالت سے لے کر آج تک اہل اسلام میں یہ نام ایک جلیل القدر صحابی کی طرف منسوب کرتے ہوئے رکھے جا رہے ہیں۔

علاوہ ازیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بار بار پیار و شفقت کے ساتھ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس نام سے پکارتے، بلاتے اور دعائیں دیتے ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کو حکم دیتے ہیں کہ:

① ((اذهب فادع لی معاوية))

② ((ادعوا الی معاوية فدعٰی له...... احضروه امركم))

③ ((فقال رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم اكتب له يا معاوية))

④ ((يبعث الله معاوية يوم القيامة......))

⑤ ((يا معاوية ان وليت امرا......))

⑥ ((يا معاوية ان ملكت......))

⑦ ((ان معاوية لا يصارع......))

⑧ ((اللهم علم معاوية الكتاب......))

⑨ ((ان رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم استشار جبريل فی استكتابة معاوية......))

⑩ ((فقال النبی انظروا من هذا قالوا معاوية قال ائذنوا له...... فقال ما هذا القلم علی اذنك يا معاوية......))

⑪ ((الامناء ثلاثة جبرائيل وانا و معاوية))

⑫ ((عن عبدالرحمن...... قال سمعت رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم يقول لمعاوية......))

⑬ ((اَنَّ رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم قال لمعاوية......))

⑭ ((اتٰی جبرائيل الیٰ رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم فقال يا محمد اقری معاوية السلام))

⑮ ((فقال عمير لا تذكروا معاوية الا بخير......))

⑯ ((عن مجاهد انه قال لو رأيتم معاوية لقلتم هذا المهدی))

⑰ ((عن ابن عمر قال ما رأيت احدا اسود من معاوية......))

⑱ ((قال عبدالله ابن عباس ما رأيت رجلا اخلق بالملك من معاوية......))

⑲ ((قال عبدالله ابن المبارك تراب فی انف فرس معاوية افضل من عمر بن عبدالعزيز الف مرّة))

﴿۴۰﴾ ((قال علی رضی اللہ عنہ ایها الناس لا تکرهوا امارة معاویة......))

اگر اس نام میں ذرا بھی برائی ہوتی تو اہل عرب کبھی اس نام کو پسند نہ کرتے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، جبرائیل علیہ السلام، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، تابعین اور صلحائے امت رحمہم اللہ اس نام سے محبت نہ رکھتے۔ اور سب سے بڑھ کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خود اس نام کو تبدیل فرما دیتے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جیسے افصح العرب کا اس نام کو تبدیل نہ کرنا اس بات کی واضح دلیل ہے کہ اس کے وہ معنی نہیں جو دشمنانِ اسلام مراد لیتے ہیں۔

دشمنان معاویہ کے پاس اس نام کی مخالفت میں کوئی نقلی اور عقلی دلیل نہیں تھی۔ اس لیے انھوں نے لغت کا سہارا لیا ہے کہ لغوی اعتبار سے معاویہ کا معنی کتے کا بھونکنا اور کتیا اور لومڑی کا بچہ وغیرہ کے ہیں۔ (مصباح اللغات ص ۵۶۴) اس لیے وہ اس نام پر خوب تبرا کرتے ہیں۔

اس کے جواب میں یہی کہا جا سکتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بصریوں اور کوفیوں سے زیادہ لغت جانتے تھے اور پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مشن ہی یہی تھا کہ وہ برے ناموں کو تبدیل کر دیا کرتے تھے۔ اس کے باوجود انھوں نے ایسا نہیں کیا۔ تو سوچ لیں کہ اعتراض کی زد میں کون کون حضرات آئیں گے؟

لفظ معاویہ ''عوی'' سے مشتق ہے۔ از روئے لغت اس کے حسب ذیل معانی ہیں:

کسی چیز کو موڑنا یا مروڑنا، عالم شباب میں مد مقابل کا پنجہ مروڑنا، کسی کا دفاع کرنا، جنگ یا حمایت کے لیے لوگوں کو جمع کرنا، آواز دے کر پکارنا، چاند کی ایک منزل، نشانِ راہ، مسافروں کی رہبری کے لیے نصب پتھر۔ (ملاحظہ ہو منتہی الادب جلد ۲ ص ۲۱۵۔ لسان العرب جلد ۸ ص ۱۰۹۔ تاج العروس جلد ۱۵ ص ۲۶۰۔ القاموس ص ۸۹۶۔ قاموس الوحید جلد ۲ ص ۱۱۴۵)

ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن شاہ صاحب بخاری فرماتے ہیں

''قاموس'' لغت کی ایک کتاب ہے۔ اس میں معنی لکھے ہوئے ہیں "الخطیب الاصدق" زور آور، مضبوط بیان کرنے والا خطیب۔'' (نقیب ختم نبوت جنوری ۱۹۹۴ء ص ۳۳)

مصباح اللغات کے مولف جناب ابوالفضل عبدالحفیظ بلیاوی ہیں جو ندوۃ العلماء اور دارالعلوم دیوبند میں ادب کے استاد رہے ہیں، لکھتے ہیں کہ:

''العَوّاء بہت بھونکنے والا کتا، المعاویة کتیا، لومڑی کا بچہ۔'' (مصباح اللغات ص ۵۶۴)

علامہ ابن منظور افریقی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((العواء اسم نجم...... وقال ابن كناسة هى اربعة كواكب ثلاثة مثفاة متفرقة والرابع قريب منها......كانه من الناحية الشامين وبه سميت العواء كانه يعوى اليها من عواء الذئب)) (لسان العرب ج ۸ ص ۱۰۹)

''العواء ایک ستارے کا نام ہے اور ابن کناسہ نے کہا کہ وہ چار ستارے ہیں تین متفرق اور چوتھا ان کے قریب ہے۔ اور اسی وجہ سے اس کا نام عواء رکھا گیا ہے گویا اس کی طرف منہ کر کے بھیڑیے آواز دیتے ہیں یعنی بھونکتے ہیں۔''

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد "اصحابی کالنجوم" (صحابہ ستاروں کی طرح ہیں) کی رو سے تو ان ستاروں میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بھی ایک تابناک ستارہ ہیں۔ تو جس طرح العواء ستارے کو بھونکنے والے بھونکتے ہیں۔ اسی طرح آسمان رشد و ہدایت کے اس اہم ستارے پر بھی دشمنان اسلام آوازیں کستے ہیں۔ پھر جس طرح بھیڑیے کے بھونکنے سے دیگر بھونکنے والے بھونکنا شروع کر دیتے ہیں، اسی طرح اہل تشیع کے بھونکنے سے وہ حضرات جن میں ''عویٰ یعویٰ'' کی عادت پائی جاتی ہے۔ وہ بھی اس اہم ستارے پر طعن و تشنیع کی بوچھاڑ شروع کر دیتے ہیں۔

علاوہ ازیں اہل لغت نے اس بات کی وضاحت کی ہے کہ اگر لفظ ''معاویہ'' معرف باللام (المعاویہ) ہو تو اس کا معنی سگ مادہ وغیرہ ہوں گے اور اگر ''الف، لام'' کے بغیر ہو تو یہ معنی مراد نہیں ہوں گے۔

(قاموس الوحید جلد ۲ ص ۱۱۴۵)

یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ ''معاویہ'' عَلَم ہے اور اعلام میں لفظی معنی مراد نہیں ہوتے۔ امام ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

((ولو كانت الاسماء انما هي اعلام للاشخاص لا تقصد بها حقيقة الصفة))

(فتح الباری جلد ۱۰ ص ۴۷۵)

بالخصوص جو اعلام منقول عنہ کے درجے میں ہوں مثلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب مبارک کی چھٹی پشت میں ''کلاب'' کا لفظی معنی مراد لینے کی جسارت کوئی نہیں کر سکتا۔

مزید برآں اگر لغت کے ذریعے سے ہی ناموں کے معانی متعین کیے جائیں تو بہت سے نامی گرامی اکابرین بھی نہیں بچ سکیں گے۔ یہاں فقط پانچ نام پیش کیے جاتے ہیں جن کی عظمت و فضیلت پر سنی و شیعہ دونوں کا اتفاق ہے۔

① الباقر: گایوں کا ریوڑ (مصباح اللغات ص ۴۴)

② الجعفر: لغت کے اعتبار سے اس کے معنی دریا، ندی اور بہت دودھ دینے والی اونٹنی ہے۔

(مصباح اللغات ص ۹۰)

③ اویس: بھیڑیا (مصباح اللغات ص ۲۰)

④ العباس کے معنی بہت ترش رو۔ (مصباح اللغات ص ۵۴۸)

⑤ فاطمہ: لغت میں اس کے معنی ہیں اونٹنی جس کا بچہ دودھ سے چھڑا دیا گیا ہو۔ (مصباح اللغات ص ۱۳۹)

غرض اس طرح کے بیسیوں نام ہیں۔ اگر ان کے لغوی معانی متعین کر دیے جائیں تو یقیناً ان کی اہانت کا پہلو نکلے گا اور جس کا قصد کوئی بھی نہیں کرتا۔ اور اگر بالفرض معاویہ نام میں کوئی قباحت موجود ہے تو اس نام کے حامل حسب ذیل صحابہ کرام اور تابعین عظام کے بارے میں کیا خیال ہے:

شیخ الاسلام حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے زیر عنوان "ذکر من اسم معاویہ" اکابرین امت کے حالات و واقعات بیان کیے ہیں۔ ملاحظہ ہو (الاصابہ مع الاستیعاب ص ۴۳۰-۴۳۸ ج ۳)

① معاویہ بن انس اسلمی
② معاویہ بن ثور بن عبادہ
③ معاویہ بن جاہمہ
④ معاویہ بن حارث بن مطلب بن عبد مناف
⑤ معاویہ بن خدیج
⑥ معاویہ بن حزن
⑦ معاویہ بن حکم اسلمی
⑧ معاویہ بن حیدہ بن معاویہ
⑨ معاویہ بن ابی ربیعہ
⑩ معاویہ بن سفیان بن عبد الاسد مخزومی
⑪ معاویہ بن ابی سفیان صخر بن حرب
⑫ معاویہ بن سوید
⑬ معاویہ بن صعصعہ
⑭ معاویہ بن عبادہ بن عقیل
⑮ معاویہ بن عبد اللہ
⑯ معاویہ بن عروہ
⑰ معاویہ بن عفیف مزنی
⑱ معاویہ بن عمرو احوذی
⑲ معاویہ بن عمرو الدئلی
⑳ معاویہ بن قرمل
(۲۱) معاویہ بن محصن
(۲۲) معاویہ بن مرداس بن ابی عامر
(۲۳) معاویہ بن معاویہ مزنی
(۲۴) معاویہ بن مغیرہ
(۲۵) معاویہ بن مقرن مزنی
(۲۶) معاویہ بن نفیع
(۲۷) معاویہ ثقفی من الاحلاف
(۲۸) معاویہ عذری
(۲۹) معاویہ لیثی
(۳۰) معاویہ ہذلی
(۳۱) معاویہ والد نوفل

دیگر کتب انساب سے معاویہ نام

(۳۲) معاویہ بن یزید بن معاویہ بن ابی سفیان
(۳۳) معاویہ بن عبد اللہ بن جعفر بن ابی طالب
(۳۴) معاویہ بن عباس بن علی ابن ابی طالب
(۳۵) معاویہ بن عبد اللہ افطح بن محمد باقر بن زین العابدین بن حسین بن علی

(۳۶) معاویہ نمیری (۳۷) معاویہ بن قرہ

(۳۸) معاویہ بن مسلم (مشکوٰۃ)

اس تفصیل سے یہ واضح ہو گیا ہے کہ تاریخ اسلام میں معاویہ نام کی صرف ایک شخصیت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما ہی نہیں بلکہ اس نام کی دیگر بیسیوں شخصیات ہیں۔ جن کے علمی و عملی کارناموں سے تاریخ کے صفحات بھرے ہوئے ہیں۔ ان میں سے کسی کے نام میں بھی کوئی نقص اور عیب نہیں لگایا گیا۔ کیونکہ ان میں سے کوئی نام بھی معرف باللام یعنی ''المعاویہ'' نہیں ہے نیز اس نام کے تمام حاملین کے ساتھ بطور عَلَم استعمال ہوا ہے اور اس میں ''ۃ'' وحدت کی ہے تانیث کی نہیں جس کا اعتبار کرتے ہوئے معنی یوں ہوگا: ''اکیلا موڑنے والا، دشمن کا تن تنہا مقابلہ کرنے والا، دلیر، نڈر، بہادر، بلند آہنگ، خطیب، تنہا رہبری کرنے والا۔'' بعض مدعیان اہل سنت پر تعجب ہے کہ انھوں نے بھی لاشعوری طور پر صرف معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے ساتھ زیادتی اور تجاوز کیا ہے۔ جسے دشمنان معاویہ بطور ہتھیار استعمال کرتے ہیں۔

علامہ سعد الدین تفتازانی متوفی ۷۹۱ھ نے علم معانی کی کتاب تلخیص المفتاح کی شرح ''مختصر المعانی'' کے نام سے لکھی ہے۔ جو صدیوں سے دینی مدارس کے نصاب میں شامل ہے۔ اس کتاب میں موصوف ''مسند الیہ'' کی بحث میں لکھتے ہیں کہ:

''رکب علی وھرب معاویة'' علی سوار ہوئے اور معاویہ بھاگ گیا۔ لفظ علی میں علو (سربلندی) کا مفہوم پایا جاتا ہے لہٰذا ان کے لیے سوار ہونا ہی بہتر ہے۔ اور معاویہ کے لفظ میں ''عوایة الکلب'' کتے کی ایک مذموم علت یعنی بھونکنے کا مفہوم پایا جاتا ہے لہٰذا ان کے لیے فرار ہونا ہی مناسب ہے۔

علامہ تفتازانی یا تو اپنے آپ کو شیعی اثرات اور جراثیم سے محفوظ نہیں رکھ سکے۔ اور یا پھر ان میں تشیع پایا جاتا ہے جس کے ہاتھوں وہ کبھی کبھار مجبور ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ وہ اپنی ایک دوسری کتاب ''شرح عقائد'' (جو عقائد نسفی کی شرح ہے) میں یزید بن معاویہ کے بارے میں اپنا یہ عقیدہ لکھ گئے ہیں کہ:

((لا نتوقف فی شانه بل فی ایمانه لعنة الله علیه وعلی انصاره واعوانه))

(شرح عقائد ص ۱۱۷)

''ہم اس کی شان میں بلکہ اس کے ایمان ہی کے بارے میں کوئی توقف نہیں کرتے۔ اللہ کی پھٹکار ہو یزید پر اس کے سارے یاروں اور مددگاروں پر۔''

یہی جملہ علامہ قسطلانی رحمہ اللہ اپنی ایک کتاب ''ارشاد الساری شرح صحیح البخاری'' میں بھی لکھ آئے ہیں:

((لا نتوقف فی شانه بل فی ایمانه لعنة الله علیه وعلی انصاره واعوانه))

(بحوالہ مقالات ج ۲ ص ۳۳۵، از پیر کرم شاہ صاحب ازہری)

اس وقت لعنت یزید کا مسئلہ زیر بحث نہیں ہے۔ لیکن قسطلانی اور تفتازانی کے مذکورہ عقیدہ میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ و تابعین پر واضح تبرا اور لعنت کی گئی ہے۔ اعوان و انصار کے عموم سے مذکورہ افراد کو کون مستثنیٰ کر سکتا ہے؟

علامہ جلال الدین سیوطی لکھتے ہیں کہ:

''جاریہ بن قدامہ سعدی امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس سے دریافت کیا تم کون ہو؟ اس نے کہا میں جاریہ بن قدامہ سعدی ہوں۔ اس پر امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا تم اور کیا بننا چاہتے ہو۔ تم تو شہد کی مکھی کی طرح ہو۔ جاریہ نے کہا کہ اب زیادہ نہ فرمایئے آپ نے مجھے شہد کی مکھی بنا دیا جس کا ڈنک بڑا زہریلا ہوتا ہے لیکن اس کا تھوک بہت ہی میٹھا اور لذیذ ہوتا ہے اور واللہ! معاویہ کے معنی اس کتے کے ہیں جو دوسروں پر بھونکتا ہے...... حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بڑے تحمل اور صبر سے یہ بات سن لی...... امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے یہ سن کر فرمایا اے جاریہ! افسوس کہ تو اپنے گھر والوں پر اتنا بھاری تھا کہ انھوں نے تیرا نام جاریہ (لونڈی) رکھا۔ یہ سن کر جاریہ نے کہا کہ آپ بھی اپنے گھر والوں پر اتنے بھاری تھے کہ انھوں نے آپ کا نام معاویہ (بھونکنے والا) رکھا ہے۔'' (تاریخ الخلفاء اردو ص ۳۳۹، ۳۹۴ مطبوعہ مدینہ پبلشنگ کمپنی کراچی)

عربی ادب کی مشہور درسی کتاب مفید الطالبین میں شیر، بھیڑیے اور ایک لومڑے کے اکٹھے شکار پر جانے کا واقعہ تحریر ہے۔ اور ان تین جانوروں کے شکار کرنے اور پھر ان کو تقسیم کرنے کا مشورہ بھی لکھا ہے کہ بھیڑیے نے غلط مشورہ دیا تو شیر نے پنجہ مار کر بھیڑیے کی آنکھ نکال دی۔ پھر شیر لومڑے کی طرف مخاطب ہوا اور لومڑے کو کہا کہ ھاتِ انت یا ابا معاویہ، اے ابو معاویہ (لومڑے کے باپ) تو تقسیم کر۔

(مفید الطالبین ص ۱۷)

اس رافضی داستان گو نے اس ایک جملے میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر تین تبرے بکے ہیں: اول، لومڑے کو معاویہ کا باپ کہا۔ دوم، معاویہ کو لومڑے کا بیٹا کہا۔ اور سوم، یہ تصور بھی پیش کیا ہے کہ معاویہ بھی لومڑے کی طرح چالاک ہے۔

علامہ ابن جوزی بغدادی اپنی کتاب ''کتاب الاذکیاء'' (جس کا اردو ترجمہ لطائف علمیہ کے نام سے دارالاشاعت کراچی سے شائع ہوا ہے) میں لکھتے ہیں کہ:

''معانی بن زکریا نے حکایت بیان کی کہ کہتے ہیں کہ ایک شیر اور بھیڑیا اور لومڑی ساتھی بن گئے اور شکار کے لیے نکلے تو انھوں نے گدھے، ہرن اور خرگوش کا شکار کیا تو شیر نے بھیڑیے سے کہا کہ شکار کی تقسیم تو کر دے تو اس نے کہا کہ یہ بات تو بالکل کھلی ہوئی ہے۔ گدھا تیرا ہے اور خرگوش ابو معاویہ یعنی لومڑی کا اور ہرن میرا......''۔ (لطائف علمیہ ص ۳٦۱)

الغرض اس طرح کی تمام حکایات موضوع، من گھڑت اور رافضیوں کی پھیلائی ہوئی ہیں۔ لہٰذا ان کی بنا پر کسی پر طعن نہیں کیا جاسکتا اور جو سنی ہو کر ایسا کرتا ہے تو اس کے لیے ارشاد باری ''وَمَنْ یَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ'' کافی ہے۔

صدیوں سے علمائے کرام تفتازانی کے سبائی تبرے کو مسلسل پڑھ اور پڑھا رہے ہیں لیکن اسے خارج کرنے کے لیے کوئی تگ و دو نہیں فرمائی۔ معلوم نہیں ہمارے مہتمم حضرات نے اس کے اخراج کے لیے کس ''حکومت'' سے منظوری حاصل کرنی ہے۔

حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب رحمہ اللہ اس تبرے پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

''سیدنا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں جو بے ادبی اور جرأت اس مکروہ مثال میں پائی جاتی ہے۔ وہ مخفی اور پوشیدہ نہیں۔ یہ بے ادبی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف اور نامناسب ہے۔ بلکہ ہم اس کو ایک فرضی مثال پر محمول کرتے ہوئے علی و معاویہ نام والے دوسرے اشخاص مراد لیں تب بھی اس مثال میں ضرور بے ادبی ہے۔'' (حاشیہ مختصر المعانی)

حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ کے اس ارشاد سے واضح ہو جاتا ہے کہ جن الفاظ سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ یا دوسرے کسی صحابی کی توہین و بے ادبی کا صرف وہم بھی ہوسکتا ہو ان کا لکھنا اور بولنا جائز اور درست نہیں۔ تو جن الفاظ سے صراحتاً توہین ہوتی ہو وہ کیسے صحیح ہوسکتی ہے؟

الغرض کتب تاریخ، انساب اور اسماء الرجال میں ''معاویہ'' نام کی بیسیوں شخصیات موجود ہیں۔ جن میں صحابہ، تابعین، دیگر بزرگان امت، بنو امیہ، بنو ہاشم اور دیگر قبائل شامل ہیں۔ کیا ان کے ناموں کو بھی کبھی ہدف طعن بنایا گیا ہے؟ کیا ان پر بھی کبھی تبرا کیا گیا ہے؟ یا پھر ساری دشمنی و عداوت، بغض و عناد صرف اور صرف سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے ساتھ مخصوص ہے۔ کیا دشمنان معاویہ میں سے کوئی جرأت کرسکتا ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا معاویہ بن حارث بن عبدالمطلب بن عبد مناف جن کی وفات پر ابو طالب نے مرثیہ کہا تھا:

فابکی معاویة لا معاوی مثله
نعم الفتیٰ فی العرف لا فی المنکر

یا حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما کے بھتیجے معاویہ بن عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب اور معاویہ بن عباس بن علی بن ابی طالب یا امام باقر رحمہ اللہ کے پوتے معاویہ بن عبداللہ افطح بن محمد الباقر کا معنی لغت کا سہارا لیتے ہوئے لومڑی کا بچہ، کتیا اور بھونکنا وغیرہ کرسکتا ہے؟ کیا یہاں پہنچ کر لغت تبدیل ہو جاتی ہے؟ اور طعن و تشنیع کا ہدف بننے کے لیے مظلوم صرف محسن اسلام اور ہادی و مہدی معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما ہی رہ جائیں گے؟

اگر مذکورہ بالا معاویہ نام کے حاملین کے لیے لغوی معنی مراد نہیں لیا جاتا تو للہ سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے اسم مبارک کو بھی معاف کر دو۔ مگر ہاں انھیں معاف کیا جا سکتا تھا:

اگر وہ...... اپنے دور مسعود امارت و خلافت راشدہ میں یہودیت و نصرانیت اور سبائیت و مجوسیت کو لوہے کے چنے نہ چبواتے......

اگر وہ...... اسلامی سلطنت کا رقبہ پینسٹھ لاکھ مربع میل تک نہ بڑھاتے......

اگر وہ...... منصب امارت و خلافت قبول نہ کرتے......

اگر وہ...... اسلام کا تحفظ نہ کرتے......

اگر وہ...... اسلام کی نشر و اشاعت نہ کرتے......

اگر وہ...... مغرب اقصیٰ سے لے کر چین تک اسلامی پرچم نہ لہراتے......

اگر وہ...... عبداللہ بن سبا کو لاتیں مار کر شام سے ملک بدر نہ کرتے......

اور اگر وہ...... سبائیت و خارجیت کا قلع قمع نہ کرتے...... تو......

انھیں بھی معاف کیا جا سکتا تھا......

لیکن صد آفرین سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو، نہ تو وہ باطل سے دبے، نہ باطل کے سامنے جھکے، نہ انھوں نے باطل کے ساتھ مفاہمت و سمجھوتہ کیا۔ اور نہ کبھی وہ باطل اور سبائیت کی توقعات پر پورے اترے کیونکہ ان کے نام ''معاویہ'' کے لغوی معنی یہ بھی ہیں کہ ''کسی چیز کو موڑنا اور مروڑنا'' (تاریخ العروس) اسی معنی کو عصر حاضر کے بدترین دشمن معاویہ مولوی سید مہر حسین شاہ بخاری آف کامرہ اٹک (جو مدعی اہل سنت ہیں) نے بھی اپنی رسوائے زمانہ کتاب ''سیاست معاویہ'' کے صفحہ ۸ پر تسلیم کیا ہے۔ اس لیے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے اسلام اور اپنے نام کی لاج رکھتے ہوئے یہودیت، مجوسیت، نصرانیت، سبائیت اور خارجیت کو اپنے آہنی شکنجے میں کستے ہوئے مروڑ مروڑ کر ان کے بل کس نکال دیے جس کی ٹیسیں آج تک ان کی ذریت محسوس کر رہی ہے اور تا قیام قیامت کرتی رہے گی۔

اللہ تعالیٰ کی بے شمار، ان گنت اور لاتعداد رحمتیں اور برکتیں ہوں سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما پر۔ آمین یا الٰہ العالمین۔ [1]

---

[1] ''معاویہ'' نام پر مزید بحث اسی کتاب کے دوسرے حصے ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' میں ملاحظہ فرمائیں۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ابتدائی حالات

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نہ صرف اپنے قبیلے ''بنوامیہ'' کے سردار تھے بلکہ جملہ قبائل قریش کے سپہ سالار اور علمبردار بھی تھے۔ اس لیے انھوں نے اپنے لخت جگر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی تعلیم و تربیت پر خاص توجہ دی۔ جس کی بنا پر انھوں نے شہسواری، تیراندازی، شمشیرزنی، خطابت اور نسب دانی میں کمال حاصل کر لیا تھا۔

علاوہ ازیں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے فن کتابت میں بھی مہارت حاصل کر لی تھی علامہ بلاذری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ جب اسلام آیا تو قریش میں سترہ آدمی لکھنا جانتے تھے:

① عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ ② عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ
③ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ④ ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ
⑤ طلحہ بن عبیداللہ رضی اللہ عنہ ⑥ یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما
⑦ ابوحذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہ (حضرت معاویہؓ کے ماموں) ⑧ حاطب بن عمرو رضی اللہ عنہ
⑨ ابوسلمہ بن عبدالاسد رضی اللہ عنہ ⑩ ابان بن سعید رضی اللہ عنہ
⑪ خالد بن سعید رضی اللہ عنہ ⑫ عبداللہ بن سعد بن ابی سرح رضی اللہ عنہ
⑬ حویطب بن عبدالعزیٰ رضی اللہ عنہ ⑭ ابوسفیان بن حرب رضی اللہ عنہ
⑮ معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما ⑯ جہیم بن الصلت رضی اللہ عنہ
⑰ ابن مخرمہ بن مطلب اور حلفائے قریش میں سے ⑱ علاء بن حضرمی (فتوح البلدان اردو ص ۶۶۵)

اس فہرست سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ فن کتابت جاننے والوں میں سے صرف سات افراد کا تعلق خاندان معاویہ (بنوامیہ) سے ہے اور باقی دس حضرات کا تعلق قریش کے دیگر قبائل کے ساتھ۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں بچپن ہی سے اولوالعزمی اور سیادت و قیادت کے آثار نمایاں تھے۔ علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ ابن سعد کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ:

''حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف دیکھا اور وہ اس وقت لڑکے تھے تو کہنے لگے کہ میرا یہ بیٹا بڑے سر والا ہے اور اپنی قوم کی قیادت کرنے کی اہلیت رکھتا ہے۔ سیدہ ہند رضی اللہ عنہا نے کہا ''قومہ

فقط ثكلته ان لم يسد العرب قاطبة" صرف اپنی قوم کی؟ میں اسے گم کر دوں اگر یہ سارے عرب کی قیادت نہ کرے۔" (الاصابہ مع الاستیعاب جلد ۳ ص ۴۳۳)

جیسا کہ قبل ازیں عرض کیا جا چکا ہے کہ دعوت اسلام کے آغاز ہی میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے گھر میں اسلام کی آواز پہنچ چکی تھی اور اس آواز پر آپ کی بہنیں سیدہ ام حبیبہ، سیدہ فارعہ، ماموں حضرت ابو حذیفہ بن عتبہ رضی اللہ عنہم کے علاوہ دیگر قریبی رشتہ دار لبیک کہہ چکے تھے۔ اس لیے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ ان حالات کا بغور جائزہ لیتے رہے۔ جبکہ ان کے باقی افراد خاندان دیگر مشرکین کے ساتھ اسلام کی مخالفت میں پیش پیش تھے۔ مگر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی یہ عظیم خصوصیت ہے کہ انھوں نے بظاہر اسلام قبول نہ کرنے کے باوجود کبھی کسی موقع پر کسی جنگ میں مسلمانوں کے خلاف حصہ نہیں لیا۔

غزوۂ بدر کے بعد مشرکین مکہ کی قیادت سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے پاس آ گئی تھی۔ احد کی جنگ خالص ایک انتقامی جذبے کے تحت لڑی گئی۔ باپ قائد تھے۔ حتیٰ کہ خواتین نے بھی اس جنگ میں شرکت کی مگر پھر بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ باوجود بہادری اور شجاعت کے اس میں شامل نہیں ہوئے۔ جبکہ غزوۂ بدر میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا عباس، آپ کے داماد ابو العاص، حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بڑے بھائی عقیل بن ابی طالب (رضی اللہ عنہ) ابوجہل کی قیادت میں شرکت کرتے ہیں۔ لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا نام کسی معرکے میں نہیں ملتا۔ یہ اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ وہ ابتداء ہی سے اسلام کی طرف مائل ہو چکے تھے۔

شاہ معین الدین ندوی لکھتے ہیں کہ:

"تاہم اس قدر یقینی ہے کہ ابوسفیان کی اسلام سے دشمنی کے باوجود امیر معاویہ کو مسلمانوں سے کوئی خاص عناد نہ تھا۔ چنانچہ ان کے اسلام لانے سے پہلے بدر و احد وغیرہ بڑے بڑے معرکے ہوئے لیکن ان میں سے کسی میں مشرکین کے ساتھ امیر معاویہ کی شرکت کا پتہ نہیں چلتا۔" (سیر الصحابہ حصہ ششم ص ۴۵)

شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ومعاوية لم يعرف له قبل الاسلام اذى للنبى صلى الله عليه وسلم لا بيد ولا بلسان))

(منہاج السنۃ الجزء الثانی ج ۱ ص ۲۱۴)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اسلام قبول کرنے سے پہلے ان کی طرف سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا دہی کا کوئی واقعہ ثابت نہیں ہے۔ نہ ہاتھ سے اور نہ زبان سے۔"

موصوف مزید لکھتے ہیں کہ:

((ولا يعرف عنه ولا عن اخيه يزيد بن ابى سفيان انهما اذيا النبى كما كان يوذيه بعض المشركين)) (ایضاً ص ۲۱۷)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے بھائی حضرت یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما دونوں کی طرف سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا پہنچانا ثابت نہیں ہے۔ جیسا کہ بعض مشرکین انھیں ایذا پہنچایا کرتے تھے۔''

حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے حالات کے تحت گزر چکا ہے کہ ان کا گھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے دار الامن تھا۔ پھر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ جیسے کریم شخص سے کسی ضرر کے پہنچنے کا کوئی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

میاں محمد سعید صاحب لکھتے ہیں کہ:

''(آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ معاشرتی مقاطعہ کے دوران میں) مخالفین کی طرف سے تجارت، لین دین، رشتے ناتے اور میل ملاپ سب بند ہو چکا تھا۔ اس لیے محصورین کو سخت دشواریوں کا سامنا تھا۔ ایسے کٹھن وقت میں آپ کے سعادت مند داماد ابو العاص رضی اللہ عنہ نے صلہ رحمی اور قرابت داری کا حق ادا کر دیا۔ ابو العاص (رضی اللہ عنہ) اناج اور کھجوروں وغیرہ سے شتر بار کر کے شعب کی گلی میں دھکیل دیتے اور اس طرح سے تمام محصورین کو خوراک بہم پہنچتی۔

بعض مورخین نے لکھا ہے کہ اس کار خیر میں معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما بھی ابو العاص رضی اللہ عنہ کے ساتھ معاونت کرتے تھے۔ یہ سلسلہ محصوری کی پوری مدت دو تین سال تک جاری رہا۔'' (حیات النبی ص ۵۲)

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا قبول اسلام

دشمنان معاویہ کی ہمیشہ یہ کوشش رہی ہے کہ انھیں زیادہ سے زیادہ بدنام کیا جائے اور ان کے نام کے ساتھ کسی فضیلت کو جمع نہ ہونے دیا جائے۔ وہ انھیں اسلام دشمن ثابت نہ کر سکے۔ انھیں کسی معرکے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مدمقابل نہ دکھا سکے۔ تو یہ مشہور کر دیا گیا کہ وہ مجبور ہو کر فتح مکہ کے موقع پر اپنے والد ابوسفیان (رضی اللہ عنہ) کے ساتھ اسلام لائے۔ اور وہ مولفہ القلوب اور طلقاء میں سے تھے۔ چنانچہ جناب مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''طلقاء سے مراد مکہ کے وہ خاندان ہیں جو آخر وقت تک نبی اور دعوت اسلامی کے مخالف رہے۔ فتح مکہ کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں معافی دی اور وہ اسلام میں داخل ہوئے۔ حضرت معاویہ، ولید بن عقبہ، مروان بن الحکم ان ہی معافی یافتہ خاندانوں کے افراد تھے۔'' (خلافت وملوکیت ص ۱۰۹)

شاہ معین الدین ندوی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''بعض روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ امیر معاویہ صلح حدیبیہ کے زمانے میں دولت اسلام سے بہرہ ور ہو چکے تھے لیکن باپ کے خوف سے اس کا اظہار نہیں کیا تھا۔ لیکن یہ روایت مسلمہ روایات کے خلاف ہے۔ اس لیے نا قابل اعتبار ہے۔'' (سیر الصحابہ حصہ ششم ص ۴۵)

علامہ جلال الدین سیوطی لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے والد فتح مکہ کے دن اسلام لائے۔ غزوۂ حنین میں شرکت کی۔ اور وہ مولفۃ القلوب میں سے تھے۔ پھر ان کا اسلام اچھا ہو گیا۔''

امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما قرشی اموی صلح حدیبیہ کے سال اسلام لائے اور ان کے والد فتح مکہ میں مسلمان ہوئے۔'' (ازالۃ الخفاج ا ص ۴۷۲)

امام محمد بن سعد لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں ذکر کیا گیا ہے کہ وہ حدیبیہ کے سال اسلام لائے اور انھوں نے

اپنے والد سے اپنے اسلام کو چھپائے رکھا۔"

علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے بھی ابن سعد کے حوالے سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا اپنا قول نقل کیا ہے:

((لقد اسلمت قبل عمرة القضية......))

"کہ میں نے عمرۃ القضا سے پہلے اسلام قبول کر لیا تھا۔" (الاصابہ ج ۳ ص ۴۳۳)

ابن اثیر جزری لکھتے ہیں کہ:

((وكان معاوية يقول انه اسلم عام القضية وانه لقى رسول الله ﷺ مسلما وكتم اسلامه من ابيه وامه))

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ وہ عمرۃ القضاء کے موقع پر اسلام لائے اور انھوں نے آنحضرت ﷺ سے بحیثیت مسلمان ملاقات کی اور اپنے اسلام کو اپنے والدین سے مخفی رکھا۔"

امام ابن کثیر رحمہ اللہ بروایت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ لکھتے ہیں کہ:

((اسلمت يوم القضية ولكن كتمت اسلامى من ابى ثم علم فقال لى هذا اخوك يزيد وهو خير منك على دين قومه...... قال معاويه ولقد دخل رسول الله ﷺ مكة فى عمرة القضاء وانى لمصدق به)) (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۱۷)

"میں نے عمرۃ القضاء کے دن اسلام قبول کیا لیکن اپنے والد سے اسلام کو چھپایا پھر انھیں (میرے اسلام قبول کرنے کا) علم ہو گیا تو مجھ سے کہا کہ یہ تمھارا بھائی یزید ہے اور وہ تجھ سے بہتر ہے جو اپنی قوم کے دین پر قائم ہے...... حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جب آنحضرت ﷺ عمرۃ القضاء کے موقع پر مکہ میں داخل ہوئے تو میں ان کی تصدیق کرنے والا تھا۔"

شیخ احمد بن حجر ہیثمی مکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"واقدی کی روایت کے مطابق (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا اسلام قبول کرنا) حدیبیہ کے بعد کا ہے۔ اور ان کے علاوہ دیگر حضرات کا خیال ہے کہ وہ حدیبیہ کے دن اسلام لائے اور اپنے اسلام کو فتح مکہ تک اپنے والدین سے پوشیدہ رکھا۔" (تطہیر الجنان ص ۷ تحت فی اسلام معاویہ)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اسلام کی حقانیت حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کے قتل کے دن واشگاف ہوئی جب انھیں "رجیع" کے واقعہ (۴ھ) میں قید کر کے مکہ لایا گیا۔ "رجیع" اس وقت مکہ مکرمہ کی شمالی جانب ۶۵ کلومیٹر کے فاصلہ پر ہے اور "وطیہ" کے نام سے متعارف ہے۔ ابن ہشام روایت کرتے ہیں:

"پھر لوگ حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کو لے کر مقام تنعیم میں آئے تا کہ ان کو قتل کریں۔ حضرت خبیب رضی اللہ عنہ نے کہا اگر تم چاہو تو مجھ کو اتنی مہلت دو کہ میں دو رکعتیں پڑھ لوں۔ مشرکین نے قبول کیا اور حضرت خبیب رضی اللہ عنہ

نے اچھی طرح سے دو رکعتیں ادا کیں۔ ادائیگی کے بعد آپ نے کہا اگر تم لوگ یہ خیال نہ کرتے کہ میں قتل میں دیر ہونے کے لیے لمبی نماز پڑھتا ہوں تو میں بہت دیر تک نماز پڑھتا۔ پس حضرت خبیب رضی اللہ عنہ ہی نے اہل اسلام کے واسطے قتل کے وقت دو رکعتوں کے پڑھنے کا طریقہ نکالا ہے۔

اس کے بعد مشرکین نے حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کو ایک لکڑی سے باندھا۔ حضرت خبیب رضی اللہ عنہ نے اس وقت کہا اے اللہ! ہم نے تیرے رسول ﷺ کی رسالت کی تبلیغ کر دی، تو بھی اپنے رسول کو ہماری اس حالت کی خبر پہنچا دے اور اے اللہ! ان سب مشرکین کو قتل کر، ایک کو بھی ان میں سے باقی نہ چھوڑ۔ اس کے بعد قریش نے ان کو شہید کر دیا۔

حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کہتے ہیں میں اس وقت موجود تھا جب حضرت خبیب رضی اللہ عنہ نے قریش کو یہ بددعا دی ہے اور میں اس کو سنتے ہی زمین پر لیٹ گیا (دوسری روایت کے مطابق مجھے (یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو) میرے والد ابوسفیان رضی اللہ عنہ زمین پر لٹا رہے تھے) کیونکہ میں نے لوگوں سے سنا تھا کہ اگر کوئی کسی پر بددعا کرے اور وہ لیٹ جائے تو اس پر بددعا کا اثر نہیں ہوتا۔''

(سیرت ابن ہشام مترجم ص ۴۵۷ مقبول اکیڈمی چوک انار کلی لاہور)

اس واقعہ نے انھیں نبی اکرم ﷺ کے موقف کو سمجھنے میں بڑی مدد دی۔ پھر غزوہ احزاب میں اس وقت کے ''عالمی اتحاد'' کی شکست و پسپائی اور صلح حدیبیہ کے واقعات نے ان کے لیے اسلام قبول کرنے کا فیصلہ آسان کر دیا۔ اس طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ چوبیس سال کی عمر میں مشرف باسلام ہو گئے۔ اسی سے ان کے قبولیت اسلام کے سال کا بھی تعین ہو جاتا ہے۔ ۶۰ھ میں ۷۸ سال کی عمر میں ان کی وفات ہوئی، ہجرت کے وقت ان کی عمر اٹھارہ برس تھی، چوبیس سال یعنی ۶ھ میں انھوں نے اسلام قبول کیا اور ۷ھ میں انھوں نے عمرۃ القضاء کے موقع پر نبی اکرم ﷺ کے بال مبارک تراش کر اس کا عملاً اظہار بھی کر دیا۔

ابن سعد کے مطابق حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اپنے الفاظ یہ تھے:

((لقد اسلمت قبل عمرة القضية ولكنى كنت اخاف ان اخرج الى المدينة لان امى كانت تقول ان خرجت قطعنا عنك القوت)) (الاصابہ ج ۳ ص ۴۳۳، مطبع بیروت)

اس روایت سے بھی یہ بات ثابت ہو رہی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عمرۃ القضاء (۷ھ) سے پہلے اسلام قبول کیا اور اس کا علم ان کی والدہ کو بھی تھا لیکن انھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ہجرت کرنے سے باز رکھا۔

جناب مفتی احمد یار خان صاحب بدایونی بریلوی لکھتے ہیں کہ:

''صحیح یہ ہے کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ خاص صلح حدیبیہ کے دن اسلام لائے۔ مگر مکہ والوں کے خوف سے اپنا اسلام چھپائے رکھا۔ پھر فتح مکہ کے دن اپنا اسلام ظاہر فرمایا۔ جن لوگوں نے کہا ہے کہ وہ فتح مکہ کے دن

ایمان لائے وہ ظہور ایمان کے لحاظ سے کہا جیسے حضرت عباس رضی اللہ عنہ درپردہ جنگ بدر کے دن ہی ایمان لا چکے تھے مگر احتیاطاً اپنا ایمان چھپائے رہے اور فتح مکہ میں ظاہر فرمایا تو لوگوں نے انھیں بھی فتح مکہ کے مومنوں میں شمار کر دیا حالانکہ آپ قدیم الاسلام تھے...... امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے حدیبیہ میں ایمان لانے کی دلیل وہ حدیث ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضور ﷺ کے احرام سے فارغ ہوتے وقت سرشریف کے بال کاٹے مروہ پہاڑ کے پاس۔ نیز وہ حدیث بھی دلیل ہے جو بخاری شریف نے بروایت طاؤس عبداللہ بن عباس سے روایت فرمائی کہ حضور ﷺ کی یہ حجامت کرنے والے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ہیں۔ اور ظاہر یہ ہے کہ یہ حجامت عمرۃ القضاء میں واقع ہوئی۔ جو صلح حدیبیہ سے ایک سال بعد ہوا۔ کیونکہ حجۃ الوداع میں نبی ﷺ نے قران کیا تھا۔ اور قارن مروہ پر حجامت نہیں کرواتے بلکہ منٰی میں دسویں ذی الحجہ کو کراتے ہیں۔ نیز حضور ﷺ نے حجۃ الوداع میں بال نہ کٹوائے تھے بلکہ سر منڈایا تھا۔ حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ نے حجامت کی تھی۔ تو لامحالہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا حضور ﷺ کے سرشریف کے بال تراشنا عمرۂ قضاء میں فتح مکہ سے پہلے ہوا۔ معلوم ہوا کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ فتح مکہ سے پہلے ایمان لا چکے تھے۔ اور عذر و مجبوری اور ناواقفیت کی حالت میں ایمان ظاہر نہ کرنا جرم نہیں کیونکہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے تقریباً چھ برس اپنا ایمان ظاہر نہ کیا...... لہٰذا اس ایمان کے مخفی رکھنے میں نہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراض ہوسکتا ہے نہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ پر۔ ہماری اس تحقیق سے معلوم ہوا کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نہ فتح مکہ کے مومنین میں سے ہیں نہ مولفۃ القلوب میں سے۔" (امیر معاویہ ص ۳۸، ۴۰)

ڈاکٹر احمد عبدالرحمٰن عیسیٰ استاذ جامعہ امام محمد بن سعود لکھتے ہیں کہ:

((ویقول انه اسلم عام عمرة القضاء ۷ھ وانه لقی رسول الله ﷺ بمكة مسلمًا ولكن كتم اسلامه عن امه وابيه وليس هذا ببعيد)) (کتاب الوحی ص ۳۰۶)

"اور وہ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) فرماتے ہیں کہ انھوں نے عمرۃ القضاء کے سال ۷ھ میں اسلام قبول کیا۔ اور انھوں نے مکہ میں آنحضرت ﷺ سے بحیثیت مسلمان ملاقات کی۔ لیکن اپنے اسلام کو اپنے والدین سے پوشیدہ رکھا اور یہ کوئی بعید بات نہیں ہے۔"

حضرت مولانا سعید الرحمٰن علوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

"اس سلسلے میں فیصلہ کن بات "حماۃ الاسلام" کے فاضل مولف مصطفیٰ نجیب کی ہے۔ وہ رقمطراز ہیں:

"جہاں تک سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے کا تعلق ہے ان کا معاملہ ویسا ہی ہے جیسا کہ سیدنا عباس رضی اللہ عنہ کا...... رسول کریم ﷺ کے چچا جو جنگ بدر کے قریب مسلمان ہو گئے۔ لیکن اپنے اسلام کا اظہار فتح مکہ سے کچھ پہلے کیا۔ (جیسا کہ سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے فتح مکہ سے ایک دن پہلے اسلام قبول کر لیا) چنانچہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بھی صلح حدیبیہ سے متصل حلقہ بگوش اسلام ہو گئے۔ لیکن اظہار فتح مکہ کے موقع پر کیا۔"

(حماۃ الاسلام ج ۱ ص ۱۶۳، بحوالہ خلفائے راشدین حسن کردار و عمل ص ۵۴۲)

مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ مفتی اعظم پاکستان رقمطراز ہیں کہ:

''صحیح بخاری میں ہے کہ اگلے سال عمرہ قضاء میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے موئے مبارک قینچی سے تراشے تھے۔ یہ واقعہ عمرہ قضا ہی کا ہے کیونکہ حجۃ الوداع میں تو آپ نے حلق فرمایا ہے۔''

(تفسیر معارف القرآن جلد ہشتم ص ۹۰ سورۃ الفتح پ ۲۶ تحت آیت ۲۷ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ لَا تَخَافُوْنَ)

ان تمام تصریحات سے یہ بات واضح طور پر ثابت ہوگئی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فتح مکہ سے پہلے عمرۃ القضاء کے موقع پر اسلام قبول کرلیا تھا عام مورخین کے اقوال کے مقابلے میں صاحب معاملہ کے قول کو بہر حال ترجیح دی جائے گی۔

ہمارے مورخین اور سبائیت زدہ علماء کا اس پر بس نہیں چل رہا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی پوزیشن کو کس طرح گرایا جائے۔ کبھی تو یہ کہا جاتا ہے کہ وہ فتح مکہ کے بعد ایمان لائے۔ کبھی ایمان کا قبل از فتح مکہ اقرار کرنے کے ساتھ ساتھ کتمان ایمان کا الزام عائد کر دیا جاتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عمرۃ القضاء میں بمقام مروہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بال تراشے تو اخفائے ایمان کہاں باقی رہا؟ گویا ان کا ایمان بھی سانپ کے منہ میں چھچھوندر کی مثل ہوگیا ہے۔ نہ اگلتے بنتی ہے اور نہ نگلتے بنتی ہے۔ اسی لیے سمجھدار حضرات نے یہ کہہ کر جان چھڑالی کہ "اسلم قبل الفتح" کہ وہ فتح مکہ سے پہلے اسلام لائے۔

علاوہ ازیں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا مدینہ منورہ میں مستقل قیام بھی اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ انھوں نے فتح مکہ سے پہلے اسلام قبول کرلیا تھا کیونکہ فتح مکہ کے بعد آپ نے اعلان فرمادیا تھا "لا ھجرۃ بعد الفتح" کہ فتح مکہ کے بعد کوئی ہجرت نہیں۔ (اگرچہ بعض شارحین حدیث نے اس سے یہ بھی مراد لی ہے کہ فتح مکہ کے بعد ہجرت واجب نہیں رہی) تو سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ مدینہ منورہ میں کس حیثیت سے آباد ہوئے۔ جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کے علاوہ کسی کو ہجرت کی اجازت نہیں دی تھی ظاہر ہے کہ شیعہ مورخین نے انھیں ہجرت سے محروم رکھنے اور مولفۃ القلوب میں داخل کرنے کے لیے مختلف کہانیاں وضع کیں۔

مزید برآں اہل علم پر واضح ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجرین وانصار کے درمیان باہم بھائی چارہ قائم فرمایا تھا۔ قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ نے اپنی کتاب سیرت رحمۃ للعالمین کی جلد سوم ص ۳۶۸ پر مواخات مدینہ کی ایک فہرست پیش کی ہے۔ اس فہرست میں چوبیسویں نمبر پر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر کیا ہے کہ ان کے بھائی انصار میں سے حتات بن بشر رضی اللہ عنہ ہیں۔

جناب قاضی مظہر حسین صاحب نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو غیر مہاجر ثابت کرنے کے لیے اپنی تمام توانائیاں صرف کردیں کیونکہ ان کا مہاجر ہونا ثابت ہوگیا تو پھر وہ آیت استخلاف کا مصداق بن جائیں گے۔

(اس پر آگے ایک مفصل بحث آ رہی ہے) اگر وہ آیت استخلاف کا مصداق بن گئے تو پھر وہ موعودہ خلفائے راشدین کے زمرے میں شامل ہو جائیں گے۔ لہٰذا انھیں کسی قیمت ''مہاجر'' نہیں بننے دیا جائے گا۔ چنانچہ قاضی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''قاضی محمد سلیمان صاحب منصور پوری کا جو حوالہ رحمۃ للعالمین جلد ثالث سے پیش کیا گیا ہے کہ انھوں نے حضرت معاویہ ؓ کو مہاجرین کی فہرست میں پیش کیا ہے اور سلسلہ مواخات میں ان کے بھائی ایک انصاری صحابی حضرت حتات ؓ تھے تو یہ بھی ان کے لیے مفید نہیں ہے کیونکہ نبی کریم ﷺ نے مکہ مکرمہ میں بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے مابین مواخات قائم کیا تھا۔'' (حضرت معاویہ ؓ کے نادان حامی غالی گروہ ص۴۳)

حضرت قاضی صاحب کو کون سمجھائے؟ بحث یہ چل رہی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے حضرت معاویہ اور حضرت حتات بن بشر رضی اللہ عنہما کے درمیان بھائی چارہ قائم فرمایا۔ ان میں سے ایک مکی ہیں اور دوسرے مدنی۔ بالفاظ دیگر ایک مہاجر اور دوسرے انصاری ہیں۔ اس کا جواب دیا گیا کہ یہ حوالہ مفید نہیں ہے۔ کیونکہ آنحضرت ﷺ نے تو مکہ میں بھی سلسلہ مواخات قائم کیا تھا۔ اس جواب کی دعویٰ کے ساتھ کیا مطابقت ہے؟

موصوف امام حلبی ؒ کے حوالے سے مزید لکھتے ہیں کہ:

''اور رسول اللہ ﷺ نے حضرت جعفر بن ابی طالب اور حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہما کے درمیان مواخات کی حالانکہ ابھی تک وہ حبشہ میں تھے۔ تو اگر حضرت معاویہ ؓ کے مدینہ منورہ آنے سے پہلے ہی رسول اللہ ﷺ نے ان کو حضرت حتات ؓ کا بھائی تجویز کر دیا تو اس سے حضرت معاویہ ؓ کا بالفعل مہاجر ہونا تو ثابت نہیں ہوتا۔'' (ایضاً ص۴۳)

شکر ہے کہ قاضی صاحب نے اتنی بات تو تسلیم کر لی کہ یہ مواخات ہوئی ہے۔ آنحضرت ﷺ کے ارشاد اور تجویز پر ''قاضی'' اور ''حَکَم'' کون ہو سکتا ہے؟

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی ؒ نے حضرت وائل بن حجر اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان گفتگو نقل کی کہ حضرت معاویہ ؓ نے ان سے شکوہ کیا کہ حضرت علی ؓ کے ساتھ اختلاف کے دوران میں آپ نے ہماری مدد نہیں کی تو حضرت وائل بن حجر ؓ نے فرمایا کہ ''ایک وجہ میرے شریک نہ ہونے کی یہ بھی ہے کہ مہاجرین سے میں لڑنا نہیں چاہتا۔ حضرت معاویہ ؓ نے کہا کہ کیا ہم لوگ مہاجر نہیں ہیں؟ میں نے جواب دیا اسی وجہ سے تو ہم آپ سے اور ان سے دونوں سے الگ رہے.....'' (ازالۃ الخفاء ص۲۱۸ ج۱)

اس پر شاہ صاحب کا اپنا تبصرہ اور اس کا جواب آگے زیر عنوان ''حضرت معاویہ ؓ بحیثیت خلیفہ راشد'' آ رہا ہے لیکن شاہ صاحب ؒ کے اس حوالے سے اتنی بات تو مزید ثابت ہو گئی ہے کہ حضرت معاویہ ؓ اپنے آپ کو مہاجرین میں سے سمجھتے تھے۔ اسی لیے جب انھوں نے صحابی رسول حضرت وائل بن حجر ؓ

کے سامنے اپنے مہاجر ہونے کا دعویٰ کیا تو حضرت وائل رضی اللہ عنہ نے اسے درست اور صحیح تسلیم کرتے ہوئے اپنے غیر جانبدار ہونے کی وجہ قرار دیا۔

شیعہ مورخین نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو مولفۃ قلوب میں سے ثابت کرنے کے لیے یہ کہانی وضع کی کہ غزوہ حنین کے مال غنیمت میں سے انھیں سو اونٹ اور چالیس اوقیہ چاندی عطا کی گئی۔ غزوۂ حنین میں مال غنیمت کا حصول یہ بھی طبری اور مسعودی جیسے شیعہ مورخین کی کارستانی ہے۔ ورنہ صحیح مسلم میں حنین کے واقعے میں یہ صراحتاً ذکر ہے کہ آپ نے جب حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کو سو اونٹ عنایت فرمائے تو انھوں نے اپنے بیٹے حضرت یزید رضی اللہ عنہ کے لیے بھی درخواست کی۔ آپ نے انھیں بھی سو اونٹ دیے۔ لیکن اس روایت میں کہیں یہ مذکور نہیں کہ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے بھی مال طلب کیا ہو اور نہ ہی کسی حدیث میں انھیں مال دینے کا ذکر ہے۔

غنائم حنین میں سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو مال عطا کی جانے والی روایت کو اگر بالفرض تسلیم بھی کر لیا جائے تو اس کا جواب یہی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ مال عطا فرمانا تالیف قلب کے طور پر نہیں بلکہ ویسے ہی تھا جیسے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو دیا گیا تھا اور وہ اسے اٹھا بھی نہ سکے تھے۔

مذکورہ روایت کی تردید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جو صحیح مسلم اور اکثر کتب احادیث میں موجود ہے کہ جب فاطمہ بنت قیس رضی اللہ عنہا کو ان کے خاوند نے طلاق دی اور ان کی عدت گزر گئی تو ان کے پاس تین اشخاص کے پیغام نکاح آئے جن میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مشورہ کیا تو آپ نے ارشاد فرمایا "ان معاویة كان صعلوكا" معاویہ تو محتاج ہے۔ ایسی صورت میں وہ مال غنیمت کہاں چلا گیا تھا۔ اور پھر جس وقت انھوں نے اسلام قبول کیا تھا تو انھیں کیا محتاجی تھی؟ وہ ایک رئیس کے صاحبزادے تھے۔ ان کی کمائی کہاں رہ گئی تھی؟

اگر وہ فتح مکہ کے بعد آکر مدینہ آباد ہوئے تو اس وقت وہ اپنا مال و متاع ساتھ لے جا سکتے تھے۔ ایسی صورت میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو واقعتاً امیر ہونا چاہیے تھا۔

یہ تمام صورت حال اس بات کی وضاحت کر رہی ہے کہ آپ فتح مکہ سے قبل جب اسلام لائے تھے تو سب کچھ مکہ چھوڑ کر ہجرت کر کے مدینہ آ گئے تھے۔ جیسے حضرت خالد بن ولید اور حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہما اور حنین کے مال غنیمت سے انصار و مہاجرین کو کوئی مال عطا نہیں کیا گیا تھا لہٰذا سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا فقیر ہونا لازمی تھا۔

اس تمام تفصیل سے اتنی بات تو بہرحال ثابت ہو گئی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا شمار فتح مکہ سے پہلے اسلام قبول کرنے والوں میں سے ہوتا ہے۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عہد رسالت میں

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے جب اپنے اسلام قبول کرنے کا اعلان کیا تو آنحضرت ﷺ نے انھیں مبارک باددی اور مرحبا فرمایا "اظهرت اسلامی فمرحب بی." (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۱۷)

آنحضرت ﷺ چونکہ ان کے سابقہ حالات زندگی اور ان کی صلاحیت و قابلیت سے آگاہ تھے اس لیے انھیں اپنے خاص قرب سے نوازا (ان کے بارے میں آنحضرت ﷺ کے ارشادات آگے ایک مستقل عنوان کے تحت آرہے ہیں)

فتح مکہ کے بعد تمام غزوات، حنین، طائف اور تبوک میں نبی کریم ﷺ کی قیادت اور معیت میں بھرپور حصہ لیا۔ شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((معاوية ونحوه قد شهدوا مع النبی ﷺ عدة غزواة كغزاة حنين والطائف وتبوك فله من الايمان بالله ورسوله والجهاد فی سبيله ما لا مثاله......))

(منہاج السنۃ ج ۱ ص ۳۱۴، الجزء الثانی)

"سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان ہی کی طرح دیگر حضرات نے نبی کریم ﷺ کے ساتھ متعدد جنگوں میں شرکت کی۔ مثلاً حنین، طائف اور تبوک میں۔ جو ثواب دوسرے حضرات کے لیے جہاد فی سبیل اللہ کرنے سے اور اللہ اور رسول پر ایمان رکھنے سے مرتب ہوتا ہے وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے بھی ثابت ہے۔"

حنین اور طائف کے غزوات سے فارغ ہونے کے بعد آنحضرت ﷺ مکہ مکرمہ تشریف لائے اور عمرہ ادا کیا۔ اس کے بعد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ آپ کی معیت میں مدینہ منورہ روانہ ہو گئے۔ یہاں پہنچ کر آنحضرت ﷺ نے انھیں کاتب وحی، باہر سے آئے ہوئے وفود کی خاطر مدارات اور ان کے قیام و طعام کے اہتمام پر مامور فرمایا۔ (تاریخ اسلام از اکبر شاہ خان نجیب آبادی ج ۲ ص ۲۶)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم ﷺ کی معیت میں حج بھی ادا فرمایا جو حجۃ الوداع کے نام سے مشہور ہے۔ پیر کرم شاہ صاحب ازہری لکھتے ہیں کہ:

"ظہر سے پہلے سرکار دو عالم ﷺ مکہ مکرمہ کی طرف اپنی ناقہ پر سوار ہو کر روانہ ہوئے۔ حضور ﷺ نے اپنے پیچھے حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کو بٹھایا ہوا تھا، اور جا کر طواف افاضہ کیا۔ اسی کو طواف زیارت کہتے ہیں۔" (ضیاء النبیؐ جلد چہارم ص ۶۸۷، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور)

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بحیثیت کاتب وحی

قرآن مجید کی حفاظت کے لیے جو اسباب وجود میں آئے۔ ان میں سے کتابت وحی ایک اہم سبب ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر جب بھی کوئی وحی نازل ہوئی تو آپ اسے فوری طور پر اپنے کاتبین سے لکھوا لیتے۔ اسی لیے آپ نے ''کتابت وحی'' کا باقاعدہ ایک شعبہ قائم کر رکھا تھا۔ جس میں صاحب ایمان، نہایت دیانت دار، امانت دار حضرات کی ہی تقرری ہو سکتی تھی۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ "ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم استکتبه وهو لا يستكتب الا عدلا امينا" نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو کاتب وحی بنایا تھا۔ اور آپ اسی کو کاتب وحی بناتے تھے جو ذی عدالت اور امانت دار ہوتا ہے۔

(ازالۃ الخفا اردو ج ۱ ص ۵۷۳)

پیچھے گزر چکا ہے کہ قریش کے وہ سترہ افراد جو لکھنا پڑھنا جانتے تھے۔ ان میں بشمول سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ ان کے گھرانے کے سات افراد بھی تھے بعض مورخین کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ قریش مکہ نے کتابت حرب بن امیہ سے سیکھی تھی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کی بعض روایات سے بھی یہی بات معلوم ہوتی ہے۔ ان سے جب یہ دریافت کیا گیا تو انھوں نے یہی بتایا اور جب پوچھا گیا کہ حرب بن امیہ نے کس سے سیکھا؟ فرمایا عبداللہ بن جدعان سے، اور عبداللہ بن جدعان نے اہل انبار سے، اور اہل انبار نے اہل یمن سے، اور اہل یمن نے بعض واسطوں کے ذریعے سے خلجان بن الموہم سے جو حضرت ہود علیہ السلام کے قاتل تھے۔

(مناہل العرفان ج ۱ ص ۳۵۵)

گویا کہ فن کتابت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا گھریلو شعبہ تھا۔ آپ نے اس فن میں مزید مہارت حاصل کی۔ چنانچہ مولانا عبدالقدوس ہاشمی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''عربوں میں زمانہ یادگار سے جو طریقہ تحریر رائج تھا اور جس کی بہت سی صورتیں ابن مقلہ الوزیر کے زمانے تک پیدا ہو چکی تھیں۔ ان کو سامنے رکھ کر ابن مقلہ الوزیر نے چھ قسم کے خط پیدا کیے۔ لیکن یہ سب اسی قدیم عربی رسم الخط کو لکھنے کی شکلیں ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بھی ایک جدید طرز کتابت پیدا کر لیا تھا جسے خط دیوان کہا جاتا ہے۔'' (چند مکاتیب ص ۶۷)

قرآن کریم کے الفاظ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان اقدس پر نازل ہوتے رہے اور انھیں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے وقت میں لکھتے رہے۔ وہ قرآن حکیم جو ہمارے ایمان کی بنیاد ہے اس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت کے مطابق نقل کرنے کی سعادت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اسی طرح حاصل ہے جس طرح آپ سے پہلے کاتبین وحی کو حاصل تھی۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتماد کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ آپؐ نے انھیں کتابت وحی کی نازک، حساس اور اہم ترین خدمت پر مامور فرمایا اور وہ ہمیشہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اعتماد پر پورے اترے۔ اور ظاہر ہے کہ آپ کی طرف سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اس اعتماد و اطمینان کا اظہار ان کے ایمان، صلاحیت، قابلیت اور دیانت کی عظیم شہادت ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کتابت وحی کے لیے ایک جماعت منتخب اور مخصوص کی جو خاص اہتمام کے ساتھ وحی کی کتابت کرتی تھی۔ جسٹس محمد تقی عثمانی لکھتے ہیں کہ کاتبین وحی کی تعداد چالیس تک شمار کی گئی ہے لیکن ان میں سے زیادہ مشہور یہ حضرات ہیں:

''حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی...... اور حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہم''

(علوم القرآن ص۱۷۹)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ گو دیر سے اسلام لائے۔ تاہم وہ اپنی شبانہ روز محنت اور انتھک لگن سے ان سعادت مند حضرات میں بھی شامل ہو گئے جنھیں قرآن مجید از بر یاد تھا۔ جسٹس محمد تقی عثمانی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حفاظ قرآن کی اس جماعت میں حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان، حضرت علی...... اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم...... جیسے حضرات شامل تھے۔''

(علوم القرآن ص۱۷۶ بحوالہ النشر فی القراءات العشر)

علامہ محمد خضری لکھتے ہیں کہ:

''ان کاتبین وحی میں جو لوگ زیادہ مشہور ہیں ان کے نام حسب ذیل ہیں...... زید بن ثابت رضی اللہ عنہ، معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ، یہ دونوں بزرگ ہمیشہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں وحی وغیرہ کی کتابت کیا کرتے تھے۔ ان کے سوا ان کا کوئی کام نہ تھا۔'' (تاریخ التشریع الاسلامی اردو ص۱۰)

علامہ ابن حزم رحمہ اللہ نے بھی یہ روایت نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتبین میں سب سے زیادہ حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ آپ کی خدمت میں حاضر رہے اور اس کے بعد دوسرا درجہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا تھا۔ یہ دونوں حضرات دن رات آپ کے ساتھ لگے رہتے اور اس کے سوا کوئی کام نہ کرتے تھے۔

(جوامع السیرۃ ص۲۷)

امام ابن کثیر رحمہ اللہ اپنی کتاب میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا تعارف ہی ان الفاظ سے کراتے ہیں:

((وھو معاویة بن ابی سفیان صخر بن حرب بن امیہ بن عبد شمس بن عبد مناف بن قصی القرشی الاموی ابوعبدالرحمن خال المومنین وکاتب وحی رسول رب العٰلمین...... وصحب معاویة رسول الله ﷺ وکتب الوحی بین یدیه مع الکُتّاب...... عن ابن عباس قال کنت العب مع الغلمان...... ثم قال اذهب فادع لی معاویة وکان یکتب الوحی)) (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۱۷، ۱۱۹)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مومنوں کے ماموں اور اللہ تعالیٰ کی وحی کے کاتب ہیں...... اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو رسول اللہ ﷺ کی صحبت نصیب ہوئی اور دیگر کتّاب (کاتبین) وحی کے ساتھ آنحضرت ﷺ کے سامنے کتابت وحی کرتے رہے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ میں بچوں کے ساتھ کھیل رہا تھا...... آنحضرت ﷺ نے مجھے حکم دیا کہ جاؤ معاویہ کو میرے پاس لاؤ۔ اور وہ وحی لکھا کرتے تھے۔''

امام ابن کثیر رحمہ اللہ بروایت ابن عباس رضی اللہ عنہما مزید لکھتے ہیں کہ:

((اتی جبریل الی رسول الله ﷺ فقال یا محمد اقری معاویة السلام واستوص به خیرا فانه امین الله علی کتابه ووحیه ونعم الامین......))

((ان رسول الله ﷺ استشار جبریل فی استکتابة معاویة فقال استکتبه فانه امین))

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۰)

''جبریل علیہ السلام آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ اے محمد! معاویہ کو سلام کہیے اور انھیں بھلائی کی تلقین کریں۔ کیونکہ وہ اللہ کی کتاب اور اس کی وحی کے امین ہیں اور اچھے امین ہیں۔

ایک دوسری روایت (بحذف اسناد) میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو کاتب وحی بنانے کے لیے جبریل علیہ السلام سے مشورہ کیا تو انھوں نے کہا کہ آپ انھیں کاتب بنالیں کیونکہ وہ امین ہیں۔''

محدث ابن حجر ہیتمی مکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وقال المدائنی کان زید بن ثابت یکتب الوحی وکان معاویة یکتب للنبی ﷺ فیما بینه وبین العرب ای من وحی وغیره فھو امین رسول الله ﷺ علی وحی ربه...... معاویة صاحبه وصهره وکاتبه وامینه علی وحی الله)) (تطہیر الجنان ص ۱۰)

''مدائنی نے کہا حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ صرف وحی لکھا کرتے تھے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ وحی کے ساتھ ساتھ آنحضرت ﷺ اور اہل عرب کے درمیان خطوط بھی لکھا کرتے تھے کیونکہ وہ اللہ کے رسول اور ان کے رب کی وحی کے امین ہیں...... حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آپ کے صحابی، آپ کے سالے، آپ کے کاتب اور اللہ کی وحی کے امین ہیں۔''

مصری فاضل ڈاکٹر حسن ابراہیم حسن لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ...... ایمان واخلاص میں بڑھے ہوئے تھے۔ دعوت محمدیہ سے وابستگی اور اس کی طرف سے مدافعت میں بہتوں سے آگے تھے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ان پر بڑا اعتماد تھا۔ آپ نے انھیں بلا کر کتابت وحی کی خدمت سپرد فرمائی جسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اتنے خلوص سے سرانجام دیتے رہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے دعا فرمائی اے اللہ! انھیں کتاب اور حساب سکھا اور انھیں عذاب سے محفوظ فرما۔''

(اعلام الاسلام ص۳۶۵)

موصوف اپنی ایک دوسری کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

''صدر اسلام میں حضرت عمر، حضرت علی، حضرت زید بن ثابت اور حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہم ممتاز کاتب گزرے ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے یہ بزرگ قرآن اور ان خطوط کی کتابت پر مامور تھے جو آپ ملوک اور امراء کے نام لکھواتے تھے۔'' (النظم الاسلامیہ، مسلمانوں کا نظم مملکت ص۱۶۲)

علامہ عبدالعزیز صاحب فرہاروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((انہ معاویۃ کاتب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وذکر الامام مفتی الحرمین احمد بن عبداللہ بن محمد الطبری فی خلاصۃ السیران کُتّابہ صلی اللہ علیہ وسلم ثلاثۃ عشر الخلفاء الاربعۃ...... ومعاویۃ بن ابی سفیان...... وکان معاویۃ و زید الزمہم لذلک واخصہم بہ وما قیل ان کتابۃ الوحی غیر ثابت فمردود بقول الامام احمد بن محمد القسطلانی فی شرح صحیح البخاری ولفظہ معاویۃ بن ابی سفیان صخر ولد حرب کاتب الوحی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم))

(الناہیہ عن طعن امیر المومنین معاویہ رضی اللہ عنہ ص۱۶)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب (وحی) تھے...... امام مفتی حرمین احمد بن عبداللہ بن محمد طبری نے خلاصۃ السیر میں ذکر کیا ہے کہ آپ کے تیرہ کاتب تھے۔ خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم...... اور حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما...... ان میں سے حضرت معاویہ اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہما کو اس بارے میں زیادہ خصوصیت تھی اور یہ دونوں اس کے زیادہ پابند تھے۔ اور یہ جو کہا گیا ہے کہ ان کا کاتب وحی ہونا ثابت نہیں تو یہ امام احمد بن محمد قسطلانی کے اس قول سے جو انھوں نے اپنی کتاب شرح صحیح بخاری میں بیان کیا ہے مردود ہے۔ ان کے الفاظ یہ ہیں: معاویہ بن ابی سفیان صخر بن حرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب وحی۔''

شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

ان ہی کاتبانِ بارگاہِ رسالت میں سے ایک حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما ہیں۔

(مدارج النبوۃ ج۲ ص۹۳۰)

حضرت پیر سید مہر علی شاہ صاحب گولڑوی لکھتے ہیں کہ

''اسامی نویسندگان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم''

اس عنوان کے تحت پیر صاحب نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا نام بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتبوں میں لکھا ہے۔ (تحقیق الحق ص ۲۲۲ بحوالہ فضائل حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مولفہ قاضی غلام محمود صاحب ص ۹۰)

علامہ سید محمود احمد رضوی اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ:

''ایمان لانے کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ خدمت نبوی سے جدا نہ ہوئے ہمہ وقت پاس رہتے اور وحی الٰہی کی کتابت کرتے۔ حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ان کے دل میں جو احترام تھا وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پردہ فرمانے کے بعد بھی جاری رہا۔'' (شان صحابہؓ ص ۲۲)

ڈاکٹر احمد عبدالرحمٰن عیسیٰ نے کتاب الوحی کے نام سے ایک کتاب تالیف کی ہے جو دار اللواء، ریاض سعودی عرب سے شائع ہوئی۔ اس میں مولف نے کاتبین وحی کے دو گروہ ذکر کیے ہیں۔ ''الفریق الاول'' کے تحت لکھتے ہیں کہ:

وهم كُتّاب التنزيل وغيره وهم ستة:

① عثمان بن عفان۔ كتب فی التنزيل الحكيم

② علی بن ابی طالب كتب اكثر التنزيل و كتب فی عهود النبی صلی اللہ علیہ وسلم وصلحه

③ ابی بن كعب۔ كتب فی التنزيل الحكيم

④ زيد بن ثابت۔ كتب فی التنزيل الحكيم

⑤ معاويه بن ابی سفيان۔ كتب فی التنزيل الحكيم، وفيما بين النبی صلی اللہ علیہ وسلم و بين العرب

⑥ عبدالله بن سعد بن ابی سرح (کتاب الوحی ص ٦٦)

موصوف مزید لکھتے ہیں کہ:

((وكان هو (معاويه) و زيد بن ثابت ملازمين الكتابة بين يدی رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم فی الوحی وغيره لا عمل لهما غير ذلك))

''حضرت معاویہ اور زید بن ثابت رضی اللہ عنہما آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے ہمیشہ پابندی کے ساتھ وحی وغیرہ کی کتابت کیا کرتے تھے۔ اس کے علاوہ ان کا کوئی کام نہ تھا۔''

بعض ستم ظریف اور متعصب حضرات ایک قول کا سہارا لے کر یہ کہہ دیتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کاتب وحی نہ تھے۔ بلکہ وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مکاتیب و فرامین لکھا کرتے تھے۔ اول تو اس قول کی مذکورہ بالا

اقوال کی روشنی میں کوئی حیثیت ہی نہیں۔ اور اگر علی سبیل التنزل یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ صرف آپ کے خطوط لکھا کرتے تھے تو کیا یہ معمولی اعزاز ہے؟ کیا آپ کے اقوال وارشادات وحی خفی نہیں ہیں؟ بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی تعمیل میں آپ کے مقدس خطوط کی کتابت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی مستقل فضیلت و بزرگی اور سعادت و عظمت ہے۔

صاحب مشکوٰۃ نے اکمال فی اسماء الرجال میں لکھا ہے کہ:

((وهو احد الذين كتبوا لرسول الله ﷺ الوحی وقيل لم يكتب له من الوحی شيئا انما كتب له كتبة)) (مشکوٰۃ ص۶۱۷)

''اور وہ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) ان لوگوں میں سے ایک ہیں جنھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے وحی کی کتابت کے فرائض انجام دیے۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ انھوں نے وحی سے کچھ بھی نہیں لکھا اور وہ صرف آپ کے خطوط لکھا کرتے تھے۔''

اس عبارت میں صاحب مشکوٰۃ نے اپنی تحقیق تو یہ پیش کی ہے کہ وہ کاتبین وحی میں سے تھے۔ اور اس کے مخالف قول کو انھوں نے ''قیل'' سے شروع کیا ہے۔ معلوم نہیں کہ اس ''قیل'' کے قائل سبائی ہیں یا سبائیت زدہ۔ البتہ اتنی بات تو مخالفین بھی تسلیم کر چکے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب تھے۔ اور اہل سنت والجماعت کے معتقدات میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے افعال، اقوال وارشادات بھی وحی (خفی) ہیں۔

ان تصریحات سے واضح طور پر یہ ثابت ہوگیا ہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کاتب وحی ہیں۔ جب ان کے لیے یہ شرف حاصل ہوگیا تو ان کا مومن اور امین ہونا بھی خود بخود ثابت ہوگیا ہے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ بعید ہے کہ وہ یہ اہم ترین اور خالص دینی ذمہ داری کسی غیر مومن اور بددیانت شخص کو سپرد کرتے۔ کتابت وحی وہ شرف اور فضیلت ہے جس کے متعلق ارشاد باری ہے:

﴿فِیْ صُحُفٍ مُّكَرَّمَةٍ ۝ مَّرْفُوْعَةٍ مُّطَهَّرَةٍ ۝ بِاَيْدِيْ سَفَرَةٍ ۝ كِرَامٍۭ بَرَرَةٍ ۝ قُتِلَ الْاِنْسَانُ مَآ اَكْفَرَهٗ ۝﴾ (عبس: ۱۳۔۱۷)

''(قرآن مجید) ایسے صحیفوں میں (ثبت) ہے جو معزز ہیں، جو بلند مرتبہ پاکیزہ ہیں، ایسے کاتبوں کے ہاتھوں سے لکھے ہیں جو بڑے بزرگ اور نیکوکار ہیں۔ غارت ہو (منکر) انسان وہ کتنا احسان فراموش ہے۔''

شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''ف۴: قرآن تو وہ ہے جس کی آیتیں آسمان کے اوپر نہایت معزز بلند مرتبہ اور صاف ستھرے ورقوں میں لکھی ہوئی ہیں۔ اور زمین پر مخلص ایمان دار بھی اس کے اوراق نہایت عزت واحترام اور تقدیس وتطہیر کے ساتھ اونچی جگہ رکھتے ہیں۔

ف۵: یعنی وہاں فرشتے اس کو لکھتے ہیں، اسی کے موافق وحی اترتی ہے اور یہاں بھی اوراق میں لکھنے اور جمع کرنے والے دنیا کے بزرگ ترین، پاکباز، نیکوکار اور فرشتہ خصلت بندے ہیں۔ جنھوں نے ہر قسم کی کمی بیشی اور تحریف وتبدل سے اس کو پاک رکھا ہے۔

ف۶: یعنی قرآن جیسی نعمت عظمیٰ (اور کاتبین وحی) کی کچھ قدر نہ کی اور اللہ کا حق کچھ نہ پہچانا۔''

(تفسیر عثمانی ص۷۸۸)

اہل تشیع نے بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا کاتب وحی ہونا تسلیم کیا ہے۔ چنانچہ شیعہ مجتہد شیخ ابومنصور احمد بن علی طبرسی لکھتے ہیں:

((وروی ابوعبیدہ قال کتب معاویة الی امیر المومنین علیہ السلام ان لی فضائل کثیرة۔ کان ابی سیدًا وفی الجاهلية وصرت ملكا فی الاسلام وانا صهر رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وخال المومنين و كاتب الوحی))

''ابوعبیدہ نے روایت کیا کہ معاویہ نے امیر المومنین علیہ السلام کو خط لکھا کہ میرے لیے بہت سے فضائل ثابت ہیں۔ میرے والد زمانہ جاہلیت میں سردار تھے، اور میں زمانہ اسلام میں بادشاہ ہوں۔ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا برادر نسبتی، مومنوں کا ماموں اور کاتب وحی ہوں۔'' (احتجاج طبرسی ص۹۲)

ابوجعفر محمد بن علی شیخ صدوق نے تو اپنی کتاب معانی الاخبار میں ایک پورا باب اس عنوان سے قائم کیا ہے:

((استعانة النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمعاوية فی كتابة الوحی قال ابوحمزة الثمالی سمعت ابا جعفر علیہ السلام يقول قال رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم و معاوية يكتب بين يديه)) (معانی الآثار ص۳۴۶)

''ابوحمزہ ثمالی نے کہا کہ میں نے امام ابوجعفر کو فرماتے ہوئے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا، اور معاویہ ان کے سامنے کتابت کررہے تھے......''

شیعہ محدث نعمت اللہ الجزائری لکھتے ہیں کہ:

''اسی طرح معاویہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی وفات سے چھ ماہ قبل اسی مصلحت کی بنا پر اپنے کاتبین میں سے مقرر فرمایا اور اسی طرح حضرت عثمان اور ان کے مثل حضرات کو۔ یہ حضرات مسجد میں لوگوں کی ایک جماعت کے ساتھ حاضر ہوکر وہی قرآن لکھا کرتے تھے جو جبریل علیہ السلام لے کر آئے۔''

شیخ عبداللہ مامقانی لکھتے ہیں کہ:

((فهو معاوية بن ابی سفيان...... القرشی الاموی كاتب رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم))

(تنقیح المقال فی علم الرجال ص۲۲۲)

''حضرت معاویہ بن ابی سفیان......قرشی اموی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب ہیں۔''

ابوحامد عبدالحمید شارح نہج البلاغہ لکھتے ہیں کہ

((کان معاویة احد کُتّاب رسول اللہ ﷺ)) (ابن ابی الحدید ج ا ص ۲۳۸)

''(حضرت) معاویہ آنحضرت ﷺ کے کاتبین میں سے ایک تھے۔''

شیعی مورخ فخری لکھتے ہیں کہ

''معاویہ ان کاتبین وحی میں سے تھے جو آنحضرت ﷺ کے پاس بیٹھ کر لکھا کرتے تھے۔''

شیعہ مجتہدین کے ان اقوال سے حسب ذیل چند امور کی وضاحت ہو گئی ہے کہ:

① آنحضرت ﷺ نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو کاتب وحی مقرر فرمایا تھا۔

② سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ کے سامنے مسجد میں وحی کی کتابت کرتے رہے۔

③ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی امانت و دیانت میں کوئی شبہ نہیں۔ وہ وہی قرآن لکھتے رہے جو جبریل امین علیہ السلام لے کر آئے۔

بہر حال حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا کاتب وحی ہونا مفسرین، محدثین، مورخین، اہل سنت اور اہل تشیع کے نزدیک ایک مسلمہ حقیقت ہے۔ تو اب سوال یہ ہے کہ کیا ایک بددیانت، فاسق، باغی، طاغی، منافق، مشرک، کافر اور غیر مومن کو ایسے اہم ترین، نازک ترین اور انتہائی حساس منصب پر فائز کیا جا سکتا ہے۔

اہل تشیع کے نزدیک مشرکین نجس العین ہیں۔ جیسے کتا اور خنزیر وغیرہ۔ اور قرآن مجید میں بھی مشرکین کو نجس قرار دیا گیا ہے:

﴿ اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا ﴾

''مشرکین نجس ہیں اس لیے وہ اس سال کے بعد مسجد الحرام کے قریب بھی نہ آئیں۔''

اسی طرح یہ حکم بھی دیا گیا ہے کہ لَا يَمَسُّهٗٓ اِلَّا الْمُطَهَّرُوْنَ قرآن کو صرف پاک افراد ہی ہاتھ لگائیں۔ ظاہر ہے کہ ظاہری نجاست وضو، غسل اور دھونے سے زائل ہو جاتی ہے۔ جبکہ باطنی نجاست کفر اور شرک، پانی سے دور نہیں ہو سکتی۔ جب اللہ تعالیٰ نے مشرک اور کافر کو مسجد حرام کے قریب آنے سے منع فرمایا اور بدوں طہارت ظاہری و باطنی قرآن کو چھونے سے بھی منع فرمایا تو کیا آنحضرت ﷺ کسی ایسے شخص سے جو ظالم، باغی، فاسق، فاجر، منافق، مشرک، کافر، غرض ظاہری ہی نہیں بلکہ باطنی نجاست سے بھی آلودہ ہو۔ باری تعالیٰ کے حکم کی مخالفت کرتے ہوئے قرآن مجید لکھوا سکتے ہیں؟

غیر مومن، بددیانت، اور خائن ہرگز کاتب الوحی نہیں ہو سکتا۔ آنحضرت ﷺ کا سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس منصب جلیلہ پر فائز کرنا ہی ان کے کامل الایمان، اعلیٰ درجے کے امین، انتہائی قابل اعتماد صحابی و رفیق اور سب سے بڑھ کر اللہ کا انتخاب ہونے کا واضح ثبوت ہے۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بحیثیت کاتب رسول

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتبین میں کچھ سعادت مند حضرات صرف وحی کی کتابت پر مامور تھے اور کچھ آپ کے خطوط و فرامین کی کتابت پر، مگر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ وہ خوش نصیب شخصیت ہیں جو وحی اور خطوط دونوں کی کتابت کیا کرتے تھے۔

علامہ ابن حجر ہیتمی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وکان معاویة یکتب للنبی صلی اللہ علیہ وسلم فیما بینه وبین العرب ای من وحی وغیره)) (تطہیر الجنان ص۱۰)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور اہل عرب کے درمیان وحی کے علاوہ خطوط بھی لکھا کرتے تھے۔''

علامہ ابن عبدالبر اندلسی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وهو احد الذین کتبوا لرسول الله صلی اللہ علیہ وسلم ))

''اور وہ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) ان لوگوں میں سے ایک ہیں جنھوں نے آپ کے لیے کتابت کے فرائض انجام دیے۔'' (الاستیعاب مع الاصابہ ج۳ ص۳۹۵)

شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ بروایت ابونعیم لکھتے ہیں کہ:

((کان من الکتبة الحسبة الفصحاء حلیمًا وقورًا وعن خالد بن معدان کان طویلا ابیض اجلح وصحب النبی صلی اللہ علیہ وسلم و کتب له...... و فی مسند احمد واصله فی المسلم عن ابن عباس قال قال لی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ادع لی معاویة و کان کاتبه)) (الاصابہ ج۳ ص۴۳۳،۴۳۴)

''وہ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) آپ کے کاتبین میں سے نہایت خوش خط، بڑے فصیح و بلیغ، بردبار اور باوقار آدمی تھے.....اور خالد بن معدان سے روایت ہے کہ وہ طویل القامت، سفید رنگ، خوبصورت شخص، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی اور کاتب تھے۔ اور مسند احمد ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے، فرمایا کہ معاویہ کو میرے پاس بلا کر لاؤ اور وہ آپ کے کاتب تھے۔''

ڈاکٹر احمد بن عبدالرحمٰن عیسیٰ (استاذ جامعہ امام محمد بن سعود) نے اپنی کتاب ''کتاب الوحی'' میں حسب ذیل گیارہ خطوط کا ذکر کیا ہے جوانھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے مختلف حضرات کو لکھے تھے۔ [1] (ملاحظہ ہو ص ۳۰۵، ۳۲۴)

① لبنی قره من بنی فهد ② نسختان لمكتوب النبی الی نجران
③ لوائل بن حجر الحضرمی ④ بربيعة بن ذی مرحب الحضرمی
⑤ لاهل جرش ⑥ صك عتقه صلى الله عليه وسلم مولاه ابا رافع اسلم
⑦ لبنی عبدالله النبهانيين ⑧ لعتبة بن فرقد
⑨ لبلال بن حارث ايضًا ⑩ لبلال بن الحارث ايضًا
⑪ للداريين بعد الهجرة

وقيل ان معاوية كتب كتابا لعيينة بن حصن وآخر للاقرع بن حابس ولكن لم يصلنا النص (کتاب الوحی ص ۳۹۵)

قبول اسلام کے بعد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے آپ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کے لیے وقف کر دیا۔ سفر و حضر میں ساتھ رہے۔ غزوۂ حنین، طائف، تبوک اور حجۃ الوداع کے سفر میں شریک رہے۔ بحیثیت کاتب وحی اور کاتب نبوی کام کرتے رہے۔ وفود اور مہمانوں کی خاطر مدارات اور طعام و قیام کا اہتمام کرتے رہے۔ غرض کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر حکم کی تعمیل کرتے رہے۔

حضرت وائل رضی اللہ عنہ جو حضرموت کے آخری تاجدار گزرے ہیں جب قبول اسلام کے بعد اپنے وطن واپس جانے لگے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سرداران حضرموت پر ان کی سرداری کو بحال رکھا۔ حضرت وائل رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میری بہت سی املاک میرے عزیزوں نے غاصبانہ قبضہ میں کر رکھی ہیں اور سرداران حضرموت اور سرداران حمیر اس کے شاہد ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تم کو اس سے بھی زیادہ دوں گا۔ پھر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ وہ ایک دوسرا خط لکھیں جس میں انھیں ایک قطعہ اراضی دینے کا حکم دیا گیا اور اس پر عمل درآمد کے لیے ان کے ساتھ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو بھیجا۔

مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت وائل رضی اللہ عنہ اونٹنی پر سوار تھے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پیادہ پا چل رہے تھے۔ چلتے چلتے شدت حرارت سے جب زیادہ تکلیف ہونے لگی تو حضرت وائل رضی اللہ عنہ سے کہا کہ آپ مجھ کو اپنے پیچھے بٹھا لیجیے۔ حضرت وائل رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ تم شاہوں کے برابر بیٹھنے کے لائق نہیں ہو۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے

[1] طوالت کے خوف سے خطوط کا متن حذف کیا جاتا ہے۔

فرمایا کہ اچھا اپنی جوتیاں ہی مرحمت فرما دیجیے کہ زمین کی شدت حرارت سے تو محفوظ ہو جاؤں۔ حضرت وائل رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ اونٹنی کے سائے میں چلتے رہو۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یہ فرما کر خاموش ہو گئے کہ اونٹنی کا سایہ اس حرارت کے لیے کافی نہیں ہے۔

حسن اتفاق کہ اسلام کے کچھ زمانہ بعد ہی حضرت وائل رضی اللہ عنہ حضرموت کو چھوڑ کر کوفہ میں آباد ہو گئے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے زمانہ حکومت تک زندہ رہے۔

ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دربار میں پہنچے تو وہ بہت احترام واکرام کے ساتھ پیش آئے اور حضرت وائل رضی اللہ عنہ کو اپنے برابر تخت پر بٹھایا۔ دوران گفتگو میں اس واقعہ کا بھی تذکرہ آ گیا جو ان کے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے درمیان حضرموت کی راہ میں پیش آیا تھا۔ حضرت وائل رضی اللہ عنہ اس واقعہ کو یاد کر کے بہت افسوس کرنے لگے کہ اس روز کیوں میں نے ان کو اپنے برابر اونٹ پر نہ بٹھا لیا تھا''۔

(البلاغ المبین یعنی مکاتیب سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم ص ۲۱۲)

اسی واقعہ کو شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے بھی مختصراً لکھا ہے:

((واقطعه ارضا وبعث معه معاوية فقال له اردفنى فقال لست من الارداف الملوك فلما استخلف معاوية قعده فتلقاه واكرمه قال وائل فرددت لو كنت حملته بين يدى))

(الاصابہ ج ۳ ص ۶۲۹، تحت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی تعمیل میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا تپتی ہوئی ریت پر ننگے پاؤں طویل سفر کرنا یقیناً ان کی عظمت، محبت اور اطاعت رسول کی واضح دلیل ہے۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عہد صدیقی میں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کے بعد جب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مسند آرائے خلافت ہوئے تو امت مسلمہ انتہائی نازک حالات اور سخت ابتلا و آزمائش کے دور سے گزر رہی تھی۔ ایک طرف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کا صدمہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لیے ناقابل برداشت تھا تو دوسری طرف مدعیان نبوت کے ساتھ ساتھ مانعین زکوۃ بھی کھل کر میدان میں آ گئے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ایسے کٹھن امتحان میں عزیمت و استقامت کا پہاڑ بن گئے۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے بھی دور صدیقی میں نمایاں کارنامے انجام دیے جنگ یمامہ میں منکرین ختم نبوت اور مدعی نبوت مسیلمہ کذاب کے خلاف جہاد میں بھرپور حصہ لیا اور ایک روایت کے مطابق مسیلمہ کذاب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں قتل ہوا۔ چنانچہ علامہ بلاذری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''مسیلمہ کذاب کا قتل مختلف آدمیوں کی طرف منسوب ہے۔ خداش بن بشیر، عبداللہ بن زید بن ثعلبہ، ابودجانہ سماک بن خرشہ، عبداللہ بن زید بن عاصم، وحشی بن حرب (رضی اللہ عنہم)۔ بعض کہتے ہیں کہ اس قتل میں سب شریک تھے۔ اور معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کا دعویٰ تھا کہ مسیلمہ کو میں نے قتل کیا ہے۔ اور بنی امیہ مسیلمہ کا قاتل معاویہ رضی اللہ عنہ ہی کو سمجھتے تھے۔ عبدالملک بن مروان نے بنی حنفیہ میں سے ایک شخص سے جو یمامہ کے دن شریک تھا قتل مسیلمہ کے بارے میں دریافت کیا۔ اس نے کہا کہ مسیلمہ کو اس شخص نے قتل کیا جس میں یہ یہ صفتیں تھیں۔ عبدالملک یہ سن کر پکار اٹھا واللہ تو نے اس قتل کے متعلق حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں فیصلہ کر دیا۔'' (فتوح البلدان اردو ص ۱۴۰)

شام کی فوج کشی میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے تمام مجاہدین کو چار لشکروں میں تقسیم کیا اور ان کی قیادت چار جلیل القدر صحابی کے سپرد فرمائی۔ ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں:

① حضرت یزید بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ انھیں حکم ہوا کہ تبوک کے راستے دمشق کا رخ کرنا۔
② حضرت شرحبیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ
③ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ
④ امین الامت حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ عنہ

ساتھ ہی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے ہدایت کی کہ اگر یہ چاروں لشکر میدان کارزار میں یکجا ہو جائیں تو سب کے سپہ سالار اعظم حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ ہوں گے۔ اگر وہ نہ ہوں تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بڑے بھائی حضرت یزید رضی اللہ عنہ سپہ سالار اعظم ہوں گے۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ان خوش قسمت اصحاب رسول میں سے ہیں جن کو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اس اہم ترین محاذ کے لیے اس وقت منتخب فرمایا جب حضرت یزید رضی اللہ عنہ کی طرف مزید کمک بھیجنے کی ضرورت محسوس ہوئی۔ امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((واجتمع الی ابی بکر اناس فامرّ علیهم معاویة وامره بالالحاق بیزید فخرج معاویة حتی الحق بیزید))) (البدایہ والنہایہ ج ۷ ص ۴)

''اور لوگ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے پاس جمع ہوئے تو آپ نے اس جماعت پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو امیر مقرر کر کے لشکر یزید سے ملنے کا حکم دیا۔ پس حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ روانہ ہو گئے۔ یہاں تک کہ حضرت یزید رضی اللہ عنہ سے جا ملے۔''

علام الغیوب کے علاوہ کون جان سکتا تھا کہ جو معاویہ آج کمک لے کر جا رہا ہے یہ ناقابل شکست اور ناقابل تسخیر ثابت ہوگا۔ مجاہد اعظم اور فاتح عالم کہلائے گا۔ یہ نہ صرف شام کو فتح کرے گا بلکہ اس کو دار الخلافہ بنا کر پینسٹھ لاکھ مربع میل تک اسلام کا پھریرا لہرائے گا۔ یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ آج جو معاویہ شام کی طرف روانہ ہوئے تو پھر وہ بڑھتے ہی چلے گئے۔ یہاں تک کہ بیس برس تک بحیثیت گورنر اور تقریباً اتنے ہی سال تک امور خلافت سرانجام دینے کے بعد ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اسی سرزمین میں آسودہ خاک ہو گئے۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عہد فاروقی میں

عہد فاروقی کی فتوحات میں بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا بہت بڑا حصہ ہے شام پر فوج کشی کا آغاز حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے دور میں ہوا اور جنگ یرموک کے دوران ہی میں وہ رحلت فرما گئے۔ دور فاروقی میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اس جنگ میں بڑی بہادری اور دلیری سے لڑتے رہے۔ اس جنگ کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس میں حضرت ابوسفیان، سیدہ ہند، حضرت یزید، سیدہ جویریہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہم غرض حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا سارا خاندان ہی شریک تھا۔ اسی جنگ میں حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی دوسری آنکھ بھی شہید ہو گئی۔ صیداء، عرقہ اور بیروت وغیرہ شام کے ساحلی علاقوں کی مہم میں یزید رضی اللہ عنہ کی ماتحتی میں مقدمۃ الجیش کی کمان حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں تھی۔ عرقہ تمام تر آپ ہی کی کوششوں سے فتح ہوا اور اس کے علاوہ ساحلی علاقوں کے بہت سے قلعے فتح کیے۔ اردن کے مختلف شہروں کی فتح کے لیے جو دستے روانہ ہوئے ان میں سے فوج کا ایک دستہ آپ کی قیادت میں بھی تھا۔ پورا شام فتح ہو چکا تھا۔ صرف قیساریہ کا نہایت آباد اور پررونق شہر باقی رہ گیا تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ وہ قیساریہ کی مہم پر روانہ ہو جائیں۔ انھوں نے حکم کی تعمیل کی اور شہر کا محاصرہ کر لیا۔ اسی دوران میں سیدنا یزید رضی اللہ عنہ بیمار ہو گئے اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اپنا قائم مقام بنا کر دمشق واپس آ گئے اور یہیں وفات پائی۔ ان کی وفات کے بعد قیساریہ کی عظیم الشان مہم حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سپرد کر دی گئی۔ آپ نے اسے زبردست جدوجہد کے بعد فتح کیا اور فتح شام پر مہر ثبت کر دی۔ قیساریہ کی اس سخت مہم میں اسّی ہزار رومی مارے گئے۔

مولانا عبدالقیوم ندوی لکھتے ہیں کہ

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بہت سے مضبوط قلعے اور کفر کی پناہ گاہوں کو اسلام کے قدموں میں لا ڈالا۔ قیساریہ کا عظیم الشان معرکہ جس میں اسّی ہزار رومی مارے گئے تھے، آپ ہی کی شجاعت، تدبر اور عظیم الشان جنگی وملکی قابلیتوں کا رہین منت ہے۔'' (تاریخ ملت حصہ سوم ص ۲۶)

شیعہ مورخ مرزا محمد تقی سپہر لکھتے ہیں کہ

''یزید بن ابی سفیان نے اپنے چھوٹے بھائی معاویہ کو چار ہزار کا لشکر دے کر قیساریہ کی طرف روانہ کیا

اور خود تمام لشکر کے ساتھ دمشق کی طرف روانہ ہو گیا۔ رومی فوج نے جب دور سے مسلمانوں کے لشکر کو دیکھا تو انھیں یہ لشکر بہت کم دکھائی دیا اور اپنے طور پر یہ سوچنے لگے کہ اس لشکر کو شکست دینا کوئی مشکل بات نہیں۔ اس لیے وہ جنگ کرنے کے لیے شہر سے باہر نکل آئے۔ معاویہ نے لشکر کو تیار کیا اور حملہ کر دیا۔ جنگ شروع ہوئی اور مسلمانوں کو فتح و کامیابی ہوئی۔'' (ناسخ التواریخ ج ۲ ص ۲۷۱)

یہی مورخ آگے چل کر لکھتے ہیں کہ حضرت یزید بن ابی سفیان (رضی اللہ عنہما) کے انتقال کے بعد حضرت عمر بن خطاب (رضی اللہ عنہ) نے معاویہ کی طرف خط بھیجا:

''امابعد! جاننا چاہیے کہ اللہ نے اسلامی حکومت کو کامیابی اور وسعت عطا فرمائی ہے اور اپنے وعدے پورے کر دکھائے۔ اور اللہ کے رسول نے جو ہمیں ملک شام کے فتح کرنے اور اس کے خزانوں کو حاصل کرنے کی خبر دی تھی وہ بھی پوری ہوئی۔ نیز میں نے آپ سے یہ خبر بھی سن رکھی ہے کہ مسلمان مملکت شام کے بہت سے شہروں کو فتح کریں گے۔ اور فرمایا کہ جب مشرق و مغرب میں فتنہ اٹھ کھڑا ہو تو تم عسقلان میں پناہ لینا۔ ہر مملکت کا ایک کنارہ ہے اور مملکت شام کا کنارہ عسقلان ہے۔ اے معاویہ! جب آپ کو یہ خط ملے جس قدر جلد ممکن ہو عسقلان کا رخ کرنا اور اس کے ساتھ دوسرے شہروں کو فتح کرنے کی کوشش کرنا اور روزانہ کے حالات سے مجھے باخبر رکھنا۔''

جب حضرت عمر کا یہ خط حضرت معاویہ کے پاس پہنچا تو وہ بہت خوش ہوئے، فوراً لشکر تیار کیا اور لشکر کی سپہ سالاری اپنے پاس رکھی۔ عسقلان کی طرف روانہ ہوئے اور عسقلان کے کنارے پر جا پہنچے۔ ان لوگوں نے جنگ کرنے کی ٹھان لی۔ تین دن تک صف بندی کی بالآخر اس شہر کو لڑے بغیر فتح کر لیا اور بہت سا مال غنیمت بھی ہاتھ آیا۔'' (ناسخ التواریخ ج ۲ ص ۲۸۳)

۱۸ھ میں عمواس کے طاعون میں حضرت یزید رضی اللہ عنہ شہید ہو گئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ سخت متاثر ہوئے اور ان کی جگہ ان کے بھائی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس علاقے کا گورنر مقرر کر دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے اوصاف حمیدہ کی وجہ سے ان کی بڑی قدر فرماتے تھے اور ان کی تدبیر و سیاست، بلند حوصلہ، عالی ہمت اور ان کی فکری و عملی عظمت کے ہمیشہ معترف رہے۔

جغرافیائی اعتبار سے شام کا خطہ بڑا ہی نازک اور حساس تھا مگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنی بہترین صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے دورِ فاروقی میں مسلسل چار سال تک بطریق احسن انتہائی کامیابی و کامرانی کے ساتھ اپنے فرائض انجام دیے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو جو اعتماد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر تھا۔ اس کا اندازہ اس بات سے بآسانی لگایا جا سکتا ہے کہ انھوں نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو نہ صرف مسلسل اس اہم منصب پر قائم رکھا بلکہ وہاں سے ان کا تبادلہ تک نہ

کیا اوران کے علاقہ اختیار میں مزید اضافہ کرتے رہے حالانکہ ان کے ہاں ایسی کوئی روایت نہ تھی۔ انھوں نے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ جیسے جرنیل کو معزول کر دیا۔ کوفے کے گورنر حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ماموں) یکے از عشرہ مبشرہ کو معزول کر دیا۔ عیاض بن غنم رضی اللہ عنہ گورنر مصر کو بالوں کا لباس پہنا کر بکریاں چرانے پر مجبور کر دیا۔ گورنروں کے لیے ہدایات جاری کیں کہ اعلیٰ گھوڑے پر سوار نہ ہوں۔ باریک لباس سے احتراز کریں۔ چھنا ہوا آٹا استعمال نہ کریں دربان نہ رکھیں اور اہل حاجت کے لیے دروازہ کھلا رکھیں۔ (طبری ج ۴ ص ۲۰۷)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بھرے مجمع میں خطبہ دیا کہ:

''اے اللہ! تو گواہ رہنا یہ گورنر اس لیے ہیں کہ لوگوں کو قرآن سکھائیں، تیرے نبی کے طریقے کی تعلیم دیں، وظائف تقسیم کریں، انصاف کریں اور مشکل میں میری طرف رجوع کریں۔''

(محاضرات تاریخ الامم الاسلامیہ ج ۲ ص ۹)

لوگوں سے فرمایا ''میں نے گورنر اس لیے نہیں بھیجے کہ وہ تمھیں ماریں پیٹیں، تم سے تمھارے مال چھینیں بلکہ میں نے انھیں اس لیے بھیجا ہے کہ تمھیں تمھارا دین سکھلائیں، تمھیں تمھارے نبی کی سنت کی تعلیم دیں، جس شخص کے ساتھ اس کے خلاف عمل کیا گیا ہو وہ مجھ سے شکایت کرے۔ رب کعبہ کی قسم! جس کے قبضہ میں میری جان ہے میں اس گورنر سے ضرور بدلہ لوں گا۔'' (کتاب الخراج قاضی ابو یوسف ص ۹۶۰)

اس قسم کے منتظم، مدبر، محتسب اور سخت گیر خلیفہ کا سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اس قدر اعتماد، انھیں برابر ایک صوبے پر قائم رکھنا یہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے تدبر، حسن کارکردگی اور ان کے ماہر امور مملکت ہونے کی واضح دلیل ہے۔

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ صوبہ شام کے دورہ پر تشریف لے گئے تو سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے کسی قدر شان و شوکت اور جاہ وجلال کا انتظام بھی کر رکھا تھا۔ آپ نے اس کا سبب پوچھا تو انھوں نے عرض کیا:

''ہم ایسے علاقے میں رہتے ہیں جہاں دشمن کے جاسوس بہت ہیں یہاں کے حالات کا تقاضا یہ ہے کہ ہم دشمن کو مرعوب کرنے اور مسلمانوں کے وقار کو قائم رکھنے کے لیے ظاہری شان وشوکت سے رہیں۔ اگر آپ اجازت دیں تو اس عمل کو جاری رکھیں اور اگر آپ منع فرمائیں تو بند کر دیں۔''

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے جو اس موقع پر موجود تھے فرمایا کہ دیکھیں معاویہ نے اپنے آپ کو کس قدر خوبصورتی اور حکمت کے ساتھ بچالیا۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ان کی ان صلاحیتوں کی وجہ سے ہی ہم نے انھیں اتنی بڑی ذمہ داری سونپ رکھی ہے۔ (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۵، الاستیعاب مع الاصابہ ج ۳ ص ۳۹۷)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی یہ عالی رائے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی صلاحیت وقابلیت کی بڑی سند ہے۔

بعد میں حضرت عمیر رضی اللہ عنہ کو معزول کر کے حمص کی گورنری بھی انھیں سونپ دی گئی۔ اور اس کے ساتھ ساتھ حضرت شرحبیل بن حسنہ رضی اللہ عنہ کو معزول کر کے ان کا علاقہ بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے حوالے کر دیا گیا اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''جناب شرحبیل (رضی اللہ عنہ) کو کسی ناراضی کے سبب معزول نہیں کیا گیا البتہ ایک مضبوط سیاسی گورنر کی ضرورت کے تحت ایسا کیا گیا ہے۔'' (الفاروق محمد حسین ہیکل ج ۱ ص ۲۹۸)

علامہ ابن عبدالبر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وذم معاوية عند عمر يوما فقال دعونا من ذم فتى قريش من يضحك فى الغضب ولا ينال ما عنده الا على الرضاء ولا يؤخذ ما فوق راسه الا من تحت قدميه)) (الاستیعاب مع الاصابہ ج ۳ ص ۳۷۹)

''ایک دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی برائی بیان کی گئی تو انھوں نے فرمایا قریش کے اس جوان کی برائی مت کرو جو غصے میں بھی ہنس دیتے ہیں اور جو کچھ ان کے پاس ہے وہ ان کی رضامندی کے بغیر حاصل نہیں کیا جا سکتا اور ان کے سر پر کی چیز حاصل کرنے کے لیے ان کے قدموں پر جھکنا پڑتا ہے۔''

شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((قال عمر اياكم والفرقة من بعدى فان فعلتم فاعلموا ان معاوية بالشام))

(الاصابہ مع الاستیعاب ج ۳ ص ۳۷۹)

''حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے لوگو! تم میرے بعد آپس میں فرقہ بندی سے بچو اگر تم نے ایسا کیا تو جان لو کہ معاویہ شام میں موجود ہیں۔''

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دورِ فاروقی میں کتابت کے فرائض بھی انجام دیے اور بیت المقدس کا معاہدہ امن آپ نے ہی تحریر کیا تھا۔ اکبر شاہ خان نجیب آبادی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ

''اس عہد نامے پر حضرت خالد بن ولید، عمرو بن عاص، عبدالرحمٰن بن عوف اور معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہم کے دستخط بطور گواہ ثبت ہوئے۔'' (تاریخ اسلام حصہ اول ص ۳۰۹)

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عہد عثمانی میں

فتوحات کی اس یلغار کو روکنے کے لیے اسلام کے خلاف پہلی اور بدترین سازش حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے خلاف ہوئی۔ اس سازش کے بانیوں میں ایک عیسائی، ایک یہودی اور دو ایرانی شامل تھے۔ (جفینہ، کعب الاحبار، ابولؤلؤ، ہرمزان) کیونکہ دور فاروقی میں دو چیزوں کو بہت ہی زیادہ نقصان پہنچا تھا ایک سرمایہ داری اور دوسرے نسلی برتری کے تصور کو۔ یہی دو بڑے اسباب ہیں جن کے گٹھ جوڑ نے ابولؤلؤ اور اس کے زہریلے خنجر کی شکل اختیار کی اور قاتل کا خنجر سینہ عمر میں ہی نہیں بلکہ قلب کائنات میں پیوست ہوگیا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ مسند آرائے خلافت ہوئے تو انھوں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور صدیق و فاروق رضی اللہ عنہما کے معتمد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی صلاحیتوں سے بھرپور فائدہ اٹھایا اور انھیں پورے شام کا والی بنانے کے ساتھ ساتھ تمام جنگی اور فوجی اختیارات بھی سونپ دیے۔ اس سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو فطری جوہر دکھانے کا موقع ملا۔ آپ نے سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے پورے دورِ خلافت میں بارہ سال تک کا عرصہ اللہ کا کلمہ سربلند کرتے ہوئے جہاد میں گزارا۔

آپ نے اپنے اولوالعزم کارناموں اور مدبرانہ و دلیرانہ اقدامات سے تمام سرحدوں کو رومیوں کے قبضہ سے چھین کر اسلام کو بطور نذرانہ پیش کیا اور ہمیشہ کے لیے رومی خطرات سے ملک کو محفوظ و مامون کر دیا۔ چنانچہ آپ نے بہترین اور آزمودہ جرنیلوں کو فوج کی کمان سپرد کر کے مختلف مقامات پر فوج کشی کا حکم دیا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے خود بھی ایک لشکر لے کر رومی علاقے پر چڑھائی کی۔ رومی لشکر خوف زدہ ہو کر انطاکیہ و طرطوس کے تمام درمیانی قلعے چھوڑ کر فرار ہوگیا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان ہی قلعوں میں اپنی چھاؤنیاں قائم کر کے ان میں سے بعض قلعوں کو ویران و مسمار بھی کر دیا۔ طرابلس الشام، عموریہ، شمشاط، ملطیہ، انطاکیہ، طرطوس، ارواڈ، روڈس اور صقلیہ آپ ہی کے عہد میں حدودِ نصرانیت سے نکل کر اسلامی سلطنت میں داخل ہوئے۔

اب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دل میں فتح قبرص کی تڑپ انگڑائیاں لے رہی تھی۔ کیونکہ ان کی فطرت عالمگیر تھی۔ ان کی ہمت عالی کا تقاضا یہ تھا کہ عرب سے نکل کر یورپ اور افریقہ وغیرہ کو اسلام کے زیرنگین

کر کے اشاعت اسلام کی راہیں پیدا کی جائیں یورپ اور افریقہ پر حملہ بحری بیڑے کے بغیر ممکن ہی نہ تھا۔

آپ کی دور اندیشی، فراست و بصیرت کا فیصلہ یہ تھا کہ اگر اسلام کو بحیثیت ایک نظام حیات کے دنیا میں غالب کرنا اور روم کی غیر اسلامی شوکت وسطوت پارینہ کو اپنے پاؤں تلے کچلنا ہے تو اس کے لیے اسلامی بحری بیڑے کو معرض وجود میں لانا پڑے گا۔ چنانچہ آپ نے عہد فاروقی میں ہی اس حقیقت کے احساس و ادراک کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بحری بیڑے کی تیاری اور بحری جنگ کی اجازت طلب کی مگر چونکہ آپ بڑی مہمات میں زیادہ مصروف تھے۔ اس لیے یہ نیا محاذ کھولنے کی اجازت نہ دی۔ اب عہد عثمانی میں دربار خلافت سے بحری جنگ کی اجازت حاصل کرنے کے بعد اس کی بھرپور تیاری شروع کر دی۔

بعض مورخین اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اکثر تذکرہ نگار لکھتے ہیں کہ جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے بحری مہم کی اجازت طلب کی تو انھوں نے سفر کی مشکلات کے پیش نظر اجازت دینے سے انکار کر دیا۔ تاہم حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ گاہے گاہے اپنی تجویز پر اصرار کرتے رہے کہ قیصر کے مسئلے کا مستقل حل یہی ہے کہ اسے بحری شکست سے دوچار کیا جائے۔

اس موقع پر ایک یہ روایت بھی بیان کی جاتی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اس اصرار پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے والی مصر حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کو خط لکھا کہ وہ بحری سفر کے بارے میں تفصیلات پیش کریں تو انھوں نے جواباً لکھا کہ:

''امیر المومنین! بحری سفر کی مختصر کیفیت یہ ہے کہ ایک بڑی مخلوق (سمندر) پر ایک چھوٹی مخلوق (انسان) اس طرح سوار ہوتی ہے کہ آسمان اور پانی کے سوا تیسری چیز نظر نہیں آتی اور مسافروں کا حال یوں سمجھیے جیسے لکڑی پر کیڑا ہو۔ اگر لکڑی ذرا بھی الٹ گئی تو وہ ڈوب جائے اور اگر لکڑی ساحل سمندر پر لگ گئی تو بھی کیڑا سخت پریشانی کا شکار ہو۔''

حضرت عمر رضی اللہ عنہ تو پہلے ہی بحری سفر کے بارے میں متامل تھے۔ اب جب انھوں نے حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی طرف سے اتنی خطرناک تفصیل پڑھی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو لکھ دیا کہ میں سب مسلمانوں کی جانوں کو اپنے ہاتھوں خطرے میں ڈالنے کے لیے تیار نہیں ہوں۔ اور پھر بات یہیں ختم ہو گئی۔ علامہ سیوطی رحمہ اللہ نے اس روایت کے آخر میں یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کے اس معروضہ کو پڑھ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا اللہ کی قسم! میں مسلمانوں کو ایسی سواری پر سوار کرا کے انھیں مصائب میں مبتلا نہیں کروں گا۔ (تاریخ الخلفاء اردو ص ۲۴۰)

اس روایت کے وضعی ہونے کے لیے اتنی بات کافی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ خود بحری سفر کی تفصیلات سے ناواقف تھے اور جب حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ نے انھیں بتایا تو وہ اتنے خوف زدہ ہو گئے کہ انھوں نے حلفاً

جہاد فی سبیل اللہ کا یہ شعبہ بند کر دیا۔ قرآن مجید میں بحری سفر کا ذکر ہے کہ مشرکین بھی بحری موجوں میں اخلاص کے ساتھ اللہ کو پکارنا شروع کر دیتے ہیں۔ اس داستان گو نے حضرت عمر ؓ کو بھی قرآن سے ناواقف قرار دیا کہ والی مصر نے جب انھیں بتایا کہ ایک بڑی مخلوق پر چھوٹی مخلوق لکڑی پر کیڑے کی طرح سفر کر رہی ہے تب انھیں اس سفر کی خطرناکی کا علم ہوا۔

علاوہ ازیں غور طلب بات یہ بھی ہے کہ حضرت عمر ؓ کو حضرت معاویہ ؓ سے تفصیل طلب کرنی چاہیے تھی مگر وہ والی مصر سے پوچھ رہے ہیں۔

مزید برآں حضرت عمر ؓ اس بحری جہاد کی فضیلت و عظمت اور شرکائے جنگ کے لیے لسان نبوت سے جنت و مغفرت کی بشارت سے کس طرح بے خبر رہ سکتے تھے؟

دراصل بات صرف اتنی ہے کہ حضرت عمر ؓ اس شرف کو حاصل کرنے کی ضرور کوشش کرتے لیکن وہ وسائل کی کمی اور دیگر کثیر بری مہمات میں مشغولیت کی وجہ سے اس بحری جہاد کی اجازت نہ دے سکے۔ اللہ تعالیٰ نے اس فضیلت و سعادت کو حضرت معاویہ ؓ کے لیے مخصوص کر رکھا تھا۔ قبرص جسے انگریزی میں سائپرس کہتے ہیں بحر روم میں بازنطینی (رومی) حکومت کا ایک بڑا بحری مرکز اور شام کے ساحل سے قریب ہونے کے باعث شام میں مسلمانوں کے مقبوضات کے لیے بہت ہی قریبی خطرہ تھا اور اسے فتح کیے بغیر شام و مصر کی حفاظت ممکن نہ تھی۔ علاوہ ازیں سرحدی رومی اکثر مسلمانوں سے چھیڑ چھاڑ بھی کیا کرتے تھے۔ چنانچہ حضرت عثمان ؓ کی طرف سے بحری جہاد کی اجازت ملنے کے بعد سیدنا معاویہ ؓ نے اپنی بحری مہم کا اعلان کر دیا۔ جس کے جواب میں ملک کے کونے کونے سے جذبہ جہاد سے سرشار مجاہدین اسلام شام کا رخ کرنے لگے حتیٰ کہ عمر رسیدہ اصحاب رسول بھی اس مہم میں شریک ہو گئے۔ ۲۸ھ میں نہایت اہتمام اور بھرپور تیاری کے ساتھ اسلامی تاریخ میں سب سے پہلی مرتبہ اسلامی بحری بیڑہ بحر روم میں اترا۔ آپ نے خود اس جنگ میں بحیثیت قائد شرکت کی مگر وہاں کے صلح پسند باشندوں نے سات ہزار دینار سالانہ پر صلح کر لی۔

اس کے بعد آپ بحری بیڑے کو ترقی دینے میں مصروف ہو گئے لیکن رومی آپ کی بحری سرگرمیاں برداشت نہ کر سکے اور مسلمانوں سے چھیڑ چھاڑ دوبارہ شروع کر دی اہل قبرص نے بھی معاہدہ کی خلاف ورزی کرتے ہوئے رومیوں کی مدد کی۔ آپ کو قبرص کے باشندوں کی اس بدعہدی پر سخت غصہ آیا اور پوری بحری طاقت اور عظیم الشان بحری بیڑے (جس میں پانچ سو جہاز تھے) کے ساتھ قبرص کو فتح کر کے اسلامی مملکت میں داخل کر لیا۔ آنحضرت ﷺ نے اس لشکر کے بارے میں جنت کی بشارت دی تھی (جس کا ذکر آگے آ رہا ہے) اور اس لشکر کے قائد امیر معاویہ ؓ تھے۔

آپ کی زیر قیادت بڑے بڑے اجلہ اور اکابر صحابہ جن میں ابو ایوب انصاری، ابودرداء، ابوذر غفاری،

عبادہ بن صامت، فضالہ بن عبید، عمیر بن سعد، واثلہ بن اسقع، عبداللہ بن بشر، شداد بن اوس اور جبیر بن نفیر حضرمی رضی اللہ عنہم شریک تھے۔

یہ فتح محض اللہ کے فضل و کرم اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی لیاقت، قابلیت اور اسلامی حمیت کا کرشمہ تھی۔ ورنہ رومیوں کے جوش و خروش اور ساز و سامان کا کوئی اندازہ نہ تھا۔ وہ سمندروں کے کھیل صدیوں سے کھیل رہے تھے۔ انھیں اپنی بحری طاقت پر بڑا ناز تھا۔ وہ سمجھتے تھے کہ بحری جنگ میں مسلمان کبھی ہمارے حریف نہ بن سکیں گے۔ اس مرتبہ تمام بڑے بڑے اور جنگ آزمودہ رومی افسر فوجوں کو لڑا رہے تھے مگر اللہ تعالیٰ نے ان کا غرور خاک میں ملا دیا اور رومیوں کو سخت شکست سے دوچار ہونا پڑا۔

پروفیسر ہٹی لکھتے ہیں کہ قبرص کی فتح بحری جنگ میں مسلمانوں کی پہلی فتح تھی یہ پہلا جزیرہ تھا جو اسلامی حکومت میں شامل ہوا۔ نیز معاویہ بن ابی سفیان اور عبداللہ بن سعد بن ابی سرح دونوں تاریخ اسلامی میں پہلے امیر البحر ہیں جنھوں نے بحری بیڑے کی شاندار قیادت کر کے سمندری لڑائی میں کارہائے نمایاں انجام دیے۔

(ہسٹری آف دی عربز ص ۱۶۷)

مگر ساتھ ہی پروفیسر ہٹی کو افسوس ہے کہ عربی مآخذ میں مسلمانوں کے بحری جنگی کارناموں کے متعلق جو کچھ مواد ملتا ہے وہ نہایت درجے کم ہے۔ پروفیسر ہٹی صاحب کے اس افسوس کا جواب یہی ہے کہ سبائی مورخین کے لیے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے بحری جنگی کارنامے بالتفصیل بیان کرنا ناقابل برداشت تھا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بحر روم کی بحری جنگوں میں رومیوں کا ناطقہ بند کر دیا اور ان پر مسلسل حملے شروع کر دیے۔ آپ کا ارادہ تھا کہ قسطنطنیہ کو فتح کر کے قیصر کی طاقت کو ہمیشہ کے لیے ختم کر دیا جائے۔ لیکن مرکز خلافت مدینہ منورہ میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف ایک عظیم شورش برپا ہو گئی۔ اس لیے آپ کی توجہ اس طرف سے ہٹ کر دوسری طرف مبذول ہو گئی۔ بالآخر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اسی مجوسی، سبائی اور یہودی سازش و شورش کا شکار ہو گئے۔ آپ کی شہادت ایک غیر معمولی واقعہ تھی۔ ہر مسلمان دم بخود اور صحابہ مضطرب و بے قرار تھے۔

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا دور اسلامی تاریخ میں فاتحانہ یلغار، وسعت اور پھیلاؤ کا دور تھا۔ اسی تابناک اور درخشندہ دور میں مسلمانوں کے بحری محاذ کا بھی آغاز ہوا۔ جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا یقیناً ایک عظیم الشان، یادگار، شاہکار اور غیر فانی تاریخی کارنامہ ہی نہیں بلکہ امت مسلمہ پر ایک عظیم احسان بھی تھا۔ لیکن کس قدر حیرت و تعجب اور افسوس کا مقام ہے کہ مسلمانوں کی بحری فتوحات و خدمات کا تذکرہ کرتے ہوئے ہی نہیں، بحری کارناموں کے صلہ میں اعزازی تمغے اور نشانات دیتے ہوئے بھی ''بانی اسلامی بحریہ'' حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو یکسر فراموش کر دیا جاتا ہے اور اسی کو تاریخ کے اس اہم گوشے سے حرف غلط کی طرح کھرچ پھینکنے کی

کوششیں کی جاتی ہیں۔

جناب عبدالواحد سندھی لکھتے ہیں کہ:

''ہمیں ان (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) کے اس عزم، ثابت قدمی اور مستقل مزاجی سے سبق حاصل کرنا چاہیے جو انھوں نے بحری بیڑے کے قیام میں دکھائی۔ ان کی بحری فوجوں نے رومیوں کی تجربہ کار سمندری فوجوں کو زبردست شکستیں دیں۔ ان کے زمانہ حکومت میں بحری بیڑے نے خاص ترقی کی۔ تھوڑے دنوں میں اسلامی بیڑہ اس زمانہ کے مشہور رومی بیڑے سے بھی بڑھ گیا۔ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نہ صرف جنگی بیڑے کے اسلامی تاریخ میں بانی ہیں بلکہ جہاز سازی کی ابتدا بھی ان ہی سے ہوتی ہے۔ انھوں نے اپنے زمانہ حکومت میں جہاز سازی کے کئی کارخانے قائم کیے انھوں نے شام، فلسطین اور مصر کے ساحلوں پر کارخانے قائم کیے۔ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے بحری محکمہ کو الگ قائم کیا اور اسے خوب ترقی دی۔ جنگی بیڑے، بحری فوج، سامان جنگ اور اس کا پورا انتظام اسی محکمہ کے تحت تھا۔'' (اسلام کے مشہور امیر البحر ص141)

# لسان نبوت سے بشارت عظمٰی

اس بحری جہاد کے لیے اللہ کے سچے نبی نے پیش گوئی فرما کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور دیگر مجاہدین اسلام کو جنت کی بشارت دی تھی۔ امام بخاری رحمہ اللہ یہ حدیث بیان کرتے ہیں کہ:

''ایک دن حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سیدہ ام حرام رضی اللہ عنہا کے گھر آرام فرمار ہے تھے کہ آپ کو نیند آ گئی۔ تھوڑی دیر کے بعد آپ جاگے تو مسکرا رہے تھے۔ حضرت ام حرام رضی اللہ عنہا نے پوچھا آپ کیوں مسکرا رہے ہیں؟ آپ نے فرمایا کہ میری امت کے کچھ لوگ اللہ کے راستے میں جہاد کرتے ہوئے میرے سامنے پیش کیے گئے وہ سمندر میں اس طرح چلے جا رہے تھے گویا وہ تخت نشین بادشاہ ہیں۔ (یعنی یہ منظر مجھے بہت اچھا معلوم ہوا اس لیے مسکرا رہا ہوں) حضرت ام حرام رضی اللہ عنہا نے عرض کیا اے اللہ کے رسول! دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی ان میں سے کر دے۔ آپ نے ان کے لیے دعا کی اور پھر دوبارہ سو گئے۔ کچھ دیر بعد پھر مسکراتے ہوئے بیدار ہوئے۔ حضرت ام حرام رضی اللہ عنہا نے مسکرانے کا سبب دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ میری امت کے کچھ لوگ اللہ کے راستے میں جہاد کرتے ہوئے (میرے سامنے) پیش کیے گئے گویا وہ تخت نشین بادشاہ ہیں۔ (یہ منظر مجھے بہت اچھا معلوم ہوا) حضرت ام حرام رضی اللہ عنہا نے عرض کیا اے اللہ کے رسول! دعا کیجیے اللہ مجھے ان میں سے کر دے آپ نے فرمایا تم پہلے لشکر میں ہو (دوسرے میں نہیں)۔

اس واقعے کے کافی عرصے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دورِ امارت میں سیدہ ام حرام رضی اللہ عنہا اپنے شوہر حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کے ہمراہ بحری جہاد کے لیے روانہ ہوئیں اور اس سفر میں واپسی کے وقت سواری سے گر کر وفات پا گئیں۔

(صحیح بخاری، کتاب الجہاد، باب فضل من يصرع فى سبيل الله فمات فهو منهم، حدیث ۲۷۹۹ جلد ۱ ص ۳۹۲)

ایک دوسری روایت میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

((اول جيش من امتى يغزون البحر فقد اوجبوا قالت ام حرام قلت يا رسول الله انا فيهم قال انتِ فيهم ثم قال النبى صلى الله عليه وسلم اول جيش من امتى يغزون مدينة قيصر مغفور لهم فقلت وانا فيهم يا رسول الله قال لا))

"میری امت کا سب سے پہلا لشکر جو سمندری جہاد کرے گا ان سب کے لیے جنت واجب ہو چکی ہے۔ ام حرام رضی اللہ عنہا نے عرض کیا میں بھی اس لشکر میں شامل ہوں؟ تو آپ نے فرمایا تو بھی اس میں سے ہے۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت کا سب سے پہلا لشکر جو قیصر کے شہر میں جنگ کریں گے ان سب کے حق میں مغفرت ثابت ہو چکی ہے۔ تو میں (ام حرام رضی اللہ عنہا) نے عرض کیا کہ میں بھی اس میں شامل ہوں آپ نے فرمایا نہیں۔"

یہ حدیث کتب احادیث میں حسب ذیل مقامات پر ملاحظہ کی جا سکتی ہے:

① صحیح بخاری کتاب الجہاد باب ما قیل فی قتال الروم، جلد ا ص ۴۱۰
② صحیح بخاری کتاب الجہاد باب فضل من یصرع فی سبیل اللہ فمات، جلد ا ص ۳۹۲
③ صحیح بخاری کتاب الجہاد باب الدعاء بالجہاد والشہادۃ للرجال والنساء، جلد ا ص ۳۹۱
④ صحیح بخاری کتاب الجہاد باب رکوب البحر، جلد ا ص ۴۰۵
⑤ صحیح بخاری کتاب الجہاد باب غزوۃ المرأۃ فی البحر، جلد ا ص ۴۰۳
⑥ صحیح بخاری کتاب التعبیر باب رؤیا بالنہار، جلد ۲ ص ۱۰۳۶
⑦ صحیح بخاری کتاب الاستیذان باب من زار قوما فقال عندھم، جلد ۲ ص ۹۲۹
⑧ صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب فضل الغزو فی البحر، جلد ۲ ص ۱۴۲
⑨ موطا امام مالک کتاب الجہاد باب الترغیب فی الجہاد
⑩ جامع ترمذی کتاب الجہاد باب ما جاء فی غزو البحر، جلد ا ص ۱۹۸
⑪ سنن ابی داود کتاب الجہاد باب فی رکوب البحر فی الغزو
⑫ سنن ابن ماجہ ابواب الجہاد باب فضل غزو البحر ص ۲۰۴

اس حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دو پیشین گوئیاں دیں:

① میری امت کا سب سے پہلا لشکر جو بحری جہاد کرے گا اس کے لیے جنت واجب ہے۔
② میری امت کا وہ سب سے پہلا لشکر جو قسطنطنیہ پر حملہ کرے گا اس کی بخشش ہو چکی ہے۔

یہ دونوں پیشین گوئیاں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں پوری ہوئیں۔ اول الذکر آپ کے دور امارت میں اور موخر الذکر آپ کے دور خلافت میں (جس کا ذکر آگے زیر عنوان "سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے دور خلافت میں" آ رہا ہے) پوری ہوئی۔

اس حدیث کی شرح میں علامہ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((قولہ یغزون مدینة قیصر یعنی القسطنطنیة قال المہلب فی ہذا الحدیث منقبة

لمعاوية لانه اول من غزا البحر ومنقبة لولده يزيد لانه اول غزا مدينة قيصر...... فانه كان امير ذلك الجيش بالاتفاق وقوله قد اوجبوا اى نعلوا فعلا وجبت لهم به الجنة)) (فتح الباری باب مانی قتال الروم ج۶ص۱۰۲)

''آنحضرت ﷺ کے ارشاد مدینہ قیصر سے مراد قسطنطنیہ ہے۔ مہلب نے کہا ہے کہ اس حدیث سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بڑی فضیلت ومنقبت ثابت ہوتی ہے کیونکہ آپ ہی نے سب سے پہلے بحری جہاد کیا تھا۔ نیز اس حدیث سے آپ کے بیٹے یزید کی بھی بڑی شان ثابت ہوتی ہے۔ کیونکہ سب سے پہلے مدینہ قیصر پر جہاد انھوں نے ہی کیا اور وہ بالاتفاق اس لشکر کے امیر تھے۔''

اور آنحضرت ﷺ کے ارشاد ''قد او جبوا'' سے مراد یہ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لشکر نے ایسا کارنامہ سرانجام دیا کہ اس کی بنا پر ان کے لیے جنت واجب ہوگئی۔

علامہ بدرالدین عینی رحمہ اللہ شارح صحیح بخاری لکھتے ہیں کہ:

((قوله (اول جيش من امتى يغزون البحر) اراد به جيش معاوية وقال المهلب معاوية اول من غزا البحر...... قوله (قد اوجبوا) قال بعضهم اى وجبت لهم الجنة قلت هذا الكلام لا يقتضى هذا المعنى وانما معناه اوجبوا استحقاق الجنة)) (عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری ج۱۴ص۱۹۸)

''آنحضرت ﷺ کا ارشاد ''میری امت میں سب سے پہلا لشکر جو سمندری جہاد کرے گا'' اس سے مراد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا لشکر ہے اور مہلب نے کہا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہی وہ پہلے شخص ہیں جنھوں نے سمندری جہاد کیا۔

اور آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد کہ ''ان کے لیے واجب ہوگئی'' بعض حضرات نے کہا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ ان کے لیے جنت واجب ہوگئی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ یہ کلام اس معنی کا تقاضا نہیں کرتا بلکہ معنی یہ ہے کہ وہ لوگ لازمی جنت کے حق دار ہوگئے۔''

علامہ قسطلانی رحمہ اللہ اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ:

((اول جيش من امتى يغزون البحر (هو جيش معاوية) قد اوجبوا (لانفسهم المغفرة والرحمة باعمالهم الصالحة)) يغزون مدينة قيصر (ملك الروم يعنى القسطنطنية...... وكان اول من غزا مدينة قيصر يزيد بن معاوية و معه جماعة من سادات الصحابة كابن عمر و ابن عباس و ابن الزبير وابى ايوب انصارى)) (قسطلانی شرح بخاری کتاب الجہاد، باب ما قیل فی قتال الروم)

''آنحضرت ﷺ کے اس فرمان میں کہ ''میری امت کا پہلا لشکر جو بحری جہاد کرے گا'' وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا لشکر ہے۔ ''قد اوجبوا'' سے مراد یہ ہے کہ اس لشکر نے اپنے اعمال صالحہ کی وجہ سے اپنے

لیے مغفرت اور رحمت واجب کر لی۔

اور مدینہ قیصر سے مراد قسطنطنیہ ہے اور جس نے سب سے پہلے قسطنطنیہ پر جہاد کیا یزید بن معاویہ تھے اور ان کے ساتھ اجلہ صحابہ کی ایک جماعت تھی مثلاً حضرت ابن عمر، ابن عباس، ابن زبیر اور ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہم۔"

امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((یعنی جیش معاویة حین غزا قبرص ففتحها...... وهذا من اعظم دلائل النبوة))

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۲۲۹)

"یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لشکر نے جب قبرص پر حملہ کیا اور اسے فتح کر لیا اور یہ (پیشین گوئی) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی بڑی عظیم دلیل ہے۔"

شارحین صحیح بخاری، دیگر محدثین اور مورخین کے نزدیک یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ روہ قبرص میں ایک عام سپاہی کی حیثیت سے نہیں بلکہ جنت کے بشارت یافتہ لشکر کے قائد کی حیثیت سے شریک ہوئے اور ان کے ساتھ ان کی اہلیہ اور بچے بھی تھے۔

اس حدیث سے حسب ذیل امور واضح ہوئے کہ:

① حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور کے بحری جہاد کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جہاد فی سبیل اللہ فرمایا۔

② حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی یہ بحری جنگ خالص اللہ کے راستے میں اور اعلائے کلمۃ اللہ کے لیے تھی۔

③ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت، خلافت راشدہ اور حقہ ہے اور آپ کے دور امارت و خلافت میں ہونے والی جنگیں جہاد فی سبیل اللہ ہیں۔

④ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور دیگر شرکاء کو جنت کی بشارت دی گئی۔

⑤ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے رفقاء کو اللہ نے بڑی عزت عطا کی اور انھیں بادشاہوں کی سی شان و شوکت دی۔ پھر ان کی اس شاہانہ شان و شوکت کو بطور خوشخبری کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کیا۔

⑥ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں کو دیکھ کر خوش ہوئے۔

یہ تمام امور اس بات کی وضاحت کر رہے ہیں کہ اللہ اور اس کا رسول سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے خوش ہی نہیں بلکہ ان پر فخر بھی کرتے ہیں۔

اللہ اکبر! کیا شان وعظمت اور درجہ و مقام ہے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا جو حالت نیند و بیداری دونوں میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قلبی مسرت، فرحت اور راحت کا سبب بن رہے ہیں۔

اب وہ لوگ جو ایسی جلیل القدر شخصیت کے ساتھ بغض وعناد رکھتے ہیں یا ان پر طعن و تشنیع کرتے ہیں یا ان کی توہین و تنقیص کرتے ہیں وہ یقیناً اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین اور تکذیب کے مرتکب ہو رہے ہیں۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عہد مرتضوی میں

امام مظلوم سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کی دردناک اور المناک شہادت کا سانحہ فاجعہ جمعہ کے دن ۱۸ ذی الحجہ ۳۵ھ کو پیش آیا۔ تاریخ اقوام عالم میں اس عظیم سانحہ سے زیادہ عبرتناک واقعہ کوئی اور نہیں گزرا جس میں ایک شریف النفس اور حلیم الطبع مظلوم نے اپنے دفاع میں ہر قسم کی قدرت رکھنے کے باوجود محض اللہ تعالیٰ کی رضا اور امت کی خون ریزی سے اجتناب کی خاطر اپنا ہاتھ روک لیا۔

اس کے بعد سیدنا علی رضی اللہ عنہ بڑے نازک، پرآشوب اور ہنگامی دور میں مسند آرائے خلافت ہوئے اور سب سے پہلے انھیں قصاص کے مسئلے سے دوچار ہونا پڑا اور پورا دور اسی کی نذر ہو گیا۔ تخت خلافت پر قدم رکھنے کے بعد آپ کو ایک دن کے لیے بھی داخلی انتشار سے فراغت نہ ملی۔ اس لیے بیرونی فتوحات کی جانب وہ توجہ ہی نہیں کر سکے۔ حتیٰ کہ انھیں پورے دور خلافت میں ایک مرتبہ بھی اتنی فرصت نہ ملی کہ وہ حج کے موقع پر ہی اہل ایمان کی قیادت کرتے۔

دیکھتے ہی دیکھتے پورے ملک میں قصاص عثمان کے مطالبے کی صدا گونجنے لگی۔ اس وقت کے ہزاروں مسلمان حضرت زبیر اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہما سمیت ام المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے جھنڈے کے نیچے جمع ہو گئے۔ جو جنگ جمل کے نام سے موسوم ہے اور اس میں دس ہزار مسلمان خون میں نہا گئے۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ (جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ولی اور بھائی تھے) نے بھی یہ مطالبہ دہرایا تو یہودی اور سبائی سازش سے ان پر بھی میدان صفین میں جنگ مسلط کر دی گئی کیونکہ جنگ میں پہل ان کی طرف سے نہیں ہوئی بلکہ وہ تو اس بات کے زیادہ حریص تھے کہ خون ریزی نہ ہو۔ اس جنگ میں بھی بقول مورخین ہزاروں کی تعداد میں مسلمان خون کی بھینٹ چڑھ گئے۔

حضرت معاویہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کے درمیان نزاعی مسئلہ صرف یہی تھا کہ امت کے متفق علیہ خلیفہ کو جن لوگوں نے ظلماً اور بغیر کسی حجت کے شہید کیا ہے وہ سب لوگ احکام الٰہی کے مطابق واجب القتل ہیں۔ اور جب تک انھیں قصاص میں قتل نہیں کر دیا جاتا احکام شرعیہ کی بجا آوری کی تکمیل نہیں ہو سکتی۔ ہر صوبے سے بیک وقت یہ آواز بلند ہوئی کہ قاتلین کو کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔ تاریخ میں ہزاروں صحابہ و تابعین کے

اسمائے گرامی ملتے ہیں جو اس مسئلے میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے موقف کے حامی تھے۔ خود حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی ان کے اس موقف کے ساتھ متفق تھے اختلاف صرف تعجیل و تاخیر کا تھا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے رفقاء سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے شرف و فضل اور مجد و بزرگی کے قائل و معترف تھے اور انھیں سب سے زیادہ حقدار خلافت سمجھنے کے باوجود ان کی بیعت سے صرف اس لیے محترز رہے کہ جن قاتلین عثمان سے وہ قصاص کے خواہاں تھے۔ انھوں نے ہی نہ صرف حضرت علی رضی اللہ عنہ کے گرد گھیرا ڈال رکھا ہے بلکہ وہ ان کے لشکر میں اعلیٰ مناصب پر بھی فائز ہیں۔ ان ہی شکوک و شبہات کی وجہ سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرح مدینہ منورہ، مکہ مکرمہ، کوفہ، بصرہ اور مصر کے ہزاروں افراد نے بھی بیعت سے انکار کر کے بلکہ بیعت توڑ کر قصاص عثمان کا مطالبہ کر دیا۔

شاہ معین الدین ندوی بھی یہ لکھنے پر مجبور ہو گئے کہ:

''خلیفہ مظلوم کے بے دردی کے ساتھ شہید کیے جانے اور قاتلین کے کھلے بندوں پھرنے کا واقعہ ایسا تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مخالفین کیا، بہت سے غیر جانبدار مسلمانوں کے دلوں میں شکوک و شبہات پیدا ہو گئے چنانچہ مصر کے ایک مقام خربتا میں ایک جماعت حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلاف ہو گئی اور جب قیس بن سعد (رضی اللہ عنہما) نے ان سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت لینے کی کوشش کی تو ان لوگوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے تاثر کی وجہ سے بیعت نہیں کی اور ان کے قصاص کا مطالبہ کیا۔'' (سیر الصحابہ حصہ ششم ج ۴ ص ۵۴)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا اس سے زیادہ کوئی مطالبہ نہیں تھا کہ قاتلین عثمان سے قصاص لیا جائے جس کے لینے کا خود حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں آپ کے دست مبارک پر اپنا ہاتھ رکھ کر مکہ سے باہر ایک درخت کے نیچے برموقع ''بیعت رضوان'' پیمان وفا باندھا تھا۔ یہ بیعت سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ کے قیمتی خون کا بدلہ لینے کے لیے لی جا رہی تھی کیا کسی دور میں کسی انسان کا خون اتنا قیمتی تصور کیا گیا ہے جس کا بدلہ لینے کے لیے سید کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ان ڈیڑھ ہزار مہاجرین و انصار کو داؤ پر لگا دیا ہو۔ جن سے بہتر گروہ نہ پہلے پیدا ہوا اور نہ بعد میں۔

یہ ادائے بیعت اللہ تعالیٰ کو ایسی پسند آئی کہ اس کا ذکر ہمیشہ ہمیشہ کے لیے سینہ قرآن میں محفوظ کر دیا گیا۔ یہ ایک واضح حکم تھا کہ عثمان کا خون اتنا ارزاں نہیں کہ جب وہ بہے تو لوگ خاموش بیٹھے رہیں کیونکہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا قتل نہ صرف ایک مسلمان کا، نہ صرف ایک صحابی کا بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سربراہ اور خلیفہ راشد کا قتل ہے۔ بغیر کسی وجہ کے قتل ہے۔ مرکز اسلام مدینہ منورہ میں، روضۂ رسول کے سایے میں قتل ہے۔ اور قرآن کریم کی تلاوت کرتے ہوئے ایک روزہ دار کا قتل ہے۔

اس سانحہ فاجعہ سے نہ صرف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی ذاتی بے حرمتی ہوئی بلکہ ایک امام کی بے حرمتی اور

منصب خلافت کی بے حرمتی ہوئی۔ جس کا سارا دبدبہ وجلال خاک میں ملا دیا گیا۔ ان وجوہات سے خون عثمان کے قصاص کی اہمیت کس قدر زیادہ ہو جاتی ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے اسی خون عثمان کے قصاص کا مطالبہ تھا۔ جس کے لیے پندرہ سو قدسی صحابہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دست مبارک پر بیعت کی تھی۔ جس کی تائید رب کائنات نے فرمائی تھی۔ علاوہ ازیں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خون کا قصاص لینا آیت کریمہ كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلٰى کی نص صریح کے مطابق بھی فرض تھا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی طالبین قصاص کے اس موقف کو اصولی طور پر درست سمجھتے تھے۔ جب حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہما نے ان سے قصاص کا مطالبہ کیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ:

''بھائیو جو کچھ آپ جانتے ہیں اس سے میں بھی بے خبر نہیں ہوں مگر ان لوگوں کو کیسے پکڑوں جو اس وقت ہم پر قابو یافتہ ہیں نہ کہ ہم ان پر۔ اللہ کی قسم! میں بھی وہی خیال رکھتا ہوں جو آپ کا ہے۔ ذرا حالات سکون پر آ جانے دیجیے تا کہ لوگوں کے حواس برجا ہو جائیں، خیالات کی پراگندگی دور ہو اور حقوق حاصل کرنا ممکن ہو جائے۔'' (خلافت وملوکیت ص ۱۲۷، ۱۲۸)

جناب مودودی صاحب کی پیش کردہ اس روایت سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ طالبین قصاص نے اولاً باقاعدہ طور پر مدینہ منورہ ہی میں عدالتی کارروائی کرنے کا مطالبہ پیش کیا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بھی اس مطالبے کی تصویب ہی کی۔ یہ نہیں فرمایا کہ اس کا حق تو مقتول کے شرعی وارثوں کو پہنچتا ہے نہ کہ آپ کو۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر تو یہ اعتراض بھی نہیں ہو سکتا تھا کیونکہ وہ ولی الدم تھے۔ اور خلیفہ کے قصاص کے مطالبہ کا حق تو رعایا کے ہر فرد کو حاصل ہے۔

بعض ناعاقبت اندیش حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قصاص نہ لے سکنے میں یہ لغو اور لچر دلیل پیش کرتے ہیں کہ قاتلین عثمان کی شناخت نہیں ہو سکتی تھی۔ حقیقت تو یہ ہے کہ قاتلین جانے پہچانے تھے۔ بارہا شہادت عثمان سے پہلے بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مل چکے تھے۔ مدینہ کی گلیوں میں دندناتے پھرتے تھے۔ پھر ایک عرصہ تک ایوان خلافت کا محاصرہ کیے رہے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو معطل کر کے خود اقتدار سنبھال لیا۔ مسجد نبوی میں امامت وخطابت کے فرائض بھی سرانجام دیے۔ سیکڑوں حضرات ان کی نقل وحرکت کا مشاہدہ کرتے رہے۔ بارہا انھوں نے حضرت علی اور دیگر جلیل القدر صحابہ رضی اللہ عنہم کی موجودگی میں اپنے جرم کا اعتراف کیا۔ ان کے اقبال جرم کے بارے میں خلیفہ وقت نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ تم اس سے سمجھ سکتے ہو کہ قاتلوں پر میرا کہاں تک اختیار ہے۔

یقیناً سیدنا علی رضی اللہ عنہ اس اہم فرض سے غافل نہ تھے۔ لیکن ان کی تدابیر کو ان کے ساتھ سایے کی طرح رہنے والے سفاک قاتلوں نے ناکام بنا دیا تھا۔ جنگ جمل سے پہلے فریقین میں معاہدہ طے ہو گیا تھا اور اسی

معاہدے کے مطابق سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے قاتلین کو اپنے لشکر سے الگ ہو جانے کا حکم بھی دیا تھا۔ لیکن اس کے جواب میں انھوں نے اپنا کردار پھر دہرایا اور جنگ کی آگ بھڑکا دی اور ملت اسلامیہ عظیم نقصان سے دوچار ہوئی۔ بعد میں ان ہی قاتلوں نے اتنا تقرب حاصل کیا کہ بڑے بڑے عہدوں سے نوازے گئے۔ حالانکہ یہ لوگ ہر ملکی، قومی اور شرعی قانون کے مطابق گردن زونی تھے۔ جناب مودودی صاحب بھی اس اعتراف پر مجبور ہیں کہ:

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس پورے فتنے کے زمانے میں جس طرح کام کیا وہ ٹھیک ٹھیک ایک خلیفہ راشد کے شایان شان تھا۔ البتہ ایک چیز صرف ایسی ہے جس کی مدافعت میں مشکل ہی سے کوئی بات کہی جاسکتی ہے وہ یہ کہ جنگ جمل کے بعد انھوں نے قاتلین عثمان کے بارے میں اپنا رویہ بدل دیا...... لیکن اس کے بعد بتدریج وہ لوگ ان کے دربار میں تقرب حاصل کرتے گئے جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف شورش برپا کرنے اور بالآخر انھیں شہید کرنے کے ذمہ دار تھے حتیٰ کہ انھوں نے مالک بن حارث الاشتر اور محمد بن ابی بکر کو گورنری کے عہدے تک دے دیے درآں حالے کہ قتل عثمان میں ان دونوں کا جو حصہ تھا وہ سب کو معلوم ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پورے زمانۂ خلافت میں ہم کو یہی کام ایسا نظر آتا ہے جس کو غلط کہنے کے سوا کوئی چارہ نہیں۔''

(خلافت وملوکیت ص۱۴۶)

موصوف اسی کتاب میں آگے چل کر لکھتے ہیں کہ:

''مگر صرف ایک مالک الاشتر اور محمد بن ابی بکر کو گورنری کا عہدہ دینے کا فعل ایسا تھا جس کو کسی تاویل سے بھی حق بجانب قرار دینے کی گنجائش مجھے نہ مل سکی۔ اسی بنا پر میں نے اس کی مدافعت سے اپنی معذوری ظاہر کر دی۔'' (خلافت وملوکیت ص۳۴۸)

جناب مودودی صاحب نے یہ تسلیم کر لیا ہے کہ قاتلین عثمان نہ صرف لشکر علی میں شامل تھے بلکہ اعلیٰ عہدوں پر بھی فائز تھے۔ یہی وجہ ہے کہ انھوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دفاع سے معذوری ظاہر کر دی لیکن مودودی صاحب کے ایک ہم خیال جناب شاہ معین الدین ندوی صاحب رقمطراز ہیں کہ:

''امیر معاویہ کی خوش قسمتی سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتل یا کم از کم وہ لوگ جن پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے شہید کرنے کا قوی شبہ تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی لاعلمی میں (کیونکہ اس وقت کوئی قاتل معین نہیں تھا) آپ کے ساتھ ہو گئے۔ اس وقت بحیثیت خلیفہ کے قاتلین عثمان کا پتہ چلانا اور ان سے قصاص لینا حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فرض تھا لیکن مسند خلافت پر قدم رکھتے ہی آپ ایسے جھگڑوں میں مبتلا ہو گئے کہ قاتلین عثمان کا پتہ چلانا کیا معنی، نظام خلافت کا سنبھالنا مشکل تھا۔ اور قاتلوں کی تلاش کے لیے سکون واطمینان کی ضرورت تھی۔ لیکن عوام اس مجبوری کو نہیں سمجھ سکتے تھے اور وہ صرف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خون کا قصاص چاہتے تھے۔ اس لیے امیر

معاویہ کو ان کے خلاف پروپیگنڈے کا پورا موقع مل گیا۔'' (سیر الصحابہ حصہ ششم ج ۳ ص ۵۴)

یقیناً جناب مودودی صاحب نے شاہ صاحب کے ''علمی جواہر پارے'' پڑھے ہوں گے کیونکہ ان کی کتاب کا پہلا ایڈیشن ۱۹۳۲ء میں اور دوسرا ایڈیشن ۱۹۵۱ء میں شائع ہوا تھا۔ لیکن انھیں بھی بغض معاویہ کے مریض جناب شاہ معین الدین ندوی کے طرز استدلال سے ندامت و ملامت ہوئی ہوگی۔ قاتلین عثمان حضرت علی رضی اللہ عنہ کے لشکر میں شامل ہیں اور خوش قسمتی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی......

عجیب استدلال ہے۔ اجی حضرت اس میں مظلوم معاویہ کا قصور کیا ہے؟ کیا انھوں نے ان قاتلین کو لشکر علی میں شامل کرایا تھا؟ وہ تو چاہتے ہی یہی تھے کہ ان قاتلین کو اپنی صفوں سے الگ کر کے کیفر کردار تک پہنچایا جائے۔

اور شاہ صاحب کا یہ ارشاد کہ ''قاتلین عثمان حضرت علی رضی اللہ عنہ کی لاعلمی میں ان کے لشکر میں شامل ہو گئے تھے'' ان کی ضد اور تعصب پر واضح دلیل ہے۔ حیرت ہے کہ ایسی جاہلانہ، بچکانہ اور احمقانہ بات ایک ایسے شخص کے قلم سے نکلی ہے جو نہ صرف ایک مورخ ہے بلکہ ندوۃ العلماء کا ایک یگانہ روزگار محقق و سکالر اور عالم دین بھی ہے۔

بہر حال مودودی صاحب نے بھی اس استدلال کو درخور اعتنا نہیں سمجھا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مدافعت سے اپنی معذوری ظاہر کرتے ہوئے ''مظلوم معاویہ'' کو خوب تختۂ مشق بنایا۔ اب قابل غور یہ بات ہے کہ جب چودہ صدیوں کے بعد مودودی صاحب جیسے غالی بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس طرز عمل سے مطمئن نہیں ہیں تو طالبین قصاص جو اپنی آنکھوں سے قاتلین عثمان کو لشکر علی میں دیکھ رہے تھے، انھیں کھلم کھلا دندناتے ہوئے گھومتا پھرتا ملاحظہ کر رہے تھے، کیونکر مطمئن ہو سکتے تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ان قاتلین عثمان سے قصاص لینا چاہتے تھے لیکن وہ اس مقصد کے حصول کے لیے موقع کے انتظار میں تھے۔ جب جمل اور صفین میں ان مفسدین کی طاقت کمزور ہوگئی اور واقعہ تحکیم کے بعد دونوں بھائیوں حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان صلح ہوگئی تو ان بزرگوں نے بیعت رضوان کی تکمیل میں قاتلین عثمان کو جہنم واصل کرنا شروع کر دیا۔

چنانچہ نہروان میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے انھیں ٹھکانے لگایا۔ امام المفسدین عبداللہ بن سبا کو زندہ آگ میں جلا دیا اور ابن سبا کے دست راست مالک اشتر کو بھی ٹھکانے لگا دیا گیا۔ محمد بن ابی بکر کو مصر میں حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ نے تہ تیغ کیا۔ حکیم بن جبلہ اور اس کے ساتھیوں کو حضرت طلحہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہما پہلے ہی بصرہ میں قتل کر چکے تھے۔

جب مفسدین نے دیکھا کہ کوفہ، بصرہ اور مصر میں ان کی بری طرح گوشمالی ہو رہی ہے تو انھوں نے پھر

ایک منظم سازش کے تحت تینوں بزرگوں (حضرت علی، حضرت معاویہ، حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہم) کو قتل کرنے کا پروگرام بنایا۔ ان تینوں دشمنان اسلام نے ایک ہی دن ایک ہی تاریخ صبح کی نماز کے وقت ان تینوں بزرگوں پر حملہ کیا۔ جس کے نتیجے میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ زخمی ہو گئے۔ حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی جگہ ان کے نائب شہید ہو گئے۔ اسی طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھی جو نماز پڑھانے کے لیے آگے بڑھ رہے تھے شہید کر دیا گیا۔ اور اس طرح انھوں نے بیعت رضوان کے موقع پر بمقام حدیبیہ ۶ھ میں جو وعدہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کیا تھا اپنی جان قربان کر کے پورا کر دیا۔ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ

اگر سبائی مفسدین کا منصوبہ صرف سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کا ہوتا تو سبائی مفسدین اور اندھی تقلید کے عادی ہمارے مورخین اسے بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے سر تھوپ دیتے مگر ان مفسدین نے تو بیک وقت تینوں بزرگوں کو راستے سے ہٹانے کا منصوبہ بنایا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ تو اللہ کو پیارے ہو گئے لیکن سیدنا معاویہ اور سیدنا عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما بچے کھچے قاتلین عثمان سے قصاص اور خلافت اسلامیہ کے استحکام کی خاطر بچ گئے۔

اس بحث سے یہ بات واضح ہو گئی ہے کہ جمل اور صفین کے فریقین کے مابین نزاعی مسئلہ صرف قصاص عثمان کا تھا۔ چنانچہ یہی بات علامہ سعد الدین تفتازانی نے بھی لکھی ہے:

((وما وقع من المخالفات والمحاربات (بین علی و معاویة) لم یکن من نزاع فی خلافته بل عن خطاء فی الاجتهاد)) (شرح عقائد ص۱۰۹)

علامہ عبدالعزیز فرہاروی رحمہ اللہ اس کی شرح میں لکھتے ہیں کہ:

((وما وقع بینهم ای بین الصحابة من المحاربات حرب الجمل و حرب الصفین والمنازعات کمنازعة عباس و علی رضی اللہ عنہما فی ارض بنی نضیر فی خلافة عمر رضی اللہ عنہ فله محامل وتاویلات والمحمل انهم کانوا یطلبون الحق ولکن یصیب بعضهم فی الاجتهاد ویخطی بعضهم والمخطی فی الاجتهاد غیر ماخوذ بل ماجور هٰکذا جرّت عادة السلف الصالحین بحمل افعال الصحابة علی مقاصد صحیحة)) (النبراس شرح لشرح العقائد ص۵۴۹)

''اور جو لڑائیاں (جمل و صفین) اور جھگڑے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان ہوئے جیسے حضرت عباس اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کا جھگڑا جو خلافت عمر میں بنی نضیر کی زمین کے بارے میں ہوا تو ان کے لیے اچھی توجیہات و تاویلات ہیں اور وہ توجیہ یہ ہے کہ تحقیق وہ حضرات حق کے طلبگار تھے لیکن بعض ان میں سے اپنے اجتہاد میں مصیب ہوئے اور بعض مخطی اور اجتہادی خطا والے پر کوئی مواخذہ نہیں بلکہ وہ بھی اجر و ثواب کا مستحق ہے۔ سلف صالحین کی یہی عادت رہی ہے کہ وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے افعال کو نیک مقاصد پر محمول کرتے تھے۔''

ائمہ اہل سنت نے حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما دونوں کو مجتہدین میں شمار کیا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم

کا ارشاد ہے:

((اذا حکم الحاکم فاجتهد ثم اصاب فله اجران واذا حکم واجتهد فاخطأ فله اجر))

(بخاری ومسلم بحوالہ مشارق الانوار، ص ۱۲۳)

''جب کسی مجتہد حاکم کا فیصلہ درست ہو تو اس کے لیے دہرا اجر ہے اور جب وہ اپنے اجتہاد میں خطا کر بیٹھے تو اس کے لیے اکہرا اجر ہے۔''

پھر یہ بھی کوئی ضروری اور لازمی نہیں ہے کہ جسے مجتہد مصیب کہا جائے وہ حقیقت میں بھی مصیب ہو اور جسے مجتہد مخطی قرار دیا جائے وہ حقیقت میں بھی مخطی ہو۔ کیونکہ مصیب قرار دیے جانے کے باوجود خطا کا احتمال باقی رہتا ہے اور مخطی کہنے کے باوجود صواب کا احتمال ہو سکتا ہے (یعنی صواب محتمل الخطا اور خطا محتمل الصواب) لہٰذا ایسی صورت میں کسی ایک فریق کو مجتہد مخطی کہنا کہلوانا اور دوسروں سے جبراً منوانا محض سینہ زوری اور ذہنی ورزش ہے۔

رئیس المورخین علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''علی اور معاویہ رضی اللہ عنہما کی لڑائی میں معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف غلطی کو متعین کر دینا غلط ہے کیونکہ اجماع کا جو یہ فیصلہ ہے کہ اجتہاد میں صحیح وغلط دونوں کا احتمال ہوتا ہے غلطی کے تعین کی صورت میں باقی نہیں رہتا۔''

(مقدمہ ابن خلدون اردو ج ۲ ص ۳۷)

اللہ تعالیٰ یا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد کے لوگوں میں سے کسی کو بھی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر حکم یا قاضی مقرر نہیں کیا کہ وہ ان میں سے کسی کو بھی مخطی قرار دیتے رہیں بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک ارشاد سے اس کی ممانعت ثابت ہوتی ہے:

((لا تنظروا فی ذنوب الناس کانکم ارباب وانظروا فی ذنوبکم کانکم عبید))

''کہ تم لوگوں کی غلطیوں پر اس طرح نظر نہ کرو کہ گویا تم آقا ہو اور اپنے گناہوں پر اس تصور سے غور کرو کہ گویا تم غلام ہو۔'' (جمع الفوائد ج ۲ ص ۲۷۸)

حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

''اور ان لڑائی جھگڑوں کو جو ان کے درمیان واقع ہوئے ہیں نیک محمل پر محمول کرنا چاہیے اور ہوا و تعصب سے دور سمجھنا چاہیے کیونکہ وہ مخالفتیں تاویل و اجتہاد پر مبنی تھیں نہ ہوس و ہواء پر۔ یہی اہل سنت کا مذہب ہے۔'' (مکتوبات جلد دوم ص ۵۷۷)

موصوف آگے چل کر لکھتے ہیں کہ:

''اے بھائی! حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اس معاملے میں تنہا نہیں ہیں۔ کم وبیش آدھے اصحاب کرام ان کے

ساتھ اس معاملے میں شریک ہیں۔ پس اگر حضرت امیر ؓ کے ساتھ لڑائی کرنے والے کافر یا فاسق ہوں تو نصف دین سے اعتماد اٹھ جاتا ہے جو ان کی تبلیغ کے ذریعے سے ہم تک پہنچا ہے۔ اس بات کو سوائے اس زندیق کے جس کا مقصود دین کی بربادی ہے کوئی پسند نہیں کر سکتا۔

اے برادر! اس فتنے کے برپا ہونے کا منشاء حضرت عثمان ؓ کا قتل اور ان کے قاتلوں سے ان کا قصاص طلب کرنا ہے۔ حضرات طلحہ اور زبیر ؓ جو اول مدینہ سے باہر نکلے تاخیر قصاص کے باعث نکلے اور حضرت صدیقہ ؓ نے بھی اس امر میں ان کے ساتھ موافقت کی۔ اور جنگ جمل جس میں تیرہ ہزار آدمی قتل ہوئے اور طلحہ و زبیر ؓ بھی جو عشرہ مبشرہ میں سے ہیں قتل ہوئے، حضرت عثمان ؓ کے قصاص کے باعث ہوئی ہے۔ اس کے بعد حضرت معاویہ ؓ نے شام سے آ کر ان کے ساتھ شریک ہو کر جنگ صفین کی۔ امام غزالی ؒ نے تصریح کی ہے کہ وہ جھگڑا امر خلافت پر نہیں ہوا بلکہ قصاص کے پورا کرنے کے لیے حضرت امیر ؓ کی خلافت کے ابتداء میں ہوا ہے۔ اور شیخ ابن حجر ؒ نے بھی اس بات کو اہل سنت کے معتقدات میں سے کہا ہے......

اے برادر! اس امر میں بہتر طریق یہ ہے کہ پیغمبر ﷺ کے اصحاب کے لڑائی جھگڑوں سے خاموش رہیں اور ان کے ذکر اذکار سے منہ موڑیں۔ پیغمبر ﷺ نے فرمایا ہے:

"ایاکم وما شجر بین اصحابی" میرے اصحاب کے درمیان جو جھگڑے ہوئے ہیں ان سے اپنے آپ کو بچاؤ۔

اور حضور ﷺ نے یہ بھی فرمایا ہے:

"اذا ذکر اصحابی فامسکوا" یعنی جب میرے صحابہ کا ذکر کیا جائے تو زبان کو روکو۔

نیز حضور ﷺ نے فرمایا ہے:

"الله الله فی اصحابی لا تتخذوھم غرضا" یعنی میرے صحابہ کے حق میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور ان کو اپنے تیر کا نشانہ نہ بناؤ۔

امام شافعی ؒ نے فرمایا ہے اور نیز عمر بن عبدالعزیز ؒ سے بھی منقول ہے کہ: "تلك دماء طھر الله عنھا ایدینا فلنطھر عنھا السنتنا" یہ وہ خون ہیں جن سے ہمارے ہاتھوں کو اللہ تعالیٰ نے پاک رکھا تو ہم اپنی زبانوں کو ان سے پاک رکھتے ہیں۔ اس عبارت سے مفہوم ہوتا ہے کہ ان کی خطا کو بھی زبان پر نہ لانا چاہیے اور ان کے ذکر خیر کے سوا اور کچھ نہ بیان کرنا چاہیے۔" (مکتوبات امام ربانی اردو ج ۲ ص ۵۸۰، ۵۸۲)

حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی ؒ بانی دارالعلوم دیوبند فرماتے ہیں کہ:

"حضرت امیر معاویہ و حضرت امیر (ؓ) کا معاملہ حضرت ہارون و حضرت موسیٰ ؑ جیسا تھا۔

(حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو) فضیلت صحبت اور بزرگی صحابیت اور اخوۃ ام المومنین ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کی ان کو حاصل تھی۔ اور اس لیے سب کے نزدیک واجب التعظیم ہیں۔ جو برا کہے وہ اپنی عاقبت کھوتا ہے کیونکہ خداوند کریم تمام صحابہ کی نسبت فرماتا ہے:

﴿ يَوْمَ لَا يُخْزِي اللّٰهُ النَّبِيَّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ ﴾

''جس کا حاصل یہ ہے کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایمان لانے والوں کو رسوا نہ کرے گا۔''

سو جو کوئی اس پر بھی ان کو رسوا کرنا چاہے وہ اللہ کا مقابل ہے۔ ہم کو تو اب یہی لازم ہے کہ ان کی عیب چینی نہ کریں اور یوں سمجھیں کہ حضرت امیر علیہ السلام امیر معاویہ رضی اللہ عنہ وغیرہ صحابہ میں اگر باہم کچھ مناقشہ ہوا بھی تو وہ ایسا ہی تھا جیسا حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون اور حضرت یوسف اور ان کے بھائیوں اور حضرت موسیٰ و حضرت خضر علیہما السلام میں یہ جھگڑے اور قضیے ہوئے۔ یہ سب قصے کلام اللہ میں موجود ہیں۔ انکار کی گنجائش نہیں...... مناقشات صحابہ نہ تو کلام اللہ میں مذکور ہیں نہ حدیث میں ذکر ہے۔ تاریخوں میں ان افسانوں کا بیان ہے سو تاریخوں کا ایسا کیا اعتبار؟ اور وہ بھی شیعوں کی تاریخوں کا اعتبار؟'' (اجوبہ اربعین ص ۱۸۸)

علامہ سید محمود احمد رضوی بریلوی لکھتے ہیں کہ:

''صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جو آپس میں لڑائیاں ہوئی ہیں ایک مسلمان پر ان پر تنقید و تبصرہ کرنا بہت ہی غیر مناسب ہے۔ ان کے جھگڑوں میں ہمیں حکم و منصف بننے کی ضرورت ہی کیا ہے؟ یوں بھی ان کی شان میں جو مناقب و فضائل بیان ہوئے ہیں اس کا تقاضا بھی یہی ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے معاملے میں زبان کو بدگوئی وطعن سے بہرحال روکا جائے یہی اہل سنت والجماعت کا مسلک ہے۔'' (شان صحابہ ص ۴۰)

مورخ اسلام مولانا اکبر شاہ خان نجیب آبادی لکھتے ہیں کہ:

''حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے ان کے اور بعض دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان اس بات پر اختلاف ہوا کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتلوں سے بلا تامل قصاص لیا جائے یا اس معاملے کو تفتیش و ثبوت کی تمام شرائط پورے ہونے اور خلافت کے مستحکم ہونے تک ملتوی رکھا جائے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی پاک باطنی، نیک نیتی اور رضا جوئی الٰہی کا اس سے بڑھ کر اور کیا ثبوت ہو سکتا ہے کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا اس گروہ میں شریک تھیں جو یہ کہتا تھا کہ قاتلان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو فوراً قتل کیا جائے۔ حالانکہ وہ اپنے بھائی محمد بن ابی بکر کو بھی قاتلان حضرت عثمان رضی اللہ عنہ میں شامل سمجھتی تھیں۔ بہن کا بھائی کے قتل پر اصرار کرنا خالص رضائے الٰہی کے جذبہ کا تقاضا تھا...... جنگ جمل اور جنگ صفین دونوں لڑائیاں منافقوں کی شرارتوں اور چالاکیوں سے برپا ہوئی۔ حضرت امیر معاویہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما دونوں میں کئی سال

تک حالت جنگ قائم رہی لیکن مذہبی معاملات میں جب کبھی ضرورت پیش آئی تو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس استفتاء بھیجتے اور ان کے فتویٰ پر عمل کرتے۔ یہ دلیل اس بات کی ہے کہ ان بزرگوں میں اگر مخالفت بھی تھی تو وہ اسی حد تک تھی اور انھی معاملات میں تھی جن میں ان کا اختلاف رائے تھا۔ ان میں ہر ایک اپنی اپنی رائے پر صداقت و ایمان داری کے ساتھ قائم تھا۔ ضد اور ہٹ کی بنا پر نہیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ جنگ جمل کے بعد جب بصرہ میں داخل ہوئے تو قیس (بن سعد) بن عبادہ رضی اللہ عنہما نے عرض کیا کہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ سے وعدہ فرمایا تھا کہ میرے بعد تم خلیفہ بنائے جاؤ گے۔ کیا یہ درست ہے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ بات بالکل بے حقیقت اور غلط ہے۔ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ہرگز جھوٹ نہیں بول سکتا۔ اگر آپ مجھ سے یہ وعدہ فرماتے تو میں حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کو کیوں خلیفہ بننے دیتا اور کیوں ان کی بیعت کرتا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درمیان ملکی معاملات میں اسی طرح اختلافات رونما ہوئے جیسا کہ انسانوں کی ہر جماعت میں رونما ہو سکتے اور ہوتے رہتے ہیں لیکن عقائد اسلام، اعمال اسلام اور دینی احکام کے متعلق ان میں ہرگز ہرگز کوئی اختلاف رونما یا گروہ بندی نہ تھی۔ اللہ تعالیٰ کا بھیجا ہوا ہدایت نامہ قرآن مجید اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سیکھا ہوا خالص اور سادہ اسلام سب کا قبلہ توجہ اور نصب العین تھا۔'' (تاریخ زوال ملت اسلامیہ ص۳۵۲، ۳۵۳)

موصوف اپنی دوسری کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

''امیر معاویہ، حضرت علی اور دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تمام اختلافات ان کے اجتہادات پر مبنی تھے۔ ان میں سے اگر کسی سے غلطی بھی ہوئی تو وہ اجتہادی غلطی تھی۔ نیت اور ارادے پر مبنی نہ تھی۔ ان میں سے کوئی بھی ایسا نہ تھا جو دیدہ و دانستہ شریعت اسلام اور احکام خداوندی و ارشادات نبوی کی مخالفت پر آمادہ ہو سکتا تھا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جو کچھ کیا اپنے نزدیک حق سمجھ کر کیا ہے۔ اسی طرح حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ جو کچھ کرتے تھے اپنے آپ کو حق و راستی پر سمجھ کر کرتے تھے۔ یہی حالت دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تھی۔ جس نے جس کو حق پر سمجھا وہ اسی کا طرف دار و حامی بن گیا اور یہ سب کچھ منشائے الٰہی کے ماتحت ہوا۔''

(تاریخ اسلام جلد دوم ص۳۹)

مشاجرات صحابہ کے بارے میں یہ رویہ صرف محدثین و فقہاء ہی کا نہیں بلکہ محقق مورخین کی مورخانہ تحقیق بھی یہی ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اختلافات شر سے خالی اور محض اجتہادی تھے۔ جس میں توجہ الی الدنیا یا توجہ الی النفس کے بجائے صرف توجہ الی اللہ راسخ تھی اور وہ محض للّٰہیت پر مبنی تھا۔ اس طرح مشاجرات صحابہ کے بارے میں یہ نقطہ نظر عقیدہ ہی نہیں بلکہ تاریخی نظریہ بھی بن گیا ہے۔

محقق اہل سنت حضرت مولانا ابو ریحان عبدالغفور صاحب سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ:

''سو واضح ہو کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے متعلق اہل سنت کا بنیادی عقیدہ تو "لا نذکرھم الا بالخیر" ہے یعنی کہ ہم (اہل سنت) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا تذکرہ بھلائی کے بغیر کسی اور طرح سے نہیں کرتے بلکہ صرف بھلائی سے ہی کرتے ہیں۔ آگے پھر ذکر بالخیر کی درجہ بدرجہ کئی قسمیں اور مختلف صورتیں ہیں۔ ان میں سے کوئی قسم بھی اگرچہ ذکر بالخیر کے منافی تو نہیں لیکن وہ سب قسمیں اور صورتیں آپس میں درجے اور مرتبے کے اعتبار سے برابر بھی نہیں اور آپس میں قسیم ہونے کی وجہ سے ایک دوسرے سے متحد بھی نہیں بلکہ ایک دوسرے کے منافی ہیں۔

تفصیل اس کی یہ ہے کہ صحابہ کا ذکر بالخیر نصاً ہوگا یا کفاً۔ نصاً یہ کہ صراحتاً صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تعریف و توصیف کی جائے، ان کے لیے اللہ کی رحمت اور رضا مانگی جائے اور استغفار کیا جائے وغیرہ۔ اور کفاً یہ کہ ان کے احترام اور شرعی مرتبہ و مقام کے پیش نظر اپنی زبانوں کو ان کی شان کے خلاف کچھ کہنے سے باز رکھا جائے۔

پھر کفاً ذکر بالخیر کی دو قسمیں ہیں: کف کامل اور کف ناقص۔ کف کامل یہ کہ صحابہ پر اجتہادی صواب و خطا جیسا بھی کوئی حکم نہ لگایا جائے۔ اور کف ناقص کہ جس کا عام عنوان ''تخطئہ و تصویب'' ہے یہ کہ صحابہ پر اجتہادی صواب و خطا سے زائد کوئی حکم نہ لگایا جائے......'' (سبائی فتنہ ج ۱ ص ۳۱۲)

علاوہ ازیں روزِ قیامت مسلمانوں سے ان کے عقائد و اعمال کے بارے میں سوال ہوگا جنگ جمل و صفین کے بارے میں نہیں۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا معاملہ بال سے باریک اور تلوار سے زیادہ تیز ہے۔ اس لیے اس وادی پر خطر میں پھونک پھونک کر قدم رکھنا ہوگا۔ اختلاف صحابہ کے بارے میں جس کسی نے بھی ''کف لسان وقلم'' سے کام لیا وہ یقیناً سلامتی اور عافیت میں رہا۔

ان تصریحات سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ صحابہ کے باہمی اختلافات و تنازعات کسی عداوت، عناد، کینہ، بغض اور اختلاف عقائد کی بنا پر ہرگز نہ تھے نہ یہ معرکے حق و باطل اور کفر و اسلام ہی کے تھے۔ اور نہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قاتلین عثمان سے کوئی دور کا بھی تعلق اور واسطہ تھا۔ بلکہ اہل سنت کا اجماعی موقف یہ ہے کہ اس تمام معاملے میں سیدنا علی رضی اللہ عنہ کا دامن بے داغ اور بے غبار ہے اور یہ سب کچھ ان ہی دشمنان اسلام (سبائیوں) کا غلط پراپیگنڈا اور ملی بھگت کا نتیجہ ہے۔ انھیں کیسے گوارا ہوسکتا تھا کہ شجر اسلام پھلے اور پھولے اور دین کے داعی و شاہد آپس میں الفت و محبت کا رشتہ قائم رکھیں۔ ان بزرگوں کے درمیان یہ اختلافات و تنازعات صرف قصاص عثمان کے مسئلے پر رونما ہوئے اس سلسلے میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قول فیصل پیش کر کے بحث ختم کی جاتی ہے۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ''نزاعی مسئلہ'' کو جنگ صفین کے بعد بصورت خط لکھوا کر تمام شہروں میں نشر کرایا

((والظاهر ان ربنا واحد و نبينا واحد ودعوتنا فى الاسلام واحدة لا نستزيدهم فى الايمان بالله والتصديق برسوله ولا يستزيدوننا الامر واحد الا ما اختلفنا فيه من دم عثمان و نحن منه براء)) (نہج البلاغہ ج۲ ص۱۱۴)

''(ہمارا اور اہل شام کا جو مقابلہ ہوا) ظاہر ہے کہ ہمارا رب ایک ہے ہمارے نبی ایک ہیں اور ہماری دعوت اسلام ایک ہے۔ اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے اور اس کے رسول کی تصدیق کرنے پر نہ ہم ان سے زیادہ ہیں اور نہ وہ ہم سے زیادہ ہیں۔ ہماری اور ان کی دینی حالت ایک جیسی ہے۔ مگر خون عثمان کے بارے میں اختلاف پیدا ہو گیا ہے حالانکہ ہم اس سے بری ہیں۔''

اس سے بالکل واضح ہو گیا ہے کہ فریقین (سبائیوں اور خارجیوں کے علاوہ) کے دلوں میں کوئی بغض و عناد نہیں تھا۔ دونوں مسلمان تھے، دونوں اسلام کے داعی تھے، دونوں کو کفر سے نفرت تھی۔ اس کا اندازہ اس ایک واقعہ سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ ایک مرتبہ قیصر روم نے مسلمانوں کی باہمی خانہ جنگی سے فائدہ اٹھاتے ہوئے اسلامی سلطنت پر حملہ کرنے کا ارادہ کیا جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس کی اطلاع ہوئی تو فوراً اسے ایک خط بھیجا:

''مجھے اس بات کا علم ہوا ہے کہ تم سرحد پر لشکر کشی کرنا چاہتے ہو۔ یاد رکھو اگر تم نے ایسی غلطی کی تو میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے صلح کر لوں گا اور ان کا جو لشکر روانہ ہو گا اس کے ہراول دستے میں شامل ہو کر قسطنطنیہ کو جلا ہوا کوئلہ بنا دوں گا۔''

جب یہ خط قیصر روم کے پاس پہنچا تو اس نے وہ اثر دکھایا کہ جو ایک بڑا لشکر بھی شاید نہ دکھا سکتا۔ قیصر مرعوب ہو گیا اور اپنے ارادے سے باز آ گیا۔ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور تاریخی حقائق ص۳۴۳)

امام ابن کثیر رحمہ اللہ اس واقعے کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''جب قیصر روم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ مصروف جنگ دیکھا تو اس نے چاہا کہ مسلمانوں پر حملہ کروں تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اسے لکھا کہ:

((والله لئن لم تنته وترجع الى بلادك يالعين لَاُصْلِحَنَّ انا وابن عمى عليك ولاخرجنك من جميع بلادك ولاضيّقنَّ عليك الارض بما رحبت فعند ذلك خاف ملك الروم وانكف)) (البدایہ والنہایہ ج۸ ص۱۱۹)

''اے لعین! اگر تو اپنے ارادے سے باز نہ آیا اور اپنے شہروں کی طرف مراجعت نہ کی تو اللہ کی قسم! میں اور میرے چچا زاد بھائی علی تیرے خلاف صلح کر لیں گے اور تجھے تیرے ملک سے نکال باہر کریں گے اور زمین باوجود وسعت کے تم پر تنگ کر دیں گے۔ قیصر روم اس خط سے ڈر گیا اور اپنے ارادے سے باز آ گیا۔''

مورخ اسلام اکبر شاہ خان نجیب آبادی لکھتے ہیں کہ:

''ایک مرتبہ جب حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان مخالفت کی آگ مشتعل تھی۔ عیسائیوں کی ایک زبردست فوج نے ایران کے شمالی صوبوں پر جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حکومت میں شامل تھے حملہ کرنا اور مسلمانوں کی نااتفاقی سے خوب فائدہ اٹھانا چاہا حضرت علی رضی اللہ عنہ اس علاقے کو جس پر عیسائیوں کا حملہ ہونے والا تھا بچانے کی کوشش نہیں کر سکتے تھے۔ اگر عیسائیوں کا یہ حملہ ہوتا تو سلطنت اسلامیہ کا ایک وسیع ٹکڑا کٹ کر عیسائی حکومت میں شامل ہو جاتا۔ عیسائی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مشکلات سے واقف اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے مطمئن تھے۔ کیونکہ حضرت امیر معاویہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہما کی مخالفت اور زور آزمائی بھی وہ دیکھ رہے تھے۔ ان کو توقع تھی کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ہماری حملہ آوری سے خوش ہوں گے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے خلاف کی جائے گی لیکن امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس خبر کے سنتے ہی عیسائی قیصر کی توقع کے خلاف ایک خط قیصر کے نام بھیجا جس میں لکھا تھا کہ ہماری آپس کی لڑائی تم کو دھوکے میں نہ ڈالے۔ اگر تم نے علی (رضی اللہ عنہ) کی طرف رخ کیا تو علی (رضی اللہ عنہ) کے جھنڈے کے نیچے سب سے پہلا سردار جو تمھاری گوشمالی کے لیے آگے بڑھے گا وہ معاویہ ہوگا۔ اس خط کا اثر اس سے بھی زیادہ ہوا جو ایک زبردست فوج کے بھیجنے سے ہوتا۔ اور عیسائیوں نے اپنا ارادہ فسخ کر دیا۔'' (تاریخ اسلام ج ۲ ص ۳۷)

اس واقعے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مذکورہ بالا وضاحتی خط کے باوجود جو شخص حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے رفقاء کے ایمان اور ان کی حمیت دینی پر شبہ کرتا ہے یا جنگوں (جمل وصفین) کو حق و باطل اور کفر و اسلام کی جنگ سمجھتا ہے تو بلا شبہ اس کا اسلام سے کوئی دور کا بھی تعلق اور واسطہ نہیں ہے۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں شاگردان رسول اور اصحاب پیغمبر کا یہ وصف بیان کیا ہے کہ ''اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ......'' سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا قیصر روم کو یہ دھمکی آمیز خط اس وصف کی عملی تفسیر ہے۔ بعد میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس مسلسل خانہ جنگی، بدامنی اور خون ریزی وقتل و غارت سے تنگ آ کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے باقاعدہ مصالحت کر لی اور اس کی رو سے شام، مصر اور مغرب کا حصہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور عراق، حجاز اور مشرق کا حصہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زیر نگین رہا۔ حقیقت یہ ہے کہ جنگ صفین کے بعد فریقین نے ہمیشہ ایک دوسرے کے ساتھ ہمدردی اور بھائی چارے کی فضا قائم کی اور ایک دوسرے کے احترام کو ملحوظ خاطر رکھا۔

یہ صلح قاتلان عثمان کے لیے ناقابل برداشت تھی۔ لہٰذا انھوں نے سازش کے ذریعے سے تینوں بزرگوں (حضرت علی، حضرت معاویہ، حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہم) سے انتقام لینے کا فیصلہ کر لیا۔ جس میں وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حد تک کامیاب ہو گئے۔ جبکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ شدید زخمی ہو گئے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کی اطلاع جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچی تو خود شدید زخمی ہونے کے باوجود کلمہ استرجاع

پڑھنے کے ساتھ ساتھ بے اختیار رونے لگے ان کی اہلیہ کہنے لگیں کہ کل ان سے اختلاف کرتے رہے اور "الیوم تبکی علیه" آج ان پر روتے ہیں۔ "قال ویحك انما ابکی لما فقد الناس من عمله وعلمه وفضله" تو انھوں نے فرمایا افسوس ہے تجھ پر! میں اس لیے روتا ہوں کہ آج لوگ کتنے علم و فضل اور فضل و بزرگی سے محروم ہو گئے۔

ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ضرار صدائی سے باصرار حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اوصاف بیان کرنے کی خواہش ظاہر کی۔ جس پر انھوں نے غیر معمولی الفاظ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تعریف و توصیف کی۔ "فبکیٰ معاویة وقال رحم الله ابا الحسن کان والله کذٰلك" تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بہت روئے اور کہا کہ اللہ ابوالحسن پر رحم کرے اللہ کی قسم وہ ایسے ہی تھے۔ (الاستیعاب مع الاصابہ تحت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ج ۳ ص ۴۴)

اس واقعہ کا انکار اہل تشیع بھی نہیں کر سکے۔ چنانچہ شیعہ مجتہد سید ہاشم حسین لکھتا ہے کہ:

((قال فزرفت دموع معاویة علیٰ لحیته فما یملکها وهو ینشفها بکمّه وقد احتنق القوم بالبکاء ثم قال معاویة رحم الله ابا الحسن کان والله کذلك)) (حلیۃ الابرار ج ۱ ص ۳۴۵)

"راوی نے کہا (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کے فضائل سنے) تو بے اختیار ان کے آنسوان کی داڑھی پر گرنے لگے اور وہ انھیں اپنی آستین سے صاف کرنے لگے یہاں تک کہ اہل مجلس کے گلے روتے روتے بند ہو گئے۔ پھر حضرت معاویہ نے کہا اللہ ابوالحسن پر رحم کرے اللہ کی قسم وہ ایسے ہی تھے۔"

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عہد حسنی میں

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد سیدنا حسن رضی اللہ عنہ مسند آرائے خلافت ہوئے آپ بڑے ہوش مند، صاحب الرائے، عبادت گزار، رحم دل اور خون ریزی سے اجتناب کرنے والے بزرگ تھے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خلاف اٹھنے والے فتنے کے موقع پر اپنے والد بزرگوار کو یہ مفید مشورہ دیا کہ آپ محاصرہ اٹھنے تک مدینہ سے باہر چلے جائیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی بیعت خلافت کے وقت بھی حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے نہایت دور اندیشی سے کام لیتے ہوئے اپنے والد بزرگوار کو یہ مشورہ دیا کہ جب تک ممالک اسلامیہ کے لوگ آپ سے خلافت کی درخواست نہ کریں اس وقت تک آپ اسے قبول نہ فرمائیں۔ اسی طرح جنگ جمل کے موقع پر بھی عرض کیا کہ آپ مدینہ لوٹ چلیں اور جنگ سے احتراز فرمائیں۔ اور جنگ صفین کے موقع پر بھی یہ مشورہ دیا کہ جنگ سے ہاتھ روک لینا ہی بہتر ہے۔ اس سے مسلمانوں کی خون ریزی کے علاوہ اختلافات کی خلیج وسیع ہوگی۔

ان تمام واقعات سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ ابتداء ہی سے صلح پسند اور مسلمانوں کے باہمی قتال سے سخت متنفر تھے۔ علاوہ ازیں ابھی سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کو صفین سے واپسی پر اپنے والد بزرگوار کا یہ اعلان بھی صاف سنائی دے رہا تھا کہ

((ایها الناس لا تکرهوا امارة معاویة فانکم لو فقدتموه رأیتم الرؤس تندر عن کواهلها کانها الحنظل)) (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۳۱)

''اے لوگو! امارت معاویہ کو ناپسند نہ کرنا۔ کیونکہ اگر تم نے انھیں کھو دیا تو تم سروں کو شانوں پر سے حنظل کی طرح گرتے ہوئے دیکھو گے۔''

نیز سیدنا حسن رضی اللہ عنہ اس ارشاد رسول کے بھی راوی ہیں کہ:

((فانی سمعت رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم یقول لا تذهب الایام واللیالی حتی یملك معاویة))

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۳۱)

''(لوگو! مجھے برا بھلا مت کہو) کیونکہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ رات اور

دن کی گردش اس وقت تک ختم نہ ہوگی جب تک معاویہ (رضی اللہ عنہ) مسلمانوں کے امور کے والی نہ ہوں۔''

مزید برآں سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے بچپن ہی میں نگاہِ نبوت نے ان کی پیشانی میں آثار سیادت ملاحظہ کر لیے۔ سیدنا ابوبکرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ:

''میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مسجد نبوی کے منبر پر اس حال میں دیکھا کہ آپ کے پہلو میں سیدنا حسن رضی اللہ عنہ بیٹھے تھے۔ آپ کبھی لوگوں کی طرف متوجہ ہوتے اور کبھی ان کی طرف، پھر فرمایا:

((ان ابنی هذا سید لعل الله ان یصلح به بین فئتین عظیمتین من المسلمین))

(صحیح بخاری کتاب الصلح باب قول النبی للحسن بن علی ابنی هذا سید......)

''یقیناً میرا یہ نواسہ سید ہے اور مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے سے مسلمانوں کے دو بڑے گروہوں میں صلح کرا دے گا۔''

سیدنا حسن رضی اللہ عنہ نے خلافت کی ذمہ داریاں بھی اسی مقصد عظیم کے حصول کے لیے سنبھالیں تا کہ ملت اسلامیہ کو ایک مرتبہ پھر ایک ہی مرکز اور ایک ہی خلیفہ کے ماتحت کر دیا جائے۔ جبکہ دوسری طرف سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بھی دل میں صلح کی شدید تڑپ لیے ہوئے تھے۔ اس کا اندازہ امام بخاری رحمہ اللہ کی اسی روایت (ابنی هذا سید......) سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ اے عمرو! اگر اس طرف کے لوگوں نے ان لوگوں کو اور اس طرف کے لوگوں نے ان لوگوں کو قتل کر دیا تو لوگوں کے معاملات کی دیکھ بھال کون کرے گا؟ چنانچہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے دو بزرگ صحابی حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ اور حضرت عبداللہ بن عامر بن کریز رضی اللہ عنہما کو صلح کی پیشکش کے ساتھ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا۔ بالآخر ان دو بزرگ صحابہ کی ضمانت پر صلح کا معاملہ بخیر و خوبی طے ہو گیا۔ علامہ قسطلانی رحمہ اللہ اس حدیث کی تشریح میں لکھتے ہیں کہ:

((وکان معهما صحیفة بیضاء مختوم علی اسفلهما وکتب الیه وان اکتب الیّ فی هذه الصحیفة التی ختمت فی اسفلها بما شئت فهو لك))

''اور ان دونوں (عبدالرحمٰن بن سمرہ اور عبداللہ بن عامر رضی اللہ عنہما) کے ساتھ ایک سفید کاغذ تھا جس کے نیچے مہر لگی ہوئی تھی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کی طرف لکھا کہ اس سفید کاغذ پر جس کے نیچے میری مہر ثبت ہے، جو شرائط آپ چاہیں لکھ دیں وہ آپ کے لیے ہوں گی۔''

سیدنا حسن رضی اللہ عنہ نے اپنی فراست و بصیرت اور سابقہ تجربے و مشاہدے سے یہ معلوم کر لیا تھا کہ ان مفسدین (جو شہادت عثمان، جنگ جمل، صفین، نہروان اور تمام فسادات کا باعث بنے) سے صرف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی شخصیت ہی نبرد آزما ہو سکتی ہے۔ تو کیوں نہ زمام خلافت انھیں سونپ کر قصاص عثمان رضی اللہ عنہ اور اپنے

شفیق نانا پیغمبر انسانیت کی پیشین گوئی کی تکمیل کا باعث بن جاؤں۔ مگر دوسری طرف فتنہ پرداز بھی تو بیکار بیٹھے ہوئے نہیں تھے۔ انھوں نے ایک اور صفین برپا کرنے کا منصوبہ بنایا تو حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے انھیں بطور امتحان آگے بھیجا اور خود مدائن میں ٹھہر گئے کہ یکا یک سبائیوں میں ابتری پھیل گئی۔ مشہور کر دیا گیا کہ قیس بن سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ امیر لشکر قتل ہو گئے۔ انھوں نے علانیہ خلیفہ وقت سے بغاوت کر دی اور ان پر حملہ کر دیا۔ چادر اتار لی، مصلیٰ کھینچ لیا۔ جراح بن قبیصہ نے ران مبارک کو زخمی کر دیا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ اسی زخمی حالت میں قصر ابیض میں مقیم ہو گئے۔

مختار بن ابی عبید نے اپنے چچا سعد بن مسعود سے کہا جو مدائن کا گورنر تھا کیا تم کو دولت وعزت حاصل کرنے کا راستہ بتاؤں؟ کہا کیا مطلب؟ کہا حسن کو پکڑو اور قید کر کے معاویہ کے پاس بھیج دو۔ سعد بن مسعود نے کہا اللہ تجھے غارت کرے کیا میں نواسۂ رسول سے دھوکا بازی کروں؟ (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۴)

حضرت حسن رضی اللہ عنہ اپنی فوج سے بیزار اور مایوس ہو گئے اور ان پر بالکل اعتماد نہ رہا، اور حق یہ ہے کہ یہ لوگ اعتماد کے قابل ہی نہ تھے۔ کیونکہ یہ لوگ زبان سے وفادار اور عمل سے بے وفا ثابت ہو چکے تھے۔ جلد ہی حضرت حسن رضی اللہ عنہ پر ان کی سازش اور ان کے اصلی عقائد کھل گئے۔ لہٰذا اب انھوں نے اپنا تاریخی کردار ادا کرنے کا حتمی فیصلہ کر لیا اور معقول و مناسب شرائط طے کر کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں رضا کارانہ اور برضا و رغبت خلافت سے (ربیع الاول ۴۱ھ میں) دستبردار ہو کر ان کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔

تاریخ اسلام میں صلح و جنگ کے بہت سے واقعات ہیں لیکن یہ صلح بڑی تاریخی یادگار اور بہت ہی اہم تھی جس کی پیشین گوئی اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے دی تھی۔ اور سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کی سعادت اور خوش بختی کہ اس کی تکمیل کا شرف انھیں حاصل ہوا۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا یہ کارنامہ یقیناً لائق صد آفرین و صد تحسین ہے۔ جنھوں نے بالکل صحیح سوچا کہ خلیفہ ہاشمی ہو یا اموی، عربی ہو یا عجمی، گورا ہو یا کالا، اس کی کوئی اہمیت نہیں۔ اصل مقصد ملت اسلامیہ کا اتحاد، قیام امن، خلافت کا استحکام اور اشاعت و تحفظ اسلام ہے۔ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے اس اقدام سے اب سارے مسلمان ایک خلیفہ اور ایک ہی مرکز کے تحت پھر اکٹھے ہو گئے۔ اس لیے اس سال کا نام ہی ''عام الجماعۃ'' رکھا گیا۔ یعنی وہ سال جس میں عالم اسلام کا تشتت و افتراق ختم ہوا۔ بچھڑے ہوئے گلے ملے۔ جہاد کا تلپٹ شدہ فریضہ از سر نو شروع ہوا۔

حضرت مولانا سعید الرحمٰن صاحب علوی حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''حسن...... تجھ پر تیرے رب کی بے حد و حساب رحمتیں۔ تو فردوس بریں کا آخرت میں باسی ہوگا۔

اپنے ناناؐ کا ہم نشین۔ تو نے اپنے کردار سے اور عمل سے امت کی عزت اور سربلندی کا سامان کیا۔ تو سید ہے سردار ہے، امت کی نگاہوں کا تارا ہے، اور انسانیت کی متاع عظیم۔ تجھ پر کروڑ کروڑ رحمتیں...... فضل و کمال کے لحاظ سے مثالی انسان، فضائل اخلاق کا پتلا، استغناء، حلم، بردباری کی صفات کا عظیم حامل، قرب الٰہی کے حصول کے لیے عبادت و ریاضت کا رسیا، فیاضی و سیر چشمی جس کی عادت تھی، اور جو اصلاح عقائد کی مہم میں ہر وقت لگا رہتا۔ وہی حسن، رسول محترم ﷺ کا نواسہ، سیدنا علی و سیدہ فاطمہ ؓ کا نور نظر، امت کے جوڑ کا باعث، اسلام اور مسلمانوں کا محسن، صدیوں سے مدینہ منورہ کے عظیم قبرستان کی ایک قبر میں آسودہ راحت ہے۔ اس کی مبارک روح آج بھی انسانوں سے اپنے نانا کے امتیوں سے بطور خاص کہہ رہی ہے اور توجہ دلا رہی ہے کہ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا۔'' (خلفائے راشدین...... حسن کردار و عمل ص۳۰۶،۵۳۲)

مفکر اسلام سید ابو الحسن علی ندوی ؒ زیر عنوان ''حضرت حسن ؓ کے متعلق آنحضرت ﷺ کی پیشین گوئی کی اہمیت اور اس کے نفسیاتی اثرات'' لکھتے ہیں کہ:

''سیدنا حسن ؓ کے متعلق رسول اللہ ﷺ کی پیشین گوئی کہ ''اللہ تعالیٰ ان کے ذریعے سے دو مسلم گروہوں کے درمیان مصالحت کرا دے گا'' محض ایک اطلاع نہ تھی جس کو دوسری پیشین گوئیوں کی طرح حضرت حسن ؓ اور دوسرے مسلمان سن لیتے۔ بلکہ حضرت حسن بن علی ؓ کے لیے ایک راہنما اشارہ اور تلقین کی نوعیت رکھنے والا مقولہ بھی تھا جو ان کی پوری زندگی میں ان کے رجحانات و اعمال کا رخ مقرر کرنے اور ایک معیار قائم کرنے میں ''عنوانِ حیات'' کا کام دے۔

اور یقیناً یہ جملہ ان کے قلب کی گہرائیوں میں اتر کر ان کے اعصاب و احساسات پر طاری رہا ہوگا اور ان کے رگ و پے میں سرایت کر چکا ہوگا اور اس کی حیثیت ان کے نزدیک رسول اللہ ﷺ کی وصیت کی ہو گی۔ یہ ضروری ہے کہ جب انھوں نے رسول اللہ ﷺ سے یہ بات سنی ہوگی جو آپ کے جد امجد بھی تھے اور نبی برحق بھی کہ یہ بات رسول اللہ ﷺ کی شفقت و محبت کا سبب ہے تو حضور انور ﷺ کے چہرہ مبارک پر مسرت کی لہر اور آنکھوں میں امید کی چمک بھی دیکھی ہوگی اور اس کو اپنی زندگی کے مقاصد میں بڑا مقصد، اعلیٰ ترین اسوہ و نمونہ اور اپنے مستقبل کے لیے راہنما اصول قرار دیا ہوگا۔

رسول اللہ ﷺ کی یہ پیشین گوئی ان کی تمام حرکات وسکنات سے ظاہر تھی۔ یہاں تک کہ ان کے عالی مرتبت والد ماجد جن کی شفقتیں اس درجے حاصل تھیں جو سراپا محبت اور صاحب فراست آباء کی طرف سے فرمانبردار اور ہونہار اولاد کو حاصل ہو سکتی ہیں۔ وہ آباء جن کو اللہ تعالیٰ نے جبلی طور پر ایسے اعلیٰ کمالات اور فضائل سے نوازا تھا جن کی نظیر ملنی مشکل ہے۔ ایسے جلیل القدر باپ سے ایسا سعادت مند و مرتبہ شناس فرزند حضرت عثمان ؓ کی شہادت کے بعد عرض کرے کہ آپ لوگوں کو چھوڑ کر کنارہ کش ہو جائیں اور اللہ کی زمین

پر کہیں بھی چلے جائیں۔ یہاں تک کہ عربوں کا دماغ صحیح طور پر کام کرنے لگے اور ان کو ہوش آ جائے۔ اس وقت آپ اگر گوہ کے بل میں بھی ہوں گے تو لوگ آپ کو ڈھونڈ نکالیں گے۔ بغیر اس کے کہ اپنے آپ کو ان کے سامنے پیش کریں، یہ خود آ کر بیعت کرنے کی درخواست پیش کریں گے۔ پھر جس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اہل شام سے جنگ کا ارادہ کیا اور اس کے لیے تیاریاں مکمل کر کے مدینہ سے نکل رہے تھے کہ اپنے حامیوں اور انصار کے ساتھ حریف اور برسر مقابلہ لشکر سے جنگ کریں تو اس وقت حضرت حسن رضی اللہ عنہ ہی تھے جو سامنے آئے اور عرض کیا "یا ابت دع ھذا" ابا جان! اس ارادہ سے باز رہیں کیونکہ اس راہ میں مسلمانوں کا بڑا خون بہے گا اور ان کے درمیان اختلافات اور صف آرائی کا غیر مختتم سلسلہ شروع ہو جائے گا۔

ظاہر ہے جو فرزند اپنے والد ماجد سے اس طرح کی باتیں کرے اس کے خمیر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشین گوئی اور دعاؤں ہی کا اثر ہو گا۔'' (المرتضیٰ ص ۳۳۶-۳۳۷)

مورخ اسلام مولانا اکبر شاہ خان نجیب آبادی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت اگرچہ ملکی فتوحات اور جنگ و پیکار کے ہنگاموں سے خالی ہے لیکن حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے جنگ کے میدان گرم کیے اور خون کے دریا بہائے بغیر اسلام اور عالم اسلام کو اس قدر فائدہ پہنچا دیا جو شاید بیسیوں برس کی خلافت اور سیکڑوں لڑائیاں لڑنے کے بعد بھی نہیں پہنچایا جا سکتا تھا...... انھوں نے ان خارا شگاف تلواروں اور آہن گداز نیزوں کا رخ دشمنان اسلام کی طرف پھیر دیا جو اس سے پہلے مسلمانوں کی گردنیں اڑانے اور سینے زخمی کرنے میں مصروف تھے۔ خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے بعد خالد بن ولید سے بھی بڑھ کر بہادری کا نمونہ دکھایا جب کوفہ میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی ان کے اپنے ان مختصر الفاظ سے کہ ''اگر امارت و خلافت امیر معاویہ (رضی اللہ عنہ) کا حق تھا تو ان کو پہنچ گیا اور اگر یہ میرا حق تھا تو میں نے ان کو بخش دیا'' نہ صرف اسی زمانے کے مسلمانوں کو عظیم الشان درس معرفت حاصل ہوا بلکہ قیامت تک کے لیے مسلمانوں کی رہبری کا عظیم الشان کام انجام دینے کی غرض سے خونخوار و بے پناہ سمندروں کی تاریکیوں میں ایک لائٹ ہاؤس قائم ہو گیا...... خدا تعالیٰ کی ہزاروں ہزار اور بے شمار رحمتیں حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی روح پر نازل ہوں کہ انھوں نے اخلاص، ایثار اور خدمت اسلام کا وہ بہترین نمونہ امت محمدیہ کے لیے چھوڑا جس کی توقع خیر البشر رحمۃ للعالمین اور جامع جمیع کمالات انسانیہ کے نواسے سے ہو سکتی تھی۔

اے حسن! تو نے مسلمانوں کے دو ٹکڑوں کو آپس میں ملا کر ایک کر دینے کا وہ عظیم الشان کام کیا ہے جو دولخت شدہ کرہ زمین کے جوڑنے، شق شدہ آسمان کا باہم جوڑ ملانے سے بھی زیادہ مشکل کام تھا۔

اے حسن! تو نے اپنی مدت خلافت میں کوئی میدان کارزار گرم نہیں کیا لیکن تو نے دنیا کے تمام بہادروں، تمام شمشیر زنوں، تمام سپہ سالاروں، تمام ملک گیروں، تمام شیر افگنوں کی سرداری حاصل کر لی۔

اے حسن! تیرے ہی فعل حسن کا نتیجہ ہے کہ مسلمانوں نے بحر روم اور بحر روم کے جزیروں پر قبضہ کیا۔ قسطنطنیہ کی فصیل تک پہنچ کر عیسائی شہنشاہی کو ذلیل و فضیحت کیا۔ طرابلس الغرب، مراکو، اسپین، سندھ، افغانستان، ترکستان وغیرہ ممالک، اسلامی حکومت میں شامل ہو گئے۔

اے حسن! تو نے عالم اسلام میں زندگی کی روح پھونک دی۔

اے حسن! تو نے اپنی شرافت کا نمونہ دکھا کر کشت اسلام کو از سر نو سرسبز کیا۔

اے حسن! مسلمانوں کی ہر ایک کامیابی، مسلمانوں کی ہر ایک فتح مندی، مسلمانوں کی ہر ایک سربلندی تیری روح پر رحمت کی ایک بارش بن جاتی ہوگی۔

اے فاطمۃ الزہرا کے لاڈلے! اے خاندان ابی طالب کے ماہتاب! اور اے امت مسلمہ کے چشم و چراغ! میری روح تیری محبت میں گداز ہے۔ میرا دل تیری عظمت و عظمت سے لبریز ہے۔ میرے جسم کے ہر رونگٹے اور میرے بدن کے ہر ذرے سے تیری مدح و ثنا کا ایک شور برپا ہے۔ تیری بہادری کوہ ہمالیہ رکھتی ہے۔ او اشجع الناس اور او اہل جنت کے سردار میری طرف سے لاتعداد سلام و صلوٰۃ و برکات قبول فرما۔ اور قیامت کے دن او بہادر مجھے بھول نہ جانا۔" (تاریخ اسلام ج ۲ ص ۴۴۱، ۴۶۲)

سیدنا حسن اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان صلح نامہ کی تکمیل کے بعد باقاعدہ بیعت اور "انتقال اقتدار" کا مرحلہ شروع ہوتا ہے۔ اس کی کہانی شیعہ مجتہد محمد بن عمر کشی کی زبانی ملاحظہ فرمائیں:

((قال سمعت ابا عبدالله يقول ان معاوية كتب الى الحسن بن على صلوت الله عليهما ان اقدم انت والحسين واصحاب على فخرج معهم قيس بن سعد بن عبادة الانصارى فقدموا الشام فاذن لهم معاوية واعدلهم الخطباء فقال يا حسن قم فبايع فقام فبايع ثم قال للحسين عليه السلام قم فبايع فقام فبايع ثم قال يا قيس قم فبايع فالتفت للحسين عليه السلام ينظر ما يامره فقال يا قيس انه امامى يعنى الحسن عليه السلام))

(رجال کشی تحت تذکرہ قیس بن سعد ص ۱۰۲)

"جناب جعفر صادق فرماتے ہیں کہ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی طرف مکتوب ارسال کیا کہ آپ اور آپ کے برادر حسین رضی اللہ عنہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دیگر احباب ہمارے ہاں تشریف لائیں۔ تو ان کے ہمراہ قیس بن سعد بن عبادہ انصاری رضی اللہ عنہما بھی روانہ ہوئے اور شام پہنچ گئے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے انھیں اجازت دی اور (اس مجلس میں) ان کے لیے کئی خطباء کا بھی انتظام کیا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا: اے حسن! اٹھیے اور بیعت کیجیے۔ یہ سن کر حضرت حسن رضی اللہ عنہ اٹھے اور بیعت کر لی۔ پھر یہی بات حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے کہی۔ چنانچہ یہ بھی اٹھے اور بیعت کر لی۔ پھر سیکرٹری صاحب نے کہا اے قیس اٹھو اور بیعت کرو تو انھوں

نے حضرت حسین کی طرف دیکھا کہ وہ اس بارے میں کیا حکم دیتے ہیں۔ اس پر حضرت حسین نے فرمایا اے قیس حضرت حسن میرے قائد ہیں۔ (یعنی جب انھوں نے بھی بیعت کر لی اور میں نے بھی تو اب کیسی اجازت؟)''

شیخ ابو جعفر الطّوسی نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا یہ قول نقل کیا ہے کہ:

((الا وانّی قد بایعت هذا واشار بیده الی معاویة))

(امالی جلد۲ ص ۱۸۰ تحت مجلس یازدہم بحوالہ سیرت حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ج ۲ ص ۳۲۸ مؤلفہ مولانا محمد نافع صاحب)

(''یعنی حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے) اپنے ہاتھ سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا خبردار! میں نے ان سے بیعت کر لی ہے۔''

شیعہ کی مستند کتاب ''رجال کشی'' اور شیخ طوسی کی ''امالی'' سے یہ ثابت ہو گیا ہے کہ حضرات حسنین کریمین رضی اللہ عنہما نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ صلح ہی نہیں کی بلکہ ان کے ہاتھ پر بیعت بھی کی تھی۔ اور یہی بات ان کی دیگر کتب میں بھی پائی جاتی ہے۔

اب مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تصویر کا ایک اور رخ بھی یہاں پیش کر دیا جائے۔ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کی یہ صلح اور بیعت قاتلان عثمان کے لیے نہ صرف ناقابل برداشت تھی بلکہ پیغام موت بھی تھی۔ اس عظیم الشان صلح سے یہودیوں، مجوسیوں، منافقوں، تفرقہ بازوں، ابن ابی اور ابن سبا کے تربیت یافتہ مفسدوں کی امیدوں پر اوس پڑ گئی۔ جو امت مسلمہ میں انتشار و خلفشار باقی رکھنے اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو نام کا خلیفہ بنا کر دولت اور اقتدار پر قابض رہنے کے خواہش مند تھے۔ انھوں نے سیدنا حسن رضی اللہ عنہ پر حملوں کے علاوہ ان کی شدید ترین توہین و تذلیل بھی کی۔ ان کی شان میں گستاخانہ کلمات کہے۔ انھیں مسود وجوہ المسلمین، مذل المومنین اور عار المومنین کے خطابات سے نوازا۔ امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی حکومت قائم ہوگئی تو اسی سال حضرت حسن رضی اللہ عنہ اپنے بھائی حضرت حسین رضی اللہ عنہ اور دیگر افراد خاندان کے ساتھ واپس مدینہ منورہ آ گئے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ جب بھی ان محلوں سے گزرتے جو ان کے ہم نوا اور ان کے گروہ کے تھے وہ ان پر ملامت آمیز جملے کستے کہ آپ کیوں حضرت معاویہ کے حق میں دستبردار ہو گئے...... یہ ملامت کا سلسلہ عرصہ کے بعد پھر شروع ہوا۔ اور آج تک بہت سے دلوں اور دماغوں میں یہ کھٹک ہے۔ لیکن حق یہ ہے کہ ان کا یہ طرز قابل قدر اور جن کو ان حالات کا سامنا کرنا پڑے ان کے لیے قابل تقلید نمونہ ہے۔ وہ تعریف کے مستحق تھے اور ہیں کہ امت کے افراد کو خون ریزی سے بچا لیا جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیشین گوئی فرمائی تھی۔

آپ کی محبت کا دم بھرنے والے کہا کرتے تھے ''یا عار المومنین'' اے اہل ایمان کے لیے باعث

ننگ و عار۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ اس کے جواب میں فرماتے "العار خیر من النار" عار نار سے بہتر ہے۔"

ترجمان سبائیت ملا باقر مجلسی (جس کی کتب کا مطالعہ کرنے کی خمینی نے تاکید کی ہے) اور دیگر سبائیوں نے صلح حسن کو "صلح حدیبیہ" سے تشبیہ دی ہے کہ جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ کے مقام پر مشرکین مکہ کے ساتھ معاہدہ کیا تھا یا جیسا کہ یہودیوں کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معاہدہ ہوا تھا، بالکل اسی نوعیت کی صلح حسن بھی ہے۔ باقر مجلسی نے اس قول کو حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"علت صلح من با معاویہ علت صلح رسول خدا بود با بنی نضیر یا بنی اشجع و علت صلح کہ با اہل مکہ کرد۔ در وقتیکہ از حدیبیہ برگشت آنہا کافراں بودند بتنزیل قرآن معاویہ و اصحابش کافراند بتاویل قرآن۔ اے ابوسعید ہرگاہ من امام باشم از جانب خداوند عالمیان جائز نیست کہ کسی را مرا نسبت بسفاہت دہد در ہر کارے کہ بعمل آورم خواہ مصالحت و خواہ محاربہ......" (جلاء العیون ص ۲۶۰)

"معاویہ کے ساتھ میرے صلح کرنے کی علت اور حکمت اسی طرح ہے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بنو نضیر اور بنو اشجع کے ساتھ یا جیسے اہل مکہ کے ساتھ حدیبیہ کے مقام پر صلح کی۔ اہل مکہ بحکم قرآن کافر تھے۔ اسی طرح معاویہ اور اس کے ساتھی بھی بحکم قرآن کافر ہیں۔ اے ابوسعید جب میں اللہ کی طرف سے امام مقرر ہوں تو پھر اہل جہاں میں سے کسی کے لیے یہ جائز نہیں کہ میں جو کام کروں اس کی بنا پر میری طرف سفاہت کی نسبت کرے خواہ میں کسی سے مصالحت کروں یا جنگ......"

اہل تشیع کا اس بات پر تقریباً اتفاق ہے کہ "صلح حسن"، صلح حدیبیہ کی مانند تھی اور اکثر وہ تقریراً و تحریراً اس کا اظہار کرتے رہتے ہیں۔ انھوں نے ۱۵ رمضان المبارک تاریخ ولادت حسن رضی اللہ عنہ کو عالمی یوم امن کا نام دے رکھا ہے۔ چنانچہ اخبارات میں "باب العلم اکیڈمک کونسل پاکستان" کے عطیہ سے "بمناسبت عالمی یوم امن ۱۵ رمضان المبارک" قائد ملت جعفریہ آغا سید حامد علی شاہ موسوی کے پیغام پر مشتمل ایک اشتہار شائع ہوا ہے جس میں کہا گیا ہے کہ:

"حضرت امام حسن علیہ السلام کی سیرت جمال مصطفیٰ کا نظارہ تھا۔ آپ نے اپنے نانا رسول مقبول کی صلح حدیبیہ کی پیروی میں صلح مدینہ کی جو کربلا کی فتح مبین کی تمہید و دیباچہ بنی۔ اگر یہ صلح نہ ہوتی تو کربلا کا عظیم انقلاب برپا نہ ہوتا جو آج بھی دنیائے مظلومیت کی تحاریک حریت کا منبع و سرچشمہ ہے۔ ہم اس میلاد پُرنور کے موقع پر عاشقان رسولؐ و آل اطہار کی خدمت میں ہدیہ تہنیت و تبریک پیش کرتے ہوئے عہد و پیمان کرتے ہیں کہ عالمی امن کے قیام کے لیے امام امن حضرت حسن مجتبیٰ علیہ السلام کے نقش قدم پر چلتے ہوئے مظلومیت کی حمایت اور ظالمین سے عملی بیزاری کے لیے جدوجہد جاری رکھیں گے۔" (جاری کردہ عالمی یوم امن کمیٹی تحریک نفاذ فقہ جعفریہ پاکستان ہیڈ کوارٹر علی مسجد سٹیلائٹ ٹاؤن راولپنڈی، روزنامہ ایکسپریس اسلام آباد ۲۴ ستمبر ۲۰۰۷ء)

سرزمین ہزارہ ایبٹ آباد کے ایک ادیب جناب سید آل احمد رضوی صاحب (جو وزارت مذہبی امور میں بطور سرکاری ملازم اپنی خدمات سرانجام دے رہے ہیں[1]) نے ایک کتاب ''الحسن بن علی علیہما السلام'' کے عنوان پر تحریر کی۔ جس کی اشاعت کی ''سعادت'' شیعہ جنرل بک ایجنسی حمایت اہل بیت وقف رجسٹرڈ لاہور کے حصے میں آئی ہے۔ کتاب پر تقریظ لکھنے والوں میں سید شبیر حسین نقوی مشیر صدر پاکستان، ملک صادق علی عرفانی صدر حمایت اہل بیت ٹرسٹ لاہور، علامہ مرزا یوسف حسین، علامہ سید نجم الحسن کراروی اور پروفیسر سید عارف حسین نقوی شامل ہیں۔ کتاب میں اہل تشیع کے عقائد کی بھرپور وکالت اور ترجمانی کی گئی ہے۔

مولف کے بارے میں معلوم نہیں کہ وہ شیعہ ہیں یا سنی، البتہ ایک شیعہ ملک صادق علی عرفانی نے انھیں ''اہل سنت'' میں سے شمار کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ''اس کتاب کے لکھنے والے سید آل احمد رضوی بڑے خوش عقیدہ اہل سنت ہیں۔'' (الحسن ص ۳)

علامہ مرزا یوسف حسین لکھتے ہیں کہ:

''کتاب ''الحسن بن علی'' مولفہ سید آل احمد صاحب رضوی نظر قاصر سے گزری ہے۔ جس شفقت و اخلاص اور اہل بیت علیہم السلام سے محبت اور عقیدت کے ساتھ انھوں نے اسے مرتب کیا ہے وہ لائق صد تحسین ہے۔ درحقیقت اس تالیف سے وہ حق ادا کر دیا ہے جو ہر بابصیرت اور صاحب ایمان پر عائد ہوتا ہے اس اہم مقصد کے لیے ان کی مساعی اور وسیع مطالعہ داد کے قابل ہے...... میری دعا ہے کہ خدائے قدوس انھیں اجر بے حساب مرحمت فرمائیں اور بیش از بیش توفیقات میں اضافہ فرما دے تاکہ وہ اسی طرح ہمیشہ دین کی خدمت کرتے رہیں اور مسلمان بلکہ ساری دنیا ان کی ان قلمی کاوشوں سے مستفیض ہوتی رہے۔'' (ایضاً ص ۴)

علامہ سید نجم الحسن صاحب قبلہ کراروی لکھتے ہیں کہ:

''میں انتہائی خوشی اور کمال مسرت کے ساتھ لکھ رہا ہوں کہ مجھے عزیزم سید آل احمد صاحب رضوی سے نہایت ہی محبت اور پیار ہے۔ انھوں نے جو کتاب تذکرۂ امام حسن لکھی ہے وہ ان کے صفائے باطن اور اہل بیت رسول سے خلوص و اخلاص کی آئینہ دار ہے۔'' (ایضاً ص ۶)

کراروی صاحب اپنی تقریظ مکمل نہیں کر سکے تھے کہ انھیں بلاوا آ گیا۔ جس پر مولف موصوف اظہار افسوس کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''آہ! علامہ اپنی تقریظ مکمل نہ کر سکے۔ اچانک اس دنیائے فانی سے عالم آخرت کو سدھار گئے۔ میں ان کی محبت، شفقت اور خلاص سے محروم ہو گیا۔ علامہ جن کی ذات علم و عمل اور عشق کا حسین اور متوازن مرقع تھی۔ وہ شرافت میں یکتا اور ذہانت میں یگانہ تھے۔ ان کا دماغ علم کا خزینہ اور دل معرفت کا گنجینہ تھا۔ ان کا

[1] موصوف اب وفات پا چکے ہیں۔

عجز و انکسار اور ان کا ادب ان کے ساتھ ہی دفن ہو گیا۔ بظاہر وہ ہماری آنکھوں سے نہاں ہو گئے ہیں لیکن ان کی حسین یادیں تاحیات دلوں کو گرماتی رہیں گی اور ایمان کو بڑھاتی رہیں گی۔ ان کا نام اور کام ہمیشہ زندہ و تابندہ رہے گا۔'' (ایضاً ص ۷، بر حاشیہ)

پروفیسر ڈاکٹر صابر کلوری صاحب ناظم عمومی سرحد اردو اکیڈمی موصوف کا تعارف کراتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''وہ بیک وقت ادیب، محقق، مصنف اور مولف ہیں۔ گزشتہ ایک عشرے سے بطور سیرت نگار ملک اور بیرون ملک نام پیدا کر چکے ہیں۔ بیس کے لگ بھگ کتابوں کے مصنف ہیں...... ہزارہ کے وہ پہلے ادیب ہیں جنھیں تمغۂ امتیاز ملا ہے۔ ان کا دوسرا اعزاز یہ ہے کہ یہ اعزاز پانے والے وہ سب سے کم عمر قلم کار ہیں۔''

(بحوالہ عظمت رفتہ مولفہ آل احمد رضوی)

مذکورہ تفصیل سے یہ واضح ہو گیا ہے کہ رضوی صاحب کے ساتھ اہل تشیع کو کس قدر محبت و الفت اور پیار و تعلق ہے اور اہل تشیع کے ساتھ رضوی صاحب کو کس قدر......

جبکہ حقیقت یہ ہے کہ اہل تشیع کے نزدیک ناصبی (سنی) حرام زادے سے بھی زیادہ برا ہے۔ امام جعفر صادق نے فرمایا حضرت نوح نے کشتی میں کتا اور خنزیر تو سوار کر لیا لیکن حرامی کو داخل نہ ہونے دیا اور ناصبی (سنی) تو حرام زادے سے بھی زیادہ برا ہے۔ (جامع الاخبار بحوالہ فقہ جعفریہ ج ۲ ص ۳۴)

''ناصبی (سنی) کتے سے بھی بدتر ہے: عبداللہ بن یعفور نے حضرت امام جعفر سے روایت کی کہ امام موصوف نے فرمایا خبردار! اپنے آپ کو حمام کے پانی سے دور رکھنا کہ جس میں یہودی، نصرانی اور مجوسی کے غسل کا پانی جمع ہوتا ہو۔ اور ہمارے ناصب (سنی) کا غسالہ تو اس سے بھی کہیں زیادہ ناپاک اور گندا ہے۔ اللہ نے کتے سے زیادہ ناپاک کوئی مخلوق پیدا نہیں کی اور ہم اہل بیت کا ناصب (سنی) تو کتے سے بھی زیادہ گندا، نجس اور ناپاک ہے۔'' (ایضاً)

مذہب شیعہ کا ترجمان اعظم اور خمینی کا مقتدا ملا باقر مجلسی لکھتا ہے کہ:

''حضرت امام جعفر صادق سے منقول ہے کہ اس جگہ غسل مت کرو جس جگہ حرامی اور سنی کے غسل کا پانی جمع ہوتا ہو۔ اور سنی حرامی سے بدتر ہے۔ یہ بات صحیح ہے کہ حق تعالیٰ نے کتے سے زیادہ بری مخلوق کوئی پیدا نہیں کی۔ اور ناصبی (سنی) اللہ کے نزدیک اس سے بھی زیادہ ذلیل و خوار ہے۔'' (حق الیقین ص ۵۱۶)

ناصبی کی تعریف: ''امام علی نقی سے سوال کیا گیا کہ ہم ناصبی کی تعریف جاننے میں محتاج ہیں۔ ہم اس سے زیادہ نہیں جانتے کہ جو ابوبکر و عمر کو امیر المومنین پر فضیلت و ترجیح دیتا ہو اور ان کی خلافت و امامت پر یقین رکھتا ہو۔ حضرت امام علی نقی نے اس کے جواب میں فرمایا کہ جو بھی یہ اعتقاد رکھتا ہو وہ ناصبی ہے۔''

(حق الیقین ص ۵۲۱)

ان تصریحات سے یہ ثابت ہو گیا ہے کہ شیعہ کے نزدیک سنی کتے، خنزیر، حرام زادے، یہودی، عیسائی اور مجوسی سے بھی بدتر ہے۔

علاوہ ازیں شیعہ کے نزدیک تمام صحابہ بشمول حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کافر اور مرتد ہیں تو اب غور طلب بات یہ ہے کہ آل احمد صاحب رضوی کیسے اہل تشیع کے محبوب، مخدوم اور محبوب ہو گئے؟

رضوی صاحب صلح حسن کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''اکثر طبقوں کی طرف سے یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے امیر معاویہ سے صلح کیوں کی۔ حالانکہ آپ کے چھوٹے بھائی امام حسین علیہ السلام نے اسی معاویہ کے بیٹے یزید سے جنگ کی اور درجہ شہادت پر فائز ہوئے۔ یہ لوگ ذرا رسول خدا حضرت محمد ﷺ کی حیات مبارکہ پر نظر ڈالیں۔ ترپن سال کی عمر تک ہجرت کے بعد تک آپ نے جنگ نہ کی...... کفار مکہ کی طرف سے جب جارحیت ہوئی تو اس کے بعد بدر، احد، خندق اور حنین کے زبردست معرکے لڑنے پڑے لیکن جب حضور نبی اکرم ﷺ زیارت کعبہ کی نیت سے مکہ معظمہ کی طرف جاتے ہیں...... مگر رسول خدا ﷺ نے صلح فرما کر واپسی اختیار کی اور صلح بھی ان شرائط پر جن سے عام طور پر مسلمانوں میں بے چینی پھیلی ہوئی تھی۔ اسی طرح جناب علی علیہ السلام نے تقریباً چوبیس برس تک ایک بار بھی تلوار نہ اٹھائی...... جب جہاد کے لیے حکم ربانی آ گیا...... تو دنیا نے دیکھا کہ ذوالفقار حیدری نے ہر میدان میں دشمن کے قدم اکھاڑ دیے۔ غزوۂ بدر، احد، خندق اور حنین میں غیر مساعد اور ناموافق حالات میں جس شجاعت اور استقامت کا جناب علی علیہ السلام نے ثبوت دیا...... تاریخ کے صفحات بھرے پڑے ہیں۔ لیکن حدیبیہ میں جب رسول صلح پر مامور ہوئے تو کئی اصحاب نے ان کی مخالفت کی لیکن علی...... وہ تو صلح نامہ لکھنے کے لیے منتخب ہوئے تھے۔ پھر آخر عمر میں جمل، صفین اور نہروان کے معرکوں میں وہی ذوالفقار حیدری چمکتی نظر آتی ہے جو پہلے بدر و احد، خندق و خیبر اور حنین و طائف میں چمک چکی تھی۔

اسی طرح اب اگر امام حسن علیہ السلام نے صلح کر لی تھی تو یہ اس وقت کے حالات کا تقاضا تھا...... اسی لیے امام نے صلح کا پیغام قبول کر کے امیر معاویہ کی سیاست کو ناکام بنا دیا۔ یہ کہنا کہ جناب حسن علیہ السلام طبعاً صلح پسند تھے اس لیے انھوں نے صلح کی اور امام حسین علیہ السلام طبعاً جنگ پسند تھے اس لیے انھوں نے جنگ کی قطعاً غلط ہے۔ ہاں یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس وقت حالات کا تقاضا وہ تھا کہ صلح کر لی جائے۔ جس طرح نبی کریم ﷺ نے مکہ میں کفار سے جہاد نہیں کیا اسی طرح امام حسن علیہ السلام نے اپنے مخالفین سے جنگ نہیں کی اور جس طرح رسول خدا ﷺ نے مدینہ منورہ میں آ کر ہی کفار مکہ کی جارحیت کا مقابلہ کیا اسی طرح جناب حسین علیہ السلام نے اپنے مخالفین سے جہاد کیا...... حقیقت یہ ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے صلح کر کے جہاد حسین کا پس منظر تیار کیا...... امیر شام معاویہ اور امام حسن علیہ السلام کے درمیان ہونے والے صلح نامے کی شرائط پر نظر ڈالیں تو معلوم ہو گا کہ ان میں

ان مقاصد کو پورا پورا تحفظ دیا گیا تھا جن کے لیے کربلا کی جنگ ہوئی۔ یہ علیحدہ بات ہے کہ ان شرائط میں سے ایک پر بھی عمل نہ ہوا۔ عمل تو صلح حدیبیہ پر بھی مشرکین کی طرف سے نہ ہوا۔ وہاں صلح حدیبیہ کے بعد فتح مکہ ہوئی اور یہاں صلح حسن کے بعد معرکہ کربلا ہوا...... مختصر یہ ہے کہ امام حسن علیہ السلام نے صلح حدیبیہ سے درس لیا اور جہاں اموی طاقت کو اپنی اصلاح کا موقع دیا۔ وہاں اپنے ساتھیوں کو بھی متحد ہونے کی مہلت عطا فرمائی۔''

(ص۳۶-۴۱)

آگے چل کر موصوف لکھتے ہیں کہ:

''اس وقت جنگ امام حسن علیہ السلام کے لیے بہتر نہ تھی۔ امام کے ساتھی جنگ کے بجائے صلح پر زور دے رہے تھے۔ وہ زندگی چاہتے تھے۔ اس لیے امام حسن علیہ السلام نے جب ہر جانب سے زندگی عزیز کے نعرے سنے تو جنگ پر صلح کو ترجیح دی۔'' (ایضا ص۸۸)

اس تحریر سے واضح ہو گیا ہے کہ رضوی صاحب کے نظریات اس بارے میں بعینہٖ وہی ہیں جو اہل تشیع کے ہیں۔ تاہم چند دیگر نظریات بھی ملاحظہ فرمائیں۔ موصوف ''اہل بیت'' کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''جس طرح ہادی برحق محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدائے لم یزل کے بعد کائنات کی سب سے افضل اور عظیم ہستی ہیں۔ اسی طرح ان کے اہل بیت اطہار کا شمار بھی سب سے بزرگ اور محترم ہستیوں میں ہوتا ہے۔ اہل بیت وہ ہیں جن سے خدائے وحدہ لاشریک نے ہر قسم کی نجاست دور کر کے انھیں ایسا پاکیزہ بنایا جیسا پاکیزگی کا حق ہے۔ (آگے آیت تطہیر اور حدیث کساء نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں) حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بتانے کے لیے کہ آیت تطہیر کن لوگوں کی شان میں نازل ہوئی اور اللہ نے کن لوگوں کو مخاطب کیا۔ ترجمانی حق کا فریضہ جن جن طریقوں سے ادا فرمایا اس کا اندازہ احادیث نبوی سے ہوتا ہے۔ (اس کے بعد مولف نے وہ روایات نقل کی ہیں جن سے ازواج مطہرات کا ''اہل بیت'' سے اخراج ظاہر ہوتا ہے)...... کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دروازہ ہمیشہ کے لیے بند ہو گیا اب کوئی نئی کتاب اللہ کی طرف سے نہیں آئے گی۔ یہ قرآن قیامت تک باقی رہے گا اور یہ سلسلہ ہدایت تا قیامت ضروری ہے۔ لہٰذا اس کتاب کا علم بطور توارث و تعلیم رحمانی باقی ہے۔ خود اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے ''پھر ہم نے اپنے برگزیدہ بندوں کو اس کتاب کا وارث بنا دیا ہے۔''

یہ لوگ کون ہیں؟ آیت تطہیر اور سورۂ حج دلالت کرتی ہے کہ طہارت واصطفا امت محمدیہ میں ذریت رسول اور اولاد رسول ہی سے مخصوص ہے اور وہی حقیقت میں کتاب الٰہی کے وارث ہیں۔ حضور سرکار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کی کئی احادیث ہیں جن میں آپ نے اپنے بعد بارہ ائمہ کا تذکرہ کیا۔ آپ نے جناب علی علیہ السلام کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا:

((یا علی ان الخلفاء من بعدی اثنا عشر انت اولهم واخرهم القائم الذی یفتح الله به

مشارق الارض و مغاربها))

''اے علی! خلفاء (امام) میرے بعد بارہ ہیں۔ جن کے پہلے تم ہو اور آخری قائم آل محمد مہدی امت جس کے ہاتھ سے اللہ تعالیٰ مشارق و مغارب عالم کو فتح کرائے گا......''

چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تبلیغ و رشد و ہدایت کا سلسلہ جاری رہا اہل بیت میں سے ہر ایک بلند ترین انسانی اوصاف کا مرقع تھا اور ہر ایک خلق خدا کی راہنمائی او رپیشوائی کے منصب پر خدا کی طرف سے مامور ہوا۔ ان کا مجموعی دور اس عالم میں چشم مشاہدہ کے سامنے ڈھائی سو برس تک رہا۔ ان ڈھائی سو برسوں میں حالات نے طرح طرح کی کروٹیں بدلیں، تغیرات ہوئے لیکن ہر مشکل اور کٹھن وقت پر خلق خدا کے سامنے آل محمد میں سے ایک معصوم ذات نے اپنا اسوۂ حسنہ پیش کیا اور منزل کی نشاندہی کی۔'' (الحسن علیہ السلام ص ۴۳-۷۵)

رضوی صاحب نے مذکورہ نظریات اپنے قلبی اطمینان اور شرح صدر کے بعد تحریر کیے ہیں۔ چنانچہ زیرعنوان ''حرف آغاز'' لکھتے ہیں کہ:

''میری کوشش یہ رہی ہے کہ جو بات لکھی جائے تحقیقی ہو۔ بے بنیاد روایات اور بے ادبانہ و گستاخانہ حکایات سے حتی الوسع احتراز کیا جائے تاکہ عام آدمی خصوصاً نوجوان نسل اس سے استفادہ کر سکے۔ امید ہے کہ اس کتاب کا مطالعہ ہر قسم کے تعصبات سے بالاتر ہو کر کیا جائے گا۔ دعا ہے کہ رب العزت ہمیں اپنی راہ میں ثابت قدم رہنے والوں، اتباع حق میں جان دینے والوں کی پیروی کی توفیق عطا فرمائے اور روز محشر ہمیں محمد اور آل محمد میں اٹھائے۔'' (ایضاً ص ۱۴)

رضوی صاحب کے عقائد باطلہ کی تردید کے لیے تو ایک مستقل کتاب کی ضرورت ہے لیکن یہاں صرف یہ کہنا ہے کہ کس سادگی یا عیاری کے ساتھ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں بے ادبی اور گستاخی کے علاوہ حضرت ابوبکر، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کی خلافت کی نفی کرتے ہوئے اپنا خبث باطن یا بقول نجم الحسن کراروی ''صفائے باطن'' ظاہر کر گئے۔ قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَآءُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ۚ وَمَا تُخْفِیْ صُدُوْرُهُمْ اَكْبَرُ۔

اہل تشیع کا بنیادی عقیدہ ''عقیدۂ امامت'' ہے بلکہ یہی واحد مسئلہ ہے جس کی بنا پر انھیں عقیدہ تحریف قرآن کا قائل ہونا پڑا، اصحاب پیغمبر کی تکفیر کا اقرار کرنا پڑا اور اللہ تعالیٰ کے بارے میں عقیدہ بداء کے اختراع پر مجبور ہونا پڑا۔ اہل تشیع کے نزدیک ''امامت'' انبیاء و نبوت کے درجہ و مرتبہ میں ہے بلکہ اس سے بھی بالاتر ہے۔

امامت اور ائمہ پر ایمان لانا اور اس کی تبلیغ کا حکم سب انبیاء علیہم السلام اور تمام کتب سماوی کے ذریعے آیا ہے۔ عقیدہ امامت پر ایمان نہ لانے والا کافر ہے۔ ائمہ کی امامت کا انکار کرنے والے، ائمہ کے مقابلے میں امامت کا دعویٰ کرنے والے اور ان کے پیروکار ظالم، زندیق اور کافر ہیں۔ اگرچہ وہ فاطمی ہوں یا علوی نہ

کیوں نہ ہوں۔ ائمہ اس مرتبہ و مقام کے مالک ہیں جن تک کوئی فرشتہ مقرب اور نبی مرسل بھی نہیں پہنچ سکتا۔ امامت جزو دین ہے۔ ائمہ کو انبیاء علیہم السلام کے تمام خصائص و کمالات اور معجزات تک حاصل تھے اور ان کا درجہ سب انبیاء سے برتر اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے برابر تھا۔ کائنات کے ذرہ ذرہ پر ان کی تکوینی حکومت ہے وہ دنیا اور آخرت کے مالک ہیں۔ جس کو چاہیں دیں اور جس کو چاہیں محروم کر دیں۔

امام مامور من اللہ مہبط وحی اور معصوم ہوتا ہے۔ ائمہ کی تعداد بارہ ہے پہلے امام علی اور آخری قائم آل محمد ہیں۔ (اصول کافی، حیات القلوب، کشف الاسرار، الحکومۃ الاسلامیہ)

اور یہی عقیدہ امامت رضوی صاحب نے اپنی کتاب میں ''قرآن و حدیث'' سے ثابت کر کے اپنے خالص ''سنی'' ہونے پر مہر تصدیق ثبت کر دی ہے۔ اس کے باوجود اگر انھیں ''سنی'' ہی سمجھا جاتا ہے تو پھر دنیا میں کوئی بھی شیعہ نہیں۔

یہ تفصیل بعض قارئین کے لیے شاید ناگوار ہو۔ مگر صرف اس لیے پیش کی گئی ہے کہ رضوی صاحب کی مانند کتنے ہی ''سنی'' ایسے ہیں جو اہل سنت کی صفوں میں گھس کر اہل سنت کو مسلسل فریب دے رہے ہیں۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بحیثیت خلیفہ راشد

## خلافت کا لغوی مفہوم

لفظ خلافت مصدر کا صیغہ ہے۔ اس کا مادہ خَلْفٌ ہے۔ اس کا معنیٰ جانشین ہونا اور ایک کی جگہ دوسرے کا آنا ہے۔

علمائے لغت کے نزدیک خلف آگے اور سامنے کی ضد ہے۔ یعنی پیچھے یا پیٹھ کی جانب۔ "الخلف ضد قدّام" قرآن مجید میں یہ لفظ متعدد مقامات پر اسی مفہوم میں استعمال ہوا ہے: یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ "پیچھے ہونا" زمان اور مکان کے اعتبار سے بھی ہوسکتا ہے (بعد میں آنا یا پیٹھ کے پیچھے ہونا) اور باعتبار مرتبہ اور رتبہ کے بھی ہوسکتا ہے۔ نائب وقت یا مرتبے کے اعتبار سے پیچھے ہوتا ہے۔ اس لیے خلافت کے معنی ہی نیابت اور قائم مقامی کے ہیں۔

امام راغب اصفہانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وخلف فلان فلانا قام بالامر عنه اما معه واما بعده...... والخلافة النيابة عن الغير اما الغيبة المنوب عنه واما لموته واما لعجزه واما لتشريف المستخلف وعلى هذا الوجه الاخير استخلف الله اولياءه فى الارض)) (مفردات القرآن تحت مادہ خلف)

"فلاں شخص فلاں کا خلیفہ بن گیا ہے یعنی اس کی طرف سے کام کرنے کا ذمہ دار ہوگیا ہے خواہ اس کے ساتھ یا اس کے بعد۔ اور خلافت کسی دوسرے کی نیابت کرنا ہے۔ منوب عنہ (جس کا نائب ہو) کے غائب ہونے کی وجہ سے یا اس کی موت کی وجہ سے یا اس کے کمزور اور عاجز ہونے کی وجہ سے یا جسے خلیفہ (نائب) بنایا گیا ہے اسے بزرگی اور شرافت عطا کرنے کی وجہ سے۔ اور اسی آخری وجہ سے اللہ تعالیٰ نے اپنے اولیاء کو زمین میں خلیفہ بنایا ہے۔"

علامہ ابن منظور افریقی لکھتے ہیں کہ:

((والخلافة الامارة وهى الخلّيفى وانه لخليفة بين الخلافة والخلّيفى فى حديث عمر لولا الخلّيفى لاذّنت وقال غيره الخليفة السلطان الاعظم......))

(لسان العرب ج۹ ص۸۳)

''خلافت کے معنی امارت کے ہیں اور خلّیفٰی کے بھی یہی معنی ہیں کیونکہ اس کی امارت وحکومت ایک واضح حقیقت ہے اور خلّیفٰی کا لفظ حدیث عمر میں آیا ہے کہ اگر میں خلیفہ نہ ہوتا (یعنی مجھ پر خلافت و امارت کی ذمہ داریاں نہ ہوتیں) تو میں خود اذان دیتا۔ اس کے علاوہ دوسروں نے کہا ہے کہ خلیفہ بڑے حکمران کو کہا جاتا ہے۔''

اس لغوی تحقیق سے یہ واضح ہوگیا ہے کہ خلافت صرف جانشینی اور نیابت کو نہیں کہا جاتا بلکہ نیابتی حکومت کو بھی خلافت کہا جاتا ہے۔ اسی طرح خلیفہ صرف نائب اور جانشین کو نہیں کہا جاتا بلکہ نیابتی حکومت کے سربراہ کو بھی خلیفہ کہا جاتا ہے۔

## خلافت کی اصطلاحی تعریف

امام ابوالحسن ماوردی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((الامامة موضوعة لخلافة النبوة فی حراسة الدین وسیاسة الدنیا))

(الاحکام السلطانیہ طبع مصر ص ۵)

''امامت (اسلامی حکومت) نبی کی نیابت، دین اسلام کی حفاظت اور امور دنیا کا نظم ونسق چلانے کے لیے قائم کی جاتی ہے۔''

امام ابن عابدین شامی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ریاسة عامّة فی الدین والدنیا خلافة عن النبی ﷺ)) (مجموعہ شامی باب الامامہ)

''وہ عمومی ریاست جو دینی اور دنیوی امور میں نبی ﷺ کی بطور نیابت کام کرتی ہو۔''

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''خلافت وہ ریاست عامہ ہے جو اقامت دین کی جانب متوجہ رہتی ہے۔'' (ازالۃ الخفا، جلد اول ص ۱۳)

مذکورہ تعریفات سے یہ واضح ہوگیا ہے کہ خلافت وہ عمومی ریاست ہے جو حضور نبی کریم ﷺ کی نیابت میں اقامت دین کے فرائض سرانجام دیتی ہو۔

مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''اصطلاح شریعت میں ''خلافت'' اس اسلامی سلطنت اور بادشاہت کو کہتے ہیں کہ جس کے ذریعے سے بطریق نیابت آنحضرت ﷺ کی شریعت نبویہ کو قائم اور مستحکم کیا جائے۔ اور جو شخص نائب نبی ہونے کی حیثیت سے دین کے قائم رکھنے کا انتظام کرے وہ خلیفہ ہے۔ اور نائب ہونے کی حیثیت کی قید اور شرط اس لیے لگائی تاکہ لفظ خلیفہ کے مفہوم سے انبیاء علیہم السلام خارج نہ ہو جائیں اس لیے انبیائے کرام علیہم السلام حق تعالیٰ کے

خلیفہ ہوتے ہیں۔ انبیائے کرام علیہم السلام اللہ کے نائب ہونے کی حیثیت سے دین کو قائم کرتے ہیں۔"

(خلافت راشدہ ص۶)

قرآن کریم، احادیث اور عام محاوات و استعمالات عرب میں خلیفہ و خلفاء، امام و ائمہ، ملک و ملوک، سلطان و سلاطین، امیر و امراء، استخلاف فی الارض، وراثت ارضی اور تمکین فی الارض...... یہ سب الفاظ اپنے مصداق میں مترادف اور ہم معنی ہیں۔ جو کسی قوم کے اور ملک کے بڑوں، سرداروں اور سربراہوں کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ ان میں سے کوئی لفظ مومن، مسلم، عادل و صالح کے لیے معین نہیں اور نہ کوئی لفظ کافر، فاسق اور ظالم وغیرہ کے لیے خاص ہے۔

خلیفہ: یہ لفظ قرآن مجید کی سورۂ بقرہ آیت نمبر ۳۰ اور سورۂ ص آیت نمبر ۲۶ میں آیا ہے:

① ﴿ وَ اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ﴾ (بقرہ: ۳۰)

"اور جب کہا تیرے رب نے فرشتوں کو کہ میں بنانے والا ہوں زمین میں ایک نائب۔"

② ﴿ یٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِیْفَةً فِی الْاَرْضِ ﴾ (ص: ۲۶)

"اے داود! ہم نے بنایا تجھ کو نائب زمین میں۔"

اسی طرح لفظ خلیفہ کی جمع خلفاء اور خلائف بھی متعدد مرتبہ استعمال ہوئی ہے۔

خلفاء: ﴿ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ ﴾ (الاعراف: ۶۹)

"اور یاد کرو جبکہ تم کو سردار کر دیا پیچھے قوم نوح کے۔"

﴿ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ ﴾ (الاعراف: ۷۴)

"اور یاد کرو جب تم کو سردار کر دیا عاد کے پیچھے۔"

خلائف: ﴿ وَهُوَ الَّذِیْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ ﴾ (الانعام: ۱۶۵)

"اور اسی نے تم کو نائب کیا ہے زمین میں۔"

﴿ وَجَعَلْنٰهُمْ خَلٰٓئِفَ...... ﴾ (یونس: ۷۳)

"اور بنا دیا ہم نے انھیں نائب۔"

﴿ هُوَ الَّذِیْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ فِی الْاَرْضِ ﴾ (فاطر: ۳۹)

"(اللہ) وہی ہے جس نے کیا تم کو قائم مقام زمین میں۔"

استخلاف فی الارض بھی دو مرتبہ استعمال ہوا ہے:

① ﴿ یَسْتَخْلِفَكُمْ فِی الْاَرْضِ ﴾ (الاعراف: ۱۲۹)

"اور خلیفہ کر دے تم کو زمین میں۔"

② ﴿ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ ﴾ (النور: ۵۵)

''اور وہ ضرور انھیں زمین میں خلافت عطا کرے گا۔''

**مُلْكٌ ، مَلِكٌ ، مُلُوكٌ اور سلطان:**

﴿ وَقَتَلَ دَاوُدُ جَالُوتَ وَآتَاهُ اللَّهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ ﴾ (البقرة: ۲۵۱)

''اور مار ڈالا داود نے جالوت کو اور دی داود کو اللہ نے سلطنت اور حکمت۔''

﴿ إِنَّ اللَّهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوتَ مَلِكًا ﴾ (البقرة: ۲۴۷)

''بیشک اللہ نے مقرر کر دیا تمھارے لیے طالوت کو بادشاہ۔''

﴿ اذْكُرُوا نِعْمَةَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ إِذْ جَعَلَ فِيكُمْ أَنْبِيَاءَ وَجَعَلَكُمْ مُلُوكًا ...... ﴾ (المائدہ: ۲۰)

''(اور جب کہا موسیٰ نے اپنی قوم کو) یاد کرو احسان اللہ کا اپنے اوپر، جب پیدا کیے تم میں نبی اور کر دیا تم کو بادشاہ۔''

﴿ وَاجْعَلْ لِي مِنْ لَدُنْكَ سُلْطَانًا نَصِيرًا ﴾ (بنی اسرائیل: ۸۰)

''اور عطا کر دے مجھے اپنے پاس سے حکومت کی مدد۔''

**امام اور ائمہ:**

﴿ إِنِّي جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَامًا ﴾ (البقرة: ۱۲۴)

''میں تجھ کو کروں گا سب لوگوں کا پیشوا۔''

﴿ وَاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِينَ إِمَامًا ﴾ (الفرقان: ۷۴)

''اور کر ہم کو پرہیز گاروں کا پیشوا۔''

﴿ وَجَعَلْنَاهُمْ أَئِمَّةً يَدْعُونَ إِلَى النَّارِ ﴾ (القصص: ۴۱)

''اور کیا ہم نے ان کو پیشوا کہ بلاتے ہیں دوزخ کی طرف۔''

﴿ وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ أَئِمَّةً يَهْدُونَ بِأَمْرِنَا ﴾ (السجدة: ۲۴)

''اور کیے ہم نے ان میں سے پیشوا جو راہ چلاتے تھے ہمارے حکم سے۔''

﴿ فَقَاتِلُوا أَئِمَّةَ الْكُفْرِ ﴾ (توبہ: ۱۲)

''تو لڑو کفر کے سرداروں سے۔''

احادیث طیبہ میں بھی یہ الفاظ بکثرت پائے جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

((انا مالك الملوك وملك الملوك))

''میں بادشاہوں کا مالک ہوں اور بادشاہوں کا بادشاہ ہوں۔'' (مشکوۃ ص ۳۲۳)

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت کو بحری جہاد کی وجہ سے جنت کی خوشخبری سنائی اور ان کے حق میں فرمایا کہ "کالملوك علی الاسرة" ایسے ہیں جیسے بادشاہ اپنے شاہی تختوں پر بیٹھے ہوں۔ (صحیح بخاری کتاب الجہاد)

((السلطان ظل الله فی الارض یاوی الیه کل مظلوم من عباده))

(الترغیب والترہیب ج ۳ ص ۶۸)

''سلطان (مسلمان بادشاہ) زمین میں اللہ تعالیٰ کی رحمت اور سایہ ہے۔ جس کے پاس اللہ کے بندوں میں سے ہر ایک مظلوم دادرسی اور انصاف کے لیے رجوع کرتا ہے۔''

((السلطان ظل الله فی الارض فمن اکرمه اکرمه الله ومن اهانه اهانه الله))

(کنز العمال برحاشیہ مسند احمد ج ۲ ص ۱۳۱)

''سلطان زمین میں اللہ کا سایہ ہے۔ جس نے اس کی عزت کی اللہ اس کی عزت کرے گا اور جس نے اس کی توہین کی اللہ اس کو ذلیل کرے گا۔''

((ان احب الناس الی الله یوم القیامة وادناهم منه مجلسا امام عادل وابغض الناس الی الله وابعدهم منه مجلساً امام جائر)) (ترمذی، ابواب الاحکام)

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ کو سب سے زیادہ محبوب اور اس کے زیادہ قریب امام عادل ہوگا اور سب سے زیادہ مبغوض اور سب سے زیادہ دور ظالم امام ہوگا۔''

محولہ بالا آیات و احادیث سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ امام، ائمہ، امیر، امراء، خلیفہ، خلفاء، ملک، ملوک، سلطان اور سلاطین کے الفاظ باہم مترادف ہیں۔ اور ملک، ملوک اور سلطان کے استعمال سے کہیں بھی یہ ظاہر نہیں ہوتا کہ اس سے مراد صرف ظالم، جابر اور فاسق ہی ہیں۔

تاریخ اسلام میں خلافت اس ادارہ کو کہتے ہیں جو امت مسلمہ کے مرکز کی حیثیت رکھتا ہو۔ اور خلیفہ اس ادارے کے سربراہ کو کہتے ہیں جو سرداری اور سربراہی میں آپ کا جانشین ہوتا ہے چونکہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین تھے اور وحی رسالت کا سلسلہ آپ پر منقطع ہوگیا تھا اس لیے آپ کی رحلت کے بعد ایک انتظامی سربراہ (خلیفہ) کی ضرورت تھی جو شیرازۂ امت کو بکھرنے سے بچائے۔ اللہ اور اس کے رسول کے اوامر ونواہی کو نافذ کرے۔ غلبہ دین اور اقامت دین کا فریضہ سرانجام دے۔ اس کام کے لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بالاتفاق حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا جانشین یعنی خلیفہ منتخب کرلیا اور انھیں خلیفۃ الرسول کہنے لگے اس طرح خلافت اسلامیہ کا ادارہ وجود میں آ گیا۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے تو لوگوں نے انھیں بھی خلیفۃ

الرسول کہنا شروع کر دیا۔ ایک دن حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں آنحضرت ﷺ کا خلیفہ نہیں ہوں بلکہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا خلیفہ ہوں۔ اس لیے صحیح بات یہ ہے کہ آپ سب مومنین ہیں اور میں آپ کا امیر۔ اس طرح وہ امیر المومنین کہلائے۔ اور یہ لقب اتنا پسند کیا گیا کہ ان کے بعد سارے ہی خلفاء اسی لقب سے ملقب ہوئے۔ بلکہ یہ لفظ شخصی لقب کے بجائے منصب خلافت پر متمکن ہونے والے کا عہدہ بتانے کے لیے استعمال کیا جانے لگا۔

مسئلہ خلافت اسلامی نقطہ نظر سے بہت ہی اہم ہے۔ کتاب وسنت سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ خلافت اسلامیہ کا قیام واجب ہے۔ چنانچہ امام ابوالحسن الماوردی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وعقد الامامة لمن یقوم بها فی الامة واجب بالاجماع)) (الاحکام السلطانیہ ص۵)

''خلافت کی سربراہی کے لیے اس شخص کا تقرر جو یہ فرض انجام دے سکتا ہو بالاجماع واجب ہے۔''

علامہ ابن حزم رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ولا یجوز التردد بعد موت الامام فی اختیار الامام اکثر من ثلاث)) (المحلی ج۱ص۴۵)

''خلیفہ کی موت کے بعد دوسرے خلیفہ کے انتخاب میں تین دن سے زیادہ تاخیر کرنا جائز نہیں ہے۔''

علامہ ابوشکور سالمی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ان الخلافة ثابتة والامارة قائمة مشروعة واجبة علی الناس ان یرون علی انفسهم اماما بدلیل الکتاب والسنة والاجماع)) (التمہید فی بیان التوحید ص۱۷۲)

''بے شک خلافت وامارت مشروع اور ثابت ہے۔ اور لوگوں پر واجب ہے کہ وہ اپنے اوپر ایک خلیفہ و امام کو (خلافت کرتا ہوا) دیکھیں۔ اس کی دلیل قرآن حدیث اور اجماع امت ہے۔''

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ان ولایة امر الناس من اعظم واجبات الدین بل لا قیام للدین الا بها))

(السیاسۃ الشرعیہ ص۱۴۱ طبع مصر)

''خلافت اسلامیہ کا قیام دین کے سب سے بڑے واجبات میں سے ہے بلکہ اس کے بغیر دین قائم ہی نہیں ہو سکتا۔''

بہرحال خلافت اسلامیہ کا یہ انتہائی اہم ادارہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت ربیع الاول ۱۱ھ سے شروع ہو کر عبدالمجید ثانی ترکی ۱۳۴۲ھ-۱۹۲۴ء تک تقریباً ۱۳۳۱ سال قائم رہا۔ جسے ترکی قائد اتاترک مصطفیٰ کمال پاشا نے ختم کر دیا۔

یہ بات صحیح ہے کہ اس ادارہ کو ہر زمانے میں یکساں مقام ومرتبہ حاصل نہیں رہا۔ اسے قوت وضعف کے

دور سے گزرنا پڑا۔ اسے صالح اور غیر صالح افراد سے بھی واسطہ پڑا۔ لیکن اس کے باوجود یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ اس ادارہ کو ہر دور میں ملت اسلامیہ کے مرکز اور اتحاد اسلامی کے لیے نشان کی حیثیت حاصل رہی۔

## خلافت کی مروجہ تقسیم

بنو عباس کے دور میں مورخین نے جو کتب تحریر کیں ان میں عہد خلافت کی تقسیم اس طرح کی گئی:

① عہد خلافت راشدہ: ۱۱ھ سے ربیع الاول ۴۱ھ تک (حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تا حضرت حسن رضی اللہ عنہ) دار الخلافہ مدینہ منورہ اور کوفہ۔

② عہد خلافت بنی امیہ: ۲۵ ربیع الاول ۴۱ھ سے ۱۳۲ھ تک۔ دار الخلافہ دمشق۔

③ عہد خلافت بنی عباس: ۱۳۲ھ سے ۶۵۶ھ تک۔ دار الخلافہ بغداد۔

④ عہد خلافت بنی عباس: ۶۵۸ھ سے ۹۲۳ھ تک۔ دار الخلافہ قاہرہ مصر۔

⑤ عہد خلافت عثمانیہ: ۹۲۳ھ سے ۱۳۴۲ھ تک۔ دار الخلافہ استنبول (قسطنطنیہ)

اسی دوران میں خلفائے بنو امیہ نے اندلس میں اور خلفائے بنی فاطمہ نے مصر میں اپنا الگ مرکز قائم کیا۔ ان کے علاوہ جن چند حکمرانوں نے اپنا تعلق مرکز خلافت سے توڑا بھی، مگر پھر بھی انھوں نے خلیفہ وقت سے حکمرانی کی سند اور خلعت ضرور حاصل کی اور اپنا روحانی رشتہ مضبوط یا برائے نام خلافت بنی عباس یا خلافت عثمانی سے بحال رکھتے ہوئے اسے ہمیشہ مسلمانوں کا مرکز خیال کیا۔

مولانا سید عبدالقدوس ہاشمی لکھتے ہیں کہ:

''یہ اصطلاح کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے لے کر مروان ثانی تک سب کو خلفائے بنی امیہ کہا جائے۔ عہد عباسی کے خوشامدیوں نے بنائی ہے۔ تاکہ عباسیوں کی خوشنودی حاصل کریں۔ ورنہ تاریخی اور عقلی دونوں بنیادوں پر یہ اصطلاح غلط ہے۔ اگر مقصود یہ ہے کہ یہ سب امیہ بن عبد شمس کی اولاد میں سے تھے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ بھی امیہ بن عبد شمس کی اولاد میں سے تھے۔ خلافت بنی امیہ میں انھیں کیوں نہ شمار کیا گیا۔ اور اگر مقصود یہ ہے کہ سارے بنو امیہ ان کے طرف دار تھے تو تاریخی طور پر یہ بھی غلط ہے۔ بہت سے بنو امیہ نے ان کے خلاف ہو کر جنگیں کی تھیں۔ اس لیے صحیح اصطلاح یہی ہے کہ حضرت علی اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو طالبین، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور یزید اول کو سفیانین اور مروان اول رضی اللہ عنہ سے مروان ثانی تک کے بارہ خلفاء کو مروانین کہا جائے۔'' (خلافت اسلامیہ ص ۲۷)

موصوف کے بارے میں پیر کرم شاہ صاحب الازہری نے بھی یہ لکھا ہے کہ:

''مولانا عبدالقدوس ہاشمی عالم دین ہونے کے علاوہ فن تقویم میں بھی ید طولیٰ رکھتے تھے۔''

(ضیاء النبی ج ۲ ص ۳۸)

دار العلوم دیوبند کے ایک فاضل استاذ جناب مولانا حامد الانصاری غازی صاحب نے خلافت اسلامیہ کے پورے دور کواپنے ذوق سلیم کے مطابق اس طرح ترتیب دیا ہے:

اسلامی دور حکومت: سرور کائنات حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عصر ظہور ۵۷۱ء سے حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے دور تک اسلامی حکومت کا حقیقی اور اصطلاحی دور ہے۔ اس عرصے میں اسلام کی حکم برداری کے قوانین، حاکمیت کے اصول اور حکومت کے طرز سے دنیا کو مکمل طور پر تعارف حاصل ہوا...... ایک عالمگیر نظام حکومت، عالمگیر تحریری قانون، عالمگیر قوم، عالمگیر صلاح و فلاح کے لیے بروئے کار آیا۔ جس کی قوت سے نپولین کے قول کے مطابق "نصف صدی میں نصف دنیا کو فتح کر لیا گیا" اور ایک ایسی حکومت قائم کی گئی جس کے اصول اور عمل میں مکمل مطابقت تھی......

اسلامی دور اور مسلمانوں کے دور کی حدود تاریخی اعتبار سے حسب ذیل ہیں:

اسلامی دور: خلافت الٰہی: سید کونین پیغمبر اعظم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی نیابتی حکومت کا عہد باسعادت ۶۱۰ء/۱۳ق ھ سے ۶۳۲ء/۱۱ھ تک۔

خلافت محمدی دور اول: سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا عہد حکومت ۶۳۲ء/ ۱۱ھ سے ۶۳۴ء/۱۳ھ تک۔

خلافت محمدی دور دوم: سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا زمانہ امارت ۶۳۴ء/۱۳ھ سے ۶۴۴ء/۲۴ھ تک۔

خلافت محمدی دور سوم: سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کا زمانہ امارت ۶۴۴ء/۲۴ھ سے ۶۵۵ء/ ۳۵ھ تک۔

خلافت محمدی دور چہارم: سیدنا علی رضی اللہ عنہ کا زمانہ امارت ۶۵۵ء/ ۳۵ھ سے ۶۶۱ء/ ۴۱ھ تک۔

مسلمانوں کا دور: خلافت بنی امیہ: خلافت بنی امیہ کی حکومت دمشق میں ۶۶۱ء/ ۴۱ھ سے ۷۵۰ء/۱۳۲ھ تک۔

امارت بنی امیہ اندلس میں ۷۵۶ء/ ۱۳۹ھ سے ۱۰۳۱ء/۴۴۲ھ تک۔

خلافت عباسیہ: عباسیوں کی حکومت ۷۵۰ء/۱۳۳ھ سے ۱۲۰۸ء/ ۶۰۵ھ تک۔

خلافت فاطمیہ: فاطمی شیعان علی کی حکومت مصر اور حکومت بربر ۲۹۷ھ سے ۵۶۷ھ تک۔

خلافت عثمانیہ: عثمانی ترکوں کی حکومت ۱۲۹۹ء/ ۶۹۹ھ سے ۱۹۱۸ء/ ۱۳۳۹ھ تک۔

مغلیہ سلطنت: ہندوستان میں مغلوں کی حکومت ۱۵۲۶ء سے ۱۸۵۷ء تک۔

موجودہ دور کی مسلم حکومتیں بھی اس تاریخی سلسلے میں داخل ہیں۔ (اسلام کا نظام حکومت ص ۱۳، ۱۴، ناشر مکتبۃ الحسن لاہور)

موصوف اپنی کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

"اغلب یہ ہے کہ اس موضوع پر اس قسم کی کوئی کتاب آج تک اس طرز پر نہیں لکھی گئی...... اس کتاب میں مستند معلومات کا جو ذخیرہ فراہم کیا گیا ہے اور اس سے جو نتائج پیدا کیے گئے ہیں وہ آنے والے دور کے

مصنّفین اور علماء کے تصنیفی کام کے لیے ماخذ قرار پا سکیں گے۔'' (ایضاً ص۱۶)

موصوف اسی کتاب میں آگے چل کر لکھتے (بلکہ تبرا کرتے) ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اثر، قوت اور تدبیر سے یزید کی ولی عہدی کو منظور کرایا...... اس انتخاب کے خون آشام نتائج خود یہ کہتے ہیں کہ یہ تقرر امامت کے لیے دلیل نہیں ہو سکتا۔ اس کے علاوہ ہمیں یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یورپین شہنشاہوں کے پڑوس میں مسلمانوں کا اقتدار قائم کر رہے تھے اور ان کا یہ قول بھی دماغ میں رہنا چاہیے ''ہم نے شہنشاہیت اور سلطنت پر قناعت کر لی ہے''۔ اس قول کے بعد راز صاف ہو جاتی ہے ایک ایسی عالمگیر قوم جو انسانیت کو نبوت، قانون رحمت اور خلافت راشدہ کے طرز پر منظم کرنا چاہتی ہے شہنشاہیت پر قناعت نہیں کر سکتی۔ بعد کے زمانہ میں بنی امیہ اور بنی عباس کے اقتدار میں اسلام کے لیے جو پر جوش کارنامے انجام پائے اس سے انکار کیے بغیر ولی عہدی کے رواج کو جائز تسلیم نہیں کیا جا سکتا......

آنحضرت ﷺ نے گیارہ سال تک ''امامت کبریٰ'' کی پیغمبرانہ ذمہ داریوں کو پورا کیا۔ آپ کے بعد صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے دو برس، فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے دس برس، عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے گیارہ برس، علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ نے چھ برس امارت شوریٰ اور خلافت راشدہ کو زندہ رکھا تاریخ عالم کے یہ چاروں بڑے اصحاب صاحب اولاد تھے۔ مگر انھوں نے خدا کی حکومت کی حکم برداری میں شاہی تاج وتخت کو نگاہِ غلط سے بھی نہ دیکھا۔

آخر اسلامی تاریخی کا سب سے زیادہ مکروہ واقعہ رونما ہوا۔ یہ روشنی جلد تاریکی سے بدل گئی اور فرمان ''لا نرث ولا نورث'' کے خلاف امارت شوریٰ کی جگہ مطلق العنان شاہی نے لے لی۔ دن ڈوب گیا پھر رات آئی۔ وہی جوہر جو بادشاہوں کے تاج سے بھی زیادہ قیمتی تھا مٹی ہو گیا۔ وہ لوگ جو خدا کے حکم پر تیر کی طرح گئے، بجلی کی طرح گرے، اور قیصر و کسریٰ کے تاج چھین کر ہوا کی طرح واپس آئے، ان کے جانشین رومیوں کے ایک چھوٹے سے پایۂ تخت (دمشق) میں پہنچ کر قیصر کی شہنشاہیت کا شکار ہو گئے۔

تمام پرانے شاہی خاندان (اشکانی، پیشدادی، ساسانی، یونانی، رومی) مٹ گئے، اور ان کی جگہ اموی، عباسی، فاطمی، غزنوی، خلجی، تغلقی، تیموری (مغل) تاتاری (ترکانِ عثمانی) تخت شاہی پر آ گئے۔

۱ھ ۶۲۲ - سے ۴۱ھ - ۶۶۱ء تک چالیس سال کا زمانہ منہاج نبوت اور سیاست شوریٰ کے مطابق گزرا۔ اس کے بعد چودہ سو سال کے اس تاریخی جنگل میں کسی مرد خدا کو یہ خیال نہیں آیا کہ اسلام کا نظام حکومت اپنی اصل قانونی حکومت کے اعتبار سے خدا کے دستور، نبوت کے قائم کردہ معیار اور حکومت راشدہ کے اساسی اصول سے ہٹ چکا ہے۔'' (اسلام کا نظام حکومت ص۴۵۳-۴۵۶)

جناب غازی صاحب کے اس مرثیے اور بدترین تبرے پر کیا تبصرہ کیا جا سکتا ہے۔ اس کی زد سے نہ اصحاب پیغمبر اور شاگردان نبی آخر الزمان بھی نہ بچ سکے بلکہ سوائے ملت سبائیہ کے ملت اسلامیہ کا کوئی فر

محفوظ نہ رہا۔ دراصل یہودیت و سبائیت کے دودھ سے پلے ہوئے یہ وہی زہرناک، دہشت ناک اور خونی ناگ ہیں جو ہمیشہ سے اور ہر روپ میں اہل سنت کو ڈستے چلے آ رہے ہیں۔

## خلافت راشدہ کی تعریف

مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''خلافت راشدہ اس حکومت اور ریاست کو کہتے ہیں کہ جس کا تمام ملکی اور ملی نظام منہاج نبوت پر ہو اور جس میں آنحضرت ﷺ کی نیابت کے طور پر وہ امور انجام دیے جائیں جنھیں آنحضرت ﷺ بحیثیت پیغمبر انجام دیتے رہے مثلاً اقامت دین، اقامت جہاد بہ دشمنان دین، اقامت حدود شرعیہ، اقامت ارکان اسلام، احیائے علوم دینیہ، مثلاً قضاء وافتاء وغیرہ۔ غرض کہ اس حکومت کا نظام ایسا ہو کہ وہ بادشاہت اور سلطنت معصیت نہ ہو۔ یعنی حکومت احکام شریعت کے اجراء میں اپنی ذمہ داری کو پورا کر دے اور عند اللہ عاصی نہ ٹھہرے۔ اور راشدہ کے معنی یہ ہیں کہ توفیق ربانی اور تائید آسمانی اس کو کشاں کشاں رشد و ہدایت اور حق و صواب ہی کی طرف لے جائے اور باطل اور جور کی طرف لے جانے سے اس کو روک دے۔ یہ خلافت راشدہ ہے۔'' (خلافت راشدہ ص ۷)

## خلافت راشدہ کا اطلاق

امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''ہمارے پیغمبر کی خلافت ایک بڑا عظیم الشان کام ہے۔ جس کی قابلیت لوگوں میں متفاوت ہوتی ہے۔ لہٰذا علمائے محققین نے اس کے حسب ذیل مدارج بیان کیے ہیں:

درجہ اول، خلافت راشدہ خاصہ: جس کو خلافت علیٰ منہاج النبوت بھی کہتے ہیں..... تاریخ اس بات کی شہادت دیتی ہے اور علمائے محققین کا اس بات پر اتفاق ہے کہ یہ درجہ خلافت کا حضرات خلفائے ثلاثہ کو حاصل تھا اور انھی پر ختم ہو گیا..... ان تینوں خلافتوں میں بھی حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کی خلافت کا درجہ بہت عالی ہے۔

درجہ دوم، خلافت راشدہ مطلقہ: یہ درجہ خلافت کا گو پہلے درجے سے رتبہ میں کم ہے مگر پھر بھی اس کی شان نہایت ارفع و اعلیٰ ہے۔ یہ درجہ خلافت کا ان لوگوں کے لیے ہے جن کا مستحق خلافت ہونا، صاحب فضائل ہونا آنحضرت ﷺ نے بیان فرمایا ہو مگر امت پر ان کا خلیفہ بنانا لازم نہ کیا ہو۔ یہ درجہ عالی خلافت کا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو حاصل تھا اور چھ مہینے حضرت حسن مجتبیٰ رضی اللہ عنہ کو حاصل رہا اور ان پر ختم ہو گیا۔ آنحضرت ﷺ نے یہ جو فرمایا کہ میرے بعد خلافت تیس برس تک رہے گی اس سے مراد یہی دونوں قسمیں خلافت کی ہیں۔

قسم سوم، خلافت عادلہ: یہ درجہ پہلے دونوں درجوں سے بہت گھٹا ہوا ہے۔ اور اس درجہ کے حاصل ہونے کے لیے یہ بات کافی ہے کہ خلیفہ جامع الشرائط ہو...... حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت اسی میں داخل ہے۔ اس قسم میں بعض خلافتیں ایسی کامل ہوئی ہیں کہ بوجہ ہم رنگ خلافت راشدہ ہونے کے بعض علماء نے ان کو خلافت راشدہ میں شمار کیا ہے۔ جیسے حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی خلافت۔

قسم چہارم، خلافت ناقصہ یا خلافت عامہ: یہ درجہ بالکل ہم رنگ بادشاہت و سلطنت ہے۔''

(مجموعہ تفسیر آیات قرآنی ص ۸۲، ۸۴)

حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ بانی دیوبند لکھتے ہیں کہ:

''اجی حضرت! اہل سنت گو سب کو خلیفہ کہیں، پر (موعود) خلیفہ برحق اور خلیفہ راشد چار یار ہی کو سمجھتے ہیں اور یہ ایسی بات ہے جیسے اولاد کو ہر کوئی خلف کہتا ہے پر خلف الرشید اس کو کہتے ہیں جو فرزند کامل ہو...... سو خلیفہ راشد تو چار یار ہی تھے اور یزید، ولید، عبدالملک وغیرہ مروانی عباسی اکثر ناخلف تھے۔ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اس باب میں نہ خلیفہ راشد ہیں نہ ناخلف ہیں...... بالجملہ اہل سنت خلیفہ سبھی کو کہہ دیا کرتے ہیں اس لفظ میں کوئی بزرگی نہیں۔ اس کے معنی فقط جانشین ہیں۔ سو تم ہی کہو اس میں کیا بزرگی ہے؟ اگر کسی نیک آدمی کی جگہ کوئی بدمعاش بیٹھ جائے تو اس کو جانشین تو ضرور کہیں گے پر اس میں کچھ بزرگی نہ نکلے گی۔ ہاں لفظ راشد بزرگی پر دلالت کرتا ہے۔ اس صورت میں خلیفہ کی دو قسمیں ہوں گی ایک خلیفہ راشد، اور یہ چار یار اور پانچویں پانچ چھ مہینے کے لیے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ ہو گئے تھے۔ اور دوسرا خلیفہ غیر راشد، اور خلیفہ غیر راشد کو بادشاہ اور ملک بھی سنیوں کی اصطلاح میں کہتے ہیں۔ یزید اور عبدالملک وغیرہ سب اسی قسم کے ہیں۔ ہاں عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ البتہ مروانیوں میں سے خلیفہ راشد ہوئے ہیں۔'' (اجوبہ اربعین ص ۱۸۵، ۱۸۶)

اس عبارت میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا مقام و مرتبہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ سے بھی بہت نیچے دکھایا گیا ہے۔ حضرت موصوف نے حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو تو زمرۂ خلفائے راشدین میں شامل کر لیا مگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس فہرست سے خارج کر دیا۔

حضرت نانوتوی ایک دوسری کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

''باقی رہے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ، ہر چند ان کو بظاہر تمکین میسر آئی لیکن وہ حقیقت میں تمکین دین نہ تھی، تمکین ملک و سلطنت تھی چنانچہ واقفانِ فن سیر پر پوشیدہ نہیں کہ خلفائے اربعہ کے اطوار اور انداز اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے اطوار اور انداز میں زمین و آسمان کا فرق تھا۔ ان کی گزران فقیرانہ اور زاہدانہ تھی اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا طور ملوک کا سا تھا۔ اس لیے اہل سنت ان کو باوجودیکہ صحابی سمجھتے ہیں خلفاء میں نہیں گنتے، ملوک میں شمار کرتے ہیں۔ لیکن ملوک ملوک میں بھی فرق ہے۔ ایک نوشیروان تھا ایک چنگیز خان۔ سو یہ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) ہ

چند ملوک میں سے تھے لیکن اس کے یہ معنی ہیں کہ خلفائے راشدین کے مقابلے میں دنیا دار معلوم ہوتے تھے......'' (ہدیۃ الشیعہ ص ٦٦ مطبوعہ ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان)

جناب قاضی مظہر حسین صاحب امیر تحریک خدام اہل سنت لکھتے ہیں کہ:

''چونکہ وعدہ خداوندی حکومت و خلافت کا مومنین صالحین ہی کے لیے تھا اس لیے ثابت ہوا کہ ارادۂ خداوندی میں یہی تھا کہ ان اصحاب اربعہ کو ہی منصب خلافت عطا کیا جائے گا۔ اس لیے ان چار یار کی خلافت راشدہ موعودہ کا کوئی مومن بالقرآن انکار نہیں کر سکتا۔ برعکس اس کے اگر مِنْكُمْ اور الَّذِيْنَ أُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ کو نظر انداز کر دیا جائے اور اس وعدۂ خلافت کو عام رکھا جائے تو سب سے پہلے ان خلفاء کا مومنین صالحین ہونا ثابت کرنا پڑے گا۔ پھر اس کے بعد ان کو خلفائے راشدین تسلیم کیا جائے گا۔ اور خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم کے بعد تو کسی خلیفہ کے بارے میں یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے۔ مخالفین کے لیے بحث کا دروازہ کھل جائے گا۔ اور خلفاء صحابہ کے بعد تو اہل سنت والجماعت کے لیے تاریخی روایات و واقعات کے پیش نظر یہ فیصلہ کرنا بہت دشوار ہوگا کہ فلاں خلیفہ صالح تھا یا نہیں......''

(حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ ص ٣٩)

موصوف آگے چل کر زیر عنوان ''خلاصہ بحث'' لکھتے ہیں کہ:

''دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی طرح حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ بھی أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُوْنَ میں شامل ہیں۔ آپ بدعائے نبوی ہادی و مہدی ہیں لیکن رشد و ہدایت کے درجات متفاوت ہیں۔ ایک صحابی بحیثیت صحابی راشد ہیں لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ بحیثیت خلیفہ بھی قرآن و حدیث کے موعودہ خلیفہ راشد ہوں۔ کیونکہ موعودہ خلافت راشدہ میں رشد کے جس درجے کی ضرورت ہے وہ ان کو حاصل نہیں ہے۔ اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو وہ مخصوص مقام رشد حاصل ہوتا تو عشرہ مبشرہ میں بھی ان کو بذریعہ وحی ضرور شامل کیا جاتا۔ علاوہ ازیں وہ بھی خلفائے اربعہ کی طرح مہاجرین اولین میں ہونے کا شرف حاصل کرتے۔ تاکہ کسی کو بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے قرآن کے موجودہ خلیفہ راشد ہونے میں شک وشبہ کی گنجائش نہ رہے۔'' (ایضاً ص ٥٤)

یہ درست ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے درجے متفاوت ہیں۔ خلفائے اربعہ کا درجہ و مقام بھی یکساں نہیں ہے۔ اس کے باوجود ان پر خلفائے راشدین کا اطلاق کیا گیا ہے۔

کیا قاضی صاحب بتا سکتے ہیں کہ خلفائے اربعہ کو رشد و ہدایت کا ایک جیسا درجہ حاصل تھا؟ کیا قرآن و حدیث میں رشد کی درجہ بندی کی گئی ہے؟

قرآن نے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو من حیث الطبقہ ''الراشدون'' (راشد) کہا لیکن معلوم نہیں کہ قاضی صاحب کے پاس کون سا آلہ ہے جس کے ذریعے سے انھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے رشد کو ناپ تول کر

اسے ناقص اور غیر معیاری قرار دیتے ہوئے انھیں زمرۂ خلفائے راشدین سے باہر نکال دیا۔

قاضی صاحب کو اس بات کا بھی شدید غم لاحق ہے کہ اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ راشد تسلیم کر لیا جائے تو پھر انھیں مومن صالح بھی ثابت کرنا پڑے گا۔ اور آں محترم کے نزدیک ''خلفائے اربعہ کے بعد تو کسی خلیفہ کے بارے میں یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے۔'' اگر راقم الحروف جیسا کوئی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا ''نادان حامی اور غالی'' انھیں مومن صالح ثابت بھی کر دے تو پھر بھی قاضی صاحب کے پاس عظیم علمی ہتھیار موجود ہے کہ ''وہ صورتاً مومن صالح تھے حقیقتاً نہیں'' یا ''ایمان وصالحیت کا وہ درجہ انھیں حاصل نہیں ہے جو خلفائے راشدین کے لیے ضروری ہے''۔

موصوف نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلیفہ غیر راشد ہونے پر ایک دلیل یہ بھی دی کہ ''اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو وہ مخصوص مقام رشد حاصل ہوتا تو عشرہ مبشرہ میں بھی ان کو بذریعہ وحی ضرور شامل کیا جاتا۔''

معلوم نہیں کہ حضرت قاضی صاحب نے بقائمی ہوش وحواس یہ دلیل پیش کی ہے...... انھیں اتنی بات تو ضرور معلوم ہو گی کہ ''عشرہ مبشرہ'' کے حوالے سے ان حضرات کی یہی فضیلت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں نام بنام جنت کی بشارت دی۔ قاضی صاحب کے استدلال سے ''صورتاً'' تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح ان کے لیے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو مومن صالح تسلیم کرنا مشکل ہے اسی طرح انھیں جنتی تسلیم کرنا بھی دشوار ہے۔

جبکہ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جملہ صحابہ کے لیے جنت کا اعلان کیا ہوا ہے۔ كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى کا اعزاز صحابہ کے لیے مخصوص ہے اور قرآن ہی میں یہ اعلان بھی ہے کہ جن کے لیے ''حسنیٰ'' ثابت ہو جائے تو وہ أُولَٰئِكَ عَنْهَا مُبْعَدُونَ (انبیاء: ۱۰۱) میں شامل ہیں یعنی جہنم کی آگ سے بہت دور ہوں گے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دس صحابہ کو نام بنام جنت کی بشارت دی ہے اور باقی صحابہ کے بارے میں یوں اعلان فرمایا "لا تمس النار مسلمًا رانی......" (مشکوٰۃ ص۵۵۶) آتش جہنم اس مسلمان کو نہیں چھو سکتی جس نے مجھے دیکھا ہو۔

یہ روایت قرآنی تصریحات کے عین مطابق ہے۔ الغرض آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک گروہ کے لیے فرمایا کہ جنتی ہے۔ اور دوسرے گروہ کے لیے فرمایا اسے آگ نہیں چھو سکتی یعنی وہ جہنمی نہیں ہے۔ تو اس کا مطلب بھی یہی ہے کہ وہ جنتی ہے۔ اگر یہ مطلب نہ ہوتا تو یوں فرماتے کہ یہ نہ جنتی ہے نہ جہنمی ہے بلکہ اعرافی ہے یہ کسی مسلمان کا نظریہ نہیں ہو سکتا۔

علاوہ ازیں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے خصوصیت کے ساتھ نام لے کر ہادی مہدی اور جہنم سے محفوظ ہونے کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دعائیں بھی فرمائیں۔ مزید برآں ان کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت و

مغفرت کی بشارت بھی دی ہے۔ جسے صرف امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی صحیح بخاری میں سات مرتبہ مختلف ابواب میں نقل کیا ہے۔ اس حدیث میں جنت کی بشارت دی گئی اس بشارت کے مصداق تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے دور امارت (عہد عثمانی) ہی میں ہو گئے تھے۔ قاضی صاحب تو تقریباً چودہ سو سال بعد اس شک کا اظہار کر رہے ہیں کہ اگر وہ خلیفہ راشد ہوتے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انھیں بھی عشرہ مبشرہ میں شامل کر دیتے۔ اگرچہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ''عشرہ مبشرہ'' میں شامل نہیں ہیں لیکن اس کا یہ مطلب بھی ہرگز نہیں ہو سکتا کہ وہ جنتی نہیں ہیں۔ محولہ بالا آیات واحادیث سے ان کا جنتی اور مومن صالح ہونا روز روشن کی طرح عیاں ہے۔

قاضی صاحب نے تو حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو ''خلیفہ راشد'' تسلیم کیا ہے تو اب سوال یہ ہے کہ کیا وہ بھی ''عشرہ مبشرہ'' میں شامل ہیں؟ جب حضرت حسن رضی اللہ عنہ قاضی صاحب، حضرت نانوتوی اور امام اہل سنت کے نزدیک عشرہ مبشرہ کے مصداق سے خارج ہو کر خلیفہ راشد ہو سکتے ہیں تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ یہ سلوک کیوں روا رکھا جا رہا ہے؟ اگر قاضی صاحب أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ کی حقیقت پر غور کر لیتے تو انھیں حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے نام کے ساتھ ''بطور تتمہ کے خلیفہ راشد'' لکھنے کی ضرورت ہی محسوس نہ ہوتی۔

چنانچہ موصوف ایک دوسرے مضمون میں لکھتے ہیں کہ:

''اگر اکابر محققین میں سے کسی بزرگ نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو خلیفہ راشد لکھا ہے تو اس سے مراد بھی قرآن کے موعودہ خلیفہ راشد نہیں ہیں بلکہ ان کے رشد و ہدایت کے خاص رنگ کی وجہ سے آپ کو راشد خلیفہ قرار دیا ہے۔ علاوہ ازیں یہ کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت قرآن کے موعودہ چار خلفائے راشدین کی خلافت کا تتمہ ہے اور آپ کی سیرت خلفائے راشدین کی سیرت سے خاص مشابہت رکھتی ہے۔ اور اسی خصوصیت کی بنا پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حسب ذیل پیش گوئی کا مصداق حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو بھی قرار دیا گیا ہے کہ "الخلافة بعدی ثلثون سنة" میرے بعد خلافت تیس سال رہے گی۔ اس تیس سالہ مدت خلافت میں چار موعودہ خلفائے راشدین کا زمانہ قریباً ساڑھے انتیس برس ہے اور باقی چھ ماہ کی خلافت موعودہ خلافت راشدہ کا تتمہ ہے۔'' (عقیدہ خلافت راشدہ اور امامت ص ۱۴)

مولانا امجد علی رضوی بریلوی بہ ضمن عقیدہ لکھتے ہیں کہ:

''نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلیفہ برحق و امام مطلق حضرت سیدنا ابوبکر صدیق، پھر حضرت عمر فاروق، پھر حضرت عثمان غنی، پھر حضرت مولا علی پھر چھ مہینے کے لیے حضرت امام حسن ہوئے۔ (رضی اللہ عنہم) ان حضرات کو خلفائے راشدین اور ان کی خلافت کو خلافت راشدہ کہتے ہیں۔ انھوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی نیابت کا پورا حق ادا کیا.....

عقیدہ منہاج نبوت پر خلافت حقہ راشدہ تیس سال رہی کہ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے چھ مہینے پر ختم ہو گئی۔ پھر

امیر المومنین عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی خلافت راشدہ ہوئی اور آخر زمانہ میں حضرت امام مہدی رضی اللہ عنہ ہوں گے۔ امیر معاویہ اول ملوک اسلام ہیں۔ امیر معاویہ کی بادشاہی اگر چہ سلطنت ہے مگر کس کی؟ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سلطنت ہے۔'' (بہار شریعت حصہ اول ص ۵۹، ۶۱)

وقار سادات، راس الاتقیا، زینت بزم اہل اللہ جناب سید انور حسین شاہ صاحب نفیس رقم نے تو سیدنا حسن اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے لیے زمرۂ خلفائے راشدین میں شمولیت کی گنجائش ہی ختم کر دی اور ایک نئی اصطلاح سے متعارف کرا دیا۔ چنانچہ انھوں نے قاری قیام الدین صاحب کی تالیف ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ'' پر تقریظ لکھتے ہوئے سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے اسم گرامی کے ساتھ ''خاتم الخلفاء الراشدین'' کا لقب لکھ دیا۔ (ص ۱۹)

یہ اصطلاح ونظریہ نہ صرف قرآن وحدیث کے خلاف ہے بلکہ ان تمام حضرات کی بھرپور تردید بھی کر رہا ہے جنھوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بعد سیدنا حسن رضی اللہ عنہ، عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اور ''امام مہدی'' کو خلفائے راشدین میں شامل کیا ہے۔

## اصطلاح خلافت راشدہ کا ماخذ

گزشتہ صفحات میں خلافت کا لغوی مفہوم، اس کی اصطلاحی تعریف، خلافت اسلامیہ کی اہمیت وضرورت اور خلافت کی تقسیم کی وضاحت کے ساتھ ساتھ یہ بھی بتا دیا گیا ہے کہ الفاظ ''امیر، امراء، سلطان، سلاطین، امام، ائمہ، خلیفہ، خلفاء اور خلائف'' اپنے مصداق میں ہم معنی ومترادف ہیں۔

ان الفاظ کے استعمال سے نہ تو کسی کا فاسق، فاجر اور ظالم ہونا ثابت ہوتا ہے اور نہ یہ کسی کی تنقیص اور مذمت کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔

اسی طرح ملک اور ملوک کی اصطلاحات کے استعمال سے بھی اس کی حکومت کا خلاف اسلام یا غیر دینی ہونا ہرگز مراد نہیں لیا جا سکتا۔ کیونکہ انبیاء علیہم السلام کے لیے بھی ان کا استعمال قرآن مجید سے ثابت ہے۔

خلافت راشدہ کی اصطلاح کا ماخذ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک ارشاد ہے جو مختلف کتب حدیث میں پایا جاتا ہے۔ اس حدیث کے راوی سیدنا عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ:

''ایک دن ہمیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی پھر ہماری جانب متوجہ ہو کر ہمیں بلیغ اور نہایت موثر نصیحتیں فرمائیں جس سے دل دہل گئے اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ ایک صحابی نے عرض کیا یا رسول اللہ! آپ نے ہمیں اس طرح نصیحت فرمائی ہے جیسے کہ یہ الوداعی نصیحت ہے۔ آپ ہمیں مزید وصیت فرمائیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا میں تمھیں اللہ سے ڈرنے، امیر کی بات سننے اور اطاعت کرنے کی وصیت کرتا ہوں خواہ وہ امیر ایک حبشی غلام ہی ہو کیونکہ تم میں سے جو شخص میرے بعد زندہ رہے گا وہ زبردست اختلاف دیکھے گا "فعلیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین المھدیین تمسکوا بھا وعضوا علیھا

بالنواجذ وایاکم و محدثات الامور فان کل محدثۃ بدعۃ وکل بدعۃ ضلالۃ" تو تم میری اور ''خلفائے راشدین مہدیین'' کی سنت کو لازمی پکڑو اور خوب مضبوطی سے داڑھوں سے پکڑو اور نئے کاموں سے احتراز کرو کیونکہ ہر نیا کام بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے۔''

(مشکوٰۃ المصابیح ص ۳۰، ترمذی ص ۱۰۸ ج ۲، سنن ابی داود ج ۲ ص ۲۷۹، مسند احمد ج ۴ ص ۲۷، مستدرک ج ۱ ص ۹۵، داری ج ۱ ص ۲۶)

اس حدیث میں "الخلفاء الراشدین المھدیین" کے الفاظ سے خلافت راشدہ کا تصور لیا گیا ہے اور اس خلافت کے حاملین کو خلفائے راشدین کہا جانے لگا ہے۔ یہ بات قابل غور ہے کہ حدیث میں تو صرف ''الخلفاء الراشدین المہدیین'' کے الفاظ استعمال ہوئے جس سے کوئی ادنیٰ ترین اشارہ بھی اس کا نہیں ملتا کہ راشد صرف چار ہیں اور پانچواں غیر راشد ہوگا۔ معلوم نہیں کہ عربی زبان کے کس قاعدے کے تحت اور دین کے کس اصول کے مطابق چار کی تخصیص کر دی گئی ہے۔

علاوہ ازیں یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ راشدہ اور غیر راشدہ اور ملوکیت وغیرہ کی اصطلاحات کا عہد صحابہ میں کوئی وجود ہی نہیں تھا۔

## آیت استخلاف

عموماً سورۃ النور کی ایک آیت کے حوالے سے یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ خلفائے راشدین کی تعداد چار ہے اور وہ آیت یہ ہے:

﴿وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـًٔا وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ﴾ (النور: ۵۵)

''وعدہ کر لیا ہے اللہ نے ان لوگوں سے جو تم میں سے ایمان لائے ہیں اور نیک عمل کیے ہیں کہ انھیں زمین میں خلافت دے گا، جیسا کہ خلافت دی تھی ان سے پہلے کے لوگوں کو اور مضبوط کر دے گا ان کے لیے اس دین کو جسے اس نے پسند کیا ہے ان کے لیے، اور ان کے اس خوف کے بعد اس کو امن کے ساتھ تبدیل کر دے گا۔ وہ میری عبادت کریں گے اور میرے ساتھ کسی قسم کا شرک نہ کریں گے۔ اور جو اس کے بعد ناشکری کرے گا تو ایسے ہی لوگ نافرمان ہیں۔''

اس آیت کریمہ میں پانچ چیزوں کا وعدہ کیا گیا ہے:

① مومنین صالحین کو زمین میں خلافت (حکومت) دی جائے گی۔
② دین اسلام کو مضبوط بنیادوں پر قائم کرے گا اور اسے غالب کیا جائے گا۔
③ مسلمانوں کو دشمنوں کا کوئی خوف نہیں رہے گا۔

④ اس خلافت وحکومت میں لوگ اللہ ہی کی بندگی کریں گے اور شرک کا نظام ختم ہو جائے گا۔
⑤ جو لوگ اس خلافت کی ناشکری کریں گے وہ فاسق سمجھے جائیں گے۔

یہ آیت کریمہ واضح طور پر اعلان کر رہی ہے کہ خلافت اسلامیہ اللہ تعالیٰ کی نعمت اور عطیہ ہے۔ اس کے بغیر محض تبلیغ وتعلیم سے نہ دین غالب ہوسکتا ہے نہ امن وامان قائم ہوسکتا ہے اور نہ نظام کفر وشرک ہی کا خاتمہ ہوسکتا ہے۔ اگرچہ اس آیت کے اولین مصداق صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں لیکن اس کے عموم میں پوری امت مسلمہ بھی داخل ہے۔

مشہور مفسر ابو البرکات عبداللہ بن احمد بن محمود النسفی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''کہا گیا ہے کہ یہ وعدہ نبی علیہ السلام اور ان کے رفقاء سے ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ یہ وعدہ محض مہاجرین سے ہے جبکہ صحیح بات یہ ہے کہ وعدہ عام ہے۔'' (تفسیر نسفی ج ۳ ص ۱۱۶)

امام ابو عبداللہ قرطبی مالکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''علماء کے ایک بڑے طبقہ کی رائے یہ ہے کہ یہ وعدہ ساری امت کے لیے ہے...... ابن عطیہ فرماتے ہیں کہ صحیح بات یہ ہے کہ آیت میں اصل اشارہ یہ ہے کہ اس میں تمام امت و جمہور کی حکومت مراد ہے۔ اور حضرت ابن العربی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ہماری رائے یہ ہے کہ یہ وعدہ نبوت اور خلافت کے حق میں عام ہے...... پس صحیح بات یہ ہے کہ آیت کریمہ ساری امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کے حق میں عام ہے کسی خاص طبقہ کے ساتھ خاص نہیں۔'' (قرطبی تحت الآیہ ج ۱۲ ص ۲۹۹ بحوالہ نقیب ختم نبوت ستمبر ۱۹۹۲ء)

علامہ محمد العربی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((والوعد بالاستخلاف فی الارض فی ھذہ الایۃ عام عند المحققین))

''یعنی اس آیت میں استخلاف فی الارض کا وعدہ محققین کے نزدیک عام ہے۔''

(اتحاف ذوی النجابہ بما فی القرآن والسنۃ من فضائل الصحابہ مطبوعہ قاہرہ ص ۴۰)

ابن جریر طبری آیت کے آخری حصے وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ:

''اس جگہ کفر سے اللہ کا انکار مراد نہیں ہے بلکہ کفران نعمت مراد ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جزیرۃ العرب میں اسلام کو غالب کر دیا تھا اور مسلمان امن کی حالت میں تھے۔ پھر لوگوں نے جبر کی روش اختیار کی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی حالت بھی بدل دی۔ اس نعمت (خلافت اور غلبہ اسلام) کی انھوں نے ناشکری اور بے قدری کی تو اللہ تعالیٰ نے خوف کی حالت دوبارہ ان پر مسلط کر دی جو ختم ہو گئی تھی۔ ابو العالیہ فرماتے ہیں کہ یہ ناشکری حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو قتل کرنا تھا۔'' (تفسیر ابن جریر ج ۱۸ ص ۱۰۰)

امام بغوی رحمہ اللہ نے بھی معالم التنزیل میں لکھا ہے کہ:

''خلافت کی ناقدری اور ناشکری کا پہلا واقعہ قتل عثمان ہے آپ کے شہید ہو جانے کے بعد اللہ کے انعامات میں کمی آ گئی اور مسلمان امن کی حالت سے نکل کر دوبارہ خوف و ہراس اور باہمی قتل وقتال کی حالت میں مبتلا ہو گئے۔''

امام نسفی رحمہ اللہ نے بھی لکھا ہے کہ خلافت کی ناشکری کرنے والے سب سے پہلے قاتلین عثمان ہیں۔
(تفسیر نسفی ج ۳ ص ۱۱۷)

اس آیت میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے اسی طرح کی خلافت عطا کرنے کا وعدہ کیا گیا تھا جیسا کہ ان سے پہلے پچھلی امتوں یعنی بنی اسرائیل کو عطا کی گئی تھی۔ امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''بنی اسرائیل کی خلافت سے باتفاق مفسرین حضرت موسیٰ علیہ السلام کی خلافت مراد ہے کہ ان کے بعد تین خلیفے بڑے جاہ وجلال کے ہوئے۔ حضرت یوشع، حضرت کالب، حضرت یوساقوس۔ ان خلفائے بنی اسرائیل کے حالات اور فتوحات ہمارے تینوں خلفاء سے ملتے جاتے ہیں۔ اور بعض مفسرین نے حضرت داود علیہ السلام کی خلافت مراد لی ہے کہ ان کے بعد حضرت سلیمان علیہ السلام خلیفہ ہوئے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام کی سلطنت کی قوت و شوکت ضرب المثل ہے۔ اور ہوسکتا ہے کہ یہ دونوں مراد ہوں کما فی ازالة الخفاء۔''
(مجموعہ تفسیر آیات قرآنی ص ۱۱۳)

موخر الذکر قول کی امام اہل سنت صحیح توضیح نہیں کر سکے۔ حقیقت یہ ہے کہ حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام کے انتقال کے بعد جب یوشع بن نون علیہ السلام کی قیادت میں فلسطین فتح ہوا تو بنی اسرائیل اپنی کوئی متحدہ حکومت قائم نہ کر سکے بلکہ قبائلی عصبیت میں مبتلا ہو گئے۔ ساڑھے تین سو سال سے زائد مدت تک یہی طوائف الملوکی کا دور رہا۔ یہاں تک کہ عمالقہ کے سابقہ مشرک قبائل نے متحدہ محاذ بنا کر بنی اسرائیل کو فلسطین کے بڑے حصے سے بے دخل کر دیا اور تابوت سکینہ بھی چھین لیا۔

اس وقت حضرت سموئیل علیہ السلام نے بحکم الٰہی حکومت کا نظم اپنے ایک رفیق جناب طالوت کو سونپ دیا۔ جو نبی کی زیر قیادت اور ان ہی کی ہدایات کے مطابق کام کرتے تھے۔ قرآن مجید نے نبی کی زبان سے ان کے بارے میں اعلان کرایا ﴿ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوْتَ مَلِكًا ﴾ ''بے شک اللہ تعالیٰ نے تمھارے لیے طالوت کو بادشاہ مقرر کر دیا ہے۔'' ان ہی کی زیر قیادت تین سو تیرہ مومنین صالحین کی مختصر سی فوج نے جالوت اور اس کے بڑے لشکر کا مقابلہ کرتے ہوئے اسے شکست سے دو چار کر دیا۔ جالوت حضرت داود علیہ السلام کے ہاتھ سے مارا گیا جو اس وقت بالکل نوعمر تھے اور طالوت کی فوج میں شامل تھے۔ اس عظیم فتح کے بعد بنی اسرائیل کی مستحکم حکومت شام و فلسطین میں قائم ہوئی اور طوائف الملوکی کا دور ختم ہوا۔

حضرت طالوت کی حکومت ۱۰۲۰ ق م سے لے کر ۱۰۰۴ ق م تک تقریباً ۱۶ سال قائم رہی۔

**خلافت داود علیہ السلام:** حضرت طالوت کے بعد حضرت داود علیہ السلام کی خلافت قائم ہوئی جو ۱۰۰۴ ق م سے لے کر ۹۶۵ ق م تک تقریباً چالیس سال قائم رہی۔ قرآن مجید نے ان کے بارے میں بتایا ہے کہ:

﴿ یٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِیْفَةً فِی الْاَرْضِ...... وَ شَدَدْنَا مُلْكَهٗ...... وَاٰتٰهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ﴾

''ہم نے داود کو زمین میں خلیفہ بنایا...... اور ہم نے اس کی حکومت کو قوت دی تھی...... اور اللہ نے اسے حکومت عطا کی تھی۔'' (البقرة ۲۵۱،ص ۲۰،۲۶)

ان آیات میں اسی خلافت داودی کا ذکر ہے۔ جالوت کے قتل کے وقت ہی سے ان کی شجاعت ظاہر ہو گئی تھی۔ نبوت اور حکومت ملنے کے بعد تھوڑے ہی عرصے میں شام، عراق، فلسطین اور شرق اردن کے تمام علاقوں پر ان کی حکومت قائم ہوگئی۔

**خلافت سلیمان علیہ السلام:** حضرت داود علیہ السلام کے بعد یہ وسیع سلطنت ان کے صاحبزادے حضرت سلیمان علیہ السلام کو منتقل ہوئی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ﴿ وَوَرِثَ سُلَیْمٰنُ دَاوٗدَ ﴾ (النمل: ۱۶) ''اور وارث ہوا سلیمان داود کا'' اور ﴿ وَكُلًّا اٰتَیْنَا حُكْمًا وَّ عِلْمًا ﴾ (الانبیاء: ۷۹) ''داود اور سلیمان دونوں کو ہم نے حکومت دی۔''

حضرت سلیمان کی حکومت بھی ۹۶۵ ق م سے لے کر ۹۲۶ ق م تک تقریباً چالیس سال قائم رہی۔

حضرت سلیمان علیہ السلام کے بعد ان کے بیٹے ''رجعام'' خلیفہ ہوئے۔ تقریباً سترہ سال تک عدل و تقویٰ کے ساتھ حکمرانی کرتے رہے اور قوم کی اخلاقی برائیوں کے باعث ان کی حکومت کا زوال ہوگیا۔

اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو جو خلافت بطور انعام عطا فرمائی تھی اس کی ترتیب اور مدت حسب ذیل ہے:

① جناب طالوت: تقریباً سولہ سال، ۱۰۲۰ ق م سے ۱۰۰۴ ق م تک
② حضرت داود علیہ السلام: تقریباً چالیس سال، ۱۰۰۴ ق م سے ۹۶۵ ق م تک
③ حضرت سلیمان علیہ السلام: تقریباً چالیس سال، ۹۶۵ ق م سے ۹۲۶ ق م تک
④ جناب رجعام: تقریباً سترہ سال، ۹۲۶ ق م سے ۹۱۰ ق م تک۔

کل مدت خلافت ۱۱۳ سال بنتی ہے۔

یہ ساری خلافت وحکومت اللہ تعالیٰ کی پسندیدہ اور عطیہ و انعام تھی۔ اللہ تعالیٰ نے آیت استخلاف میں اسی طرح کی خلافت بطور انعام اور عطیہ کے امت مسلمہ کو بھی دینے کا اعلان فرمایا کہ وہ خلافت بھی تقریباً اتنی ہی مدت تک قائم رہے گی اور اس کی پسندیدہ بھی ہوگی۔ اسی لیے بنی اسرائیل کی خلافت کے ساتھ اسے تشبیہ دی گئی ہے۔ چنانچہ مفکر اسلام، قاطع سبائیت مولانا محمد اسحاق صدیقی ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''امت مسلمہ کے استخلاف کو بنی اسرائیل کے استخلاف سے تشبیہ دینے سے یہی سمجھ میں آتا ہے کہ اس امت میں بھی خلافت طویل مدت تک یعنی کم از کم ایک صدی تک رہے گی اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ ہوگی۔ اگر اس سے زیادہ ہو جائے تو تشبیہ کے خلاف نہیں۔ اس سے کم ہو تو مشبہ اور مشبہ بہ میں پوری مطابقت باقی نہیں رہتی۔ اور مدت خلافت امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کو مدت خلافت بنی اسرائیل سے کم تسلیم کرنا مقتضائے تشبیہ کے خلاف ہے۔ تشبیہ مذکور کا تقاضا یہ ہے کہ اموی اور عباسی خلافتوں کے دور کو خلافت موعودہ کا دور سمجھا جائے۔ نیز اللہ تعالیٰ کا انعام اور باعث خیر و برکت سمجھا جائے۔

**ایک شبہ کا ازالہ:** ممکن ہے کہ کسی کو یہ شبہ ہو کہ آیت استخلاف میں تو صرف نفس ''استخلاف'' (عطائے خلافت) کو استخلاف سے تشبیہ دی گئی ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ جس طرح بنی اسرائیل کو ہم نے خلافت عطا کی تھی اسی طرح تمھیں عطا فرمائیں گے۔ وجہ شبہ صرف اتنی ہی ہے جو تشبیہ کے لیے کافی ہے یہ قطعاً ضروری نہیں کہ دونوں امتوں کی خلافتیں سب احوال و اوصاف اور پوری کیفیت میں باہم مشابہ و یکساں ہوں......

**جواب:** اگرچہ استخلاف کی خبر بعنوان وعدہ خود بشارت اور مسرت خیز ہے لیکن پھر بھی مخاطب کے دل میں ہلکی سی خلش پیدا ہو سکتی تھی کہ یہ خلافت و مملکت عام قوانین تکوینی کے ماتحت حاصل ہوگی یا بطور انعام اور عطائے خاص؟ اس شبہ کو دور کرنے اور بشارت میں مزید اضافہ فرمانے کے لیے ﴿ كَمَا اسْتَخْلَفَ ...... ﴾ فرما کر تشبیہ کے ذریعے سے بات بالکل صاف فرما دی گئی اور اپنے مقبول بندوں کو اس طرح مزید مسرت و طمانیت بخشی گئی کہ تمھیں ہم خلافت و اقتدار بطور انعام عطا فرمائیں گے۔ یہ ہماری عطا فرمائی ہوئی نعمت ہوگی اور ایسی نعمت ہوگی جو بہت سی نعمتوں کے حصول کا سبب بنے گی۔ تشبیہ مذکورہ کا یہ فائدہ بدیہی طور پر سمجھ میں آتا ہے کہ اسے پیش نظر رکھنے کے بعد ہمارا استدلال بالکل بے غبار ہو جاتا ہے اور یہ حقیقت بالکل عیاں ہو جاتی ہے کہ آیت میں تشبیہ صرف استخلاف کو نہیں دی گئی بلکہ نوعیت و کیفیت استخلاف کو نوعیت و کیفیت استخلاف سے دی گئی ہے اور اس کا تقاضا وہی ہے جو ہم نے اوپر بیان کیا ہے۔ یعنی خیر و برکت۔ اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ ہونے میں بھی اس خلافت کو سابقہ مشبہ بہا خلافتوں کے مثل ہونا چاہیے۔ اگر یہ نہ سمجھا جائے تو تشبیہ سے کوئی فائدہ نہیں معلوم ہوتا۔ عطائے اقتدار میں مشابہت ہونے سے کیا فائدہ؟ یہ مشابہت تو اسے ہر سلطنت و حکومت کے ساتھ حاصل ہوتی ہے۔ خواہ وہ اہل حق کی سلطنت ہو یا غیر مسلمین کی۔ اس میں اہل ایمان کے اقتدار کی کیا تخصیص ہے؟ اس سے یہ حقیقت اور زیادہ روشن ہو جاتی ہے کہ آیت میں تشبیہ صرف استخلاف کے ساتھ نہیں دی گئی ہے۔ بلکہ کیفیت و نوعیت استخلاف کو کیفیت و نوعیت استخلاف کے مشابہ ظاہر فرمایا گیا ہے۔ شبہ تو بحمد اللہ بالکل صاف ہو گیا اور آیت سے ہمارا استدلال بالکل بے غبار ہو گیا۔ مگر مخالفین خلفاء کی

آنکھوں کا غبار دور کرنے کے لیے انھیں آیت استخلاف کے اس آخری جز کی طرف متوجہ کرتا ہوں:

﴿ وَ مَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴾

''اور جو لوگ اس کے بعد ناشکری کریں تو یہی لوگ فاسق ہیں۔''

نعمت خلافت کے کفران کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ اسے نعمت کے بجائے نقمت کہا جائے۔ اللہ تعالیٰ نے تو یہ خلافت امت مسلمہ کو بطور انعام عطا فرمائی تھی۔ اور ظاہر ہے کہ انعام الٰہی سراپا خیر و برکت ہی ہوتا ہے۔ خلافت راشدہ کے سراپا خیر و برکت ہونے میں تو کسی کلام کی گنجائش نہیں ان کے بعد بھی شام و اندلس کی اموی خلافتیں اور بغداد کی عباسی خلافت بھی اللہ تعالیٰ کی نعمتیں اور اسی خلافت کا حصہ تھیں جس کا وعدہ آیت استخلاف میں فرمایا گیا ہے......

اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی مذمت کرنا، خلفاء کو ظالم و جابر یا فاسق و فاجر کہنا، ان کی خلافتوں کو ناجائز کہنا، انھیں روم و ایران کے کافر و فاسق بادشاہوں سے تشبیہ دینا، ان کے دور کو رومی و ایرانی قسم کی ''ملوکیت'' کہنا، ان پر افتراء کرنا کہ وہ کافر بادشاہوں کی طرح بیت المال کو اپنی ذاتی ملک سمجھتے تھے اور مسلمانوں کے مال کو اپنے تعیش کے لیے صرف کرتے تھے۔ ان پر یہ بہتان باندھنا کہ وہ اپنے مزاج کے خلاف کوئی بات برداشت نہ کر سکتے تھے اور بے گناہوں کو قتل کر کے خون بہاتے تھے۔ ان پر اور ان کے معاونین پر یہ اور اس قسم کے دوسرے الزام لگانا اور یہ کہنا کہ علماء و صلحاء کا طبقہ ان سے بیزار اور مایوس ہو گیا تھا۔ اس لیے وہ ان سے بالکل الگ ہو گیا تھا۔ ان خلفاء اور ان کے معاونین پر اس طرح کی الزام تراشی کر کے تقریباً سات آٹھ سو سال تک باقی رہنے والی اللہ تعالیٰ کی عطا کی ہوئی نعمت خلافت کو شر و فساد اور مصیبت و بلا ظاہر کرنا کیا کفران نعمت نہیں ہے؟ پھر کیا آیت مقدسہ میں کفران نعمت کرنے والوں کو فاسق نہیں کہا گیا ہے؟ اس آیت کا شیعوں پر صادق آنا تو بالکل واضح ہے۔ لیکن وہ سنی جو اموی خلافت اور اموی خلفاء کی مذمت کرتے رہتے ہیں، ان سے بغض و عداوت رکھتے ہیں اور جو شخص ان کی تعریف کرے اسے خارجی اور ناصبی کے القاب سے یاد کرتے ہیں ذرا غور کر لیں کہ کہیں وہ بھی تو اس آیت کریمہ نذیرہ کی زد میں نہیں آ جاتے ہیں؟''

(اظہار حقیقت بجواب خلافت و ملوکیت ج ۳ ص ۳۱۰، ۳۱۲)

ان تصریحات سے یہ ثابت ہو گیا ہے کہ آیت استخلاف کا وعدہ پوری امت مسلمہ سے ہے اور بالخصوص صحابہ کرامؓ سے جو آیت مقدسہ کے اولین مخاطب تھے۔ ان کا وعدہ استخلاف سے اخراج کسی طور پر جائز نہیں ہے اور آیت کریمہ کو ''خلفائے اربعہ'' تک محدود کرنا محض سینہ زوری ہی نہیں بلکہ اپنے آپ کو ﴿ وَ مَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ ...... ﴾ کے حکم میں شامل کرنا بھی ہے۔

کچھ لوگ آیت استخلاف کے لفظ مِنْكُمْ سے یہ ثابت کرنا چاہتے ہیں کہ اگر اس سے عام امت مراد

ہوتی تو لفظ مِنْكُمْ زائد اور بے فائدہ ہو جاتا۔ اور اللہ تعالیٰ کا کلام زائد اور بے فائدہ لفظوں سے پاک و منزہ ہے لہٰذا اس سے وہی حضرات (خلفائے اربعہ) مراد ہیں جو نزول آیت کے وقت موجود تھے۔

یہ تخصیص ''بعض'' کا اپنا خیال ہے۔ آیت استخلاف سے اس کی بالکل تائید نہیں ہوتی جیسا کہ اوپر وضاحت ہو چکی ہے۔

مخالفین صحابہ نے اسی نظریے کو پیش نظر رکھتے ہوئے ایک دوسری آیت (آیت معیت) کو تختۂ مشق بنایا ہے۔

﴿وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا﴾ (الفتح: ۲۹)

''وعدہ کیا ہے اللہ نے ان سے جو ایمان لائے اور کیے ہیں اچھے کام، معافی کا اور بڑے ثواب کا۔''

دشمنان صحابہ کے نزدیک اس آیت میں لفظ ''مِنْهُمْ'' کی بنا پر جملہ صحابہ وعدہ الٰہی میں شامل نہیں ہیں بلکہ وہ بعض ہیں جن کے لیے ایمان اور عمل صالح ثابت ہو۔ جبکہ مفسرین کرام رحمہم اللہ نے ''مِنْهُمْ'' کے باوجود سارے صحابہ کو آیت کا مصداق قرار دیا ہے۔ تفسیر عثمانی میں ہے کہ:

''حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سب اصحاب ایسے ہی تھے...... بعض دوسرے بزرگوں نے ﴿وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ ...... سُجَّدًا﴾ اسے (آیت معیت کو) علی الترتیب خلفائے اربعہ پر تقسیم کر دیا ہے۔ مگر صحیح یہ ہے کہ یہ آیت تمام جماعت صحابہ کی بہ ہیئت مجموعی مدح و منقبت پر مشتمل ہے۔ خصوصاً اصحاب بیعت رضوان کی جن کا ذکر آغاز سورت سے برابر چلا آ رہا ہے۔'' (تفسیر عثمانی تحت آیت معیت)

امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی لکھتے ہیں کہ:

یہ ضمیر ''مِنْهُمْ'' کی الَّذِيْنَ مَعَهٗ کی طرف نہیں پھر سکتی۔ ورنہ معاذ اللہ کلام میں تعارض ہو جائے گا۔ کیونکہ الَّذِيْنَ مَعَهٗ کے جو اوصاف اوپر بیان فرمائے ہیں وہ بتا رہے ہیں کہ وہ سب کے سب مومنین صالح تھے۔ یہ غیر ممکن ہے کہ ان میں کچھ لوگ صالح ہوں کچھ غیر صالح۔ بلکہ یہ ضمیر اس جماعت کی طرف پھر رہی ہے جس میں وہ لوگ بھی شامل ہیں جو بعد میں داخل اسلام ہوئے۔ کھیتی کی مثال سے اسلام کی ترقی اور نئے لوگوں کا اسلام میں داخل ہونا مفہوم ہو رہا ہے۔'' (مجموعہ تفسیر آیات قرآنی ص ۵۱۸)

جہاں تک آیت استخلاف کا تعلق ہے تو اس کا اطلاق جملہ خلفائے صحابہ پر بدرجہ اولیٰ ہوتا ہے اور ان کی خلافت ''خلافت راشدہ'' کا اولین مصداق ہے۔

علاوہ ازیں قرآن مجید ''ہدی للناس'' ہے۔ اس لیے کوئی وجہ نہیں کہ اس کے عموم کو خصوص میں تبدیل کر کے یہ دعویٰ کیا جائے کہ آیت میں وعدۂ استخلاف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد صرف تیس برس کے لیے تھا۔ اگر علی سبیل التنزل اس دعویٰ کو تسلیم بھی کر لیا جائے کہ آیت استخلاف میں لفظ ''مِنْكُمْ'' سے یہ ثابت ہوتا ہے

کہ وعدۂ استخلاف ان مومنین صالحین سے ہے جو اس آیت کے نزول کے وقت موجود تھے۔ اور اس وقت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اسلام میں داخل نہیں ہوئے تھے کیونکہ یہ آیت سورۃ النور کی ہے اور یہ سورہ بنو مصطلق کے بعد نازل ہوئی ہے۔ اور اس میں اختلاف ہے کہ یہ غزوہ ۵ ھ میں ہوا تھا یا اس کے بعد ۶ ھ کے نصف آخر میں۔ اور ظاہر ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اس کے بعد اسلام لائے تھے۔ لہٰذا وہ آیت استخلاف کے مصداق نہیں بن سکتے۔

تو اس صورت میں بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آیت استخلاف کے مصداق قرار پاتے ہیں۔ کیونکہ وہ صلح حدیبیہ کے بعد اور فتح مکہ سے پہلے مشرف باسلام ہوئے۔ (تفصیل پیچھے زیر عنوان ''سیدنا معاویہ کا قبول اسلام'' گزر چکی ہے) اور وہ آیت کے مخاطبین اولین میں سے تھے۔ بعد میں انھوں نے ہجرت بھی کی جیسا کہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہ سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آپ ہماری مدد سے کیوں باز رہے...... میں (وائل بن حجر) نے جواب دیا...... اور ایک وجہ میرے شریک نہ ہونے کی یہ بھی ہے کہ میں مہاجرین سے لڑنا نہیں چاہتا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کیا ہم لوگ مہاجر نہیں ہیں؟ میں نے جواب دیا کہ اسی وجہ سے تو ہم آپ سے اور ان سے دونوں سے الگ رہے......'' (ازالۃ الخفاء ج ۱ ص ۴۱۸)

اس کے بعد جو کچھ شاہ صاحب نے لکھا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ہجرت کے معانی کا فرق معلوم نہیں ہو سکا۔ (ایضاً ص ۴۱۹) یہ ان کا اپنا خیال ہے جو یقیناً باعث تعجب ہے کہ ایک جلیل القدر اور فقیہ صحابی تو ہجرت کا معنی نہ سمجھ سکے مگر قاضی مظہر حسین صاحب اور شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ سمجھ گئے ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یقیناً ان حضرات کی سند کی محتاج نہیں ہیں ان کے لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دعائیں کافی ہیں ''اللھم علمه الكتاب...... اللھم اجعله هاديا مهديا واهد به'' اور ان کی فقاہت کے لیے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی سند ''قد صحب رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم ...... انه فقيه'' کافی ہے۔

بات حضرت معاویہ اور حضرت وائل بن حجر رضی اللہ عنہما کے درمیان چل رہی ہے اول الذکر نے اپنے مہاجر ہونے کا دعویٰ کیا اور ثانی الذکر نے اسے تسلیم کر لیا۔ اب شاہ صاحب اور قاضی صاحب کے نہ تسلیم کرنے سے کیا فرق پڑ سکتا ہے؟

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اپنے اس قول، مدینہ منورہ میں مستقل قیام اور پھر تحصیل علم کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضری کے علاوہ آپ کی معیت میں غزوات میں شرکت جسے شاہ ولی اللہ صاحب نے بھی دوسرے معنی کے اعتبار سے اعلیٰ درجے کی ہجرت قرار دیا ہے۔ شاہ صاحب کی اس توجیہ کے مطابق تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو دونوں طرح کی ہجرت کی سعادت حاصل ہو گئی ہے۔

جناب مظہر حسین صاحب کا یہ دعویٰ کہ سورۃ النور غزوۂ بنی المصطلق کے بعد نازل ہوئی اور یہ غزوہ ۶ ھ کے نصف آخر میں پیش آیا (عقیدہ خلافت راشدہ اور امامت ص۱۲) محل نظر ہے۔

یہ بات قابل غور ہے کہ سورۃ النور غزوۂ بنی المصطلق کے بعد نازل ہوئی اور یہ غزوہ ۶ ھ کے نصف آخر میں پیش آیا تو اب سوال یہ ہے کہ ۶ ھ کا نصف آخر ۷ ھ تک جا سکتا ہے۔ اب اس کے کتنے عرصہ بعد سورۃ النور نازل ہوئی، اس کے بارے میں کوئی بات قطعیت کے ساتھ نہیں کی جا سکتی۔ تو پھر فریق مخالف کے دعویٰ کی کیا حیثیت باقی رہی؟

مزید برآں کیا یہ ضروری ہے کہ کسی سورت کی تمام آیات یکبارگی نازل ہوگئی ہوں۔ اس سورت (النور) کے نو رکوع اور چونسٹھ آیات ہیں۔ کیا اس کے نزول کی تکمیل ۷ ھ تک ہی ہوگئی تھی۔ علمائے تفسیر کے درمیان سورتوں کی ترتیب نزولی کے بارے میں اختلاف پایا جاتا ہے اور وہ سب کسی ایک ترتیب پر متفق نہیں ہیں۔ علامہ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے بھی اپنی کتاب الاتقان میں مختلف اور متضاد اقوال نقل کیے ہیں۔ مفسرین کے نزدیک مکی سورتوں کی تعداد اوتر اسی ہے اور مدنی سورتوں کی تعداد اکتیس ہے۔

ایک ترتیب کے مطابق سورۃ النور کے نزول کا نمبر (مدنی سورتوں میں) ۱۹ ہے۔ جبکہ نمبر ۱۸ پر سورۂ اذا جاء نصر اللہ اور نمبر ۲۰ پر الحج ہے۔ (نظرات فی القرآن، شیخ محمد غزالی طبع دوم مصر ۲۵۸ بحوالہ فقہ القرآن ج ۵ ص ۸۵)

بہرحال اس تفصیل سے دو باتیں معلوم ہوئیں۔ ایک تو یہ کہ مدنی سورتوں کے نزول کے اعتبار سے سورۃ النور کا نمبر ۱۹ ہے اور وہ اذا جاء نصر اللہ نمبر ۱۸ کے بعد اور سورۃ الحج نمبر ۲۰ سے پہلے نازل ہوئی تھی اور حج ۹ ھ میں فرض ہوا ہے۔ مولانا منظور نعمانی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''حج کی فرضیت کا حکم راجح قول کے مطابق ۹ ھ میں آیا ہے اور اس کے اگلے سال ۱۰ ھ میں اپنی وفات سے صرف تین مہینے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کی بہت بڑی جماعت کے ساتھ حج فرمایا جو حجۃ الوداع کے نام سے مشہور ہے۔'' (معارف الحدیث ج ۴ ص ۱۸۸)

سورۂ اذا جاء نصر اللہ کا نزول بھی متفقہ طور پر فتح مکہ (۸ ھ) کے بعد ہی ہوا ہے۔ بلکہ صحیح بخاری کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ سورۂ اذا جاء نصر اللہ کا نزول ۹ ھ ہی کا ہے۔ اس روایت میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے سورۂ اذا جاء نصر اللہ کے بارے میں شیوخ بدر کے سامنے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے استفسار پر فرمایا کہ یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کی اطلاع ہے جو اللہ نے آپ کو بتا دی ہے۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''ما اعلم منها الا ما تقول'' کہ میں (بھی) اس کے متعلق اس سے زیادہ نہیں جانتا جو تم کہہ رہے ہو۔

(صحیح بخاری تفسیر سورۃ اذا جاء نصر اللہ)

واضح رہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کا یہ بیان شیوخ بدر کے سامنے ہے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی

مجلس شوریٰ کے رکن اور اکابر صحابہ تھے اور کسی نے اس کا انکار نہیں کیا۔ ظاہر ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو وفات کی اطلاع آپ کی وفات سے کچھ ہی پہلے دی گئی ہوگی جس کا امکان یقینی طور سورۂ حج کے نزول سے ذرا پہلے ہوسکتا ہے اور سورۃ النور تو اذا جاء نصر اللہ کے بھی بعد نازل ہوئی ہے۔ لہٰذا اس کا نزول ۹ ھ میں ہی ہوسکتا ہے۔

جناب جسٹس محمد تقی عثمانی لکھتے ہیں کہ:

''جب کوئی آیت نازل ہوتی تو آپ کاتبین وحی کو ساتھ ہی یہ بتا دیتے تھے کہ اس آیت کو فلاں سورت میں فلاں مقام پر لکھ لیا جائے چنانچہ وہ آپ کے بتائے ہوئے مقام پر درج ہو جاتی تھی۔ ترتیب نزول کو محفوظ رکھنے کی کوشش نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی اور نہ صحابہ نے، اس لیے جب قرآن مکمل ہوگیا تو لوگوں کو یہ یاد بھی نہیں رہا کہ کون سی آیت کس ترتیب سے نازل ہوئی تھی۔ لہٰذا اب جزوی طور پر بعض سورتوں یا آیتوں کے بارے میں تو یہ علم ہو جاتا ہے کہ ان کی ترتیب کیا تھی۔ لیکن پورے قرآن کی ترتیب نزول یقین کے ساتھ بیان نہیں کی جاسکتی۔

علامہ سیوطی رحمہ اللہ نے الاتقان میں بعض روایات کی مدد سے سورتوں کی ترتیب نزول بیان کرنے کی کوشش کی ہے۔ لیکن درحقیقت ان روایتوں سے یقینی طور پر صرف اتنا معلوم ہوتا ہے کہ کون سی سورت مکی اور کون سی مدنی ہے۔ ترتیب نزول کی تفصیلات ان سے معلوم نہیں ہوتیں۔ ماضی قریب میں بعض مستشرقین نے بھی ترتیب نزول معین کرنے کی کوشش کی ہے...... لیکن ہماری نظر میں یہ ساری کوششیں ایک ایسے کام میں اپنا وقت صرف کرنے کے مترادف ہیں جس میں کبھی یقینی کامیابی حاصل نہیں ہوسکتی۔'' (علوم القرآن ص ۶۹، ۷۱)

اس تفصیل سے اتنی بات تو واضح ہو جاتی ہے کہ سورۃ النور (جس میں آیت استخلاف ہے) کے بارے میں پورے یقین کے ساتھ کوئی دعویٰ ہی نہیں کیا جا سکتا کہ وہ کب نازل ہوئی ہے۔ غالباً اسی لیے قاضی مظہر حسین صاحب نے یہ لکھ کر جان چھڑالی کہ اس کا نزول غزوۂ بنی المصطلق کے بعد ہوا ہے اور یہ غزوہ ۶ ھ کے نصف آخر میں پیش آیا۔ (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ ص ۲۷)

یہ سورت اس غزوے کے کتنے عرصے بعد نازل ہوئی؟ اور کیا یہ سورت جو نو رکوعات اور چونسٹھ آیات پر مشتمل ہے یکبارگی اور دفعتاً نازل ہوئی؟ کیا اس سورت کی آیات موجودہ ترتیب (جس میں آیت استخلاف کا نمبر پچپن ہے) کے مطابق نازل ہوتی رہیں؟

جناب قاضی صاحب! جب اس سورت کے سن نزول کے بارے میں ہی یقین کے ساتھ کچھ نہیں کہا جا سکتا تو پھر آپ خواہ مخواہ جبراً اور زبردستی سے کام لیتے ہوئے پورے تیقن کے ساتھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو آیت استخلاف کے مصداق سے کیوں خارج قرار دے رہے ہیں؟ کیا یہ اہل سنت کی خدمت ہے یا سبائیت کی؟ کیا

سبائیت کی خدمت کرنے والا خادم اہل سنت کہلا سکتا ہے؟

پھر آپ کے ارشاد کے مطابق بھی اس سورت کا نزول ٦ھ کے نصف آخر کے بعد شروع ہوتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس کا نزول ٧ھ تک تو جا سکتا ہے۔ اسے تسلیم کرتے ہوئے بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آیت استخلاف کا مصداق قرار پاتے ہیں۔ کیونکہ وہ عمرۃ القضاء ٧ھ سے پہلے مشرف باسلام ہوئے تھے۔ پھر اسی عمرہ کے موقع پر انھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بال بھی تراشے تھے۔ امام اہل سنت کے بقول تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ صلح حدیبیہ کے سال اسلام لائے۔ (ازالۃ الخفاج ١ص٤٧٢)

اور اس قول کے بارے میں جناب قاضی صاحب کا یہ فیصلہ ہے کہ "صلح حدیبیہ کے سال اسلام لانے کا قول مرجوح ہے۔" (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی ص٢٩) مگر ہے تو سہی۔

جناب قاضی صاحب امام اہل سنت کے قول کو مرجوح قرار دے سکتے ہیں اور ان کے بارے میں یہ بھی لکھ سکتے ہیں کہ "یہاں امام اہل سنت کا یہ لکھنا محل نظر ہے کہ ان یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بعد پھر مسند خلافت کو کوئی صحابی نصیب نہیں ہوا۔ حالانکہ اس کے بعد حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما نو سال تک مسند خلافت پر فائز رہے...... امام اہل سنت غالباً "خلفائے راشدین" کی نظر ثانی نہیں کر سکے ورنہ زیر بحث عبارت قابل اصلاح تھی۔" (خارجی فتنہ ج٢ص ٦٣٦-٦٣٨)

یقیناً یہ علمی اختلاف ان کا حق ہے تو اسی "حق" کے تحت جب کوئی دوسرا شخص ان کے قول کو مرجوح قرار دے کر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو آیت استخلاف کا مصداق ثابت کرتا ہے تو وہ فوراً اسے "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ" میں شامل کر دیتے ہیں۔

دراصل جناب قاضی صاحب اور ان کے ہم خیال حضرات کو اس بات سے شدید غلط فہمی پیدا ہوئی ہے کہ انھوں نے واقعہ افک اور آیت استخلاف کو لازم وملزوم اور ایک ہی سلسلے کی کڑی سمجھ لیا۔ اسی لیے وہ یہ لکھتے ہیں کہ "آیت استخلاف سورۃ النور کی ہے اور یہ سورت بنی المصطلق کے بعد نازل ہوئی ہے...... اور اس میں اختلاف ہے کہ یہ غزوہ ٥ھ میں ہوا تھا۔ اس کے بعد ٦ھ کے نصف آخر میں۔"

(عقیدہ خلافت راشدہ اور امامت ص١٢)

چونکہ غزوۂ بنی المصطلق کے بعد واقعہ افک رونما ہوا تھا۔ اسی پر قیاس کرتے ہوئے انھوں نے آیت استخلاف کو اس کے ساتھ منسلک کر دیا جبکہ یہ دونوں واقعات جدا جدا اور الگ الگ ہیں۔ واقعہ افک میں سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر تہمت کا ذکر ہے۔ جس کا اہتمام غزوہ بنی مصطلق کے بعد ہوا۔ اور آیت استخلاف میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے خلافت عطا کیے جانے کا وعدہ ہے۔

افک کے بارے میں آیات کے نزول کو تو کسی حد تک غزوۂ بنی المصطلق کے بعد تسلیم کیا جا سکتا ہے۔

(اگرچہ افک کے بارے میں بھی شدید اختلاف پایا جاتا ہے جس کی بنا پر وہ محض ''افک'' ہی معلوم ہوتا ہے) لیکن آیت استخلاف کے نزول کو اس کے ساتھ شامل کرنا محض سینہ زوری ہے۔

## حدیث سفینہ

جو حضرات خلافت راشدہ کو خلفائے اربعہ تک محدود کرتے ہیں وہ اپنی تائید میں ''حدیث سفینہ'' بھی پیش کرتے ہیں:

''حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ "الخلافة ثلاثون سنة ثم یکون ملکا" خلافت تیس سال تک رہے گی پھر بادشاہی آ جائے گی۔ سعید بن جمہان کا بیان ہے کہ پھر حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ نے مجھ سے فرمایا کہ آپ خلافت ابی بکر دو سال، خلافت عمر دس سال، خلافت عثمان بارہ سال اور خلافت علی چھ سال شمار کریں (تو اس طرح تیس سال پورے ہو گئے)۔''

(مشکوۃ کتاب الفتن ص ۴۶۳)

جامع ترمذی کی روایت میں ہے کہ سعید بن جمہان کہتے ہیں کہ میں نے حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ بنو امیہ تو یہ گمان کرتے ہیں کہ خلافت ان کے پاس ہے اور اپنے آپ کو خلفاء میں شمار کرتے ہیں اس پر حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا بنو زرقاء جھوٹ بولتے ہیں "بل هم ملوك من شر الملوك" بلکہ وہ تو بدترین بادشاہوں میں سے ہیں۔ (جامع ترمذی، ابواب الفتن، باب ماجاء فی الخلافۃ جلد ۲ ص ۴۵)

جبکہ سنن ابی داود میں زیر بحث روایت سفینہؓ کے آخر میں یہ الفاظ آئے ہیں کہ:

((قال کذبت استاه بنی الزرقاء یعنی بنی مروان))

(سنن ابی داود، کتاب الدیات، باب فی الخلفاء جلد ۲ ص ۲۹۰)

لفظ "استاه" کے نیچے حاشیہ نمبر ۶ کے تحت بایں الفاظ وضاحت کی گئی ہے کہ:

((الا ستا جمع است وهو العجز ويطلق على حلقه الدبر والمراد انه كلمة كاذبة خرجت من دبرهم والزرقاء امرأة من امهات بنی امیة......))

کیا حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ یہ الفاظ استعمال کر سکتے ہیں کہ یہ الفاظ بنی زرقاء کی ''دبر'' سے نکلے ہیں۔

''زرقاء'' خاتون کا تعارف شیعہ مجتہد غلام حسین نجفی کی زبانی ملاحظہ فرمائیں:

''اسلام کے ٹھیکیدارو! یہ بتاؤ کہ موجودہ قرآن جس نے جمع کرایا تھا وہ بے شک زرقاء خاتون کی اولاد ہے لیکن آپ کا محبوب رہنما ہے۔ عثمان صاحب کا داماد رسول ہونا سفید جھوٹ ہے کیونکہ ایک تو وہ اولادِ زرقاء میں سے تھے۔ بنو زرقاء کے نسب پر جو بدنما داغ ہے وہ کسی پانی سے دھل نہیں سکتا۔ جناب عفان عثمان کا باپ اور حکم مروان کا باپ یہ دونوں بھائی تھے۔ باپ دونوں کا ابو العاص اور ماں زرقاء تھی...... زرقاء بنت موہب

مروان کی دادی ہے اور مکہ شریف میں جھنڈے والی مشہور زانیہ تھی۔ اس کے تعارف کے لیے کچھ نامعقول لوگوں نے یہ شعر بھی پیش کیا ہے ؎

رجلها مرفوعة للفاعلين
بابها مفتوحة للداخلين

''یعنی زرقاء کی ٹانگیں فاعلین کی خاطر اٹھی رہتی تھیں اور تشریف لانے والے کے لیے اس کا دروازہ ہر وقت کھلا رہتا تھا۔'' (قول مقبول ص ۷۹، ۱۱۹، ۳۸۱۔ بغاوت بنی امیہ ص ۶۷، ۱۰۹)

اس روایت کے پیش نظر یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ خلافت راشدہ موعودہ کی مدت صرف تیس برس ہے۔ اس کے بعد ملوکیت و بادشاہت ہے اور وہ بھی کاٹ کھانے والی۔

جہاں تک اس روایت کا تعلق ہے تو وہ روایتاً و درایتاً دونوں صورتوں میں غلط ہے۔ جس خبر کو اس حدیث کے راوی حضرت سفینہ ؓ حضور نبی کریم ﷺ سے نقل کر رہے ہیں کوئی معمولی اور غیر اہم خبر نہیں ہے۔ بلکہ غیر معمولی اور نہایت ہی اہم خبر ہے جس سے پوری امت کا مستقبل وابستہ ہے۔

لیکن یہ بات باعث تعجب ہے کہ اتنی اہم خبر کو حضرت سفینہ ؓ کے علاوہ اور کسی صحابی نے آپ سے روایت نہیں کیا اور نہ سعید بن جمہان کے علاوہ کسی دوسرے راوی ہی نے اسے حضرت سفینہ ؓ سے نقل کیا ہے۔ یہ بھی ملحوظ رہے کہ سیدنا سفینہ ؓ کا انتقال ۷۴ھ میں ہوا اور سعید بن جمہان کا انتقال ۱۳۶ھ میں۔ پھر اول الذکر مدینہ میں رہے اور ثانی الذکر بصرہ کے باشندے ہیں۔ ان کی ملاقات بھی آپس میں ثابت نہیں۔ سعید بن جمہان حضرت سفینہ ؓ کی وفات کے باسٹھ برس بعد دنیا سے رخصت ہوئے۔ معلوم نہیں کہ کب، کہاں اور کس عمر میں سماع کیا ہوگا؟ اس لیے ابن حجر ؒ نے امام بخاری ؒ کا قول نقل کیا ہے کہ "فی حدیثه عجائب" یعنی اس کی حدیث میں بڑی عجیب باتیں ہوتی ہیں۔

روایت کے الفاظ ہی یہ واضح طور پر اعلان کر رہے ہیں کہ یہ آنحضرت ﷺ کا قول نہیں ہے بلکہ بعد میں حضرت علی ؓ کی خلافت تک حساب کر کے ایک خاص مقصد کے لیے اسے وضع کیا گیا ہے۔ علاوہ ازیں حضرت علی ؓ کی خلافت کی مدت بھی روایت میں غلط بتائی گئی ہے۔ وہ ہرگز چھ سال نہیں ہے۔ کیونکہ حضرت عثمان ؓ ۱۸ ذی الحجہ ۳۵ھ کو شہید ہوئے۔ اس کے پانچ دن بعد یعنی ۲۳ ذی الحجہ ۳۵ھ کو سیدنا علی ؓ مسند آرائے خلافت ہوئے اور ۲۱ رمضان المبارک ۴۰ھ کو شہید ہو گئے۔ اس طرح ان کی خلافت کی کل مدت چار سال اور نو ماہ بنتی ہے۔ جسے روایت میں چھ سال ظاہر کیا گیا ہے۔

اس روایت کے ذریعے سے سیدنا معاویہ ؓ کی خلافت راشدہ کی نفی کرنے والوں پر جب یہ غلطی ظاہر ہوئی تو انھوں نے فوراً اس میں حضرت حسن ؓ کی مدت خلافت بھی شامل کر دی۔ جو زیادہ سے زیادہ چھ

ماہ ہے۔ جبکہ روایت میں واضح طور پر حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت تک خلافت راشدہ کی مدت شمار کی گئی ہے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی مدت خلافت شامل کرنے کے باوجود ''چھ سال'' کا عدد معمہ بن گیا ہے کیونکہ ان دونوں کی مدت خلافت کو جمع کرنے کے بعد بھی پانچ سال اور تین ماہ سے زائد نہیں بنتی۔ پھر یہ فلسفہ تراشا گیا کہ کسور کا اعتبار نہیں ہے۔ اس ''قاعدے'' کے تحت بھی چھ سال کا استعمال غلط ہے۔ کیونکہ کسور کے حذف میں بھی یہ اصول کارفرما ہے کہ اگر نصف سے زائد ہو تو اسے اگلے عدد میں شمار کیا جاتا ہے اور اگر نصف سے کم ہو تو پچھلے عدد میں ہی شمار کیا جائے گا۔ اس قاعدے کے تحت بھی دونوں کی مدت خلافت پانچ سال بنتی ہے نہ کہ چھ سال۔ روایت کی بناوٹ یہ بتا رہی ہے کہ خوب سوچ سمجھ کر خلفائے اربعہ کی مدت خلافت کو جمع کیا گیا ہے نیز اس عدد میں کتابتی غلطی کا بھی امکان نہیں ہے۔

روایت کے آخری جملے "كذبت استاه بني الزرقاء" اور "بل هم ملوك من شر الملوك" کہ ''یہ الفاظ بنی زرقاء کی دبر سے نکلے ہیں اور وہ (بنو امیہ) جھوٹ بولتے ہیں بلکہ ان کا شمار تو بدترین بادشاہوں میں ہوتا ہے'' اس کے موضوع ہونے کا واضح ثبوت ہے کیونکہ اس میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو بھی برے بادشاہوں میں گردانا گیا ہے۔ جبکہ روایت کی صحت کو تسلیم کرنے والے بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو یہ مقام نہیں دیتے۔ کیا حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ملک من شر الملوک تھے؟ یہ ان پر بدترین الزام ہے۔ اگر ان کے نزدیک سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی یہی حیثیت ہوتی جس کا اظہار زیر بحث روایت میں کیا گیا ہے تو وہ اور جملہ صحابہ ان کے ہاتھ پر کبھی بیعت نہ کرتے۔ کیا صحابہ کی اتنی بڑی تعداد بھی سعید بن جمہان کی کہانی سے ناواقف تھی؟

اگر حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک یہ روایت صحیح تھی تو انھوں نے دورِ مرتضوی میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کیوں نہیں کی تھی؟ اور غیر جانب دار رہنے والوں میں کیوں شامل ہو گئے تھے؟ ایسی صورت میں تو انھیں جنگ جمل و صفین میں سب سے آگے ہونا چاہیے تھا۔ لیکن وہ تو پیچھے بھی کہیں نظر نہیں آتے۔

قاضی ابوبکر ابن العربی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"هذا حديث لا يصح" یہ حدیث صحیح نہیں ہے۔

مشہور محقق علامہ محبّ الدین خطیب رحمہ اللہ اس کی تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''کیونکہ حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ سے اس کا راوی سعید بن جمہان ہے۔ اس میں اختلاف ہے۔ بعض نے کہا اس میں کوئی حرج نہیں۔ بعض نے اسے ثقہ کہا۔ امام ابو حاتم نے کہا کہ اس بوڑھے سے احتجاج نہ کیا جائے۔ اور اس کی سند میں حشرج بن نباتہ واسطی ہے۔ بعض نے اسے ثقہ کہا ہے اور امام نسائی نے کہا کمزور ہے اور عبداللہ بن احمد بن حنبل اس حدیث کو سوید طحان سے روایت کرتے ہیں ان کے متعلق حافظ ابن حجر رحمہ اللہ

تقریب میں کہتے ہیں، اس کی حدیث کمزور ہے۔'' (العواصم من القواصم اردو ص ۳۲۶)

علامہ ابن العربی رحمہ اللہ نے اس کتاب کا نام ''العواصم من القواصم'' رکھا۔ یعنی وہ چیزیں جو ایمان کو توڑ دیتی ہیں اور برباد کر دیتی ہیں، ان سے محفوظ رکھنے والے حقائق۔ اسی وجہ سے جدید عربی میں عاصمہ چھاؤنی کو کہا جاتا ہے اور قواصم قاصم کی جمع ہے توڑ دینے والی۔ یعنی انسان کے لیے کمر توڑ حادثہ، اور ایمان کو برباد کر دینے والی باتیں۔ کیونکہ بعض اسلام دشمن لوگوں نے اسلام میں ایسی چیزیں درج کر دیں جن کو قبول کر لینے سے انسان ایمان سے دیوالیہ ہو جاتا ہے۔ اور عاصمہ یعنی اس حادثہ کی اصل حقیقت جس کی وجہ سے انسان کا ایمان محفوظ رہتا ہے۔ عاصمہ کا معنیٰ ہی حفاظت کرنے والی ہے۔

علامہ ابن العربی رحمہ اللہ نے اسی کتاب میں زیر بحث حدیث کے بارے میں فرمایا ہے کہ یہ حدیث صحیح نہیں ہے۔ گویا آں محترم کے نزدیک اس حدیث کی صحت کا قائل ہونا بھی کسی ''کمر توڑ حادثے'' سے کم نہیں ہے۔

علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حدیث "الخلافة بعدي ثلثون سنة" کی طرف توجہ نہ کرنی چاہیے کیونکہ اس کی صحت پایۂ تکمیل کو نہیں پہنچتی۔'' (تاریخ ابن خلدون اردو حصہ اول ص ۵۵۵)

محدث جلیل حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''میرے بعد خلافت تیس سال رہے گی پھر بادشاہی ہوگی'' اگر اس حدیث کے ضعف سے قطع نظر کر لی جائے جیسا کہ ناقدین حدیث نے تصریح کی ہے تو ایک دوسری حدیث میں یہ بھی ہے کہ ''اسلام کی چکی میرے بعد پینتیس یا چھتیس یا سینتیس سال تک چلتی رہے گی۔ اس کا یہ مطلب تو نہیں ہوسکتا کہ ۳۷ سال کے بعد حکومت اسلام ختم ہو جائے گی۔ یہ تو واقعہ کے خلاف ہے۔ بس یہی مطلب ہوسکتا ہے کہ اسلام اپنی پوری شان کے ساتھ صحیح طریقہ پر اتنی مدت تک رہے گا تو اس میں سات سال خلافت معاویہ کے بھی شامل ہیں۔ پھر ان کو خلفاء سے الگ کیوں کر کیا جا سکتا ہے؟ نیز مسلم شریف کی حدیث صحیح میں حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ دین اسلام معزز اور مضبوط رہے گا بارہ خلفاء تک جو سب قریش سے ہوں گے۔

ان بارہ میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یقیناً داخل ہیں کہ وہ صحابی ہیں اور ان کی خلافت میں اسلام کو عروج بھی بہت تھا۔ فتوحات بھی بہت ہوئیں۔ حدیث میں ان بارہ کو خلیفہ کہا گیا ہے ''ملک'' نہیں کہا گیا۔''

(براءۃ عثمان رضی اللہ عنہ ص ۵۷)

مفکر اسلام مولانا محمد اسحاق صدیقی ندوی صدر شعبہ دعوت وارشاد بنوری ٹاؤن وسابق شیخ الحدیث و

مہتمم دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ لکھتے ہیں کہ:

''خلافت صرف تیس سال باقی رہنے والی روایت ثابت ہی نہیں اور اگر بالفرض ثابت ہو تو علمائے محققین کے نزدیک ظاہر پر محمول نہیں بلکہ مؤوّل ہے۔ بعض علماء نے اس کی تاویل یہ کی ہے کہ تیس سال جو خلافت رہے گی وہ بہت اہم اور ممتاز درجے کی ہوگی۔ یوں خلافت اس کے بعد بھی رہے گی۔ مقصد کلام دلوں میں اس زمانے کی خلافت کی عظمت زیادہ کرنا ہے، نہ کہ تیس سال کے بعد نفس خلافت کی نفی کرنا۔ لیکن راقم کے نزدیک یہ حدیث ثابت ہی نہیں اس لیے کسی تاویل کی ضرورت نہیں۔'' (اظہار حقیقت ج ۳ ص ۴۴۴)

حضرت سفینہ رضی اللہ عنہ کی جس روایت پر تیس سالہ خلافت راشدہ کی جو بلند و بالا عمارت تعمیر کی گئی ہے وہ بنیاد ایک مٹی کا ڈھیر ہے۔ اس تیس سالہ داستان کی تردید بہت سی احادیث صحیحہ سے ہوتی ہے۔ جن میں سے چند حسب ذیل ہیں:

① آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ بنی اسرائیل کی سیاست ان کے انبیاء علیہم السلام کے ہاتھ میں تھی۔ ایک نبی کے بعد دوسرے نبی ان کے جانشین ہوتے تھے۔ اور میرے بعد کوئی نبی نہیں البتہ خلفاء ہوں گے جو بکثرت ہوں گے۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! ہمارے لیے حکم کیا ہے؟ آپ نے فرمایا یکے بعد دیگرے ہر بیعت پر وفا کرو، انھیں ان کا حق دو، ان کی رعیت کے بارے میں اللہ تعالیٰ خود ان سے باز پرس کر لے گا۔

(صحیح بخاری کتاب الانبیاء باب ماذکر عن بنی اسرائیل جلد ۲ ص ۴۹۱ صحیح مسلم کتاب الامارۃ باب وجوب الوفاء ببیعۃ الخلیفۃ الاول فالاول جلد ۲ ص ۱۲۶)

اس حدیث میں آپ نے ''فیکثرون'' کا لفظ استعمال فرما کر یہ واضح کر دیا ہے کہ آپ کے بعد جو خلفاء ہوں گے وہ دو چار نہیں بلکہ کثرت کے ساتھ ہوں گے۔

② حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ''اسلام بارہ خلفاء کے دور تک ہمیشہ غالب رہے گا جو سب کے سب قریش میں سے ہوں گے۔'' (صحیح مسلم، کتاب الامارۃ، باب الناس تبع لقریش والخلافۃ فی قریش جلد ۲ ص ۱۱۹)

ابوداود کی ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ ایسے بارہ خلفاء جن پر امت کا اجماع ہو۔ (سنن ابی داود کتاب الفتن، باب الملاحم جلد ۲ ص ۲۳۹) اور طبرانی نے اس حدیث میں یہ الفاظ بھی بیان کیے ہیں کہ ان بارہ خلفاء کو کسی دشمن کی عداوت نقصان نہ پہنچا سکے گی۔

بخاری کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ بے شک یہ امر خلافت قریش کے ہاتھ میں رہے گا۔ جو شخص ان سے دشمنی کرے گا اللہ تعالیٰ اسے منہ کے بل گرا دے گا۔ (یہ امر ان کے پاس اس وقت تک رہے گا) جب تک وہ دین کو قائم کرتے رہیں گے۔ (صحیح بخاری، کتاب المناقب، باب مناقب قریش)

③ حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا کہ میں نے خواب میں دیکھا گویا ایک ترازو آسمان سے اتری جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو تولا گیا تو

رسول اللہ ﷺ ترجیح لے گئے۔ پھر ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کو تولا گیا تو ابوبکر رضی اللہ عنہ ترجیح لے گئے۔ پھر عمر و عثمان رضی اللہ عنہما کو تولا گیا تو عمر رضی اللہ عنہ ترجیح لے گئے۔ پھر وہ میزان اٹھالی گئی۔ اس خواب سے آنحضرت ﷺ مغموم ہوئے اور پھر فرمایا کہ یہ خلافت نبوت ہے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ جس کو چاہیں گے ملک وحکومت عطا کریں گے۔

(سنن ابی داود، کتاب الدیات، باب فی الخلفاء جلد ۲ ص ۲۹۰۔ مشکوٰۃ المصابیح، باب مناقب ابی بکر و عمر رضی اللہ عنہما ص ۵۶۰)

کیا اس حدیث کا سہارا لے کر کوئی شخص سیدنا علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کو خلافت نبوت سے خارج کر سکتا ہے؟

④ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تھا کہ اسلام کی چکی ۳۵، ۳۶، ۳۷ سال تک چلتی رہے گی۔ (اسلام قوت پر رہے گا) پس اگر لوگ ہلاک ہوں گے تو ان کا راستہ ان ہی لوگوں کا سا ہے جو پہلے ہلاک ہوئے اور اگر ان کے لیے دین قائم و مضبوط رہے گا تو ستر سال تک رہے گا۔ میں نے پوچھا یہ ستر سال باقی ماندہ سالوں میں سے ہیں یا گزشتہ سالوں کے ساتھ مراد ہیں۔ تو فرمایا کہ گزشتہ سالوں کے ساتھ ہیں۔ (مشکوٰۃ ص ۴۶۵، کتاب الفتن)

اس حدیث سے مراد عموماً تو سن ہجری ۳۵ھ، ۳۷ھ لی گئی ہے لیکن بعض محدثین اور بزرگان دین نے خلافت کے ۳۵، ۳۷ سال مراد لیے ہیں چنانچہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

”اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کا ثبوت ایک طریق سے آنحضرت ﷺ کے ارشاد مبارک سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نے فرمایا اسلام کی چکی ۳۵، ۳۷ سال تک چلتی رہے گی۔ اس حدیث میں چکی سے مراد قوت اسلام ہے اور تیس برس سے جو پانچ سات برس زائد کا بیان ہے وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا زمانہ ہے۔“ (غنیۃ الطالبین اردو ص ۱۳۴)

⑤ مشکوٰۃ کی ایک روایت میں ہے کہ:

”حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاں اہل شام کا ذکر ہوا تو آپ کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ اے امیر المومنین ان پر لعنت کیجیے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا نہیں کیونکہ میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ ابدال شام میں ہوتے ہیں اور وہ چالیس ہیں۔ جب کوئی ان میں سے فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کی جگہ دوسرا ابدال بناتے ہیں۔ جن کی کثرت سے بارشیں آتی ہیں، جن کی برکت سے فتح و نصرت حاصل ہوتی ہے اور جن کی برکت سے اہل شام سے عذاب ہٹایا اور دور رکھا جاتا ہے۔“ (مشکوٰۃ ص ۵۸۲ باب ذکر الیمن والشام......)

اس وقت ابدال آنحضرت ﷺ کے وہ صحابہ تھے جو شام میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ تھے۔

⑥ حضرت عمر رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

”میں نے اپنے سر کے نیچے نور کا ایک عمود (ستون) بلند ہوتے دیکھا جو چڑھتے اور بڑھتے ہوئے شام

میں جا کر ٹھہرا۔'' (مشکوۃ ص ۵۸۲، باب ذکر الیمن والشام)

⑦ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''میری امت میں سب سے بہتر وہ لوگ ہیں جو میرے زمانے میں میرے ساتھی ہیں پھر ان لوگوں کا درجہ ہے جو ان کے (میرے ساتھ والوں کے) ساتھی ہوں گے۔'' (صحیح مسلم، کتاب الفضائل باب فضل الصحابہ)

⑧ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

''ایک زمانہ آئے گا جس میں مسلمانوں کے کچھ گروہ جہاد کے لیے نکلیں گے تو پوچھا جائے گا کیا تم میں کوئی صحابی رسول ہیں؟ تو جواب دیا جائے گا ہاں۔ تو اس جماعت کو فتح حاصل ہوگی۔ پھر ایسا زمانہ آئے گا جس میں یہ پوچھا جائے گا کہ کیا تم میں صحابی کے صحابی (تابعی) موجود ہیں؟ تو کہا جائے گا ہاں۔ تو اس جماعت کو فتح حاصل ہوگی۔ پھر ایک ایسا زمانہ آئے گا جس میں پوچھا جائے گا کیا تم میں تبع تابعی موجود ہیں؟ جواب ملے گا ہاں موجود ہیں۔ تو یہ جماعت بھی فتح یاب ہوگی۔''

(صحیح بخاری کتاب الجہاد من استعان بالضعفاء والصالحین فی الحرب)

اس حدیث میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی فضیلت وعظمت کا بیان ہے کہ اسلامی لشکر صحابی رسول کو تبرکاً اپنے ساتھ رکھے تاکہ فتح نصیب ہو بلکہ اس میں تابعین اور تبع تابعین کی فضیلت بھی بیان ہوئی ہے۔

⑨ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:

((اصحابی کالنجوم فبایھم اقتدیتم اھتدیتم))

''میرے صحابی ستاروں کی طرح ہیں۔ تم ان میں سے جس کی بھی اقتدا کرو گے ہدایت پا جاؤ گے۔''

(مشکوۃ ص ۵۵۴، باب مناقب الصحابہ)

⑩ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ:

''میری امت تہتر (۷۳) ملتوں میں تقسیم ہو جائے گی سوائے ایک ملت کے سب جہنم میں جائیں گے۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ! وہ ایک ملت کون سی ہے؟ آپ نے فرمایا جس پر میں اور میرے صحابہ ہیں۔'' (مشکوۃ ص ۳۰)

اس حدیث سے یہ بات بھی ثابت ہوتی ہے کہ جہاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت پر عمل پیرا ہونا ضروری ہے، وہاں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اقتداء بھی لازمی ہے۔ جس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا تارک گمراہ ہے اسی طرح صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے طریقہ کار کو چھوڑنے والا بھی جہنمی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو ارشاد فرما رہے ہیں کہ میرے بعد بکثرت خلفاء ہوں گے۔ بارہ خلفاء کے دور تک اسلام غالب رہے گا۔ یہ سب قریش میں سے ہوں گے۔ انھیں کسی دشمن کی عداوت نقصان نہ پہنچا سکے گی۔

سب سے بہتر میرا دور ہے۔ میرے صحابہ کی موجودگی سے اللہ تعالیٰ فتح نصیب کریں گے۔ میرے صحابہ ستاروں کی مانند ہیں اور ان کا دور رشد و ہدایت کا دور ہوگا۔

لیکن ستم ظریفی کی انتہا ہے کہ آج ان کے دور کو ملوکیت کا دور کہا جا رہا ہے، ان پر طعن و تشنیع کی جا رہی ہے اور ان کی خلافت کو غیر راشدہ کا نام دیا جا رہا ہے۔ جبکہ قرآن انھیں خیر امت قرار دے رہا ہے، انھیں سچا مومن کہہ رہا ہے، انھیں هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ، هُمُ الْفَآئِزُوْنَ، رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ اور اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ کی سندیں عطا کر کے ان کی اتباع و پیروی کا حکم دے رہا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا تمام دور رشد و ہدایت کا دور تھا۔ قرآن نے جملہ صحابہ کو راشد کہا۔ یہ خلیفہ ہوں تب بھی راشد ہیں اور بغیر خلافت کے بھی راشد ہیں۔ قرآن مجید میں اربعہ (چار) کا عدد تو استعمال نہیں ہوا کہ صرف چار راشد ہیں۔ اگر خلفائے راشدین کو خلافت نہ ملتی تو کیا وہ راشد نہ ہوتے؟ راشد تو وہ از نص قرآن تھے، خلافت ان کا منصب ہو گیا اس لیے وہ خلیفہ راشد ہو گئے۔ لہٰذا ہر مسلمان کو منصب خلافت کے حامل ہر صحابی کو خلیفہ راشد تسلیم کرنا پڑے گا۔

قاضی مظہر حسین صاحب اور ان کے دیگر ہم خیال حضرات نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو زمرۂ خلفائے راشدین سے اس لیے خارج کیا کہ وہ آیت استخلاف کے نزول کے وقت ایمان و اسلام کی دولت سے محروم تھے۔ علیٰ سبیل التنزل اگر بالفرض اس مؤقف کو تسلیم بھی کر لیا جائے تو جس آیت یعنی اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ سے استدلال کر کے خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم کو ''راشدین'' قرار دیا جاتا تھا، اس کے نزول کے وقت تو بالاجماع و بالاتفاق حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مشرف باسلام ہو چکے تھے کیونکہ سورۃ الحجرات میں بیان کردہ واقعات کا تعلق زیادہ تر ۹ ھ کے واقعات سے ہے تو پھر معلوم نہیں کہ کس طبقہ کی خوشنودی کی خاطر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نام کے ساتھ لفظ ''راشد'' کا اطلاق گوارا نہیں کیا جاتا؟

آیت استخلاف کو تختۂ مشق بناتے ہوئے ''تیس سالہ'' روایت کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت کو ''خلافت راشدہ'' کے عنوان سے خارج کرنے کے لیے ہی وضع کیا گیا ہے۔ حالانکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ جماعت صحابہ کے ایک ممتاز فرد ہیں۔ اس لیے وہ یقیناً ارشاد باری کے مطابق راشد ہیں اور دنیا کی کوئی طاقت ان سے اللہ کا عطا کردہ یہ اعزاز نہیں چھین سکتی۔ ان کے ذریعے سے قائم شدہ نظام حکومت کو خلافت راشدہ اور انھیں خلیفہ راشد کے علاوہ کوئی دوسرا نام دیا ہی نہیں جا سکتا۔

اور جو لوگ انھیں زمرۂ خلفائے راشدین سے خارج کرتے ہیں وہ اس ارشاد باری تعالیٰ پر مکرر غور کریں ﴿وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ﴾

بہر حال سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ آیت استخلاف، آیت تمکین، اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ، خلافت کے بارے

میں آپ کے ارشادات اور خلافت راشدہ کی ہر تعریف کے مطابق خلیفہ راشد ہیں۔

## فریق مخالف کا آیت استخلاف اور حدیث سفینہ سے انحراف

گزشتہ صفحات میں حضرت مولانا قاسم نانوتوی، امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی، مولانا امجد علی اور مولانا قاضی مظہر حسین صاحب کے حوالہ جات پیش کیے گئے ہیں کہ ان کے نزدیک خلفائے راشدین میں حسب ذیل شخصیات شامل ہیں:

**امام اہل سنت مولانا عبدالشکور فاروقی لکھنوی رحمہ اللہ کے نزدیک:**

① حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہم..... خلافت راشدہ خاصہ۔

② حضرت علی اور حضرت حسن رضی اللہ عنہما..... خلافت راشدہ عامہ

③ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ...... (بوجہ ہم رنگ ہونے کے) خلافت راشدہ۔

شیخ الاسلام علامہ شبیر احمد عثمانی رحمہ اللہ نے بھی عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو خلیفہ راشد قرار دیا ہے۔ ملاحظہ تفسیر عثمانی تحت ﴿ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ ﴾ (سورۃ النحل ۹۰)

**حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ کا قول:**

خلفائے اربعہ، حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ اور عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ

**جناب قاضی مظہر حسین صاحب کا فرمان:**

خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم اور امام حسن رضی اللہ عنہ بطور تتمہ موعودہ خلافت راشدہ۔

**مولانا امجد علی بریلوی صاحب کا ارشاد:**

خلفائے اربعہ، حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ، امیر المومنین عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اور امام مہدی۔

اس فہرست سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ان بزرگوں نے صرف خلفائے اربعہ کو آیت استخلاف کا مصداق قرار دینے اور حدیث سفینہ کی رو سے خلافت راشدہ کو تیس سال تک محدود کرنے کے باوجود خلافت راشدہ کا دائرہ وسیع کرتے ہوئے اس میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ، حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اور امام مہدی رحمہ اللہ کو شامل کرلیا ہے۔ جبکہ ان کے اپنے وضع کردہ اصول کے تحت خلفائے اربعہ کے علاوہ کسی کے دور پر بھی خلافت راشدہ کا اطلاق نہیں ہوسکتا۔

یہ عجیب بات ہے کہ ایک طرف آیت استخلاف اور حدیث سفینہ کی رو سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور پر ''خلافت راشدہ'' کا اطلاق نہیں کیا جاتا۔ مگر دوسری طرف حضرت حسن رضی اللہ عنہ، حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اور امام مہدی (امام منتظر) کو زمرۂ خلفائے راشدین میں شامل کرلیا گیا ہے۔ اگر آیت کا تعلق مظلوم مہاجرین کے ساتھ تھا تو یہ حضرات کیونکر اس کا مصداق ہوگئے۔ بالخصوص ''امام مہدی'' جو چودہ صدیاں بیت جانے کے

باوجود پیدا ہی نہیں ہوئے وہ کس طرح مہاجرین اولین میں شامل ہو کر آیت استخلاف کا مصداق ہو گئے۔

اہل تشیع کے عقیدے کے مطابق ''امام موصوف'' ۲۵۶ھ میں پیدا ہو کر ۲۶۱ھ میں بعمر پانچ سال ایک غار میں روپوش ہو گئے ہیں۔ کہیں رضوی صاحب کا یہ عقیدہ تو نہیں کہ موصوف اس سے بھی بہت پہلے آیت استخلاف کے نزول کے وقت ہی تشریف لا چکے تھے۔

اجوبہ اربعین، مجموعہ تفسیر آیات قرآنی، بہار شریعت اور اس طرح کی بہت سی دیگر کتب مسلسل شائع ہو رہی ہیں جن میں مدت خلافت راشدہ کو تیس سال میں محدود کرنے کے باوجود بعض ''مجبوریوں'' کی بنا پر بڑھا دیا گیا ہے لیکن جناب قاضی مظہر حسین صاحب کی جبین پر کبھی کوئی شکن نہیں پڑی۔ اس کے برعکس جب کسی نے ازروئے قرآن و حدیث سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ راشد قرار دے دیا تو فوراً قوت غضبیہ متحرک ہو جاتی ہے اور امت کو ''گمراہی'' سے بچانے کے لیے ایک کتاب بعنوان ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی (غالی گروہ)'' کا علمی دنیا میں اضافہ کر دیا جاتا ہے۔ فیا للعجب!!

اس بحث کے آغاز میں زیر عنوان ''اصطلاح خلافت راشدہ کا ماخذ'' آنحضرت ﷺ کا وہ ارشاد گزر چکا ہے جس میں "الخلفاء الراشدين المهديين" کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں۔ جن سے بہت بعد میں خلافت راشدہ اور خلفائے راشدین کی اصطلاحات وضع ہوئیں۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ کی اس حدیث کی رو سے ''خلیفہ راشد'' ثابت ہوتے ہیں جیسا کہ یہ بتایا جا چکا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بحیثیت صحابی ''الراشدون'' میں شامل ہیں۔ یعنی قرآن نے انھیں راشد قرار دے دیا ہے اور آنحضرت ﷺ نے ان کے لیے نام لے کر ہادی اور مہدی ہونے کی دعا بھی فرمائی ہے۔ تو جو صحابی از نص قرآن ''راشد'' ہو اور از روئے حدیث ہادی اور مہدی ہو اسے حدیث "عليكم بسنتي وسنة خلفاء الراشدين المهديين" کے مصداق ہونے سے کیوں کر خارج کیا جا سکتا ہے؟

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مہدی ہونے پر جناب قاضی مظہر حسین صاحب پھبتی کستے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''یہ صحیح ہے کہ قرآن میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو راشدون فرمایا ہے اور حدیث میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں ہادی و مہدی ہونے کی دعا فرمائی ہے۔ یہاں سوال یہ ہے کہ راشد کا معنی ہدایت والا اور مہدی کا معنی ہدایت یافتہ ہے۔ تو جب قرآن نے راشد فرما دیا تو پھر نبی کریم ﷺ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے دعا کیوں فرمائی؟ کیا قرآن کا اعلان کافی نہیں تھا؟'' (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ ص ۵۵)

جناب قاضی صاحب سے کون عرض کرے کہ اجی حضرت! جب راشد کا معنی ہدایت والا اور مہدی کا معنی بھی ہدایت یافتہ ہے تو پھر آنحضرت ﷺ نے بقول آپ کے خلفائے اربعہ کے لیے "الخلفاء الراشدين المهديين" کے الفاظ کیوں استعمال فرمائے؟ کیا ان کے لیے بھی قرآن کا اعلان کافی نہ تھا؟

حیرت تو اس پر ہے کہ یہ حدیث بھی قاضی صاحب نے زیر عنوان ''حدیث علیکم بسنتی'' ص ۵۴ پر نقل کی اور اس کے بالکل سامنے کے صفحہ نمبر ۵۵ پر ''استھزاء باللہ والرسول'' کے بھی مرتکب ہو گئے۔

قاضی صاحب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو مشورہ دیتے ہوئے مزید لکھتے ہیں کہ:

''اگر حضرت معاویہ ازروئے قرآن آیت استخلاف کا مصداق ہونے کی وجہ سے خلیفہ راشد تھے تو پھر دعا کی کیا ضرورت تھی؟ اور اگر آیت کے پیش نظر مکرر دعا بھی فرماتے تو یہ دعا ہونی چاہیے تھی کہ "اللھم اجعله خلیفتاً راشدا" اے اللہ تو (حضرت) معاویہ کو خلیفہ راشد بنا۔ (ایضاً ص ۵۵)

جناب قاضی صاحب! آپ کے نزدیک بھی تو خلفائے اربعہ آیت کے مصداق ہونے کی وجہ سے خلفائے راشدین کہلاتے ہیں۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو انھیں مہدی ''المھدیین'' کہنے کی کیا ضرورت تھی؟ اور جو ثبوت آپ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلیفہ راشد ہونے کے لیے مانگ رہے ہیں۔ کیا آپ خود بھی خلفائے اربعہ میں سے کسی ایک کے لیے فراہم کر سکتے ہیں؟ یعنی اللھم اجعله خلیفتاً راشدا۔

معلوم نہیں کہ آپ کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلیفہ راشد ہونے پر غصہ ہے یا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ان کے حق میں دعا کرنے پر "اللھم اجعله ھادیًا مھدیًا......" آپ کے اب تک کے طرز عمل سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کسی قیمت پر انھیں خلیفہ راشد تسلیم کرنے پر تیار نہیں ہیں کیونکہ آپ نے ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ'' نامی کتاب لکھ کر گنجائش ہی ختم کر دی۔ اور اب غصے کی صرف ایک وجہ باقی رہ جاتی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے دعا کیوں فرمائی؟ تو اس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ''نادان حامیوں یا غالی گروہ'' کا کیا قصور ہے؟ پھر جسارت ملاحظہ ہو کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی غلطی نکالی جا رہی ہے کہ انھیں یوں کہنا چاہیے تھا "اللھم اجعله خلیفتاً راشدًا" اے اللہ! تو معاویہ کو خلیفہ راشد بنا۔ لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

پڑا ہے ظلم کا بازو جہاں پر اہل باطل کا
کوئی ''شاہ'' [1] پھر اٹھے کہ حق کا بول بولا ہو

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے دیگر دعاؤں کے علاوہ ان کی خلافت کے لیے بھی بطور خاص پیشین گوئیاں فرمائی ہیں:

① آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں فرمایا اگر تو والی امر بن جائے تو لوگوں کے ساتھ اچھا برتاؤ کرنا۔ اس لیے فرمایا کہ خلافت آخر میں ان کے ہاتھ میں پہنچنے والی تھی۔ (ازالۃ الخفا اردو ج ۲ ص ۳۸۱)

② ابن سعد اور ابن عساکر نے حضرت مسلمہ بن مخلد رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے۔ وہ کہتے تھے میں نے رسول

---

[1] ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن شاہ بخاری۔

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے یہ دعا کرتے ہوئے سنا۔ خداوندا! تو ان کو کتاب الٰہی کا علم عنایت کر "ومکن له فی البلاد" اور انھیں ملکوں کی حکومت عطا فرما اور انھیں عذاب آخرت سے بچالے۔

۴ ترمذی نے بروایت حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ عنہ نقل کیا ہے وہ کہتے تھے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے دعا فرماتے تھے: خداوندا! تو ان کے ذریعے سے دوسروں کو ہدایت فرما۔

اور روایت سے قطع نظر کر کے عقل بھی اس پر دلالت کرتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ضرور ان کے لیے دعا کی ہو۔ کیونکہ مختلف طرق سے ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہو چکا تھا کہ وہ یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کسی نہ کسی وقت میں خلیفہ ہوں گے۔ اور چونکہ آپ اپنی امت پر از بس شفقت فرماتے تھے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ﴿حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ......﴾ تم پر حرص کرنے والا، ایمان والوں کے ساتھ مہربان رحم دل۔ لہٰذا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کمال محبت نے جو آپ کو امت کے ساتھ ہے اقتضا فرمایا کہ آپ اپنی امت کے خلیفہ کے لیے ہدایت کرنے اور ہدایت پانے کی دعائیں فرمائیں۔

جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلیفہ ہونے کا علم روایات سے واضح ہے۔ اس کے بعد حضرت شاہ ولی اللہ نے چند روایات نقل کی ہیں۔ ملاحظہ ہو ازالۃ الخفا اردو مترجمہ مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ ص ۵۷۲، ج ۱، فصل پنجم بیان فتن

محدث کبیر علامہ ظفر احمد عثمانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"سعید بن مسیب رحمہ اللہ جلیل القدر تابعی سے روایت ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ایک دن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو وضو کرا رہے تھے۔ وضو کرتے ہوئے ایک دو بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف غور سے دیکھا پھر فرمایا اے معاویہ! اگر تمھیں امارت مل جائے تو عدل و تقویٰ اختیار کرنا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے خلافت کی امید حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس اشارہ ہی سے ہوگئی تھی کہ اے معاویہ! جب تم والی بنائے جاؤ تو لوگوں کے ساتھ مروت و احسان کرنا۔" (براءۃ عثمان ص ۵۵)

کیا قاضی صاحب یہ بتانے کی زحمت گوارہ کر سکیں گے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ خلافت کی دعائیں فرمائیں ان سے آپ کی مراد یہ تھی کہ اے اللہ! معاویہ (رضی اللہ عنہ) کو خلافت عنایت کر مگر وہ راشدہ نہ ہو۔ کوئی مسلمان ایسا تصور بھی نہیں کر سکتا۔ یقیناً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لیے خلافت راشدہ ہی کی پیشین گوئیاں اور دعائیں فرمائی تھیں۔ اب قاضی صاحب کی اس تجویز کی کیا حیثیت باقی رہ جاتی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یوں فرمانا چاہیے تھا "اللهم اجعله خليفتًا راشدًا" اے اللہ! تو معاویہ کو خلیفہ راشد بنا۔

علاوہ ازیں مذکورہ بالا روایات سے یہ بھی واضح ہوگیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہِ اقدس میں حضرت

معاویہ رضی اللہ عنہ میں خلافت کی قابلیت، صلاحیت اور اہلیت موجود تھی۔ اور ان کے دور خلافت میں مقاصد خلافت بھی حاصل ہوئے۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کے بارے میں امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ نعمتیں ان کو ملی ہیں۔ استخلاف فی الارض کی نعمت ان کو حاصل تھی کیونکہ اہل حل وعقد یعنی مہاجرین و انصار نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی تھی اور تمکین دین بھی ان کو حاصل تھی۔ کیونکہ دین ان کا وہی تھا جو حضرات خلفاء ثلاثہ کا تھا اور وہ دین تمکین پا چکا تھا۔ البتہ ایک نعمت امن ان کو حاصل نہ تھی کیونکہ ان کے عہد میں با مسلمانوں میں لڑائیاں ہو رہی تھیں۔ (تحفہ خلافت ص ۲۵)

اسی طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو بھی استخلاف فی الارض کی نعمت حاصل تھی کیونکہ اہل حل وعقد بالاتفاق ان کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ حضرت سعد بن ابی وقاص یکے از عشرہ مبشرہ، حضرت عبداللہ بن ع حضرت حسن، حضرت حسین اور دیگر بہت سے جلیل القدر صحابہ رضی اللہ عنہم نے بھی بیعت کی تھی۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ صرف اہل حل وعقد میں سے تھے بلکہ وہ بقول امام اہل سنت اور قاضی صاحب ''خلیفہ راشد'' بھی (ہمارے نزدیک تو وہ الراشدون میں شامل ہونے کی وجہ سے ہی خلیفہ راشد ہیں) کیونکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت راشدہ کے منکرین بھی اس بات کے قائل ہیں کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ آیت استخلاف کے مصداق نہ تھے جبکہ وہ سورۃ الحج کی آیت ۴۱ یعنی آیت تمکین کے نزول کے وقت پیدا ہی نہیں ہوئے تھے۔ یہ ملحوظ رہے اس آیت سے پہلے آیت ۳۹ ﴿أُذِنَ لِلَّذِينَ يُقَٰتَلُونَ بِأَنَّهُمْ ظُلِمُوا﴾ کی رو سے سب سے پہلے مسلمانوں قتال کی اجازت دی گئی ہے۔

سخت تعجب ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر ایک ''خلیفہ راشد'' (حضرت حسن رضی اللہ عنہ) اور سیکڑوں بلکہ ہزاروں ''الراشدون'' (صحابہ کرام رضی اللہ عنہم) کے بیعت خلافت کر لینے کے باوجود انھیں زمرۂ خلفاء راشدین سے خارج قرار دیا جا رہا ہے۔

علاوہ ازیں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو نعمت امن کے ساتھ ساتھ تمکین دین کی نعمت بھی حاصل تھی کیونکہ ان دین بھی وہی تھا جو سابقہ خلفائے راشدین کا رہا ہے۔ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ کے اس قول ساتھ قطعاً اتفاق نہیں کیا جا سکتا کہ انھیں تمکین دین حاصل نہ تھی بلکہ تمکین ملک وسلطنت حاصل تھی اور ان اطوار وانداز میں اور خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم کے اطوار وانداز میں زمین وآسمان کا فرق تھا۔ [1] (ہدیۃ الشیعہ ص

علامہ عبدالعزیز فرہاروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

[1] اس کا مفصل جواب کتاب کے دوسرے حصے میں ملاحظہ فرمائیں۔

((واما معاویة فهو وان لم يرتكب منكرًا لكنه توسع في المباحات))

(النبراس شرح لشرح العقائد ص ۵۱۱)

''مگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کوئی منکر اور خلاف شرع کام تو ہرگز نہیں کیا تھا لیکن انھوں نے مباحات کے استعمال کرنے میں فراخی سے کام لیا۔''

توسع فی المباحات سے کون سی حدود ٹوٹ گئی ہیں؟ اور دین میں کیا تبدیلیاں واقع ہوگئی ہیں؟ اور کیا اسے زمین و آسمان کا فرق کہا جا سکتا ہے؟ فیا اسفا!

امام اہل سنت حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ ''اور تمکین دین بھی ان کو حاصل تھی کیونکہ دین ان کا وہی تھا جو حضرات خلفائے ثلاثہ کا تھا۔'' (تحفہ خلافت ص ۲۵)

تو اب سوال یہ ہے کہ کیا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے پیش رو خلفاء کا دین مختلف تھا؟ ایسی سوچ رکھنے والوں کے لیے حضرت علی رضی اللہ عنہ کا یہ فرمان جسے شیعہ مجتہد صاحب نہج البلاغہ نے نقل کیا ہے کافی ہے:

((و الظاهر ان ربنا واحد و نبينا واحد و دعوتنا في الاسلام واحدة لا نستزيدهم في الايمان بالله والتصديق برسوله ولا يستزيدوننا......)) (نہج البلاغہ ج ۲ ص ۱۱۴)

''ظاہر ہے کہ ہمارا رب ایک ہے، ہمارے نبی ایک ہیں اور ہماری دعوت اسلام ایک ہے۔ اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے اور اس کے رسول کی تصدیق کرنے میں نہ ہم ان سے زیادہ ہیں اور نہ وہ ہم سے زیادہ ہیں۔ ہماری اور ان کی دینی حالت ایک جیسی ہے۔''

یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو تمکین دین کے ساتھ ساتھ ''تمکین فی الارض'' (جس کا آیت تمکین میں ذکر کیا گیا ہے) کی نعمت بھی حاصل تھی۔ ان کا بھی وہی دین تھا جو ان کے پیش رو خلفاء کا تھا۔ اور وہی دین ان کے عہد خلافت راشدہ میں رائج...... اور غالب تھا۔ اور یہی تمکین دین ہے جو دعائے نبوی کی برکت کا نتیجہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے حق میں فرمایا "اللهم علمه الكتب ومكن له في البلاد وقه العذاب" اے اللہ! انھیں قرآن کا علم سکھا دے اور مملکت میں انھیں تمکین (مضبوطی سے جما) دے اور انھیں عذاب سے محفوظ رکھ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اس دعا کا تعلق اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق تھا:

﴿ اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ﴾ (الحج)

''وہ لوگ کہ اگر ہم انھیں ملک میں تمکین دیں تو وہ قائم رکھیں نماز اور دیں زکوٰۃ اور حکم کریں اچھے کام کا اور منع کریں برائی سے۔''

اور جسے اس طرح کی تمکین حاصل ہوائسے ہرگز ہرگز تمکین ملک وسلطنت نہیں کہا جا سکتا کیونکہ یہی امور خلافت راشدہ کے مقاصد وفرائض ہیں۔

امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((والجهاد فى بلاد العدو قائم و كلمة الله عالية والغنائم ترد اليه من اطراف الارض والمسلمون معه فى راحة وعدل وصفح وعفو)) (البدایہ والنہایہ الجزء الثامن ص ۱۱۹)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور میں دشمنوں کے ممالک میں جہاد جاری رہا، اللہ کا کلمہ بلند رہا اور اطراف واکناف سے غنائم کی ریل پیل تھی اور مسلمان ان کے زیر سایہ راحت وعدل اور عفو ودرگزر کی زندگی بسر کرتے رہے۔''

جیسا کہ پیچھے گزر چکا ہے کہ ''جمہور علماء'' نے حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی خلافت کو بھی خلافت راشدہ قرار دیا ہے۔ یہ بات بھی عجائبات میں سے ہے کہ ان حضرات نے ایک تابعی کی خلافت کو ایک جلیل القدر صحابی رسول، کاتب وحی، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں غزوات (طائف، حنین وتبوک) میں شرکت کرنے والے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر فوقیت دے دی ہے۔

حاشا وکلا! اس بات پر تشویش ہرگز نہیں ہے کہ جمہور علمائے کرام نے حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو خلیفہ راشد کیوں قرار دیا ہے؟ بلکہ سوال یہ ہے کہ انھوں نے ایک جلیل القدر صحابی رسول حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آیت استخلاف کے خصوص اور بلاشبہ اس کے عموم میں شامل ہیں، جو آیت تمکین کے بھی مصداق ہیں (کیونکہ ان کے عہد سعید میں مقاصد خلافت پورے ہوئے)، دور فاروقی و دور عثمانی کے بعد آیت اظہار دین (یعنی غلبۂ دین) کا اطلاق سب سے بڑھ کر اسی شخصیت پر ہوتا ہے، جو ''بارہ خلفاء'' والی حدیث میں بھی شامل ہیں، جو "الائمة من القريش" جیسے صدیقی استدلال پر بھی پورا اترتے ہیں، جن کا دور امارت وخلافت راشدہ (بتصریح حدیث بخاری) نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے حالت نیند اور بیداری میں باعث راحت ومسرت ثابت ہوا، جو بلسان نبوت مبشر بالجنة وخلافت اور ہادی ومہدی ہیں، جو اپنے پیش رو خلفائے راشدین کے دور رشد وہدایت کا بحیثیت مجاہد وسپہ سالار لشکر اور مشیر وگورنر پورے بیس برس تک ایک اہم اور غالب حصہ رہے ہیں، جو نہ صرف یہ کہ خود راشد ہیں بلکہ انھیں منتخب کرنے والے ایک خلیفہ راشد (حضرت حسن رضی اللہ عنہ سمیت) ہزاروں اشخاص بھی راشدین ہیں اور سب سے بڑھ کر وہ بارگاہِ الٰہی ﴿ أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ ﴾ کے سند یافتہ ہیں جس کا اعلان جملہ اسمیہ سے کر کے اس بات پر مہر تصدیق ثبت کر دی گئی کہ ان کا رشد وثبات واستقامت عارضی اور وقتی نہیں بلکہ دائمی اور ابدی ہے پھر اس آیت کے آخر میں اللہ تعالیٰ نے ﴿ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ﴾ جیسے اسماء صفت بیان فرما کر یہ اعلان بھی کر دیا کہ کچھ نادان صاحبان دستار وجبہ کے بے ہودہ الزامات واعتراضات

سے ہم باخبر ہیں۔ اس فتنے کے انسداد کی خاطر ہی ہماری حکمت ان بشارتوں کی مقتضی ہوئی۔

صد افسوس ان حضرات پر جو حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے نام کے ساتھ تو ''خلیفہ راشد'' کا استعمال پوری بشاشت قلبی سے کرتے ہیں لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نام کے ساتھ یہ لفظ ان کے نازک طبائع پر گراں گزرتا ہے۔

علامہ ابن حجر ہیتمی مکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ سے پوچھا گیا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ میں سے کون افضل ہے؟ تو فرمایا:

((واللہ ان الغبار الذی دخل فی انف فرس معاویۃ مع رسول اللہ ﷺ افضل من عمر بالف مرۃ......)) (تطہیر الجنان ص ۱۰)

''اللہ کی قسم! جو غبار آنحضرت ﷺ کی معیت میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے گھوڑے کے ناک میں داخل ہوا ہے وہ بھی ہزار مرتبہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ سے افضل ہے۔''

تو جس جلیل القدر صحابی اور خلیفہ راشد کے گھوڑے کا ''غبارِ انف'' بھی خود عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ سے ہزار درجے افضل ہو تو اس کا زہد و عدل اور عہد خلافت کیوں عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے زہد و عدل اور عہد خلافت سے ہزار درجے بہتر و افضل نہ ہوگا؟

علاوہ ازیں حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا عہد حکومت بھی تو دور خلافت راشدہ ''تیس سال'' کے خاتمے کے بعد دور ''بادشاہی'' میں گزرا ہے۔ ان پر ''ملک'' کے اطلاق کے باوجود کسی سنی حتیٰ کہ شیعہ نے بھی ان کے دور کو بے دینی یا ملوکیت سے تشبیہ نہیں دی۔ آخر اس کی وجہ کیا ہے؟

یہ تسلیم کہ اہل سنت تو ان کے زہد و تقویٰ اور ان کی اصلاحات کی بنا پر ان کو خلفائے راشدین میں شمار کرتے ہیں۔ لیکن اہل تشیع جو حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان رضی اللہ عنہم کے دور کو تو کیا، سرے سے ان کے ایمان ہی کے قائل نہیں ہیں وہ بھی عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے ددر کے مداح ہیں۔ کہیں اس کی وجہ یہ تو نہیں کہ ان کے دور میں ''سبائیت'' کو کھلی چھٹی تھی یا گرفت بہت ہی ڈھیلی تھی۔ جو سبائیت اتنے طویل عرصے تک دبی رہی مگر اب اس نے اور دیگر مخالفین حکومت نے پر پرزے دوبارہ نکالنے شروع کر دیے تھے۔

مصر کے مشہور عالم، مورخ اور فقیہ علامہ محمد خضری لکھتے ہیں کہ:

''ان کی نرمی اور چشم پوشی کا نتیجہ یہ ہوا کہ ان کے عہد میں دوسری صدی کے آغاز میں بنی عباس کی مخفی دعوت کا سلسلہ قائم ہوا۔'' (تاریخ التشریع الاسلامی مترجمہ مولانا عبدالسلام ندوی ص ۱۹۶)

راقم الحروف ایک عرصہ تک اس جستجو میں رہا کہ اہل تشیع جملہ صحابہ کو کافر، مرتد، منافق، ظالم، غاصب

کے بعد بھی ان پر لعنت کا وظیفہ پڑھتے ہیں۔ خلفائے ثلاثہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہم کو جہنم کے طبقے میں شمار کرتے ہیں۔ آخر عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے ساتھ ان کی کیا خاص رشتہ داری ہے؟

چنانچہ شیعہ مجتہد ملا باقر مجلسی جیسا منہ پھٹ اور بے لگام بھی یہ لکھنے پر مجبور ہو گیا ہے کہ:

''عمر بن عبدالعزیز دو سال و پنج ماہ حکومت کرد مادر او ام عاصم دختر عمر بن خطاب و علمائے شیعہ او را لعنت نمی کنند۔'' (تذکرۃ الائمہ ص۷۵)

''عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے دو سال اور پانچ ماہ تک حکومت کی ہے۔ ان کی ماں ام عاصم دختر عمر بن خطاب تھیں اور علمائے شیعہ ان پر لعنت نہیں کرتے۔''

مزید برآں حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو بھی ''خلافت راشدہ'' شوریٰ کے ذریعے سے نہیں ملی بلکہ سلیمان بن عبدالملک نے ان کو اپنے بعد خلیفہ مقرر کیا تھا۔ اور یہ بات تو سراسر غلط ہے کہ ان کی خلافت انتخابی یا شورائی تھی۔ اگرچہ انھوں نے خلافت ملنے کے بعد اس قسم کی ایک تقریر کی تھی۔ مگر وہ تقریر محض دارالخلافہ کے چند لوگوں میں تھی۔ جو ان کے اپنے خیر خواہ اور خاندان کے لوگ تھے۔ انتخابی خلافت کا تقاضا تو یہ تھا کہ وہ خود مستعفی ہو جاتے اور پھر ارباب حل وعقد کو جمع کر کے شوریٰ کے ذریعے سے انتخابات کراتے۔ لیکن ایسا نہیں کیا گیا بلکہ وہ تو اسی عہد ''شر الملوکی'' کے ''بدترین نظام'' کے تحت ہی خلیفہ مقرر ہوئے۔ کیا ''تیس سالہ'' خلافت والی حدیث میں "بل هم ملوك من شر الملوك" کا اطلاق حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ پر نہیں ہوتا؟ کیا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا شمار ''بنو زرقاء'' میں سے نہیں ہوتا؟

جناب ابوالاعلیٰ مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''ان کے آخر عہد میں خارجیوں کے ایک گروہ نے ان کے خلاف علم بغاوت بلند کر دیا۔ انھوں نے اس گروہ کے سردار کو لکھا کہ ''خون خرابے سے کیا حاصل ہے، آ کر مجھ سے بحث کر لو۔ تم حق پر ہو گے تو میں مان لوں گا۔ میں حق پر ہوا تو تم مان لینا۔'' خارجی سردار نے یہ بات تسلیم کر لی اور دو آدمی بحث کے لیے بھیج دیے۔ ان دونوں نے کہا ہم مانتے ہیں کہ آپ کا طریقہ آپ کے اہل خاندان سے مختلف ہے اور ان کے اعمال کو آپ مظالم سے تعبیر کرتے ہیں مگر یہ کیا بات ہے کہ جب وہ ضلالت پر تھے تو آپ ان پر لعنت نہیں کرتے؟

حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے جواب دیا کیا ان کی مذمت کے لیے یہ کافی نہیں کہ میں ان کے اعمال کو مظالم کہتا ہوں؟ اس کے بعد آخر لعنت کرنا ہی کیوں ضروری ہے؟ تم نے فرعون پر کتنی مرتبہ لعنت کی ہے؟ اس طرح عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ خارجیوں کی ایک ایک بات کا مسکت جواب دیتے چلے گئے۔ آخر ان

میں سے ایک نے کہا ''کیا ایک عادل آدمی یہ گوارہ کرسکتا ہے کہ اس کا جانشین ایک ظالم ہو؟'' انھوں نے کہا نہیں اس نے کہا کیا آپ اپنے بعد یزید بن عبدالملک کے حوالے یہ خلافت کر جائیں گے؟ درآں حالے کہ آپ جانتے ہیں کہ وہ حق پر قائم نہ رہے گا۔ انھوں نے کہا کہ اس کے لیے تو میرا پیش رو سلیمان بن عبدالملک پہلے ہی میرے بعد ولی عہدی کی بیعت لے چکا ہے۔ اب میں کیا کرسکتا ہوں؟ اس نے کہا کیا آپ کے خیال میں وہ شخص جس نے آپ کے بعد یزید بن عبدالملک کو نامزد کیا ہے، اسے ایسا کرنے کا حق تھا اور اس کا یہ فیصلہ برحق ہے؟ اس پر عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ لاجواب ہو گئے اور مجلس برخاست ہونے کے بعد بار بار کہتے رہے کہ یزید کے معاملے نے مجھے مار ڈالا۔ اس حجت کا میرے پاس کوئی جواب نہیں۔'' (خلافت وملوکیت ص ۱۹۱)

اس اقتباس سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے ایک ''خلیفہ راشد'' ہوتے ہوئے بھی باطل کا راستہ نہ روکا، غلطی کا ازالہ نہ کیا اور جان بوجھ کر نظام خلافت نااہل کو سونپ دیا۔ ان خامیوں کے باوجود جمہور علماء محض ان کی ذاتی خوبیوں اور ان کے ورع و تقویٰ کے پیش نظر انھیں خلیفہ راشد قرار دیتے ہیں۔ کیا ایسے لاکھوں عمر بن عبدالعزیز مل کر بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے رشد کو پہنچ سکتے ہیں؟ یہ بھی عجیب بات ہے کہ مدعیان اہل سنت نے ہی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور کو خلافت راشدہ سے نکال دیا اور ان کے بہت بعد آنے والے عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے دور کو اس میں شامل کر دیا۔

مزید حیرانی کی بات یہ ہے کہ اسی طبقے نے عصر حاضر کے ایک سلسلے کو تو ''راشدہ'' قرار دے دیا مگر اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نام کے ساتھ لفظ ''راشد'' پسند نہیں ہے۔ چنانچہ ہفت روزہ خدام الدین لاہور ۲ اکتوبر ۱۹۸۷ء کے شمارے میں بالفاظ ذیل ایک اعلان شائع ہوا ہے کہ:

''سلسلہ عالیہ قادریہ راشدیہ انوریہ کویت کے زیر اہتمام کنونشن، خطاب امام الہدیٰ حضرت مولانا میاں محمد اجمل قادری''

پنجاب میں عصر حاضر کے ایک بزرگ حضرت حافظ غلام حبیب نقشبندی رحمہ اللہ کے اسم گرامی کے ساتھ بطور لاحقہ ''مرشد عالم'' کا لقب تقریراً و تحریراً حتیٰ کہ سالانہ تین روزہ اجتماعات کے اشتہارات میں بھی مسلسل لکھا جا رہا ہے۔ ظاہر ہے کہ ''مرشد عالم'' کا لفظ ''راشد'' کی نسبت کچھ زیادہ ہی اہمیت کا حامل ہے لیکن صحابی رسولؐ کے ساتھ راشد کا سابقہ یا لاحقہ حلقہ دیوبند کے ساتھ تعلق رکھنے والوں کو بھی گوارا نہیں ہے۔

راقم الحروف نے کچھ عرصہ قبل اپنی ایک کتاب ''سرگزشت ہاشمی'' برائے تبصرہ ماہنامہ ''نصرۃ العلوم'' کی انتظامیہ کو ارسال کی تھی۔ ۳۴۴ صفحات پر مشتمل اس کتاب میں صرف اور صرف ایک مقام پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اسم گرامی کے ساتھ ''خلیفہ راشد'' لکھ دیا گیا جو ''مبصر'' صاحب اور نصرۃ العلوم کے ادارہ پر بہت شاق گزرا۔ چنانچہ مبصر صاحب رقم طراز ہیں کہ:

''کتاب میں قاضی صاحبؒ کی حیات و خدمات کا اچھے پیرائے میں ذکر کیا گیا ہے البتہ کتاب میں خلیفہ راشد کی اصطلاح خلفائے اربعہ سیدنا ابوبکر، عمر، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم کے علاوہ کے لیے بھی استعمال کی گئی ہے جس سے ادارہ کو اتفاق نہیں ہے۔'' (ماہنامہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ ص۵۵ مارچ ۲۰۰۶ء)

مگر اسی ادارہ کے سرپرست اعلیٰ مولانا سرفراز خان صفدر صاحب رحمہ اللہ اگر عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے لیے اسی لفظ ''خلیفہ راشد'' کو اپنے چودہ صفحات پر مشتمل ایک مضمون میں بتکرار بیان فرمائیں تو نہ صرف گوارا ہے بلکہ ''پاکستان شریعت کونسل'' نے اس مضمون کو بصورت پمفلٹ ہزاروں کی تعداد میں شائع کرا کر ملک بھر میں تقسیم کیا ہے۔ یہ ملحوظ رہے کہ مولانا زاہد الراشدی صاحب ''پاکستان شریعت کونسل'' کے ناظم اعلیٰ ہیں۔

چنانچہ امام اہل سنت مولانا سرفراز خان صفدر رحمہ اللہ اس مضمون میں ارشاد فرماتے ہیں کہ:

''اس سے خلیفہ راشد و عادل حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا عدل، حسن انتظام اور عوام کی خیر خواہی کا واضح ثبوت ملتا ہے..... حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ جو صحابی بھی نہ تھے بلکہ تابعی تھے مگر خلیفہ راشد تھے..... حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی خلافت میں شیر، وحشی جانور اور بھیڑ بکریاں ایک ہی جگہ پر چرتی تھیں۔ ایک دن ایک بھیڑیا ایک بکری پر حملہ آور ہوا تو راوی کہتے ہیں کہ میں یہی سمجھتا ہوں کہ فرد صالح فوت ہو گیا ہے۔ یعنی جس وقت تک خلیفہ راشد و عادل زندہ تھا بھیڑیوں کو بھی بکریوں پر حملہ کرنے کی جرأت نہ ہوتی تھی۔''

(نفاذ شریعت کی اہمیت اور برکات ص۷، ۹، ۱۱ مطبوعہ پاکستان شریعت کونسل)

## مورخین اور علمائے اسلام کی آراء

① رئیس المورخین علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے بعد کے خلفاء سے تشبیہ نہیں دیے جا سکتے۔ یہ خلفائے راشدین سے ہیں۔ ان کو ان خلفائے مروانیہ سے تشبیہ دینا جو ان کے بعد ہوئے ہیں اور ان سے مرتبہ و دین میں کم ہیں نہایت غلطی ہے۔ اور ایسا ہی خلفائے بنی عباس جو ان کے بعد ہوئے ہیں ان سے تشبیہ دینا غیر مناسب ہے۔''

(تاریخ ابن خلدون اردو حصہ اول ص۵۵۶ نفیس اکیڈمی کراچی)

② مولانا اکبر شاہ خان نجیب آبادی لکھتے ہیں کہ:

''جس طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قیامت تک ہر انسان کے لیے بہترین نمونہ زندگی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ان کے جانشین یا خلیفہ کا ہونا ضروری تھا۔ چنانچہ امر سلطنت میں ان کے جانشین ہوئے۔ ان جانشینوں میں جو لوگ براہِ راست رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تربیت کردہ، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے فیض یافتہ یعنی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تھے وہ خلیفہ سلطنت تھے۔ وہ سلطنت و حکومت کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حکومت سے زیادہ مشابہ رکھنے کی قابلیت و اہلیت رکھتے تھے لہٰذا ان کی سلطنت و حکومت خلافت راشدہ سے موسوم ہو گئی۔ اس کے

بعد جوں جوں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بعد ہوتا گیا خلافت کی حالت و حیثیت میں بھی فرق ہوتا گیا۔''

(تاریخ اسلام حصہ اول ص ۲۱۶)

موصوف حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''بعض مورخین نے حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی شش ماہی خلافت کو خلافت راشدہ میں شامل نہیں سمجھا۔ کیونکہ وہ قلیل مدت کے لیے تھی اور نامکمل تھی۔ نامکمل کہنا اس لیے نادرست ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کو بھی پھر تو نامکمل کہہ کر خلافت راشدہ سے خارج کرنا پڑے گا۔ حالانکہ یہ جائز نہیں۔

مدت خلافت کا کم ہونا بھی کوئی معقول وجہ نہیں ہے۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اگر صبر و سکون سے نظر ڈالی جائے تو خلافت راشدہ کا نہایت ہی اہم حصہ ہے۔'' (ایضاً ص ۴۶۱)

③ اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی زیر عنوان ''خلافت راشدہ کی تعریف'' لکھتے ہیں کہ:

''ابوبکر صدیق، عمر فاروق، عثمان غنی، مولا علی، امام حسن، امیر معاویہ، عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ عنہم کی خلافت راشدہ تھی۔ اور اب سیدنا امام مہدی رضی اللہ عنہ کی خلافت، خلافت راشدہ ہوگی۔''

(ملفوظ حصہ سوم ص ۷۱ بحوالہ شان صحابہ ص ۲۲ مولفہ علامہ محمود احمد رضوی)

④ مفکر اسلام مولانا محمد اسحاق صدیقی ندوی لکھتے ہیں کہ:

''آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں ہو سکتا۔ اس لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد خلفاء اور سربراہان مملکت امتی ہوں گے کوئی نبی نہیں ہوگا۔ خلفاء کثیر تعداد میں ہوں گے۔ خلفائے راشدین کی تعداد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے لے کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تک صرف چھ ہوتی ہے چھ کی تعداد کو عرف و محاورے میں کثیر نہیں کہا جاتا۔ کثرت تو اسی وقت ثابت ہوگی جب سب خلفائے بنو امیہ و بنو عباس کو اس زمرے میں شامل کیا جائے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حدیث (وسیکون خلفاء فیکثرون) میں علاوہ خلفائے راشدین کے دمشق، بغداد اور اندلس کے سب اموی و عباسی خلفاء کی نشاندہی فرمائی گئی ہے۔'' (اظہار حقیقت جلد سوم ص ۳۱۹)

حضرت موصوف آگے چل کر لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں امت مسلمہ کی دینی حالت و کیفیت اعلیٰ درجے کی تھی۔ امت کا تعلق مع اللہ بہت قوی تھا۔ اللہ تعالیٰ کے ساتھ محبت، اس کا کلمہ بلند کرنے اور اس کے دین کو پھیلانے کے لیے جاں نثاری کا جذبہ اس میں بدرجہ اتم موجود تھا۔ تقویٰ و طہارت، اخلاص وللّٰہیت، اتباع شریعت مقدسہ اس کا مزاج عام تھا، اور عدل و انصاف، مواسات و اخوت اس کی طبیعت ثانیہ تھی۔ مختصر یہ کہ امت مومنہ کا مزاج خالص اسلامی مزاج تھا اس میں کوئی کمزوری یا خرابی نہیں پیدا ہوئی تھی..... اگر امت دینی اعتبار سے اس نقطہ عروج پر نہ ہوتی تو اس میں سے ہزاروں افراد خلوص وللّٰہیت کے ساتھ سمندر میں جہاد فی سبیل اللہ

کے لیے نہیں نکل سکتے تھے...... پھر یہ حضرات اس قدر مخلص تھے اور ان کا جہاد اللہ تعالیٰ کی نظر میں ایسا مقبول اور پسندیدہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے وحی سے اپنے رسول کو اس کی مقبولیت اور ان مجاہدین کے اخلاص وللہیت سے مطلع فرمایا کیونکہ انبیاء ؑ کا خواب وحی ہوتا ہے پھر نبی کریم ﷺ نے اس کی خوشخبری امت کو دی..... حضرت معاویہ ؓ کا دور خلافت بہت ہی مبارک دور تھا۔ وہ اور ان کے معاونین، ان کے مقرر کیے ہوئے جمہور عمال و حکام سب مقبول عند اللہ اور مقبول عند الناس تھے اور ان کی خلافت وحکومت کو جمہور اہل اسلام بہت پسند کرتے تھے۔'' (ایضاً ص ۳۳۵، ۳۳۷)

⑤ مشہور محقق اور مصنف مولانا سید عبدالقدوس صاحب ہاشمی لکھتے ہیں کہ:

''ان میں سے چھ بزرگ، حضرت ابوبکر، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان ذوالنورین، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت حسن بن علی، حضرت معاویہ بن ابی سفیان ؓ رسول اللہ ﷺ کے اصحاب کبار تھے۔ انھیں خلفائے راشدین کہا جاتا ہے اور ان کی خلافت کو خلافت راشدہ کہتے ہیں۔ یہ سلسلہ ۱۱ھ سے ۶۰ھ یعنی حضرت صدیق اکبر ؓ سے شروع ہو کر حضرت معاویہ بن ابی سفیان ؓ کی وفات تک شمار ہوتا ہے۔''

بنی عباس کے عہد میں بعض سیاسی وجوہ سے حضرت معاویہ ؓ سے مروان ثانی تک خلفاء کو خلفائے بنو امیہ کہا گیا اور ان کے عہد کو خلافت بنی امیہ کا نام دیا گیا۔ یہی اموی خلافت کا دور کہلاتا ہے اس طرح خلافت راشدہ کے عہد کو حضرت علی ؓ تک محدود کر دیا گیا......

یہ اصطلاح کہ حضرت معاویہ ؓ سے لے کر مروان ثانی تک سب کو خلفائے بنی امیہ کہا جائے عہد عباسی کے خوشامدیوں نے بنائی ہے تاکہ عباسیوں کی خوشنودی حاصل کریں ورنہ تاریخی اور عقلی دونوں بنیادوں پر یہ اصطلاح غلط ہے۔'' (خلافت اسلامیہ ص ۲۴، ۲۷)

⑥ جناب حکیم محمود احمد ظفر صاحب سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ:

''سیدنا معاویہ ؓ ایک خلیفہ راشد تھے اور ان کی خلافت ان ہی معنوں میں خلافت راشدہ تھی جن میں سیدنا علی ؓ اور دوسرے خلفاء کی خلافت ''خلافت راشدہ'' تھی۔ اور خلافت راشدہ کو تیس سال میں محدود کرنے کی کوئی دلیل نہیں سوائے ایک حدیث کے جس کے روایتاً و درایتاً غیر صحیح ہونے کو ہم نے بدلائل واضحہ ثابت کیا ہے۔ اس کے علاوہ اور کوئی دلیل ''خلافت راشدہ'' کو تیس سال میں مقید اور محدود کرنے کی نہیں ہے۔ اب صرف ایک غیر صحیح حدیث پر خلافت راشدہ کو محدود کرنے کا نظریہ قائم کرنا ہمارے نزدیک نہ صرف صحیح نہیں بلکہ قرآن وسنت کے بھی خلاف ہے۔ اور اگر اس حدیث کو کسی صورت میں صحیح بھی مان لیا جائے تو سیدنا حسن ؓ کی خلافت بھی راشدہ ثابت نہیں ہوتی۔ جیسا کہ خود سیدنا سفینہ ؓ نے مدت شمار کرنے میں ان کی خلافت کو نکال دیا۔ اور اگر ان کی خلافت کو بھی خلافت راشدہ میں شامل کر لیا جائے تو پھر سمجھ میں نہیں

آتا کہ بعض بزرگوں نے کس دلیل سے سیدنا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو بھی خلفائے راشدین میں شمار کرلیا ہے۔ حالانکہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے کوئی مقابلہ ہی نہیں۔ اول الذکر ایک تابعی ہیں جبکہ آخر الذکر ایک فقیہ، مجتہد صحابی رسول، ایک کاتب وحی، اللہ کی وحی کے امین، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بردار نسبتی اور خال المومنین، سیاست میں نابغہ روزگار، ہادی اور مہدی ہیں۔'' (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ شخصیت اور کردار ص۲۸۳ ج۲)

''.....قرآن کہہ رہا ہے کہ تمام صحابہ راشدین میں سے ہیں لیکن ہم ایک ہی بات کی رٹ لگا رہے ہیں کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ تک تو تمام صحابہ راشدین تھے۔ اس وجہ سے ان کی خلافت بھی خلافت راشدہ تھی۔ لیکن سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے بعد والے لوگ صحابی ہونے کے باوجود راشد نہ تھے۔ لہٰذا ان کی خلافت بھی خلافت راشدہ نہ ہوئی۔'' (ایضاً ص۲۴۵)

''کیا سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بقول قرآن حکیم ﴿ أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ ﴾ خود راشد نہیں؟ کیا ان کے دست حق پرست پر بیعت کرنے والے راشد نہیں تھے؟ جب وہ خود بھی راشد تھے اور ان کے ہاتھ پر بیعت خلافت کرنے والے بھی ''راشدین'' کی جماعت کے لوگ تھے جنھوں نے ان کی خلافت میں گورنری تک کے عہدے حاصل کیے تو پھر ان کی خلافت کو خلافت راشدہ کیوں نہیں کہا جاتا؟'' (ایضاً ص۲۵۰)

''سیدنا عمر فاروق اور سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہما کے ادوارِ خلافت تو بالاتفاق خلافت راشدہ کے دور تھے۔ ان دونوں خلافتوں میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ دمشق کے اہم صوبے پر گورنری کے جلیل القدر عہدے پر قریباً بیس سال تک فائز رہے (یہاں حکیم صاحب نے گورنری کی مدت دو خلافتوں میں بیس سال لکھی ہے حالانکہ وہ سولہ سال بنتی ہے۔ ممکن ہے کہ حکیم صاحب نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دور کو بھی شامل کرلیا ہو کیونکہ تحکیم کے بعد انھوں نے مملکت کو تقسیم کر کے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اپنے منصب پر بحال رکھا تھا) پھر کیا وجہ ہے کہ جب ان کا دور خلافت آیا تو یکا یک ان کی خلافت ملوکیت میں تبدیل ہوگئی۔ حالانکہ انھوں نے اپنی خلافت میں کوئی ایسا کام نہیں کیا جو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے طریق سے ہٹ کر ہو۔ آج جو اعتراضات ان کی خلافت کو غیر راشدہ یا ملوکیت ثابت کرنے کے لیے کیے جاتے ہیں وہ سب بعد کے ذہنوں کی پیداوار ہیں۔ خود ان کے زمانہ خلافت میں یا ان کی خلافت کے سو سال بعد تک ان پر اس قسم کے کوئی اعتراضات نہیں ہوئے۔

خود ان کا اپنا دور خلافت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا دور تھا جس کو حدیث نبوی میں ''خیر القرون'' کے لقب سے یاد کیا گیا ہے۔ اور ان کی خلافت میں کئی ایک صحابہ جلیل القدر عہدوں پر فائز تھے۔ اس کا یہ معنی ہوا کہ عہد معاویہ اگر خلافت راشدہ کا دور نہیں تھا بلکہ ملوکیت کا دور تھا تو وہ سارے صحابہ ملوکیت کی مشین کے لیے پرزوں کے طور پر کام کرتے رہے اور انھوں نے اس نظام حکومت کو پروان چڑھایا جس سے اللہ اور اس کا رسول قطعاً راضی نہ تھے۔ اور یہ بات محالات میں سے ہے کیونکہ صحابہ جاہلیت اور باطل کے نظام کو دنیا میں کبھی فروغ

دینے کا ذریعہ نہیں بن سکتے تھے۔ چنانچہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر غیر راشدہ کا اعتراض کئی جلیل القدر صحابہ پر اعتراض ہے۔ جو ان کی خلافت کو صحیح اور راشدہ سمجھ کر ان کے حلقہ بیعت میں شامل ہو گئے تھے۔''

(ایضاً ص۲۹۱)

⑦ فخر السادات، ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن شاہ صاحب بخاری فرماتے ہیں کہ:

''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بتقاضائے نص قرآنی چھٹے موعودہ خلیفہ راشد ہیں۔ کسی کی مشیخت مجروح ہونے سے صحابی رسول کا کردار محفوظ ہو جائے تو یہ سودا سستا ہے۔ امیر المومنین، خلیفۃ المسلمین، امام سادس و عادل، خلیفہ راشد بتقاضائے نص قرآنی حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما اسلام کی جلیل القدر شخصیت ہیں جن کے دور امامت و خلافت پناہ میں اسلام کی روشن کرنوں نے دنیا کے آخری سروں کو اپنی ضیا پاشیوں سے منور کیا۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی سب سے بڑی فضیلت ان کا صحابی رسول ہونا ہے۔ بعد کے زمانوں کا کوئی قطب، ابدال، ولی اور غوث حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نعلین مبارک سے لگی ہوئی خاک کے برابر بھی نہیں ہو سکتا۔ نسبت صحابیت کے اعتبار سے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم برابر ہیں۔ اس کے بعد ان کے درجات ہیں۔ اسلام قبول کر لینے کے بعد جناب محمد کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اپنا کاتب وحی مقرر فرمایا اور ان سے خوش ہو کر ان کے لیے دنیا و عقبیٰ کی کامرانیوں کے لیے پیش گوئیاں اور دعائیں فرمائیں کہ:

''اے اللہ! معاویہ کو حساب و کتاب سکھا اور انھیں عذاب سے بچا۔''

''اے مولا! معاویہ کو ہدایت یافتہ اور ہدایت رساں بنا۔''

اندازہ کیجیے جو بارگاہِ رسالت میں اتنا مقرب و برگزیدہ ٹھہرے۔ کون ہے جو اب اس کی عظمت و رفعت کا مقابلہ کر سکتا ہے۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ صحبت رسول سے ہمہ وقت مشرف تھے۔ قدم قدم پر ان کی تربیت و راہنمائی خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی۔ اب ان پر حرف زنی اور انگشت نمائی کرنا اپنے ہی ایمان کی بربادی اور فکری گمراہی کی علامت ہے۔ ان آفتاب بداماں ہستیوں کی طرف منہ کر کے تھوکنے والے بدبخت اپنا منہ ہی گندا کرتے ہیں۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ ارشاد فرماتے ہیں کہ میں ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو وضو کرا رہا تھا تو آپ نے میرے لیے یہ ارشاد فرمایا "یا معاویہ ان ولیت امرا فاتق اللہ واعدل" اے معاویہ! اگر تم والی و حاکم بنا دیے جاؤ تو اللہ سے ڈرتے رہنا اور انصاف کرتے رہنا۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے اس روز سے ہی یقین ہو گیا تھا کہ اللہ کریم صلی اللہ علیہ وسلم مجھے ضرور خلافت عطا فرمائیں گے۔

اور ایک حدیث مبارکہ میں آپ کی خلافت عادلہ و راشدہ بتقاضائے نص قرآنی کی بشارت یوں دی گئی۔

"یا معاویة ان اللہ یقمّصك قمیص" اے معاویہ! بے شک اللہ تجھے خلافت کی قمیص پہنائے گا۔

سیدنا حسن مجتبیٰ ؓ نے جناب معاویہ ؓ کے حق میں دستبردار ہو کر اور آپ کی بیعت کر کے فرمان رسول کو سچ کر دکھایا کہ میرا یہ بیٹا سردار ہے اور عنقریب یہ دو مسلمان گروہوں میں صلح کرائے گا۔

یہ بات سمجھ سے بالاتر ہے کہ زمانہ بعد کے ایک غیر صحابی نیک دل فرمانروا حضرت عمر بن عبدالعزیز ؒ کو پانچواں خلیفہ مانا جاتا ہے لیکن سیدنا معاویہ ؓ کو رسول کریم ﷺ کی دی گئی پیشین گوئیوں کی موجودگی میں بھی خلیفہ راشد ماننے میں تردد ہے۔ جب زبان نبوی نے سیدنا عثمان ؓ کی خلافت کے لیے ''قمیص'' کا واضح اور فیصلہ کن لفظ ارشاد فرمایا تو اسے خلافت راشدہ سے تعبیر کیا گیا اور یہی قمیص کا لفظ سیدنا معاویہ ؓ کے لیے ارشاد فرمایا جائے تو خلافت راشدہ مان لینے میں کیا امر مانع ہو جاتا ہے؟

۵۵ ہزار صحابہ کرام ؓ نے سیدنا حسن ؓ کی صلح کے بعد حضرت معاویہ ؓ کے ہاتھ پر بیعت کر کے آپ کی موعودہ خلافت راشدہ پر مہر تصدیق ثبت کی۔ آج کے دیوبندی یا بریلوی علمائے کرام کی خود ساختہ توضیحات و تشریحات اور تعبیرات کو اصحاب رسول کے فیصلے کے سامنے پرکاہ کے برابر بھی حیثیت حاصل نہیں ہے۔ اگر کسی بزرگ عالم یا پیر کی رائے کو غلط قرار دیا جائے تو آدمی دین کے دائرے سے خارج نہیں ہو جاتا۔ اگر دفاع صحابہ میں کسی کی مشیخت مجروح ہو جائے اور صحابی کی ذات اور ان کا کردار نکھر کر سامنے آ جائے تو یہ سودا سستا ہے اور اسی میں ایمان کی سلامتی اور نجات دارین ہے۔

ہم نے ۱۹۶۱ء سے دفاع معاویہ کا علم اسی خاطر بلند کیا ہے کہ باقی تمام صحابہ کرام ؓ کی شخصیات سبائی و تبرائی و نیم رافضی سنیوں کی تنقید و جرح سے محفوظ ہو جائیں۔ سیدنا معاویہ ؓ کی شخصیت کو صحیح مان کر ان کی اتباع کرنے والا کسی صحابی کے بارے میں کوئی نامناسب بات سوچ ہی نہیں سکتا۔ جبکہ دیگر اصحاب رسول کو مان کر اور اپنے آپ کو سنی کہلا کر بھی لوگ سیدنا معاویہ، سیدنا یزید بن ابی سفیان، سیدنا مغیرہ بن شعبہ، سیدنا عمرو بن عاص، سیدنا ابوموسیٰ اشعری، سیدنا مروان اور ان کے اعوان و انصار ؓ کو گناہگار، قرآن ناشناس، قرآن و سنت کے نافرمان، باغی، خاطی اور ضال و مضل (خود گمراہ اور دوسروں کو گمراہ کرنے والے) ایسے الفاظ سے تبرا کرتے ہیں۔

الحمدللہ ہم نے آج تک کسی آخری درجے کے صحابی کے بارے میں بھی اپنے دل و دماغ کے کسی گوشے میں بھی کوئی نامناسب لفظ تک نہیں سوچا۔ ہماری تو دعا ہے کہ ایسا غارت گر ایمان لمحہ آنے سے پیشتر اللہ ہمیں موت دے دے، آمین۔ ہم نے کبھی سیدنا علی المرتضیٰ ؓ پر سیدنا معاویہ ؓ کو ترجیح نہیں دی۔ سیدنا علی ؓ ہر لحاظ سے حضرت معاویہ ؓ سے افضل و برتر ہیں۔ وہ چوتھے خلیفہ راشد ہیں۔ سابقون الاولون کے مصداق اور بدر و حنین کے معرکہ آراء ہیں۔ ان کی بزرگی و فضیلت خلفائے ثلاثہ کے بعد سب پر مسلم ہے۔ ہم چاہتے ہیں کہ تمام صحابہ کرام ؓ کو عادل و راشد مانا جائے، ان کے فیصلوں کو درست تسلیم کیا

جائے اور مشاجرات صحابہ میں رائے زنی کے بجائے اپنی زبان کو اور قلم کو روکا جائے۔ ایک صحابی کو معصوم عن الخطا مان کر دوسرے صحابی پر طنز و تشنیع کے نشتر نہ چلائے جائیں۔ بلکہ تمام صحابہ کو برحق مانا جائے اور انھیں مجتہد مطلق جان کر اپنی دراز زبانوں کو لگام دی جائے۔

یہی مسلک اہل سنت ہے جس پر احرار کا اعتقاد و ایمان ہے۔ اور یہی وہ دعوت ہے جو تمام یاران سرپل کے لیے صدائے عام کی حیثیت رکھتی ہے اور اسی کو حق اور سچ مان کر عمل پیرا ہونے سے ہی مغفرت و نجات ممکن ہے۔'' (ماخوذ از نقیب ختم نبوت ملتان بابت ماہ فروری ۱۹۹۴ء)

الحمد للہ راقم الحروف کا بھی یہی اعتقاد و نظریہ ہے اور مذکورہ بالا نظریات و خیالات سے حرف بحرف اتفاق ہے۔ یہی وجہ ہے کہ یہ طویل اقتباس من وعن نقل کیا گیا۔

⑧ شیخ القرآن علامہ حبیب الرحمٰن صاحب کاندھلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''اللہ تعالیٰ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اور پھر ان کا اتباع کرنے والے تمام امتیوں کو مخاطب کر کے فرمایا ہے:

﴿ لٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ وَ زَيَّنَهٗ فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَ كَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَ الْفُسُوْقَ وَ الْعِصْيَانَ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ ۙ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَ نِعْمَةً ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ ﴾ (الحجرات)

''لیکن اللہ نے تمھارے نزدیک ایمان کو محبوب کیا ہے اور اسی نے تمھارے قلوب کو آراستہ فرمایا اور تمھارے دلوں میں کفر سے، بے راہ روی اور نافرمانی سے نفرت ڈال دی۔ یہی لوگ ہیں راشد (ہدایت یافتہ) یہ اللہ کا فضل و نعمت ہے، اور اللہ ہی تمام باتوں کے جاننے والے اور حکمت کے ساتھ بروئے کار لانے والے ہیں۔''

اللہ تعالیٰ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اس توصیف میں ان کا راشدون ہونا اور ان کے احوال قلبیہ کا مزکی و مطہر ہونا بطور امر واقعہ بیان کیا ہے۔ اسی بنا پر مسلمانوں کا ہمیشہ سے یہ مذہب ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم سب کے سب عدول ہیں اور بعد کے اصحاب رجال کی جرح و تعدیل سے بالا۔ یعنی ایک حدیث کی روایت میں سند کے ہر شخص کو پرکھا جائے گا لیکن جب صحابی تک سند بطریق صحیح پہنچ جائے تو اس صحابی کی عدالت میں شک نہیں کیا جائے گا۔ اگرچہ ان کے اجتہاد سے اختلاف ہو۔

انفرادی طور پر ہر صحابی کا فتویٰ یا مذہب قابل استدلال ہے اور مجموعی طور پر جب وہ کسی امر میں متفق ہو جائیں یعنی بھاری اکثریت سے تو ان کا موقف ایسا ہی حجت ہے جیسے اللہ کی کتاب اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے اجماع کا منکر نفس دین کا منکر ہے اور چاہتا ہے کہ اپنے اس انکار کے ذریعے سے اس گروہ کی حجیت ختم کر دے جن سے ہمیں دین ملا ہے، جنھوں نے دین قائم کیا ہے اور جنھیں اللہ نے زمین

پر اپنا گواہ بنایا ہے۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا صحابی اور مجتہد ہونا مسلم ہے۔ اب بڑی دلچسپ بات ہوگی کہ آپ جو کچھ صحابی اور مجتہد ہونے کی حیثیت سے حکم دیں وہ قابل پذیرائی ہو لیکن امت کے حاکم اعلیٰ ہونے کی حیثیت سے جو فرمائیں اور حکم نافذ کریں اس کی تعمیل واجب نہ رہے اور موجب رضائے الٰہی نہ ہو کیونکہ وہ حکم ہوگا ایک غیر راشد کا بلکہ کٹ کھنے بادشاہ کا۔ ایسا حکم سنت بھی نہیں کہلائے گا کیونکہ یہ ۴۱ھ کے بعد کا ہوگا اور اس وقت خلافت راشدہ کا دور ختم ہو چکا ہوگا۔

موطا شریف، بخاری شریف اور صحاح کی دوسری کتابوں میں امیر المومنین کی خلافت کے زمانے کے جو فتاویٰ مذکور ہیں اور آپ کے فقہی اجتہادات بیان ہوئے ہیں، وہ اب فقہاء کے لیے نظیر نہیں رہیں گے اور کسی اسلامی حکومت کی دفعات میں انھیں بار نہیں ملے گا؟ کیا کبھی تیرہ سو برس کی اس مدت میں کسی صاحب ایمان نے ایسی بات کہی ہے یا کہہ سکتا ہے؟

قرآن وسنت اور مقام صحابہ کی عظمت سے بے خبر لوگوں کو مسلسل پراپیگنڈے کے ذریعے سے یہ باور کرانے کی کوشش کی جاتی رہی ہے کہ خلفائے راشدین صرف چار ہیں...... حالانکہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ''الراشدون'' کے خطاب سے نوازا ہے۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بھی جماعت صحابہ کے ہی ایک ممتاز فرد ہیں۔ اس لیے لامحالہ ارشاد ربانی کے مطابق وہ راشد ہیں تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ آپ کے ذریعے سے قائم شدہ نظام حکومت کو خلافت راشدہ کے علاوہ کسی دوسرے نام سے موسوم کیا جائے...... لاریب قرآن مجید کی مقدس ہدایات پر ایمان رکھنے والا کوئی شخص بھی کسی ایسی حکومت کو برے معنی میں بادشاہت یا ملوکیت کہنے کی جرأت و جسارت نہیں کر سکتا جس کے قیام وسربراہی کے فرائض اللہ کے ارشاد فرمودہ اوصاف کے مطابق صحابی رسول انجام دے رہے ہوں۔ یا جس میں انتظامی واصلاحی معاملات اصحاب رسول کی نگرانی میں طے پاتے ہوں۔ اس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بھی خلیفہ راشد ہیں اور آپ نے اپنی خلافت راشدہ کے زمانے میں اسلام اور انسانیت کی بیش از بیش خدمات انجام دیں۔''

(مذہبی داستانیں اور ان کی حقیقت ج ۲ ص ۴۰۸، ۴۰۹)

⑨ حضرت مولانا محمد سعید الرحمٰن علوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کا دور جسے خلافت راشدہ کا دور کہا جاتا ہے اس کی عمر عام حضرات کے نزدیک تیس برس ہے جس کا معنی یہ ہے کہ سیدنا ابوبکر صدیق، سیدنا عمر فاروق، سیدنا عثمان غنی اور سیدنا علی رضی اللہ عنہم کے بعد سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کا چند ماہ کا دور بھی اس میں شامل ہے۔ اس بنیاد پر ان ہی حضرات کو خلفائے راشدین کہا جاتا ہے۔

لیکن میں اس معاملے میں بڑے احترام سے اختلاف کرتے ہوئے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس فہرست میں شامل کرتا ہوں۔ وجہ یہ ہے کہ وہ آخری صحابی ہیں جنھیں حکومت وسلطنت کا موقع ملا۔ صحابہ کی جماعت کو اللہ رب العزت نے ''راشدون'' (حجرات ۴۹:۷) کہا۔ وہ اہل سنت کے اجماعی موقف کے مطابق ''عدول'' اور ''معیار حق وصداقت'' ہیں۔

دور حاضر کے محدث کبیر مولانا ظفر احمد عثمانی حنفی تھانوی قدس سرہٗ نے مولانا مودودی کی کتاب ''خلافت وملوکیت'' کا ایک جواب لکھا تھا جو کوثر نیازی صاحب کے رسالہ ''شہاب'' میں بالاقساط نکلا۔ حضرت امیر شریعت السید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ کے خلف الرشید سید عطاء المنعم صاحب بخاری نے مولانا مرحوم کی تحریری اجازت سے ایک جاندار مقدمہ کے ساتھ ان اقساط کو کتابی شکل میں شائع کیا۔ عنوان تھا ''براءۃ عثمان'' اس جواب پر جماعت اسلامی کے حلقوں کی جوابی کارروائی ہوئی۔ مولانا عثمانی رحمہ اللہ کی نگرانی میں ان کے صاحبزادے نے جواب لکھا جو سید عطاء المنعم صاحب نے ''تذکرۂ یاراں'' کے نام سے شائع کیا۔ مولانا ظفر احمد صاحب رحمہ اللہ جیسے محدث اور نقاد نے جس خوبصورتی سے یہ چیزیں لکھیں یا لکھوائیں وہ ان کا اہل سنت پر احسان ہے اور ان کی زبردست تدریسی اور محدثانہ خدمات پر زبردست اور خوبصورت اضافہ۔ اس میں مولانا نے بعض احادیث صحیحہ نقل کی تھیں جن میں اسلام کی چکی تیس برس سے زائد چلنے کا بھی ارشاد ہے۔ ان ہی روایات سے مولانا مرحوم نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے بھی استدلال کیا کہ انھیں اس فہرست میں شامل کیا جائے اور یہ کہ وہ اس میں شامل ہیں۔

احقر نص قرآنی ''راشدین'' کے حوالے سے پہلے سے ایک ذہن رکھتا تھا۔ مولانا عثمانی رحمہ اللہ کے اس ارشاد سے اور تقویت ملی اور اطمینان قلب نصیب ہوا۔ جزاهم الله ورحمهم الله تعالىٰ رحمة واسعة۔ (ماہنامہ میثاق لاہور، بابت ماہ نومبر ۱۹۸۵ء)

⑩ مولانا ضیاء الرحمٰن صاحب فاروقی رحمہ اللہ سرپرست اعلیٰ سپاہ صحابہ پاکستان نے چند سال قبل خلفائے راشدین کے زریں عہد کو اجاگر کرنے کے لیے ''خلافت راشدہ'' جنتری کے نام سے ایک سالانہ سلسلہ شروع کیا تھا جسے بعد میں ماہنامہ خلافت راشدہ میں تبدیل کر دیا گیا۔

موصوف اس سلسلے کی اولین اشاعت (اداریہ) میں زیر عنوان ''نظام خلافت راشدہ کا تعارف'' لکھتے ہیں کہ:

''خلافت راشدہ کی چوتھی کڑی کے طور پر حضرت علی رضی اللہ عنہ بائیس لاکھ مربع میل پر پانچ سال تک خلیفہ رہے۔ پھر حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی بیعت کے بعد امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے زریں عہد میں ایک مرتبہ پھر فتوحات اسلامی کا غوغا چار دانگ عالم میں پھیل گیا۔ اسلام عرب وعجم سے نکل کر مغربی اقوام کے دروازے پر دستک

دینے لگا۔ چونسٹھ لاکھ کے وسیع و عریض خطہ پر یعنی نصف دنیا پر امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے انیس سال تک تن تنہا آنحضرت ﷺ کے اس ضابطہ حیات کو فروزاں رکھا جس کے لیے آپ نے جان جوکھوں میں ڈال دی تھی۔ یہی زریں اور درخشندہ عہد ''خلافت راشدہ'' کے عنوان سے معنون ہوا۔

آپ ایک لمحے کے لیے اگر ''خلافت راشدہ'' کے دور سے صرف نظر کر لیں تو عہد نبوی سے آج تک تاریخ اسلام کے دامن میں افتخار و نجابت کی کون سی چیز باقی رہ جاتی ہے...... قرآنی وعدہ کے مطابق آنحضرت ﷺ کے ان ہی رفقاء میں سب سے قریبی رفیق ابوبکر، عمر، عثمان، علی، حسن اور معاویہ رضی اللہ عنہم علی الترتیب خلافت کے زیور سے آراستہ ہوئے۔'' (خلافت راشدہ جنتری ۱۹۸۶ء ص ۲۱،۲۲)

اس کے بعد اگلے سال ۱۹۸۷ء کی جنتری میں زیر عنوان ''کیا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد تھے؟'' ایک مضمون بصورت ''سوال و جواب'' شائع کیا گیا۔ سوال کنندہ شاعر اسلام سید سلمان گیلانی آف شیخوپورہ ہیں جو اس مضمون کے آغاز میں لکھتے ہیں کہ:

''آنحضرت ﷺ کے جلیل القدر صحابی اور فاتح عرب و عجم حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت اور یزید کی ولی عہدی کے بارے میں مسلم تنظیم اتحاد العالمی کے سربراہ اور پاکستان کے مشہور خطیب اور جنتری کے مدیر اعلیٰ علامہ ابوریحان ضیاء الرحمٰن فاروقی سے سوال و جواب:

**سوال:** حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ راشد کہنا کیسا ہے؟ بعض اصحاب اہل سنت بھی انھیں خلیفہ راشد کہنے سے ہچکچاتے ہیں۔ جبکہ آپ نے اپنی خلافت راشدہ جنتری ۸۶ء میں انھیں چھٹے نمبر پر خلیفہ راشد لکھا ہے؟

**جواب:** اس معاملے میں میری رائے ان اصحاب کے بارے میں یہ ہے کہ ان پر رفض کے پراپیگنڈے کا اثر ہے اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بعض اہل سنت علماء کی مسلسل خاموشی ان کی کم علمی اور جہالت کی وجہ سے ہے جبکہ قرآن پاک میں صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے ﴿ أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ ﴾ تو اس آیت میں جملہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو راشد قرار دیا گیا ہے اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ تو رسول اللہ ﷺ کے جلیل القدر صحابی بلکہ کاتب وحی ہیں...... اس کے علاوہ بھی اگر دیکھا جائے تو تاریخ میں ان کی خلافت کے راشدہ ہونے کی گواہی میں صداقت موجود ہے۔ جب ہم دیکھتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بیعت حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کر رہے ہیں تو گویا وہ ایک خلیفہ راشد کی اطاعت کا عہد و پیمان باندھ رہے ہیں۔ اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ خلیفہ راشد نہ ہوتے تو حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کبھی ان کی بیعت نہ کرتے۔ یہ خلافت بھی پچھلی خلافتوں کا تسلسل ہے...... حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کی بیعت کے بعد کوئی شخص اس پوزیشن میں نہیں کہ اس کا قول ان دونوں حضرات کے فعل سے ثقہ ہو......

حیرت ہے کہ ہمارے دوستوں کو صرف تیس سال والی حدیث پر اصرار کیوں ہے؟ جبکہ ۳۷ سال والی

حدیث میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کے پہلے سات سال، جو فتوحات کے عروج کا زمانہ ہے، بھی شامل ہیں۔ یکطرفہ پراپیگنڈے سے ہمارے علماء متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکے اور تیس سال والی حدیث بیان کر کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کا بطلان کیا...... ایک بات اور یاد رکھیں کہ صحابی کا درجہ نص قطعی سے غیر صحابی کے مقابلے میں اولیٰ ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں۔ آپ کی زوجہ محترمہ حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے بھائی ہیں۔ کاتب وحی ہیں۔ جبکہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ غیر صحابی ہیں۔ ہمارے علماء انھیں تو خلافت راشدہ کے زمرے میں شمار کرتے ہیں لیکن کس قدر ستم ظریفی ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس کا اہل نہیں سمجھتے۔ کیا رفض نے اپنا کام نہیں دکھایا؟'' (خلافت راشدہ جنتری ۱۹۸۷ء ص ۱۲۴، ۱۲۵)

جناب فاروقی صاحب کے ان خیالات کی تردید اور اہل سنت والجماعت کو ''گمراہی'' سے بچانے کے لیے قاضی مظہر حسین صاحب نے اپنے مدرسہ اظہار الاسلام چکوال کی سالانہ روداد میں ایک مضمون بعنوان ''عقیدہ خلافت راشدہ اور امامت'' شائع کیا تو اس کے ساتھ آیت استخلاف کی حد تک حضرت فاروقی صاحب رحمہ اللہ نے اتفاق کر لیا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اس آیت کے مصداق نہیں تھے البتہ ﴿ أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ ﴾ کے تحت وہ زمرہ خلفائے راشدین میں شامل تھے۔ چنانچہ موصوف فرماتے ہیں کہ:

''اسلام کی اصطلاح میں جس خلافت راشدہ کا ذکر کیا گیا ہے اس میں کون کون سے افراد شامل ہیں؟ ظاہر ہے جب یہ آیت کریمہ مع قصہ صلح حدیبیہ نازل ہوئی اس وقت جو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم موجود تھے انھی میں چند افراد کے ساتھ یہ خدائی وعدہ ہے اس لیے جمہور اہل سنت کی رائے کے مطابق حضرت ابوبکر، حضرت عمر، حضرت عثمان اور حضرت علی رضی اللہ عنہم اس آیت موعودہ میں شامل ہیں یہی لوگ قرآنی مصداق کے حقیقی محور ہیں۔ اس کے ساتھ اس بات کا خیال رکھنا بھی ضروری ہے کہ رشد کو صرف چار خلفاء میں بند کرنا بھی کسی قرآنی اور نبوی ارشاد سے ثابت نہیں بلکہ تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں علی الاطلاق حکم ہے أُولَٰئِكَ هُمُ الرَّاشِدُونَ اس آیت کی روشنی میں جماعت رسول کا ہر ہر فرد راشد ہے۔ اسی طرح صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں جو افراد بھی خلفاء ہوئے ہیں ان کے لیے بھی یہ لفظ شامل ہے۔ آیت موعودہ میں اگرچہ صرف چار افراد کو شامل کیا گیا ہے تاہم وہ خلفاء جو بعد میں ہوئے ان پر بھی بطور صحابی ''راشد'' کا اطلاق ہوگا...... اب جاننا چاہیے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں خلفائے اربعہ کے بعد حضرت حسن، حضرت معاویہ اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہم بھی خلیفہ ہوئے۔ صحابی ہونے کی وجہ سے ہر ایک پر راشد ہونے کا بھی اطلاق ہو سکتا ہے۔ اس تصریح کے بعد ہم پھر کہیں گے کہ پہلے چار خلفاء کے ہم پلہ، ہم مرتبہ اور مقام کے لحاظ سے کوئی دوسرا خلیفہ نہیں ہو سکتا۔ قرآنی آیت کے مصداق پہلے چار خلفاء ہی ہیں لیکن بعد والے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی خلافتیں رشد سے باہر نہیں۔''

(خلافت وحکومت ص ۳۷، ۳۸ مطبوعہ ادارہ اشاعت المعارف فیصل آباد)

ملحوظ رہے کہ فاروقی صاحب رحمہ اللہ نے خود اس کتاب پر ۱۹۹۳ء میں نظر ثانی کی، یکم دسمبر ۱۹۹۴ء کو پیش لفظ لکھا اور پہلی مرتبہ اپریل ۱۹۹۵ء میں شائع ہوئی۔

افسوس کہ یہ جذبہ تھوڑے عرصہ تک ہی قائم رہا اور ان کی زیر سرپرستی چلنے والے ماہنامہ خلافت راشدہ کے ایک اداریہ سے معلوم ہوتا ہے کہ خلفائے راشدین کی تعداد چار ہی ہے۔ ملاحظہ فرمائیں:

''یوم عثمان غنی رضی اللہ عنہ پر عام تعطیل کی جائے

۱۸ ذی الحجہ ۳۵ھ کو مدینہ منورہ میں سبائی بلوائیوں نے خلیفہ راشد و ثالث ذوالنورین حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کو قرآن کی تلاوت کرتے ہوئے شہید کر دیا تھا۔ سپاہِ صحابہ بار بار یہ مطالبہ کرتی چلی آ رہی ہے کہ خلفائے راشدین کے ایام سرکاری طور پر منائے جائیں اور ان ایام پر عام تعطیل کی جائے۔ کیونکہ خلفائے راشدین پوری ملت اسلامیہ کے عظیم محسن ہیں۔ انھوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں اور ان کے وصال کے بعد اپنی بہترین صلاحیتوں اور ایمان و تقویٰ کے بلند ترین معیار کو اپناتے ہوئے امت مسلمہ کی بہترین راہنمائی فرمائی اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے دین کو پورے عالم میں پھیلانے کی مضبوط بنیادیں قائم کیں۔

پاکستان کی وزیر اعظم بے نظیر بھٹو صاحبہ نے چند ماہ قبل مولانا محمد اعظم طارق صاحب ایم این اے سے ایک ملاقات میں کہا ہے کہ وہ اسلام کی خدمت کرنا چاہتی ہیں اسی ملاقات کے حوالے سے سپاہِ صحابہ وزیر اعظم کو متوجہ کرنا چاہتی ہے کہ ملت اسلامیہ کے عظیم ہیروؤں کے ایام سرکاری طور پر منائے جانے کے پرزور مطالبہ کو پورا کر کے اپنے ارادہ کے اظہار کا ذریعہ بنائے اور مندرجہ ذیل تعطیلات کا اعلان کیجیے:

① یوم ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ — ۲۲ جمادی الثانیہ
② یوم عمر فاروق رضی اللہ عنہ — یکم محرم الحرام
③ یوم عثمان غنی رضی اللہ عنہ — ۱۸ ذی الحجہ
④ یوم علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ — ۲۱ رمضان المبارک

حکومت کی سہولت کے لیے یہ تجویز دوبارہ پھر پیش کی جاتی ہے کہ یوم مئی کی تعطیل منسوخ کر دی جائے کیونکہ اس چھٹی کا ہمارے ملک سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ اسی طرح عاشورہ پر دو کے بجائے ایک تعطیل کر کے کل دو چھٹیاں بچائی جائیں۔ اور ایام خلفائے راشدین کی چار تعطیلات کا اضافہ کر دیا جائے۔ اس طرح کل دو چھٹیوں کا اضافہ ہوگا۔ جبکہ قوم کا ایک بہت بڑا مطالبہ پورا ہو جائے گا۔''

(ماہنامہ خلافت راشدہ بابت ماہ مئی ۱۹۹۴ ص ۵)

یہ کسی مضمون نگار کا مضمون نہیں ہے بلکہ ایک رسالے کا اداریہ ہے اور اداریہ جماعت اور ادارے کے نظریات و خیالات کا ترجمان ہوا کرتا ہے۔

خلافت راشدہ جنتری کے حوالے سے جناب فاروقی صاحب کا جارحانہ اور حقیقت پسندانہ موقف پیچھے گزر چکا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلفائے راشدین کے زمرے سے خارج کرنے والے علماء ''کم علم'' اور ''جاہل'' ہیں۔ ان پر ''رفض کے پراپیگنڈے'' کا اثر ہے۔ اور ''رفض نے اپنا کام کر دکھایا'' وغیرہ۔

کیا اب جناب فاروقی صاحب اور سپاہِ صحابہ پاکستان کا ترجمان رسالہ ماہنامہ خلافت راشدہ بھی اسی رفض کے پراپیگنڈے کا شکار ہو گیا ہے؟ کیا یہاں بھی رفض اپنا کام دکھا گیا ہے؟ جب سپاہِ صحابہ کا ترجمان رسالہ بھی رفض کے اثرات سے محفوظ نہیں تو باقی لوگوں کا کیا حال ہو گا؟

یا پھر کیا فاروقی صاحب نے قاضی مظہر حسین صاحب کے طعن و تشنیع ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ'' سے مرعوب ہو کر اپنا سابقہ موقف تبدیل کر دیا ہے؟

بہر حال یہ بات انتہائی قابل افسوس ہے کہ فاروقی صاحب کی زیر سرپرستی شائع ہونے والے اور سپاہِ صحابہ کے ترجمان رسالے میں حضرت حسن اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے نام زمرۂ خلفائے راشدین سے خارج کر دیے گئے۔ وہ بھی محض دو چھٹیوں جیسی انتہائی گھٹیا اور معمولی قیمت پر۔ فیا حسرتا فیا اسفا!

اس اداریے کو بار بار پڑھیں۔ یہاں کوئی تاویل بھی نہیں کی جا سکتی۔ نہ ''صورتاً'' اور ''حقیقتاً'' کی توجیہ کام دے سکتی ہے اور نہ فاروقی صاحب خلفائے اربعہ کی فضیلت کا سہارا لے سکتے ہیں۔

راقم کے نزدیک ان دور از کار تاویلات نے جہاں ''صفائی'' کا کام دیا ہے وہاں ضلالت اور گمراہی کے لیے بھی راہ ہموار کی ہے۔ اس کی بس ایک ہی سبیل ہے اور وہ اصلاح و اعتراف ہے۔ اور اگر واقعتاً ان کے موقف میں کوئی تبدیلی آ گئی ہے تو اس کا جواب ان ہی کی زبانی خلافت راشدہ جنتری ۸۷ء میں ملاحظہ کر لیا جائے۔ یہ بات صحیح ہے کہ مذکورہ ''اداریہ'' مدیر رسالہ نے تحریر کیا ہے لیکن حضرت فاروقی صاحب رحمہ اللہ اپنی شہادت (۱۸ جنوری ۱۹۹۷ء) تک اس اداریے سے پیدا ہونے والے اشکال کی کوئی وضاحت نہیں فرما سکے۔

البتہ یہاں موصوف رحمہ اللہ کا ایک دوسرا اقتباس ہدیۂ قارئین کیا جاتا ہے:

''روافض کے جھوٹے پروپیگنڈے اور سبائیت و یہودیت کے چیتھڑوں اور چربوں نے ہمیں صرف اسی سوچ کا حامل بنایا ہے کہ تعصب کے غلاف میں لپٹ ہوئی ابن سائب کلبی اور ابو مخنف لوط بن یحییٰ جیسے روافض کے مآخذ سے وجود میں آئی ہوئی تاریخ ہی سب سے معتبر دستاویز ہے۔ ان نقوش کے باعث اب نہ کوئی ان کے کارناموں کا تذکرہ کرے، نہ ان کی حیرت انگیز خدمات کا اظہار کرے، ان کو خلیفہ تک نہ مانا جائے اور ستم یہ کہ ان کے لیے راشد کا لفظ بھی نہ بولا جائے اور نہ لکھا جائے۔'' (خلافت و حکومت ص ۲۷)

مزید وضاحت کے لیے اس موضوع پر راقم الحروف کی مستقل اور زیر تالیف کتاب ''عقیدہ امامت اور خلافت راشدہ'' کی طرف مراجعت فرمائیں۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے دور خلافت میں

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی دستبرداری اور بیعت کے بعد اب سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ عالم اسلام کے متفقہ خلیفہ ہو گئے۔ تمام صحابہ نے برضا و رغبت ان کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ اس طرح امت مسلمہ کی خانہ جنگی اور انتشار وخلفشار کا دور ختم ہو کر امن و سلامتی میں تبدیل ہو گیا۔ ملت اسلامیہ نے سکھ اور سکون کا سانس لیا اور اس بات کی خوشی منائی گئی کہ اب اسلامی سلطنت کا ہر مسلمان ایک اللہ، ایک رسول، ایک کتاب، ایک کعبہ، ایک دار الخلافہ اور ایک ہی خلیفہ سے وابستہ ہے۔ علامہ ابن عبدالبر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((واجتمع الناس علیه حین بایع له الحسن بن علی و جماعة ممن معه و ذلك فی ربیع او جمادی سنة احدٰی و اربعین فسمّی عام الجماعة...... قال الاوزاعی ادرکت خلافة معاویة جماعت من اصحاب رسول الله ﷺ لم ینتزعوا یدا من طاعة ولا فارقوا جماعة)) (استیعاب مع الاصابہ ج ۳ ص ۳۹۸،۴۰۰)

''حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما اور ان کی جماعت کے بیعت کرنے کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اجماع امت ہو گیا اور یہ واقعہ ربیع الاول یا جمادی (الاولیٰ) ۴۱ھ کا ہے۔ پس اس کا نام عام الجماعت رکھا گیا...... امام اوزاعی رحمہ اللہ نے کہا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کو بہت سے صحابہ نے پایا لیکن کسی نے نہ ان کی اطاعت سے ہاتھ کھینچا اور نہ جماعت سے علیحدگی اختیار کی۔''

چند صحابہ کے نام جنھوں نے بیعت کی تھی ملاحظہ ہوں:

سعد بن ابی وقاص، عمرو بن عاص، ارقم بن ابی ارقم، جابر بن عبداللہ انصاری، کعب بن عمرو انصاری، ربیعہ بن عباد، اسامہ بن زید، انس بن مالک، جابر بن عتیک انصاری، مالک بن ربیعہ، فضالہ بن عبید انصاری، ابوقتادہ، ربیعہ بن کعب، قیس بن سعد بن عبادہ، عثمان بن حنیف، ابوسعید خدری، براء بن عازب، زید بن ارقم، سلمہ بن اکوع، معقل بن یسار، ثابت بن ضحاک، عبداللہ بن ابی اوفی، عوف بن مالک، حکیم بن حزام، عدی بن حاتم، عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن عمرو بن عاص، حسن بن علی، حسین بن علی، ابوہریرہ، عبداللہ بن جعفر، عبیداللہ بن عباس وغیرہ رضوان اللہ علیہم اجمعین

ملت اسلامیہ کے اس عظیم الشان اتحاد اور انتخاب کو اس وقت بھی سبائیوں کی طرف سے نفرت کی نگاہ سے دیکھا گیا اور ان کی اتباع اور پیروی میں آج بھی اسے بنظر حقارت دیکھا جا رہا ہے۔ چنانچہ جناب ابوالاعلیٰ مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بغیر رضامندی عوام کے حکومت پر قابض ہو گئے تھے۔ ان کی حکومت میں مسلمانوں کی رضامندی کو کوئی دخل نہ رہا تھا اور ملک کے مال میں بھی تصرف ہونا شروع ہو گیا تھا۔ تاہم حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے برداشت کیا۔'' (شہادت حسین کا حقیقی مقصد ص ۲۳، ۲۴، فرینڈز پبلی کیشنز، پاک گیٹ ملتان)

صحابہ کی اس سے بڑھ کر اور کیا توہین ہو سکتی ہے؟ مودودی صاحب کے دل میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بغض اور کینہ وعناد تھا ہی۔ (جس کا ثبوت ان کی تصنیف خلافت و ملوکیت ہے) مگر یہاں جملہ صحابہ کی شدید ترین توہین کے مرتکب ہو گئے۔ کیا صحابہ کی رضامندی کے بغیر مسند خلافت پر قدم رکھا جا سکتا تھا؟ کیا صحابہ کرام اور حضرات حسنین رضی اللہ عنہم نے مجبور ہو کر بیعت کی تھی؟ تفو بر تو اے ذریت ابن سبا تفو!

مودودی صاحب کی اس عبارت میں جو نظریہ پیش کیا گیا ہے وہ دراصل خوارج کا ہے۔ خارجی اور سبائی دونوں عینی (حقیقی) یا کم از کم علاتی بھائی تو ضرور ہیں۔ مصر کے مشہور عالم اور مورخ علامہ محمد خضری لکھتے ہیں کہ

''(خوارج کے نزدیک) حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے خلافت پر بزور تسلط حاصل کر لیا..... مسلمانوں کی رضامندی کے بغیر مسلمانوں پر اقتدار و غلبہ حاصل کر لینے کے سبب سے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے براءت یعنی بے تعلقی اور علیحدگی ظاہر کرتے ہیں۔'' (تاریخ التشریع الاسلامی مترجمہ مولانا عبدالسلام ندوی ص ۱۹۴-۲۳۷)

جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے زمام خلافت سنبھالی تو اس وقت عالم اسلام تین گروہوں میں تقسیم تھا: پہلا گروہ شیعان علی کا تھا۔ یہ لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کے بعد ان کی اولاد کو منصب خلافت کا حقدار مانتے تھے۔ یہ گروہ عراق، ایران وغیرہ میں زیادہ آباد تھا اور مصر میں بھی اس خیال کے لوگ بکثرت پائے جاتے تھے۔ مگر حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی دستبرداری کے بعد ان کی ہمت پست ہو گئی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے سر نہ اٹھا سکے۔

دوسرا گروہ شیعان معاویہ کا تھا۔ یہ لوگ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قتل کی وجہ سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سخت حمایتی تھے۔ لیکن ان میں اور شیعان علی میں یہ فرق تھا کہ یہ لوگ نہایت شجاع، دلیر اور امور جہانبانی سے واقف تھے۔ برخلاف شیعان علی کے کہ وہ لوگ میدان سیاست اور میدان جنگ کے مرد نہ تھے۔ البتہ شورش اور فتنہ گری ان کی سرشت میں داخل تھی جس سے وہ گاہے گاہے کام لیتے رہے۔

تیسرا گروہ خارجیوں کا تھا۔ یہ لوگ شیعان علی اور شیعان معاویہ دونوں کو گمراہ اور کافر یقین کر کے ان

کے مقابلے میں ہر قسم کی قوت وشدت کام میں لاتے تھے۔ نیز منافق اور سازشی لوگ بھی ان میں ملے جلے رہتے تھے۔ ان خوارج کی زیادہ تر تعداد ملک عراق یعنی بصرہ، کوفہ وایران میں بھی تھی۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سریر آرائے خلافت ہوتے ہی اسلام دشمن قوتوں نے سر اٹھایا اور کئی طرح کے فتنوں اور شورشوں کا آغاز ہوگیا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان مخالف اور ناسازگار حالات کو سامنے رکھتے ہوئے جو اصول حکومت وضع کیے وہ یقیناً انھیں دنیا کے مدبر ترین حکمرانوں کی صف اول میں داخل کر دیتے ہیں۔ آپ نے اپنے دور حکومت میں تمام اندرونی اور بیرونی بغاوتوں، شورشوں اور سازشوں کا قلع قمع کر کے مکمل امن اور سکون قائم کر دیا، اسلامی حکومت کا رقبہ بڑھایا، اسے مختلف حیثیتوں سے ترقی دی اور دشمنان اسلام کے خوابوں کو شرمندہ تکمیل نہیں ہونے دیا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد میں اندرونی فتنہ سامانیوں کے ساتھ ساتھ بیرونی شورشوں نے بھی خوب خوب رنگ دکھایا اور متعدد مفتوحہ علاقوں میں بغاوتوں نے بڑے زور شور سے سر اٹھایا۔ ۴۱ھ میں بلخ، ہرات، بوشنج اور بادغیس میں بغاوتیں ہوئیں جن کو بڑی خوبی سے فرو کیا گیا۔ ۴۳ھ میں کابل میں بغاوت ہوئی جس کو حضرت عبدالرحمٰن بن سمرہ رضی اللہ عنہ نے دبا دیا۔ ۴۷ھ میں اہل غور نے بغاوت کی جس کو حضرت حکم بن عمرو غفاری رضی اللہ عنہ نے فرو کیا۔ اور اس طرح مفتوحہ علاقوں میں سے کوئی علاقہ بھی ہاتھ سے نہیں نکلا۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے نہ صرف اپنی قابلیتوں سے اندرونی و بیرونی شورشوں کو چند ہی سالوں میں فرو کیا بلکہ مزید ممالک اور علاقے بھی فتح کیے آپ نے اپنا سارا دور امارت رومیوں کے ساتھ مقابلہ میں گزارا تھا اور اب اپنے زمانہ خلافت میں کفر کے خلاف اپنے دل کے ارمان پورے کرنے میں پوری جرأت اور حوصلہ مندی سے کام لیا۔

فتح سندھ

اگرچہ مسلمان دور عثمانی میں سندھ پہنچ چکے تھے مگر حاکمانہ عظمت اور فاتحانہ رسوخ و کمال حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہی کے دور کی برکات میں سے ہے۔ سب سے پہلے ۴۴ھ میں خیبر کے راستے سے ہندوستان پر حملہ ہوا۔ مہلب بن ابی صفرہ رحمہ اللہ کا نام نامی واسم گرامی کبھی تاریخ سے محو نہ ہوگا۔ جب یہ مرد دلیر کابل کو پار کر کے محض شرک کی بنیادوں کو اکھیڑنے اور توحید کے پرچم کو بلند کرنے کے لیے ہندوستان پر حملہ آور ہوا تھا اور قیقان میں فتوحات حاصل کر کے بہت سا مال غنیمت لے کر واپس ہوا اور اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں پیش کر کے داد تحسین وصول کی۔ (فتوح البلدان ص ۴۳۱)

مہلب رحمہ اللہ کے بعد عبداللہ بن سوار عبدی کو سرحدی علاقوں کا حاکم بنایا گیا انھوں نے پہلے تو بہت

فتوحات حاصل کیں اور بہت سا مال غنیمت لے کر دربار خلافت میں حاضر ہوئے مگر دوسری بار جنگ میں شہادت حاصل کی اور سرحد ہند کو اپنی سکونت دائمی سے مشرف و برگزیدہ بنا دیا۔ (ایضاً ص ۴۳۱) ان کے بعد متعدد حکام اور والی مقرر ہوئے اور فتوحات حاصل کرتے رہے۔ آخر عباد بن زیاد مقرر ہوئے۔ انھوں نے سب سے پہلے قندھار اور اس کے ملحقہ علاقوں اور متعدد اہم فوجی چھاؤنیوں کو فتح کیا۔ پھر منذر بن جارود کو سندھ کا حاکم بنا کر بھیجا۔ انھوں نے بڑی قابلیت سے بڑی چھوٹی متعدد ریاستوں کو سر کر کے اپنی فوجوں کو قیقان اور یوقان کے علاقوں میں پھیلا دیا اور فتوحات کا یہ مبارک سلسلہ بڑے اعلیٰ پیمانے پر قائم ہو گیا۔ (ایضاً ص ۴۴۰)

پروفیسر مولانا محمد اشرف صاحب رحمہ اللہ صدر شعبہ عربی اسلامیہ کالج پشاور لکھتے ہیں کہ:

''۴۴ھ میں مہلب بن ابی صفرہ درہ خیبر کی راہ سے ہندوستان میں داخل ہوئے اور پشاور کی وادیوں کو روندتے ہوئے بنوں (بنّہ) کو فتح کرتے ہوئے قلات تک جا پہنچے۔ یہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کا زمانہ تھا۔'' (مشاہیر علمائے دیوبند جلد ا ص ۵ تحت ''پیش لفظ'' مؤلفہ ریٹائرڈ بریگیڈیر ڈاکٹر قاری فیوض الرحمٰن صاحب)

## فتح ترکستان

ترک قوم اپنی بہادری اور شجاعت میں ہمیشہ ضرب المثل رہی۔ لیکن اسلامی قوت کے سامنے آخر انھیں بھی ہتھیار ڈال دینے پڑے۔ ۵۴ھ میں ابن زیاد ترکستان کے اہم فوجی مراکز پر حملہ آور ہوا اور تھوڑے ہی عرصے میں اپنی تلوار سے بخارا کو عبور کرتا ہوا رامنی اور بیکند کے سنگین اور وسیع علاقوں کو فتح کر لیا۔ ۵۵ھ میں سعید بن عثمان رحمہ اللہ والی مقرر ہوئے اور دریائے جیحون کو پار کر کے آگے بڑھے۔ یہ علاقہ نہایت زرخیز اور کئی لحاظ سے بڑا اہم تھا۔ یہاں کے لوگوں نے صلح کی درخواست کی۔ مسلمان سپہ سالار نے اسے قبول کر کے قبق (ایک خاتون حاکم) کے تمام مملوکہ علاقے اپنی نگرانی میں کر لیے۔

## فتح سمرقند

بخارا کی فتوحات کے بعد مسلمانوں نے سمرقند کا رخ کیا۔ قبق خاتون نے مسلمانوں کی گراں قدر امداد کی اور ہر طرح سے ساتھ دیا۔ اہل سمرقند نے مسلمانوں کو دیکھ کر شہر کے دروازے بند کر لیے اور خفیہ جنگ کی تدابیر میں مصروف ہو گئے۔ آخر باشندگان سمرقند فصیلوں پر آئے اور یکبارگی تیروں کی بوچھاڑ کر دی۔ لیکن مسلمانوں کے شدید محاصرے میں کسی قسم کا کوئی فرق نہ آیا۔ اس میں سعید بن عاص رضی اللہ عنہ اور مہلب بن ابی صفرہ رحمہ اللہ سرداران اسلام کی ایک ایک آنکھ کام آئی۔ مگر اس کے باوجود محاصرہ میں کوئی فرق نہ آیا۔ بعد میں اہل سمرقند نے سات لاکھ سالانہ خراج پر صلح کر لی۔ (فتوح البلدان، بلاذری ص ۴۱۶)

## فتح ترمذ

اس مہم کو سر کرنے کے بعد مسلمان ترمذ پہنچے۔ یہ خطہ کئی لحاظ سے اہم اور سود مند تھا۔ لیکن وہاں کے

باشندوں نے صلح کر لی اور ملکی منافع کا ایک کثیر حصہ اسلام کی نذر کر دیا۔ (ایضاً ص ۴۱۷)

## فتح افریقہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور میں افریقہ کا معتدبہ حصہ مسلمانوں کے ہاتھ آ چکا تھا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس میں بہت اضافہ کیا اور اسلامی قوتوں کو یہاں مضبوط اور مسلط کر دیا۔ ۴۱ھ میں لواتہ اور زناطہ پر عقبہ بن نافع رضی اللہ عنہ نے حملہ کیا تھا مگر بغیر کسی جنگ کے صلح ہو گئی۔ ۴۲ھ میں غدامس، ۴۳ھ میں سوڈان کے علاقے فتح کیے۔ اسی طرح نبرزت اور جربہ بھی فتح ہوئے۔ ۴۵ھ میں سوسہ اور جلولاء فتح کیے۔ افریقہ میں کئی باغی اور سرکش تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ۵۰ھ میں ان کی سرکوبی عقبہ بن نافع رضی اللہ عنہ سے کرا کر قیروان کا شہر آباد کیا اور فوجی چھاؤنی قائم کر کے بہت سے خطرات کا خاتمہ کر دیا۔

علامہ بلاذری لکھتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عقبہ بن نافع رضی اللہ عنہ کو مغرب کا والی مقرر کیا۔ انھوں نے افریقہ پر دس ہزار مسلمانوں کے ساتھ حملہ کیا اور اس کو فتح کر کے اس کے شہر قیروان کی داغ بیل ڈالی۔ یہاں جھاؤ وغیرہ کے درختوں کا گھنا جنگل تھا اور درندوں اور مہلک سانپ بچھوؤں کی وجہ سے کوئی اس کا قصد نہیں کر سکتا تھا۔ ابن نافع رضی اللہ عنہ مرد صالح اور مستجاب الدعوات تھے۔ انھوں نے اپنے رب سے دعا کی۔ تمام حشرات الارض دور ہو گئے حتیٰ کہ درندے بھی اپنے بچوں کو لے کر بھاگ گئے۔

(فتوح البلدان بلاذری اردو ص ۳۲۹)

حضرت عقبہ بن نافع رضی اللہ عنہ نے ''قیروان'' کا شہر بسانے سے پہلے اپنے لشکر میں موجود جملہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم (جن کی تعداد اٹھارہ تھی) جمع کر کے اجتماعی دعا کی اور پھر یہ آواز بلند کی:

((ایتها السباع والحشرات نحن اصحاب رسول الله ﷺ ارحلوا عنّا فانّا نازلون فمن وجدناه بعد قتلناه)) (تاریخ طبری جلد ۴ ص ۱۷۸، تحت احوال ۵۰ھ)

''اے درندو اور کیڑو! ہم رسول اللہ ﷺ کے صحابہ ہیں۔ ہم یہاں بسنا چاہتے ہیں لہٰذا تم یہاں سے کوچ کر جاؤ۔ اس کے بعد تم میں سے جو کوئی یہاں نظر آئے گا تو ہم اسے قتل کر دیں گے۔''

مشہور مورخ اور جغرافیہ دان علامہ زکریا بن محمد قزوینی لکھتے ہیں کہ:

((فرأى الناس ذلك اليوم عجبا لم يروه قبل ذالك وكان السبع يحمل أشباله، والذئب اجراءه والحيه اولادها، وهى خارجة سربا سربا فحمل ذالك كثيرا من البربر على الاسلام)) (آثار البلاد (قزوینی) ص ۲۴۲، تحت القیروان بحوالہ جہانِ دیدہ ص ۱۰۸ مؤلفہ مولانا محمد تقی عثمانی)

''اس روز لوگوں نے ایسا عجیب نظارہ دیکھا جو پہلے کبھی نہ دیکھا تھا کہ درندہ اپنے بچوں کو اٹھائے لے جا رہا ہے، بھیڑیا اپنے بچوں کو اور سانپ اپنے بچوں کو۔ یہ سب ٹولیوں کی شکلوں میں نکلے جا رہے تھے۔ یہ

منظر دیکھ کر بہت سے بربری مسلمان ہو گئے۔ اس کے بعد حضرت عقبہ بن نافع رضی اللہ عنہ اور ان کے ساتھیوں نے جنگل کاٹ کر یہاں شہر قیروان آباد کیا، وہاں جامع مسجد بنائی اور اسے شمالی افریقہ میں اپنا مستقر قرار دیا۔"

## رومیوں سے جنگیں

مسلمانوں نے اپنی حریف تمام طاقتوں کا خاتمہ کر ڈالا تھا۔ البتہ ابھی قسطنطنیہ کی رومی حکومت جسے اپنے لوگوں، نظام مملکت اور قوت و طاقت پر بھروسا تھا وہ باقی تھی، جو اپنی ذلیل اور کمینہ طرز عمل کا ہر وقت ثبوت فراہم کرتی رہتی تھی۔ لہٰذا اس کی گوشمالی کی سخت ضرورت تھی۔ اس کی روک تھام کے لیے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بحری بیڑے کو ترتیب دیا تھا اور بڑے بڑے صحابہ اس میں مصروف پیکار رہے۔

قسطنطنیہ اس زمانے میں یورپی طاقتوں کا مرکز اور نصاریٰ کی قوتوں کا دل تھا۔ اس لیے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بڑے زور شور کے ساتھ اس پر فوج کشی کی۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا رومیوں کے خلاف جذبہ جہاد کا ان کی آخری وصیت سے بھی خوب اندازہ ہوتا ہے کہ "شد خناق الروم" رومیوں کے گلے گھونٹ کر رکھ دو۔ ان کی اس وصیت نے بھی نصرانیت کے فلک بوس قلعوں میں شگاف ڈال دیے۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ قسطنطنیہ کے شرکاء کو مغفرت کی بشارت سے نوازا تھا۔ اس لیے اس میں کبار صحابہ رضی اللہ عنہم نے بھی شرکت فرمائی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ:

((اول جیش من امتی یغزون البحر قد اوجبوا قالت ام حرام قلت یا رسول الله! انا فیهم؟ قال انت فیهم ثم قال النبی اول جیش من امتی یغزون مدینة قیصر مغفور لهم))

(صحیح بخاری کتاب الجہاد باب ما قیل فی قتال الروم جلد ۱ص ۴۱۰)

"میری امت کا سب سے پہلا وہ لشکر جو بحری جہاد کرے گا ان کے لیے جنت واجب ہے۔ سیدہ ام حرام رضی اللہ عنہا روایت کرتی ہیں کہ میں نے کہا کہ میں بھی ان میں شامل ہوں۔ آپؐ نے فرمایا ہاں آپ بھی ان میں شامل ہیں۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت کا سب سے پہلا وہ لشکر جو قیصر کے شہر میں جنگ کریں گے، ان سب کے حق میں مغفرت ثابت ہو چکی ہے۔"

یہ دونوں لشکر آپ نے بحالت خواب دشمنان اسلام سے برسر پیکار دیکھے پھر بیداری کے بعد آپ نے اپنی خوشی اور مسرت کا اظہار کرتے ہوئے ہر دو لشکروں کے لیے جنت و مغفرت کی بشارت دی۔ یہ سن کر حضرت سیدہ ام حرام رضی اللہ عنہا نے جذبہ جہاد سے سرشار ہو کر آپ سے استفسار کیا کہ کیا مجھے بھی یہ سعادت حاصل ہو گی؟ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم پہلے لشکر میں شامل ہو گی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں یہ الفاظ ہیں کہ "ادع الله ان یجعلنی منهم فدعا لها" آپ میرے لیے یہ دعا فرمائیں کہ اللہ مجھے ان میں سے کر

دے تو آنحضرت ﷺ نے ان کے لیے دعا فرمائی۔

اگر ایک بار بھی یہ حدیث صحیح بخاری میں ذکر ہوتی تو شرکائے لشکر کی عظمت اور فضیلت کے لیے کافی ہوتی۔ مگر یہ حدیث دیگر کتب حدیث کے علاوہ صرف صحیح بخاری میں بتکرار سات مرتبہ مختلف ابواب میں نقل ہوئی ہے تفصیل پیچھے عہد عثمانی کے تحت گزر چکی ہے۔

علاوہ ازیں یہ اگر صرف خواب کا ہی معاملہ ہوتا تو بھی انبیاء علیہم السلام کے خواب وحی ہوتے ہیں۔ مگر آنحضرت ﷺ نے حالت بیداری میں ان خوش نصیب شرکاء کے لیے جنت ومغفرت کی نوید سنائی۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی سعادت، خوش نصیبی اور منزلت و رفعت کا کون اندازہ لگا سکتا ہے جو خواب و بیداری ہر دو حالتوں میں پیغمبر کی مسرتوں اور خوشیوں کا باعث بننے کے علاوہ جنت ومغفرت کی سعادتوں کا مصداق بھی بن گئے۔

آنحضرت ﷺ کی پیشینگوئیوں کے بارے میں کم از کم ایک مسلمان تو یہ تصور بھی نہیں کر سکتا کہ ان کی حیثیت کاہنوں، نجومیوں اور قیافہ شناسوں کی پیشین گوئیوں کی مانند ہے جو کبھی صحیح ثابت ہو جائیں کبھی غلط، اور نہ ان کی حیثیت معاذ اللہ مرزا غلام احمد قادیانی کی پیشین گوئیوں کی سی ہے کہ وہ جب غلط ثابت ہو جائیں تو تاویلات بعیدہ سے تصحیح کی جائے۔ اور تاویل کی بھی اگر گنجائش نہ نکلے تو کہہ دیا جائے کہ فلاں پیش گوئی دراصل فلاں شرط پر تھی۔ جب شرط ہی نہ پائی گئی تو پیش گوئی بھی معلق رہ گئی۔ جبکہ مرزا نے پیش گوئی کرتے وقت خود کوئی شرط نہ لگائی ہو۔

العیاذ باللہ ثم العیاذ باللہ ایسے تصور سے بھی ہزار ہا مرتبہ اللہ کی پناہ! ایک مسلمان کا ایمان ہے کہ آنحضرت ﷺ کی زبان مبارک سے جو خبر بھی نکلی وہ اللہ کے دیے ہوئے علم یقینی کی روشنی میں نکلی۔ لہٰذا آنحضرت ﷺ نے بحری جہاد اور قسطنطنیہ کے حوالے سے جو جنت ومغفرت کی بشارت دی ہے اس کا اطلاق تمام شرکاء پر ہوگا اور اس کے عموم سے کسی ایک فرد کو بھی خارج نہیں کیا جا سکتا۔ کیونکہ وعدۂ جنت ومغفرت اللہ علام الغیوب اور علیم بذات الصدور کی طرف سے ہے۔ یہ بات بھی قابل غور ہے کہ آنحضرت ﷺ نے نہ تو کوئی شرط لگائی اور نہ اس بشارت سے کسی کو مستثنیٰ کیا۔

اور یہ بات بھی بالکل واضح ہے کہ حدیث میں دی گئی جنت ومغفرت کی بشارت کو ان بشارتوں پر قیاس بھی نہیں کیا جا سکتا جن میں اللہ اور اس کے رسول نے بعض اعمال و افعال کے بارے میں اطلاع دی ہو کہ جس نے یہ کام کیا وہ جنت کا اور جس نے یہ کام کیا وہ جہنم کا مستحق ہوگا۔ جو حضرات تاویلات بعیدہ کا سہارا لے کر ان بشارتوں سے شرکائے جنگ میں سے کسی کو خارج کرتے ہیں (اور وہ بھی قائدین لشکر کو) وہ دراصل شعوری یا لاشعوری طور پر اہل تشیع کی پیروی و اتباع میں ایسا کر رہے ہیں۔ کیونکہ شیعہ بھی اسی قسم کی تاویلات

کرتا ہے۔ جیسے قرآن حکیم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ﴿رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ﴾ کا سرٹیفکیٹ دیا ہے تو اہل تشیع اس آیت کو صحیح تسلیم کرتے ہوئے یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ یہ درست ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں انھیں یہ سند دی گئی تھی لیکن چونکہ وہ آپ کی وفات کے بعد (العیاذ باللہ) مرتد ہو گئے تھے اس لیے وہ اس اعزاز کے مستحق نہیں رہے۔

اسی طرح حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دس افراد کے نام لے کر انھیں جنت کی بشارت دی جنھیں ''عشرہ مبشرہ'' کہا جاتا ہے۔ جن میں حضرات ابوبکر، عمر، عثمان، علی، طلحہ، زبیر، سعد، سعید، عبدالرحمٰن اور ابوعبیدہ رضی اللہ عنہم شامل ہیں۔ اہل تشیع کے اصول کے نزدیک یہ بشارت صحیح ہے لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد خصوصاً خلفائے ثلاثہ ابوبکر، عمر اور عثمان (رضی اللہ عنہم) سے افعال قبیحہ صادر ہوئے۔ جیسے اہل بیت کا حق چھینا، ان پر ظلم کیا اور مال فدک غصب کیا، لہٰذا وہ اس بشارت سے خارج ہو گئے۔

کیا کوئی مسلمان ایسا تصور بھی کرسکتا ہے؟ اہل اسلام کے نزدیک ان حضرات کی مغفرت یقینی ہے کیونکہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے عطا کردہ علم صحیحہ وقطعیہ کی روشنی میں بشارت دیتے ہیں جو غلط ہو ہی نہیں سکتی۔ اسی طرح زیر بحث حدیث میں جنت ومغفرت کی بشارت کا اطلاق تمام شرکاء پر ہوگا اور قائدین اور سپہ سالار اس بشارت کے سب سے پہلے مصداق ہوں گے۔

صحیح بخاری کی اس زیر بحث حدیث میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کے دو لشکروں کے متعلق جنت ومغفرت کی بشارت دی۔ اول الذکر ''جنت کے وجوب'' کی بشارت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور امارت میں پوری ہوئی جس کا ذکر پیچھے گزر چکا ہے اور ثانی الذکر پیشین گوئی آپ کے دور خلافت راشدہ میں پوری ہوئی جو ایک ناقابل تردید حقیقت ہے۔

اسی غزوے کے بارے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے دی گئی بشارت ''مغفور لھم'' میں شامل ہونے کے لیے شوق شہادت اور جذبہ جہاد سے سرشار ہو کر صحابہ وتابعین گوشے گوشے سے دمشق پہنچنے لگے۔ جن میں حضرات عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن زبیر، حسین بن علی اور میزبان رسول حضرت ابو ایوب انصاری وغیرہم رضی اللہ عنہم نے مدینہ منورہ سے تشریف لا کر اس لشکر میں شمولیت اختیار فرمائی جس کی امارت و سپہ سالاری سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے جواں سال فرزند ''فتی العرب'' امیر یزید کے سپرد فرمائی۔

محمود بن ربیع رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے یہ روایت غزوہ قسطنطنیہ کے موقع پر لوگوں سے بیان کی۔ اس جہاد میں ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ شریک تھے۔ نیز اسی میں ان کا وصال ہوا۔ ''ویزید بن معاویة علیھم بارض الروم'' اور اس لشکر کے امیر یزید بن معاویہ تھے۔

(صحیح بخاری ج ا ص ۱۵۸ کتاب التہجد، باب صلوٰۃ النوافل جماعۃ)

علامہ قسطلانی رحمہ اللہ شارح بخاری لکھتے ہیں کہ:

((كان اول من غزا مدينة قيصر يزيد بن معاوية ومعه جماعة من سادات الصحابة))

(قسطلانی ج۵ص۱۰۴)

''قسطنطنیہ پر سب سے پہلے جہاد کرنے والے یزید بن معاویہؓ تھے اور ان کے ساتھ اکابر صحابہ کی ایک جماعت بھی شریک تھی۔''

علامہ بدرالدین عینی حنفی اور علامہ ابن حجر عسقلانی شافعی رحمہما اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ان يزيد بن معاوية غزا بلاد الروم حتى بلغ قسطنطنية و معه جماعة من سادات الصحابة)) (عمدۃ القاری ج۱۴ص۱۹۸، فتح الباری ج۶ص۱۰۳)

''یزید بن معاویہ روم کے شہروں میں مصروف جہاد رہے، یہاں تک کہ قسطنطنیہ تک پہنچ گئے اور ان کے ساتھ بڑے بڑے صحابہ کی جماعت تھی۔''

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ان يزيد بن معاوية كان اميرًا على الجيش الذى غزا فيه ابو ايوب......))

(مسند احمد بن حنبل ج۵ص۴۱۶)

''اس لشکر قسطنطنیہ کے امیر جس میں حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے حصہ لیا یزید بن معاویہ تھے۔''

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((اول جيش غزاها كان اميرهم يزيد)) (منہاج السنۃ ج۲ص۲۵۲)

''قسطنطنیہ پر پہلے چڑھائی کرنے والے لشکر کے سپہ سالار یزید تھے۔''

امام ذہبی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وفيها غزا يزيد بن معاوية القسطنطنية وقيل فى سنة احدى وخمسين))

(العبر فی خبر من غبر، طبع کویت، الجزء الاول ص۵۵ تحت سنہ ۵۵ھ)

''اور اسی (۵۰ھ میں) یزید بن معاویہ نے قسطنطنیہ پر لشکر کشی کی۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ ۵۱ھ میں (یہ جنگ ہوئی)۔''

علامہ ابن عبدالبر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وكان ابو ايوب الانصارى مع على بن ابى طالب فى حروبه كلها ثم مات بالقسطنطنية من بلاد الروم زمن معاوية وكان غزاته تلك راية يزيد وهو كان اميرهم يومئذ)) (الاستیعاب مع الاصابہ ج۱ص۴۰۴)

''حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تمام جنگوں میں شرکت کی پھر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور میں روم کے شہر قسطنطنیہ میں وفات پائی۔ اس دن یزید بن معاویہ ان کے امیر تھے۔''

قدیم مورخ علامہ محمد بن سعد رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''پھر وہ (ابو ایوب رضی اللہ عنہ) بیمار ہو گئے۔ لشکر پر یزید بن معاویہ امیر تھا۔ وہ ان کے پاس دن کو عیادت کو آیا اور پوچھا کہ آپ کی کوئی حاجت ہو تو بیان کیجیے۔ انھوں نے کہا ہاں میری حاجت ہے۔ جب میں مر جاؤں تو مجھے اونٹ پر سوار کر کے جہاں تک گنجائش ملے دشمن کے ملک میں لے جانا۔ جب گنجائش نہ ہو تو وہیں دفن کر دینا اور واپس آ جانا۔ جب ان کی وفات ہو گئی تو اس نے انھیں سوار کیا اور جہاں تک گنجائش ملی دشمن کے ملک میں لے گیا اور دفن کر کے واپس آ گیا۔

ایک دوسری روایت میں ہے کہ ۵۲ھ میں جس سال یزید بن معاویہ نے اپنے والد معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کی خلافت میں قسطنطنیہ کی جنگ کی، اسی سال ابو ایوب رضی اللہ عنہ کی وفات ہوئی۔ ان پر یزید بن معاویہ نے نماز پڑھی ان کی قبر روم میں قلعہ قسطنطنیہ کی بنیاد میں ہے۔ مجھے معلوم ہوا کہ رومی ان کی قبر کی حفاظت اور مرمت کرتے۔ جب قحط ہوتا تو اس کے توسل سے وہ استسقاء کرتے تھے۔''

(طبقات ابن سعد اردو، ج ۴ حصہ مہاجرین و انصار، ص ۶۱، ۶۲)

قدیم مورخ ابن جریر طبری لکھتے ہیں کہ:

''یزید بن معاویہ نے روم میں جنگ کی یہاں تک کہ قسطنطنیہ تک پہنچ گیا......'' (تاریخ طبری اردو ج ۴ ص ۸۶)

امام ابو الحسن ابن اثیر جزری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی وفات ۵۰ھ میں ہوئی جبکہ یہ جہاد میں تھے۔ اور بعض لوگ کہتے ہیں کہ ۵۱ھ میں اور بعض کہتے ہیں کہ ۵۲ھ میں۔ اور یہی زیادہ مشہور ہے۔ یہ ایک لشکر میں تھے جس کا سردار یزید بن معاویہ تھا۔ جب ابو ایوب رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے تو یزید ان کی عیادت کو گیا اور ان سے پوچھا کہ آپ کی کیا خواہش ہے۔ ابو ایوب رضی اللہ عنہ نے کہا میری خواہش یہ ہے کہ جب میں مر جاؤں تو تم مجھے لے کر سوار ہونا اور دشمن کے ملک میں جانا۔ جہاں تک تمھیں جگہ ملے چلے جانا اور وہیں مجھے دفن کر دینا پھر لوٹ آنا۔ پس جب ان کی وفات ہوئی تو انھوں نے ایسا ہی کیا اور ان کو قسطنطنیہ کے قریب دفن کیا۔ وہیں ان کی قبر ہے۔ لوگ اس کے ذریعے سے پانی برسنے کی دعا مانگتے ہیں۔'' (اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ اردو ج ۳ ص ۱۱۱)

امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((فسار معه خلق كثير من كبراء الصحابة حتى حاصر القسطنطنية))

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۳۲)

''بڑے بڑے صحابہ کی جماعت یزید کے ساتھ تھی۔ یہاں تک کہ اس نے قسطنطنیہ کا محاصرہ کر لیا۔''

موصوف مزید لکھتے ہیں کہ:

((وکان ابو ایوب الانصاری فی جیش یزید بن معاویة والیه اوصٰی وهو الذی صلی علیه)) (ایضاً ج۸ص۵۸)

''حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی وصیت کے مطابق ان کی نماز جنازہ یزید بن معاویہ نے پڑھائی۔''

اور اسی جلد کے ص ۱۵۱ پر تحریر ہے کہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ بھی اس لشکر میں موجود تھے: "و قد کان فی الجیش الذین غزوا القسطنطنیة مع ابن معاویة یزید" اور ص ۲۲۹ پر یزید کے حالات میں لکھا ہے کہ "وقد کان یزید اول من غزا قسطنطنیة" یزید وہ پہلا شخص ہے جس نے قسطنطنیہ کی جنگ کی۔

علامہ عبدالرحمٰن ابن خلدون رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''چنانچہ یزید کو ایک جمعیت کثیرہ کے ساتھ جس میں ابن عباس، ابن زبیر، ابن عامر، ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہم بھی تھے روانہ کیا۔ ان لوگوں نے میدان جنگ میں پہنچ کر نہایت تیزی اور سختی سے لڑائی شروع کی۔ لڑتے بھڑتے قسطنطنیہ تک پہنچے۔'' (تاریخ ابن خلدون ج۲ص۳۸)

شیخ العرب والعجم مولانا السید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''یزید کو متعدد معارک جہاد میں بھیجنے اور جزائر ابیض اور بلاد ہائے ایشیائے کوچک کے فتح کرنے حتیٰ کہ خود استنبول (قسطنطنیہ) پر بڑی بڑی افواج سے حملہ کرنے وغیرہ میں آزمایا جا چکا تھا۔ تاریخ شاہد ہے کہ معارک عظیمہ میں یزید نے کارہائے نمایاں انجام دیے تھے۔'' (مکتوبات ج۱ص۲۵۰)

مشہور سیرت نگار علامہ سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''بحر روم میں جس کو اخضر اور بحر متوسط بھی کہتے ہیں، یورپ اور ایشیا کی، اور اب گویا اسلام اور عیسائیت کی حد فاصل ہے اور اس زمانہ میں یہ رومیوں کی بحری قوت کی جولان گاہ تھا۔ ایک دفعہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خواب راحت سے مسکراتے ہوئے بیدار ہوئے اور فرمایا اس وقت خواب میں میری امت کے کچھ لوگ تخت شاہی پر بادشاہوں کی طرح بیٹھے ہوئے دکھائے گئے۔ یہ بحر اخضر میں جہاد کے لیے اپنے جہاز ڈالیں گے۔

یہ بشارت سب سے پہلے امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد میں پوری ہوئی اور دیکھا گیا کہ دمشق کی سرزمین پر اسلام میں سب سے پہلے تخت شاہی بچھایا جاتا ہے اور دمشق کا شہزادہ یزید اپنی سپہ سالاری میں مسلمانوں کا پہلا لشکر لے کر بحر اصفر میں جہازوں کے بیڑے ڈالتا ہے اور دریا کو عبور کر کے قسطنطنیہ کی چہار دیواری پر تلوار مارتا ہے۔'' (سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم ج۳ص۱۰۶)

جناب طالب ہاشمی صاحب لکھتے ہیں کہ:

''امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک اسلامی لشکر قسطنطنیہ کی تسخیر کے لیے روانہ کیا تو حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ اپنی کبرسنی کے باوجود اس لشکر میں ایک عام مجاہد کی حیثیت سے شریک ہو گئے۔ بعض مورخین کے بیان کے مطابق اس لشکر کی قیادت سفیان بن عوف کے سپرد تھی۔ لیکن اکثر مستند روایات میں ہے کہ اس لشکر کا امیر یزید بن معاویہ رضی اللہ عنہ تھا۔ یزید تاریخ اسلام کی ایک بدنام ترین شخصیت ہے۔ اس لیے اس کی قیادت میں حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ اور بعض دوسرے جلیل القدر صحابہ کا کفار کے خلاف جہاد کرنا بعض لوگوں کے لیے حیران کن ہے لیکن اس الجھن کا حل مشہور شیعہ عالم سید علی نقی صاحب مجتہد العصر اپنی تصنیف ''تذکرہ حفاظ شیعہ'' میں یوں پیش کرتے ہیں کہ:

''کفار کے ساتھ جنگ کرنے کا آپ (ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ) کو خاص شوق تھا۔ یہاں تک کہ اس سلسلے میں یزید کی سپہ سالاری میں جنگ کرنے تک سے آپ نے گریز نہیں کیا۔ آپ کا اجتہادی خیال یہ تھا کہ کفار سے جہاد میں، اگرچہ فاسق و فاجر کی ماتحتی میں ہو، سچی نیت سے شریک ہونا مذہب کی نصرت ہے۔ اس لیے روم کی جنگ میں جو معاویہ کے حکم سے یزید کی ماتحتی میں افواج روانہ کی گئی تھیں، ان میں ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ بھی موجود تھے۔'' (تذکرہ حفاظ شیعہ مطبوعہ لکھنؤ ص ۱۴۶، تیس پروانے شمع رسالت کے ص ۲۶۶)

افسوس کہ طالب ہاشمی صاحب کی الجھن کا حل بھی سوائے شیعہ مجتہد کے کوئی دوسرا پیش نہ کر سکا۔ یا بالفاظ دیگر جناب ہاشمی صاحب سید علی نقی رافضی کے علاوہ کسی سنی سے مطمئن نہ ہو سکے۔

حدیث اور تاریخ کے مذکورہ بالا تمام حوالہ جات سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ جس لشکر کے بارے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مغفرت کی بشارت دی تھی۔ اس کے امیر اور سپہ سالار یزید بن معاویہ ہی تھے۔ اس ناقابل تردید تاریخی حقیقت کے برعکس بعض لوگ یزید کو اس بشارت نبوی سے محروم کرنے کے لیے کہتے ہیں کہ زیر بحث لشکر کے امیر حضرت سفیان بن عوف تھے۔ اور سب سے زیادہ تعجب کی بات تو یہ ہے کہ ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور تاریخی حقائق'' (مولفہ جسٹس محمد تقی عثمانی صاحب اور محمود اشرف صاحب عثمانی) کے نام سے ایک کتاب شائع ہوئی ہے۔ اس میں بڑی خوبصورتی کے ساتھ زیر بحث مسئلے کو ''گول'' کر دیا گیا۔ چنانچہ لکھتے ہیں کہ:

''۴۹ھ میں آپ نے قسطنطنیہ کی جانب زبردست لشکر روانہ کیا۔ جس کا سپہ سالار سفیان بن عوف کو مقرر کیا۔ اس لشکر میں اجلہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم شریک تھے۔ اور یہی وہ غزوہ ہے جس کی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی حیات میں ہی پیشین گوئی فرما دی تھی اور اس میں شریک ہونے والوں کے بارے میں فرمایا تھا ''پہلا لشکر جو قسطنطنیہ کا جہاد کرے گا اس کو بخش دیا جائے گا۔'' (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور تاریخی حقائق ص ۲۴۶)

موصوف اگر اپنی کتاب کا نام صرف ''تاریخی واقعات'' رکھتے پھر تو شاید تاریخ کی کسی گھسی پھسی روایت سے اس کی گنجائش نکل آتی لیکن انھوں نے تو اپنی کتاب کا نام ''تاریخی حقائق'' رکھ کر ''حقائق'' کا منہ چڑایا ہے بلکہ ''کتمان حق'' کا ارتکاب کیا ہے۔

یہ ملحوظ رہے کہ مذکورہ کتاب کا زیر بحث حصہ مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کا تحریر کردہ نہیں ہے بلکہ اس کتاب کا آخری حصہ ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ؛ شخصیت، کردار اور کارنامے'' ان کی فرمائش پر اور ان کی توثیق سے ان کے بھتیجے مولانا محمود اشرف عثمانی کی قلمی کاوش ہے ملاحظہ ہو حوالہ مذکور ص ۷۔ ممکن ہے کہ زیر بحث حصہ ان کی نظر سے نہ گزرا ہو کیونکہ انھوں نے اپنی ایک دوسری کتاب میں اس بات کی صراحت کی ہے کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے یزید کی سرکردگی میں جو پہلا لشکر قسطنطنیہ پر حملے کے لیے روانہ کیا اس میں آپ (حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ) بھی شامل تھے۔ یہاں محاصرہ طویل ہوا تو آپ بیمار ہو گئے۔ یزید آپ کی بیمار پرسی کے لیے حاضر ہوئے اور آپ سے پوچھا کہ کوئی خدمت بتایئے۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ بس میری ایک خواہش ہے اور وہ یہ کہ جب میرا انتقال ہو جائے تو میری لاش کو گھوڑے پر رکھ کر دشمن کی سرزمین میں جتنی دور تک لے جانا ممکن ہو، لے جانا اور وہاں لے جا کر دفن کرنا۔ اس کے بعد آپ کی وفات ہو گئی تو یزید نے آپ کی وصیت پر عمل کیا اور قسطنطنیہ کی دیوار کے قریب آپ کو دفن کیا گیا۔'' (جہانِ دیدہ ص ۳۵۵ مطبوعہ ادارۃ المعارف کراچی)

حضرت علامہ ابن کثیر رحمہ اللہ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی وصیت کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا بیٹا یزید اس لشکر کا امیر تھا جس میں شامل ہو کر حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے جہاد کیا۔ ان کی وفات کے قریب یزید حاضر خدمت ہوا تو انھوں نے فرمایا کہ جب میرا انتقال ہو جائے تو لوگوں کو میری طرف سے سلام کہنا اور یہ ارشاد نبوی انھیں سنانا کہ ''شرک سے محفوظ شخص کو اللہ جنت عطا کرے گا'' نیز جہاں تک ممکن ہو روم کی سرزمین میں مجھے دور لے جا کر دفن کرنا۔ چنانچہ یزید نے لوگوں کو حدیث سنائی اور حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کا سلام پہنچایا اس کے بعد جنازہ کو دفن کرنے کے لیے لے گئے۔''

رئیس التبلیغ مولانا محمد یوسف دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ بیمار ہوئے۔ اس وقت یزید امیر لشکر تھا وہ بیمار پرسی کے لیے آیا۔ معلوم کیا کہ کوئی ضرورت ہو تو بتائیں؟ اس پر انھوں نے فرمایا میری خواہش ہے کہ جب میں مر جاؤں تو دشمن کے علاقے میں جس قدر ہو سکے دور لے جا کر دفن کر کے واپس آنا۔'' (حیات الصحابہ الجزء الاول ص ۴۴۰)

وصیت کے مطابق جب انھیں دفن کیا جا رہا تھا تو رومی سربراہ نے اپنے قاصد کے ذریعے سے اصل صورت حال معلوم کرنا چاہی تو امیر لشکر یزید بن معاویہ نے کہا یہ ہمارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں۔ جنھوں

نے تمھارے ملک میں اندر لے جا کر دفن کرنے کی وصیت فرمائی تھی۔ اب ہم ان کی وصیت کے مطابق انھیں یہاں دفن کررہے ہیں۔ ہم انھیں یہاں ضرور دفن کریں گے خواہ ہمیں اپنی جانیں بھی دینی پڑیں۔

(عقد الفرید ج۳ ص۳۶۸)

یہ سن کر شاہ روم کی زبان سے یہ گستاخانہ جملہ نکل گیا کہ مسلمانوں کے چلے جانے کے بعد ہم یہ لاش نکلوا کر کتوں کے سامنے ڈلوا دیں گے۔ قیصر کی زبان سے نکلے ہوئے ان گستاخانہ اور خبیث الفاظ کی اطلاع ملنی تھی کہ یزید نے لشکر کو پوری شدت وقوت سے رومیوں پر حملہ کا حکم دیا اور یہ الفاظ کہے:

((یا اهل القسطنطنية هذا رجل من اكابر اصحاب محمد نبينا وقد دفنا حين ترون والله لئن تعرضتم له لاهدم من كل كنيسة فى ارض الاسلام ولا يضرب ناقوس بارض العرب ابدا)) (ناسخ التواریخ ج۲ ص۶۶)

''اے قسطنطنیہ کے باشندو! یہ ہمارے نبی کے جلیل القدر صحابی ہیں اور تم دیکھتے ہوئے کہ ہم نے انھیں یہاں دفن کیا ہے..... واللہ اگر تم نے ان کی قبر کو کسی قسم کا ضرر پہنچایا تو یاد رکھو کہ پوری سرزمین اسلام میں ہر کلیسا منہدم کرادوں گا۔ اور پھر پورے عرب میں کبھی ناقوس تک نہیں بج سکے گا۔''

ابن عبدربہ کی درج کردہ روایت کے الفاظ یہ ہیں:

((لئن بلغى انه نبش من قبره او مثل به لا تركت بارض العرب نصرانيا الا قتلته ولا كنيسة الا هدمتها)) (عقد الفرید ج۳ ص۳۶۸)

''اگر مجھے پتا چلا کہ ان کی قبر کھودی گئی یا ان کے ساتھ کسی بے ادبی کا ارتکاب کیا گیا تو (کان کھول کے سن لو) کہ میں سرزمین عرب میں کسی نصرانی کو قتل اور کسی گرجا کو ڈھائے بغیر نہ چھوڑوں گا۔''

یزید کی اس جرأت مندانہ دھمکی اور شدید حملے سے قیصر پر اس قدر خوف طاری ہوا کہ اپنے مذہب کے مطابق حضرت مسیح علیہ السلام کی قسم کھا کر یقین دلایا کہ حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی قبر کے ساتھ کسی قسم کی بے ادبی وگستاخی نہ ہوگی بلکہ اس کی حفاظت کا بھرپور خیال کیا جائے گا۔ چنانچہ بعد میں اس نے اس قبر پر ایک قبہ بنوادیا۔

مورخین کا بیان ہے کہ میزبان رسول سیدنا ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے جسم کی یہ حفاظت بھی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی پیشین گوئی کے مطابق عمل میں آئی۔ اس لیے کہ یہی وہ صحابی تھے جن کو نہ صرف یہ امتیازی شرف حاصل ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری مدینہ کے ابتدائی ایام میں میزبانی کی خدمات انجام دیں، بلکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے استراحت فرماتے وقت پہرہ بھی دیا تھا جس پر آپ نے فرمایا تھا کہ ابوایوب! اللہ تمھارے جسم کی بھی اسی طرح حفاظت کرے جس طرح تم نے اللہ کے نبی کی رات کو پہرے داری کی ہے۔

صاحب کتاب ''الروض الانف'' شرح سیرۃ النبویہ لابن ہشام لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کی اس دعا سے ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے جسم کی رومیوں ہی سے حفاظت کرائی۔

چنانچہ آج بھی ان کا مقبرہ شہر قسطنطنیہ کے باہر صداقت نبوت کے ایک زندہ اور منہ بولتے ثبوت کی حیثیت سے موجود ہے۔ (بحوالہ ماہنامہ میثاق لاہور بابت ماہ اکتوبر ۱۹۸۶ء)

حضرت مولانا عبدالقیوم ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''(غزوۂ قسطنطنیہ میں) حضرت ابو ایوب انصاری، حضرت ابن عمر اور حضرت ابن عباس وغیرہم رضی اللہ عنہم اس میں دوش بدوش عوام و خواص تھے۔ بڑے بڑے معرکے ہوئے۔ آخر ان سب کو سر کرتے ہوئے مسلمان خاص قسطنطنیہ کے شہر تک پہنچ گئے۔ اس معرکے میں مسلمانوں کے جوش جہاد اور شوق شہادت کا یہ عالم تھا کہ حضرت عبدالعزیز بن زرارہ بار بار تمنائے شہادت میں صف سے آگے ہو ہو جاتے۔ آخر ایک بار ان کے ولولہ ایمان نے جوش مارا تو تن تنہا رومیوں کی صف میں اپنے آپ کو بپھرے ہوئے شیر نر کی طرح گھسا دیا۔ رومیوں میں شور و واویلا مچ گیا۔ اب حال یہ تھا کہ یہ مرد جنتی جس طرح رخ کرتا، ایک ایک وار میں کئی کئی رومیوں کو فی النار والسقر کرتا۔ مگر کسی کی مجال نہ تھی کہ اس کی شمشیر خارا شگاف کو روک سکتا۔ آخر جب تھک کر چور ہو گئے تو رومیوں نے برچھیوں سے چھید ڈالا مگر اس شیر نر نے پیچھے ہٹنے کا نام نہ لینا تھا نہ لیا اور شہید ہو گیا۔

اس اثنا میں حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کو مرض الموت لاحق ہوا۔ یزید بن معاویہ نے عرض کیا کہ اگر کوئی وصیت ہو تو فرمائیے۔ ارشاد فرمایا کہ جہاں تک ہو سکے دشمن کی سرزمین میں لے جا کر دفن کرنا۔ چنانچہ بعد وصال ایسا کیا گیا اور قریباً ڈیڑھ ہزار سال گزرنے کے بعد بھی قسطنطنیہ کی فصیل کے نیچے اس مرد مجاہد کا آرام کدہ آج کے مسلمانوں کو دعوت جہاد اور اعلائے کلمۃ اللہ کی خاطر دشمن کی زمین کو پسند کرنے کی ترغیب شدید دے رہا ہے۔'' (تاریخ ملت حصہ سوم ص ۴۱، ۴۲)

## جزیرہ روڈس کی فتح

قسطنطنیہ کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بحری لشکر نے جزیرہ روڈس کی طرف رخ کیا۔ روڈس نامی جزیرہ اناطولیہ کے قرب و جوار جنوب مغرب میں ایک نہایت شاداب جزیرہ تھا ۵۲ھ میں حضرت جنادہ بن ابی امیہ رضی اللہ عنہ نے حملہ کر کے فتح کیا اور مسلمانوں کی آبادی قائم کی۔

## ارواڈ کی فتح

۵۴ھ میں جزیرہ ارواڈ پر حملہ ہوا اور یہ بھی مسلمانوں کے قبضے میں آ گیا۔

الغرض سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا دور خلافت فتوحات کے لحاظ سے نہایت شاندار اور پر شوکت رہا۔ مرکز دمشق میں بیٹھ کر ایک طرف انھوں نے بحر اوقیانوس اور دوسری طرف سندھ اور افغانستان تک اسلام کی فتح کے

جھنڈے گاڑ دیے۔

افسوس کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو دشمنان اسلام کی سازشوں سے دور مرتضوی میں اندرونی خلفشار اور انتشار کی بنا پر بیرونی فتوحات کی طرف توجہ دینے کا موقع نہیں مل سکا۔ بلکہ ایک تاریخی روایت کی بنا پر اس دوران میں انھیں اپنے ایک مفتوحہ جزیرے میں قیصر کو رقم واپس کرنی پڑی۔ چنانچہ مولوی محمد عبدالرحمٰن خان صاحب رفیق اعزازی ندوۃ المصنّفین لکھتے ہیں کہ:

''جب تک امیر معاویہ رضی اللہ عنہ خانہ جنگیوں میں الجھے رہے۔ انھیں شہنشاہِ روما قسطنطین دوم سے روپیہ دے کر صلح خریدنی پڑی۔ ۶۳۸ء یا ۶۳۹ء میں جوں ہی خانگی جھگڑے ختم ہوئے۔ انھوں نے روما کا خراج بند کر دیا اور لڑائی چھیڑ دی۔ ان کے زمانے میں دو مرتبہ قسطنطنیہ پر بحری راستے سے فوج کشی کی گئی۔''

(تاریخ اسلام پر ایک نظر ص ۱۴۱)

اگر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو پوری یکسوئی سے اسلام کی خدمت کا موقع مل جاتا تو یہ کچھ بعید نہ تھا کہ اسلامی فتوحات کی جو طوفانی موجیں ان کے دور کے بعد پورے کفرستان ہند، ترکستان اور یورپ تک پہنچی تھیں وہ ان ہی کے مبارک دور میں پہنچ جاتیں اور کفر کبھی اسلام کے مقابلے کا تصور بھی نہ کر سکتا۔

چنانچہ اس بات کا اقرار عصر حاضر کے بدترین اور ملعون ترین دشمن اسلام غلام حسین نجفی کو بھی کرنا پڑا کہ:

''دنیا میں ایک اور معاویہ ہوتا تو بالکل رافضیت کا خاتمہ ہو جاتا اور صحابہ کرام پر کوئی بھی کیچڑ اچھالنے والا باقی نہ رہتا، ہر طرف معاویہ شاہی ہوتی۔'' (قول مقبول ص ۴۰۷)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں اسلامی سلطنت میں توسیع کرنے کے ساتھ ساتھ اسے مضبوط اور مستحکم بنیادوں پر استوار کیا اور پورے ملک میں مکمل امن و امان بحال کیا۔ حتیٰ کہ عراق جیسے سازشی اور بدامنی کے علاقے میں بھی ان کے مقرر کردہ حاکم زیاد کا یہ اعلان تھا کہ کوفہ سے خراسان تک ایک رسی کا ٹکڑا بھی ضائع نہ ہوگا۔ اور واقعہ بھی یہی تھا کہ راستہ کی گری پڑی چیزوں تک کسی کو ہمت نہ تھی کہ اٹھالے۔ راتوں کو بوڑھی عورتیں تنہا کواڑ کھول کر سو سکتی تھیں اور کسی کو مجال گزند نہ تھی۔ (تاریخ ملت حصہ سوم ص ۵۲)

علاوہ ازیں انھوں نے اس قدر ایمان آفرین کارنامے انجام دیے ہیں جو ایک مستقل کتاب کے متقاضی ہیں۔ انھوں نے اپنے پیش رو خلفاء کے ترقیاتی کاموں کو وسعت دے کر جاری رکھتے ہوئے حسب ذیل نئے امور کی داغ بیل بھی ڈالی:

① حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دنیا میں سب سے پہلا اقامتی ہسپتال دمشق میں قائم کیا۔

② سب سے پہلے اسلامی بحریہ قائم کی۔ جہاز سازی کے کارخانے بنائے اور دنیا کی سب سے طاقتور

رومن بحریہ کو شکست دی۔

③ آب پاشی اور آب نوشی کے لیے دور اسلامی میں پہلی نہر کھدوائی۔

④ ڈاک خانوں کی تنظیم کی اور ڈاک کا مضبوط نظام نافذ کیا۔

⑤ سب سے پہلے احکام پر مہر لگانے اور ہر حکم کی نقل دفتر میں محفوظ رکھنے کا طریقہ ایجاد کیا۔

⑥ ان سے پہلے خانہ کعبہ پر غلافوں کے اوپر ہی غلاف چڑھائے جاتے تھے لیکن انھوں نے پرانے غلاف اتار کر نیا غلاف چڑھانے کا حکم دیا۔

⑦ خط دیوانی ایجاد کیا، اور رقوم کو الفاظ کی صورت میں لکھنے کا طریقہ پیدا کیا۔

⑧ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عدلیہ کو انتظامیہ سے بلند و برتر بنا دیا اور انتظامیہ کو عدلیہ میں داخل انداز ہونے سے روک دیا۔

⑨ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دین، اخلاق اور قانون کی طرح طب اور علم الجراحت کی تعلیم کا بھی انتظام کیا۔

⑩ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بیت المال سے تجارتی قرضے بغیر اشتراک نفع یا ربوا جاری کر کے تجارت و صنعت کو فروغ دیا۔

⑪ تجارت کے فروغ کے لیے بین الاقوامی معاہدے کیے۔

⑫ سرحدوں کی حفاظت کے لیے قدیم قلعات کی مرمت کر کے اور چند مزید نئے قلعے تعمیر کرا کے مستقل فوجیں متعین کیں۔

⑬ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور ہی میں سب سے پہلے منجنیق کا استعمال کیا گیا۔

(خلافت اسلامیہ از مولانا عبدالقدوس ہاشمی صاحب۔ تاریخ اسلام حصہ دوم از کبر شاہ خان نجیب آبادی۔ تاریخ ملت حصہ سوم از مولانا عبدالقیوم ندوی)

# وفات سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ جب تریسٹھ سال کی عمر میں داخل ہوئے تو ان کے دل میں ایک شدید خواہش پیدا ہوئی (اور یہ ان کی خلافت کے بالکل ابتداء کا واقعہ ہے) جسے امام ترمذی رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے:

((......عن جریر عن معاویة انه سمعه یخطب قال مات رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم وهو ابن ثلاث وستین و ابوبکر وعمرو انا ابن ثلاث وستین))

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک دفعہ خطبہ میں فرمایا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال تریسٹھ سال کی عمر میں ہوا۔ حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کا وصال بھی تریسٹھ سال کی عمر میں ہوا۔ اور میری بھی اس وقت تریسٹھ سال کی عمر ہے۔''

حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب رحمہ اللہ اس روایت کی شرح میں لکھتے ہیں کہ:

''یعنی کیا بعید ہے کہ مجھے بھی یہ طبعی اتباع نصیب ہو جائے۔ محدثین نے لکھا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی یہ تمنا پوری نہ ہوئی۔ اس لیے کہ ان کا وصال تقریباً ۸۰ سال کی عمر میں ہوا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا ذکر اس حدیث میں نہیں کیا حالانکہ ان سے بہت خصوصیت تھی۔ اس کی وجہ ظاہر ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا انتقال اسی (۸۰) سال سے زیادہ عمر میں ہوا۔ امام ترمذی رحمہ اللہ کی غرض اس روایت کے ذکر کرنے سے پہلی روایت کی تائید اور تقویت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال تریسٹھ سال کی عمر میں ہوا اور اس بارے میں طبعی اتباع حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کو بھی نصیب ہوا۔'' (شمائل ترمذی مع اردو شرح خصائل نبوی ص ۴۱۴)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اپنی عمر کے اٹھتر (۷۸) سال گزار کر رجب ۶۰ ھ میں صاحب فراش ہو گئے۔ ضعف کی وجہ سے طاقت جسمانی جواب دے چکی تھی۔ اس دوران میں انھوں نے خطبہ دیا کہ:

''اے لوگو! کچھ کھیتیاں ایسی ہیں جن کے کٹنے کا وقت قریب آ چکا ہے۔ میں تمھارا امیر رہا۔ میرے بعد مجھ سے بہتر کوئی امیر نہیں آئے گا۔ جیسا کہ میں اپنے پیش رو خلفاء سے بہتر نہیں ہوں۔ کہا جاتا ہے کہ جو شخص اللہ سے ملنے کی تمنا کرتا ہے، اللہ بھی اس سے ملنے کا متمنی رہتا ہے لہٰذا اے اللہ! اب مجھے تجھ سے ملنے کی آرزو ہے۔ تو بھی آغوش پھیلا دے اور ملاقات میں برکت عطا فرما۔''

پھر جب وقت آخر ہوا تو فرمایا مجھے بٹھا دو۔ چنانچہ بٹھا دیے گئے۔ دیر تک ذکر الٰہی میں مصروف رہے۔ پھر رونے لگے اور دعا کی اے پروردگار! اپنے اس بندے پر رحم کر۔ الٰہی اس کی غلطیاں معاف کر دے، اس کے گناہ بخش دے، اپنے وسیع حلم کو اس کے شامل حال کر جس نے تیرے سوا کسی سے امید نہیں رکھی، تیرے سوا کسی پر بھروسہ نہیں کیا۔ پھر اپنے خاندان والوں کو وصیت کی کہ اللہ تعالیٰ کا خوف کرتے رہنا۔ کیونکہ اللہ خوف کرنے والوں کو مصائب سے بچاتا ہے اور جو اللہ سے نہیں ڈرتا اس کا کوئی مددگار نہیں اور نہ کوئی اس کا والی ہوتا ہے۔ اس کے بعد چند مزید وصیتیں فرمائیں۔

### یزید کو وصیت

اس وصیت کے حوالے سے بھی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن و تشنیع کی جاتی ہے۔ لہٰذا اس وصیت کا ایک مختصر سا تجزیہ حسب ذیل ہے:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی رحلت کے وقت یزید کی دار الخلافہ دمشق میں موجودگی کے بارے میں مورخین کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے۔

امام ابن کثیر رحمہ اللہ نے محمد بن اسحاق اور امام شافعی رحمہ اللہ کا قول نقل کیا ہے کہ وہ دمشق میں ہی تھا اور آپ کی نماز جنازہ اسی نے پڑھائی۔ (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۴۳)

جبکہ جمہور مورخین کے نزدیک حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی وفات کے وقت یزید کسی مہم میں مشغولیت کی وجہ سے باہر تھے۔ اس لیے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان کے لیے وصیت نامہ لکھوا کر حضرت ضحاک بن قیس رضی اللہ عنہ کے حوالے کر دیا تھا۔

ابن جریر طبری لکھتے ہیں کہ:

''امیر معاویہ کی یزید کو وصیت: ''(امر خلافت میں) قریش میں سے چار شخصوں کے سوا کوئی تجھ سے اس باب میں نزاع نہیں کرے گا: حسین بن علی، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن زبیر اور عبدالرحمٰن بن ابی بکر۔ ان میں سے عبداللہ بن عمر کا تو عبادت نے کام تمام کر دیا ہے۔ اور جب وہ دیکھیں گے کہ ان کے سوا کوئی باقی نہیں رہا تو وہ بھی تجھ سے بیعت کر لیں گے...... پس عبدالرحمٰن بن ابی بکر وہ شخص ہے کہ اپنے اصحاب کو جو کام کرتے دیکھے ویسا ہی خود بھی کرے گا۔ اسے عورتوں اور لہو ولعب کے سوا کسی بات کا خیال نہیں......''

(تاریخ طبری حصہ چہارم مترجمہ سید حیدر علی طباطبائی، نفیس اکیڈمی کراچی)

اسی وصیت میں چند مزید باتوں کا بھی ذکر ہے جو طبری اور دیگر مورخین نے نقل کی ہیں کہ:

''اہل حجاز کا ہمیشہ خیال رکھنا کہ وہ تمہاری اصل و بنیاد ہیں اس لیے جو حجازی تمہارے پاس آئے اس سے حسن سلوک کے ساتھ پیش آنا، اس کی پوری عزت کرنا اور احسان کرنا، اور جو نہ آئے اس کی خبر گیری

کرتے رہنا۔

عراق والوں کی ہر خواہش پوری کرنا حتیٰ کہ اگر وہ روزانہ عاملوں کی تبدیلی کا مطالبہ کریں تو بھی پورا کرنا، کیونکہ عاملوں کا تبادلہ تلوار کے بے نیام ہونے سے زیادہ بہتر ہے۔ البتہ حسینؓ کی جانب سے خطرہ ہے۔ ان کو عراق والے تمھارے مقابلے میں لا کر چھوڑیں گے۔ اس لیے جب وہ تمھارے مقابلے میں آئیں اور تم کو ان پر قابو حاصل ہو جائے تو درگزر سے کام لینا کیونکہ وہ تمھارے قرابت دار اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عزیز ہیں۔

البتہ جو شخص لومڑی کی طرح داؤ دے کر شیر کی طرح حملہ آور ہوگا وہ عبداللہ بن زبیر ہے اس لیے اگر وہ صلح کریں تو صلح کر لینا ورنہ موقع اور قابو پانے کے بعد ان کو ہرگز نہ چھوڑنا اور ان کے ٹکڑے کر ڈالنا۔"

(سیر الصحابہ ج ۶ ص ۷۸، ۷۹)

یہ وصیت نامہ سراپا وضعی اور جھوٹ پر مبنی ہے جسے بعد کے مورخین نے مکھی پر مکھی مارتے ہوئے نقل کر دیا۔ اس کے جعلی اور جھوٹے ہونے کا سب سے بڑا ثبوت حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کا اسم گرامی ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی یہ وصیت بقلم مورخین رجب ۶۰ ھ میں ان کے مرض الموت میں محفوظ کی جا رہی ہے۔ مگر ان جیسے صاحب بصیرت، حالات، افراد اور واقعات پر گہری نظر رکھنے والے عظیم مدبر اور سیاست دان کی زبان سے حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کا نام لکھوایا جا رہا ہے۔ حالانکہ یہ ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ سیدنا عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما ۵۳ ھ میں وصیت نامہ تحریر ہونے سے سات سال پہلے فوت ہو گئے تھے۔ علاوہ ازیں حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر صحابی رسول پر بدترین الزام بھی لگایا گیا ہے کہ انھیں "عورتوں اور لہو ولعب" کے سوا کسی بات کا خیال نہیں۔ جبکہ سیدنا عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما کی ساری زندگی جہاد اور اعلائے کلمۃ اللہ میں بسر ہوئی۔ اول تو وہ وصیت کے وقت دنیا میں موجود ہی نہیں تھے۔ اگر بالفرض وہ زندہ بھی ہوتے تو اس وقت ان کی عمر اسی سال سے بھی زائد بنتی ہے۔ کیا یہ عمر کھیل کود، لہو ولعب اور عورتوں سے دلچسپی کی ہوتی ہے؟ ان کا جرم صرف یہ ہے کہ وہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے بیٹے اور سیدہ عائشہ صدیقہ طیبہ طاہرہ رضی اللہ عنہا کے بھائی ہیں۔ ان پر تبرا کیے بغیر طبری رافضی چین سے کیسے بیٹھ سکتے تھے؟

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کے بارے میں بھی تکلف سے کام لیا گیا ہے۔ انھوں نے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی موجودگی میں یزید کی ولی عہدی کی بیعت کر لی تھی ان سے تو کسی قسم کا کوئی خطرہ باقی نہیں تھا۔ علاوہ ازیں اس دور میں اسلام اور سیاست دو جداگانہ چیزیں نہیں تھیں۔ سیاست کو بھی عبادت اور اسلام کا حصہ سمجھا جاتا تھا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے یہ پہلو کیسے مخفی رہ سکتا تھا؟

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے بارے میں وصیت نامہ وضع کرنے والے کذاب نے "لومڑی کی

طرح'' وغیرہ کے الفاظ استعمال کر کے ان سے جنگ جمل میں شرکت کا بدلہ لے لیا۔ وہ بہادر تو یقیناً تھے مگر ''لومڑی کی طرح'' انھوں نے کبھی کوئی چال نہیں چلی۔ مزید برآں وصیت نامے میں تو یزید کو اس بات کی تاکید کی جا رہی ہے کہ ''عراق والوں کی ہر خواہش پوری کرنا حتیٰ کہ وہ اگر روزانہ عاملوں کی تبدیلی کا مطالبہ کریں تو بھی پورا کرنا......'' مگر یزید نے اس وصیت کی کچھ پروا نہ کرتے ہوئے حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہما گورنر کوفہ کو ان کی نرم مزاجی کی بنا پر وہاں سے ہٹا کر عبیداللہ بن زیاد جیسے شخص کو ان کی جگہ گورنر مقرر کر دیا جسے روزانہ تو کیا، پوری زندگی میں تبدیل کرنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوئی۔ کیا کوفی ابن زیاد کی گورنری پر رضامند تھے؟

اس پورے وصیت نامے میں سیدنا حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے متعلق وصیت کے الفاظ کو صحیح قرار دیا جا سکتا ہے کیونکہ فریقین کی کتب بھی اس کی بھرپور تائید کرتی ہیں۔

ترجمان سبائیت ملا باقر مجلسی لکھتا ہے کہ:

''(حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یزید کو وصیت کرتے ہیں) جہاں تک حسین کا تعلق ہے تجھے معلوم ہی ہے کہ انھیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کتنا گہرا تعلق قرابت ہے۔ وہ نبی کے جگر گوشہ ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گوشت اور خون سے ہی ان کی پرورش ہوتی ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ اہل عراق انھیں ضرور ہی اپنے ہاں بلائیں گے مگر ان کی مدد نہیں کریں گے بلکہ انھیں تنہا چھوڑ دیں گے۔ اگر تو ان پر قابو حاصل کرے تو ان کی حرمت کا خیال رکھنا، ان کا رتبہ اور پیغمبر کے ساتھ ان کی قرابت کو ہرگز نظر انداز نہ کرنا، اور انھوں نے جو کچھ بھی کیا ہو اس پر ان سے کوئی مواخذہ نہ کرنا اور وہ تعلقات جو میں نے ان سے ہمیشہ قائم رکھے ہیں ان کو ہرگز قطع نہ کرنا۔ اور ایسا ہرگز نہ ہو کہ انھیں تمھاری طرف سے کوئی گزند پہنچے۔'' (جلاء العیون فارسی طبع ایران ص ۳۴۷، ۳۴۸)

ابو مخنف شیعہ نے اپنے مقتل میں لکھا ہے کہ:

''جب حضرت معاویہ کی وفات کا وقت قریب آیا تو یزید اس وقت ''حمص'' میں تھا۔ حضرت معاویہ نے اس کے لیے وصیت نامے میں چار باتیں تحریر کیں کہ مجھے تیرے بارے میں چار آدمیوں سے خطرہ ہے۔ وہ شاید تیری بیعت نہ کریں۔ عبدالرحمن بن ابی بکر، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن زبیر۔ یہ مکار شخص ہے اور لومڑی کی طرح داؤ کرے گا اور شیر کی طرح حملہ آور ہوگا...... اور حسین بن علی ان کو لوگ ضرور بلائیں گے اور وہ تجھ پر خروج کریں گے۔

((فان ظفرت به فاحفظ قرابته من رسول الله ﷺ واعلم یا بنیّ ان اباه خیر من ابیك وجدّه خیر من جدك وامه خیر من اُمّك)) (مقتل حسین، ابومخنف ص ۷، ۸ مطبوعہ نجف اشرف)

''اگر تجھے ان پر کامیابی حاصل ہو جائے تو ان کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ قرابت کا خیال رکھنا۔ اے

میرے بیٹے تجھے معلوم ہونا چاہیے کہ ان کا باپ تیرے باپ سے، ان کا نانا تیرے نانا سے اور ان کی ماں تیری ماں سے کہیں بہتر ہے۔''

وصیت نامے کے بارے میں، جو اوپر طبری رافضی کے حوالے سے روایت نقل ہوئی ہے اسے بھی اس نے ابومخنف کذاب سے ہی روایت کیا ہے۔ اس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اس وصیت نامے کو وضع کرنے والا ابومخنف ہے اور اس کا مبلغ اعظم ابن جریر طبری شیعہ ہے۔ جسے مرنے کے بعد مسلمانوں کے قبرستان میں بھی دفن نہیں ہونے دیا گیا تھا۔ بعد کے مورخین نے ان کی اتباع و پیروی میں اس وصیت کو بغیر نقد و جرح کے نقل کر دیا ہے۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دوسری وصیت یہ فرمائی کہ میرے انتقال کے بعد میرا آدھا مال بیت المال میں جمع کرا دیا جائے۔ اس میں چونکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی فضیلت کا پہلو نکلتا تھا لہٰذا طبری یا اس کے مترجم نے یہاں بھی ڈنڈی ماری کہ ''اس سے یہ مطلب تھا کہ باقی مال پاک ہو جائے اس لیے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے زمانے کے عاملوں کا آدھا مال بانٹ لیا کرتے تھے۔'' (تاریخ طبری اردو ج۴ ص۱۵۴)

اس کے بعد آپ نے تجہیز و تکفین کے متعلق وصیت کی۔

امام محمد بن سیرین رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بوقت وفات اپنے رخسار مٹی پر رکھتے اور روتے ہوئے یہ دعا کرتے تھے کہ اے اللہ! کہ آپ نے اپنی کتاب میں فرمایا ہے کہ بے شک اللہ نہیں معاف کرتے اس بات کو کہ ان کے ساتھ شریک ٹھہرایا جائے اور اس سے چھوٹے گناہ جس کے لیے چاہیں معاف فرما دیتے ہیں تو مجھے ان لوگوں میں شامل فرما دیجیے جن کو آپ بخش دینا چاہیں گے۔

پھر گھر والوں سے مخاطب ہوئے کہ ایک مرتبہ میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر میں تھا۔ جب آپ ضروریات سے فارغ ہوتے یا وضو کرتے تو میں دست مبارک پر پانی ڈالتا۔ آپ نے میرا کرتہ دیکھا جو مونڈھے سے پھٹ گیا تھا۔ فرمایا معاویہ! تجھے کرتہ پہناؤں؟ میں نے عرض کیا میں آپ پر قربان ضرور ضرور۔ چنانچہ آپ نے مجھے کرتہ عنایت فرمایا۔ مگر میں نے ایک مرتبہ سے زیادہ نہیں پہنا۔ وہ میرے پاس اب تک موجود ہے۔ ایک دن آپ نے بال ترشوائے۔ میں نے تھوڑے سے بال اور کترے ہوئے ناخن اٹھا لیے تھے۔ وہ بھی آج تک میرے پاس موجود ہیں۔ دیکھو! جب میں مر جاؤں تو غسل کے بعد یہ بال اور ناخن میری آنکھوں کے حلقوں، نتھنوں اور سجدے کے مقامات پر رکھ دینا۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کرتہ سینے پر رکھنا اور اس پر کفن پہنانا۔ اگر مجھے کسی چیز سے نفع پہنچ سکتا ہے تو وہ یہی ہے۔ پھر مجھے ارحم الراحمین کے حوالے کر دینا۔ مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ان چیزوں کی برکت سے میری مغفرت فرما دیں گے۔

اہل تشیع کے نزدیک کربلا کی مٹی کی ٹکیہ پر سجدہ کرنے سے نماز مقبول اور قبر میں رکھنے سے عذاب کا فور

ہو جاتا ہے۔ حالانکہ اس سرزمین پر حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے زیادہ سے زیادہ آٹھ دن قیام فرمایا۔ اور ٹکیہ والے حصے پر تو قدم رکھنا ہی ثابت نہیں کیا جا سکتا۔ مگر اس کے باوجود وہ تیرہ صدیاں گزرنے کے بعد بھی ٹکیہ کی برکات کے قائل ہیں۔ لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے کفن میں حضور نبی اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر سے مس کیا ہوا کرتہ، چادر مبارک، تہ بند، بال اور ناخن استعمال ہوئے تو کیا ان تبرکات کی کوئی فضیلت، عظمت اور برکت نہیں ہوگی؟

مشہور شاعر کعب بن زہیر رضی اللہ عنہ نے قصیدہ لامیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں پڑھا تو آپ نے اپنی چادر مبارک انھیں بطور انعام عطا فرمائی۔ یہی چادر مبارک حضرت کعب بن زہیر رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بیس ہزار درہم دے کر ان کے وارثوں سے خریدی تھی۔ ایک روایت یہ بھی ہے کہ جناب معاویہ رضی اللہ عنہ کے کفن میں یہی چادر استعمال ہوئی۔ (حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم ص ۱۰۶ مؤلفہ میاں محمد سعید)

ان وصیتوں کے بعد ۲۲ رجب ۶۰ ھ میں عرب وعجم کا یہ مدبر اعظم، علم اور حلم کا یہ آفتاب پینسٹھ لاکھ مربع میل پر پھیلی ہوئی عظیم اسلامی سلطنت ملت اسلامیہ کے لیے چھوڑ کر ہمیشہ کے لیے غروب ہو گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ۔

تجہیز و تکفین کا عمل وصیت کے مطابق سرانجام دیا گیا۔ حضرت ضحاک بن قیس رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ اور اس طرح یہ جلیل القدر صحابی رسول، خال المومنین، خلیفۃ المسلمین بعمر اٹھتر یا اسّی سال باب الصغیر دمشق میں سپرد خاک کر دیے گئے۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے مزار کی توہین

حیرت ہے کہ آج امت مسلمہ کے اس عظیم محسن اور مظلوم صحابی کے مزار کے ساتھ بھی بدترین سلوک روا رکھا جا رہا ہے۔ چنانچہ وفاقی شرعی عدالت کے جج جناب مولانا محمد تقی عثمانی صاحب اپنے دورۂ دمشق کے تاثرات بیان کرتے ہیں کہ:

''ہمارے دوست شیخ عبداللطیف الفرفور صاحب نے دوپہر کے کھانے پر ہمیں مدعو کیا ہوا تھا اور دس بجے کے قریب ہی اپنے ایک شاگرد کو ہمارے پاس بھیج دیا تاکہ وہ شہر کے کاموں میں ہماری مدد بھی کریں..... چنانچہ ان کی معیت میں پہلے ہم نے جامع دمشق اور سوق الحمیدیہ کے آس پاس کچھ خریداری کی۔ شام کی قدیم طرز کی مٹھائیاں یہاں کی خاص چیزیں ہیں جو خشک میوے سے مختلف طریقوں سے بنائی جاتی ہیں۔ وہ لی گئیں۔ اسی دوران میں ہمارے راہنما نے بتایا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا مزار بھی اسی علاقے میں ایک مکان کے اندر واقع ہے۔ چنانچہ وہ ہمیں پیچ در پیچ گلیوں سے گزارتے ہوئے ایک پرانے طرز کے بوسیدہ مکان کے پاس لے گئے۔ دروازے پر دستک دی تو اندر سے ایک عمر رسیدہ خاتون نے جواب دیا۔ ہمارے راہنما نے ان سے کہا کہ پاکستان سے کچھ لوگ آئے ہیں اور مزار کی زیارت کرنا چاہتے ہیں۔ لیکن خاتون نے جواب دیا کہ اس کے لیے محکمہ اوقاف سے اجازت نامہ لانا ضروری ہے۔

معلوم ہوا کہ اس مزار کو حکومت نے عام زیارت کے لیے بند کر رکھا ہے۔ اور وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ بعض روافض یہاں آ کر شرارت اور مزار کی بے حرمتی کا ارتکاب کرتے ہیں۔ لہٰذا محکمہ اوقاف نے یہ پابندی لگا دی ہے کہ اجازت نامے کے بغیر کسی کو اندر نہ بھیجا جائے۔ لیکن ہمارے ساتھ پاکستانی سفارت خانے کے عنایت صاحب بھی تھے۔ انھوں نے اور ہمارے راہنما نے مل کر خاتون کو مطمئن کرنے کی کوشش کی اور احقر کا تعارف کرایا۔ اس پر خاتون نے اندر جانے کی اجازت دے دی۔

یہ ایک پرانے طرز کا مکان تھا جس کے لمبوترے صحن سے گزر کر ایک بڑا سا کمرہ نظر آیا جس میں چند قبریں بنی ہوئی تھیں۔ ان میں سے ایک قبر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی بھی بتائی جاتی ہے۔ یہاں سلام عرض کرنے کی توفیق ہوئی۔'' (بیس ملکوں کا سفرنامہ ''جہانِ دیدہ'' ص ۳۰۲، ۳۰۳)

# رافضی رسم بد کونڈوں کی حقیقت

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف مسموم پراپیگنڈے، ان کی توہین و تذلیل اور ان کے خلاف بے بنیاد الزامات کی بوچھاڑ پر ہی اکتفاء نہیں کیا گیا بلکہ ان کے ساتھ شدید بغض و عناد کی بنا پر رافضیوں نے دور حاضر میں ان کی تاریخ وفات پر اظہار مسرت و خوشی کرتے ہوئے حضرت جعفر صادق رحمہ اللہ کے نام پر ''کونڈوں'' کی رسم بد کا اضافہ بھی کر دیا۔ اور ستم بالائے ستم یہ کہ اہل سنت والجماعت کے بعض گھروں میں بھی محض سادگی یا اندھی تقلید اور بے حسی اور بے حمیتی کی بنا پر اور یا پھر سبائیوں کی مکاری اور عیاری سے یہ رسم بد داخل ہو چکی ہے۔

جیسا کہ پیچھے گزر چکا ہے کہ امیر المومنین، خال المسلمین اور عصائے اسلام سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما نے ۲۲ رجب ۶۰ھ کو اسلام کی بے بہا خدمات انجام دینے کے بعد وفات پائی۔ روافض جس طرح حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خوشی میں ان کے قاتل ابو لؤلؤ فیروز کو بابا شجاع کا لقب دے کر خوشی کا اظہار اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی تاریخ شہادت ۱۸ ذی الحجہ کو ''عید غدیر'' کے طور پر مناتے ہیں، اسی طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی رحلت کی خوشی میں ۲۲ رجب کو ''کونڈوں'' کی تقریب مناتے ہیں لیکن پردہ پوشی کے لیے انھوں نے ایک روایت گھڑ کے اسے حضرت جعفر صادق رحمہ اللہ کی طرف منسوب کر دیا۔

رجب کے کونڈے دشمنان معاویہ کی ایجاد ہے۔ ان کا آغاز شمالی ہند کے علاقے اودھ سے ہوا۔ لکھنؤ اور رام پور کے نوابوں نے رفض کو پروان چڑھانے کے لیے جہاں دوسری قسم کی بدعات کو عام کیا وہاں ۲۲ رجب کے کونڈوں کی بدعت عام کرنے میں بھی خاص حصہ لیا۔

امام اہل سنت مولانا عبد الشکور لکھنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''ایک بدعت ابھی تھوڑے دنوں سے ہمارے اطراف میں شروع ہوئی ہے اور تین چار سال سے اس کا رواج یوماً فیوماً بڑھتا جا رہا ہے۔ یہ بدعت کونڈوں کے نام سے مشہور ہے۔ اس کے متعلق ایک فتویٰ بھی بصورت اشتہار تین سال سے لکھنؤ میں شائع کیا جا رہا ہے۔'' (النجم لکھنؤ ۱۳۴۸ھ جمادی الاولی)

اسی دور کے ایک شیعہ عالم محمد باقر شمسی کا قول ہے کہ:

''لکھنؤ کے شیعوں میں ۲۲ رجب کے کونڈوں کا رواج بیس پچیس سال پہلے شروع ہوا تھا۔''

عصر حاضر کا ملعون ترین رافضی غلام حسین نجفی زیر عنوان ''۲۲ رجب، امام جعفر صادق کے کونڈے اور مرگ معاویہ'' لکھتا ہے کہ:

''آج کل معاویہ خیل اس بات کا خوب شور مچا رہے ہیں کہ ۲۲ رجب کو مرگ معاویہ کی خوشی منائی جاتی ہے۔ جواباً گزارش ہے شیعوں کی کتابیں حاضر ہیں، ہمارے کسی امام نے اور نہ ہمارے کسی مجتہد نے فرمایا ہے کہ مرگ معاویہ کے دن خوشی منائی جائے۔

البتہ معاویہ خیلوں کو ان کے پیر عبدالقادر نے حکم دیا ہے کہ دسویں محرم کو جو امام حسین کی شہادت کا دن ہے خوشی منائی جائے۔ لہٰذا معاویہ خیلوں کو خود شرم کرنی چاہیے۔ جب ان کے مذہب میں بزرگان دین کی شہادت کے دن خوشی کرنا عبادت ہے، پھر معاویہ کی کیا حیثیت اور وقعت ہے۔ بالفرض اگر کوئی مسلمان مرگ معاویہ کے دن خوشی مناتا ہے تو کیا حرج ہے؟'' (خصائل معاویہ ص ۸۷)

جب یہ رسم بد ہی دور حاضر کی ایجاد ہے تو اس کے بارے میں امام کا قول کہاں سے ملے گا۔ یہ الگ بات ہے کہ اس ملعون نجفی نے کونڈوں کی رسم بد کو جاری رکھنے کی ترغیب بھی دلا دی ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ اس رسم بد کی ابتداء ۱۹۰۶ء میں مشہور رافضی امیر مینائی کے تبرائی خاندان سے حضرت جعفر صادق رحمہ اللہ کے کونڈوں کے نام پر ہوئی۔ جبکہ ۲۲ رجب نہ تو حضرت جعفر صادق رحمہ اللہ کا یوم ولادت ہے اور نہ یوم وفات۔ کیونکہ ان کی ولادت ۸ رمضان المبارک ۸۰ھ میں اور وفات ۱۵ شوال ۱۴۸ھ میں ہوئی۔ لہٰذا مسلمانوں کو رافضیت و سبائیت اور ''بغض معاویہ'' کی اس خاص علامت ''۲۲ رجب کے کونڈے'' سے اپنے گھروں کو مکمل طور پر بچانا چاہیے۔

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی ازواج واولاد

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے مختلف اوقات میں حسب ذیل خواتین کے ساتھ نکاح کیے جن سے تین لڑکے (یزید، عبداللہ، عبدالرحمٰن) اور دو لڑکیاں امۃ المشارق اور رملہ تولد ہوئیں:

| ازواج | اولاد |
| --- | --- |
| ① میسون بنت بحدل | یزید، امۃ المشارق اور رملہ |
| ② فاختہ بنت قرظہ | عبداللہ اور عبدالرحمٰن |
| ③ قریبۃ الصغریٰ (یہ ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کی بہن ہیں) | |
| ④ کنوہ بنت قرظہ۔ یہ غزوہ قبرص میں آپ کے ہمراہ تھیں اور وہیں وفات پائی۔ | |

آپ کی اولاد میں سے عبدالرحمٰن (جن کے نام پر آپ کی کنیت ہے) اور امۃ المشارق بچپن میں فوت ہوگئے، جبکہ عبداللہ آپ کی وفات تک بقید حیات رہے۔ اور بعد کے حالات سے تاریخ کے اوراق خاموش ہیں۔ لیکن طبری کی ایک روایت سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ کی وفات کے وقت دونوں لڑکیاں زندہ اور پاس موجود تھیں۔ چنانچہ طبری لکھتے ہیں کہ:

''امیر معاویہ کا آخری دن: کھنکار (بلغم) میں خون آنے کا مرض انھیں ہوا اور اسی دن انتقال ہوگیا۔ اسی مرض میں دو بیٹیاں ان کی جس وقت کہ انھیں کروٹ دلوا رہی تھیں، معاویہ نے ان سے کہا کہ تم اس شخص کو الٹ پلٹ کر رہی ہو جو دنیا کے الٹ پلٹ کرنے میں استاد تھا۔ شباب سے لے کر بڑھاپے تک مال جمع کیا دوزخ نہ جائے تو۔ پھر ایک شعر پڑھا......'' (تاریخ طبری حصہ چہارم ص ۱۵۳)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی سیدہ رملہ رحمہا اللہ کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے عمرو بن عثمان رحمہ اللہ کے ساتھ ہوا۔ جن سے ایک لڑکے زید پیدا ہوئے۔ اور زید (جو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پوتے اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے نواسے ہیں) کا نکاح سیدہ سکینہ بنت حسین رحمہ اللہ کے ساتھ ہوا۔ بالفاظ دیگر سیدہ سکینہ بنت حسین رحمہا اللہ سیدہ رملہ بنت معاویہ رحمہا اللہ کی بہو ہیں۔

# فضائل ومناقب (اخلاق وعادات)

اسلام میں حسن اخلاق کو مرکزی حیثیت حاصل ہے۔ قرآن کریم اور احادیث نبوی میں اخلاق حمیدہ اختیار کرنے کی تاکید کی گئی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مقصد بعثت امت کو اعلیٰ اخلاق کی تعلیم دینا بھی تھا۔ جیسا کہ آپ نے فرمایا "بعثت لاتمم مکارم الاخلاق" مجھے عمدہ اخلاق کی تکمیل کے لیے بھیجا گیا ہے۔ ایک دوسری حدیث میں فرمایا تم میں بہترین وہ ہیں جو اخلاقاً اچھے ہیں۔ خود آپؐ کے بارے میں ارشاد باری ہے کہ ﴿ وَاِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيۡمٍ ﴾ ''اور بیشک آپ اخلاق حسنہ کے اعلیٰ پیمانے پر ہیں۔''

یہ صرف صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہی کی خصوصیت ہے کہ انھیں براہِ راست اس سرچشمۂ اخلاق سے فیض یاب ہونے کا موقع ملا۔ اس لیے اس مقدس جماعت کا ہر فرد اخلاق کا مجسم نمونہ تھا۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے آئینہ اخلاق میں خلوص، علم وفضل، فقہ واجتہاد، تقریر وخطابت، امانت ودیانت، زہد وعبادت، اخلاص وللّٰہیت، شجاعت، تواضع، غرباء پروری، خدمت خلق، مہمان نوازی، مخالفین کے ساتھ حسن سلوک، فیاضی، اصابت رائے، عفو ودرگزر، اطاعت الٰہی، اطاعت رسول، اتباع سنت، جوش قبول حق، تحمل وبردباری اور خوف الٰہی کا عکس نمایاں نظر آتا ہے۔ اس باب میں ان کے تمام کمالات اور اوصاف کا احاطہ مقصود نہیں۔ صرف چند اوصاف ہدیۂ قارئین ہیں۔

## خوف الٰہی

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ فکر آخرت سے غافل نہ تھے بلکہ آپ کی تو یہ حالت تھی کہ قیامت کے مواخذہ کا تذکرہ سن کر لرزہ براندام ہو جاتے تھے اور اکثر اوقات روتے روتے حالت غیر ہو جاتی تھی۔ آپ کی خشیت الٰہی کے ایک واقعہ کو امام ترمذی رحمہ اللہ نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ:

''ایک بار شفیا اصبحی رحمہ اللہ مدینہ آئے۔ دیکھا کہ ایک شخص کے ارد گرد بھیڑ لگی ہوئی ہے۔ لوگوں سے پوچھا یہ کون ہے؟ لوگوں نے کہا ابو ہریرہ ہیں۔ یہ سن کر شفیا رحمہ اللہ ان کے پاس جا کر بیٹھ گئے۔ وہ لوگوں سے حدیث بیان کر رہے تھے۔ جب وہ خاموش ہوئے اور اکیلے رہ گئے تو (راوی کہتا ہے) میں نے کہا کہ کوئی ایسی حدیث سنائیں جسے آپ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے خود نہ صرف سنا ہو بلکہ سمجھا بھی ہو۔ حضرت ابو ہریرہ

رضی اللہ عنہ نے حدیث شروع کی لیکن شروع کرتے ہی بے ہوش ہو گئے اور حالت غشی ان پر تین بار طاری ہوئی۔ (اس بار بار غشی کی وجہ یہ معلوم ہوتی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے ساتھ مل کر اس مکان میں بیٹھنا یاد آ گیا تھا۔ پھر رسول اللہ ﷺ کو اپنے پاس نہ پانے کی وجہ سے غشی طاری ہو جاتی تھی) اس کے بعد حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے وہ مشہور حدیث بیان کی جس میں قیامت کے دن سب سے پہلے عالم دین، مقتول فی سبیل اللہ اور سخی کے فیصلے کا ذکر ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ آنحضرت ﷺ نے یہ حدیث بیان کر کے میرے زانو پر ہاتھ مارا اور فرمایا ابو ہریرہ! پہلے ان ہی تین شخصوں کے لیے جہنم کی آگ سلگائی جائے گی اور وہ اس میں جھونک دیے جائیں گے اور اسے کیے کی سزا پائیں گے۔

شفیا اصبحی رحمہ اللہ نے یہ حدیث جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو سنائی تو آپ کی حالت یہ حدیث سنتے ہی غیر ہو گئی، جسم کانپنے لگا اور فرمایا کہ جب ان لوگوں کا یہ حال ہے تو اور لوگوں کا اللہ جانے کیا حال ہو گا؟ یہ کہہ کر اس قدر روئے کہ ہچکی بندھ گئی، آنسوؤں کی جھڑی لگ گئی۔ آخر روتے روتے تڑپنے لگے اور لوگوں کو خیال ہوا کہ شدت خوف و دہشت سے ان کا دم نکل جائے گا۔ سب رونے لگے۔ سب کی آنکھیں پرنم ہو گئیں۔ حالت سنبھلنے میں ہی نہ آتی تھی۔ آنسو رکتے ہی نہ تھے۔ آخر جب ہوش آیا اور طبیعت کچھ پرسکون ہوئی تو داڑھی پر ہاتھ پھیرتے تھے اور اسی مضمون کی آیتیں پڑھتے تھے۔'' (جامع ترمذی باب ما جاء فی الریاء والسمعہ)

ایک مرتبہ ایک صحابی حضرت ابو مریم ازدی رضی اللہ عنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے تو آپ نے فرمایا یہاں تشریف رکھیں۔ حضرت ابو مریم رضی اللہ عنہ کہنے لگے میں کسی اور کام کے لیے نہیں آیا۔ صرف حضور ﷺ کی ایک حدیث سنانے آیا ہوں۔ میں نے آنحضرت ﷺ کو یہ فرماتے سنا کہ جس شخص نے حاجت مند کے سامنے اپنا دروازہ بند کر دیا اور اس کی ضرورت نہ سنی، اللہ تعالیٰ اس کی حاجت روائی کا دروازہ آسمان سے بند کر دیں گے۔ یہ سن کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اوندھے منہ گر کر رونے لگے۔ (فاكب معاوية يبكی) پھر اپنے دربان سعد کو بلوایا اور حضرت ابو مریم رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اب پھر وہی حدیث سنائیں۔ انھوں نے وہی حدیث دوبارہ سنائی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سعد سے کہا کہ میں نے اپنے گلے سے بات کو اتار کر تیرے گلے میں ڈال دیا۔ اور حکم دیا جو حاجت مند آئے اسے میرے پاس آنے کی اجازت دینا۔ اس کے حق میں اللہ تعالیٰ میری زبان پر جو فیصلہ چاہیں گے کریں گے۔ (کتاب الکنی للدولابی ج ا ص ۵۴، البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۶)

خوف الٰہی حقیقت میں ہر حکمت کی جڑ اور ترقی کا زینہ ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دل خوف الٰہی سے خالی نہ تھا۔ جب بھی اس قسم کی کوئی گفتگو چھڑ جاتی تو دل لرز جاتا اور آنکھوں سے آنسو رواں ہو جاتے۔

آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے کہ:

((ما من عبدٍ مومن يخرج من عينيه دموع وان كان مثل رأس الذباب من خشية الله

ثم یصیب شیئا من حر وجهه الا حرّمه الله علی النار)) (ابن ماجہ)

''اللہ کے خوف اور ہیبت سے جس بندۂ مومن کی آنکھوں سے کچھ آنسو نکلیں اگرچہ وہ مقدار میں بہت کم مثلاً مکھی کے سر کے برابر یعنی ایک قطرہ ہی کے بقدر ہوں۔ پھر وہ آنسو بہ کر اس کے چہرہ پر پہنچ جائیں تو اللہ تعالیٰ اس چہرہ کو آتش دوزخ کے لیے حرام کر دے گا۔'' (بحوالہ معارف الحدیث ج۲ص۴۴)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اس قسم کے بہت سے واقعات ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ آپ فکر آخرت میں خشیت الٰہی سے ہمیشہ غمگین رہا کرتے تھے۔ شاہ معین الدین ندوی لکھتے ہیں کہ

''ان کا دل خوف وخشیت سے خالی نہ تھا۔ وہ مواخذہ قیامت کے خوف سے لرزہ براندام رہتے اور اس کے عبرت آمیز واقعات سن کر زار زار روتے تھے۔'' (تاریخ اسلام ج۱ص۳۵۵)

مولانا جلال الدین رومی نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی کرامت مثنوی کے چودہ صفحات میں بیان فرمائی کہ انھیں ابلیس نماز کے لیے جگانے آیا۔ آپ نے اسے پکڑ لیا اور پوچھنے پر اس نے بتایا کہ ایک دفعہ نیند کی وجہ سے آپ کی نماز قضا ہوگئی تھی تو آپ اتنا روئے کہ آپ کو پانچ سو نمازوں کا ثواب دیا گیا تو اب آپ کو میں نے اس لیے جگایا ہے کہ اگر پھر نماز قضا ہوگئی تو آپ اتنا روئیں گے کہ ہزار نمازوں کا ثواب مل جائے گا۔

(مثنوی دفتر دوم ص۲۳، خطبات حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحب رحمہ اللہ جلد۲ص۴۶۶)

یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے رقت قلب اور خشیت الٰہی کا مختصر حال ہے۔ حیرت ہے کہ اس کے باوجود اشقیاء اور روسیاہ لوگ انھیں دنیا طلب اور مواخذہ آخرت سے بے نیاز کہتے ہیں۔

## تحمل اور بردباری

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا اخلاق اور کردار بہت بلند تھا اور آپ حد درجہ تحمل مزاج اور تحمل پسند تھے۔ بار ہا لوگ آتے، سخت سے سخت باتیں کہتے مگر آپ ذرا پروا نہ کرتے۔ آپ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ غصہ پی جانے سے زیادہ میرے لیے کوئی لذیذ اور شیریں چیز نہیں۔ اشتعال کے موقع پر بھی جوش میں نہ آتے۔ نہایت ٹھنڈے دل ودماغ کے بزرگ تھے۔ علامہ ابن خلدون رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''رؤسائے عرب اور سرداران کے ساتھ کریمانہ برتاؤ رکھتے تھے۔ ان کی سخت و ناملائم باتوں کو برداشت کرتے۔ ان کے ساتھ اخلاق سے پیش آتے۔ ان کے تحمل و بردباری کی حد نہ تھی۔ یہی سبب تھا کہ ان کی حکومت وریاست کو کسی قسم کی لغزش نہ ہوئی بلکہ بتدریج استقلال ہوتا چلا گیا......''

(تاریخ ابن خلدون ج۲ص۴)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا حلم، دانائی، فیاضی اور عفو و درگزر ضرب المثل کے طور پر مشہور تھا۔ ایک قریشی ان کے سامنے جا کر برا بھلا کہنے لگا تو انھوں نے اس کی بدزبانی سن کر فرمایا کہ اے میرے بھتیجے! اس حرکت

باز آجا۔ امام شعبی ؒ کا قول ہے کہ عاقلانِ عرب چار ہیں: حضرت معاویہ ؓ، حضرت عمرو بن عاص ؓ، حضرت مغیرہ بن شعبہ ؓ، زیاد۔ حضرت معاویہ ؓ حلم وخردمندی کی وجہ سے، حضرت عمرو بن عاص ؓ مشکلاتِ پیش آمدہ کے سلجھا لینے کی قابلیت کے سبب، حضرت مغیرہ ؓ اوسان خطا نہ ہونے کی وجہ سے، اور زیاد ہر چھوٹی بڑی بات میں۔ حضرت جابر ؓ کا قول ہے کہ حضرت عمر ؓ سے بڑھ کر قرآن اور فقہ کا عالم، حضرت طلحہ بن عبید اللہ ؓ سے بڑھ کر بغیر سوال کے عطا کرنے والا، اور حضرت معاویہ ؓ سے بڑھ کر حلیم و عقیل اور حضرت عمرو بن عاص ؓ سے بڑھ کر خاص دوست میں نے نہیں دیکھا۔

حضرت عبداللہ بن عباس ؓ سے کسی نے حضرت معاویہ ؓ کے متعلق دریافت کیا تو انھوں نے فرمایا کہ ان کا حلم غصے کے لیے تریاق تھا اور ان کی سخاوت زبانوں پر قفل لگا دیتی تھی۔ ان کو دلوں کو جوڑنا خوب آتا تھا اور یہی سبب ان کے استحکام حکومت کا ہوا۔'' (تاریخ اسلام ج ۲ ص ۲۲، اکبر شاہ خان نجیب آبادی)

تابعین میں حضرت احنف بن قیس ؒ بھی صفت حلم میں بہت مشہور تھے۔ کسی نے ان سے دریافت کیا کہ آپ اور حضرت معاویہ ؓ میں سے زیادہ بردبار کون ہے؟ انھوں نے جواب دیا: واللہ! تم بڑے جاہل معلوم ہوتے ہو۔ میرے اور ان کے حلم میں یہ فرق ہے کہ وہ پوری طاقت رکھتے ہوئے حلم اور بردباری سے کام لیتے ہیں اور میں قدرت نہ رکھتے ہوئے بردباری کرتا ہوں۔ لہٰذا میں ان سے کیسے بڑھ سکتا ہوں؟ یا ان کے برابر بھی ہوسکتا ہوں۔'' (عقد الفرید ج ۱ ص ۱۶۵)

حلم اور بردباری کی تعریف ہی یہ ہے کہ انتقام کی قدرت کے باوجود کسی ناگوار یا اشتعال انگیز بات کو برداشت کرلیا جائے اور قصوروار سے اس کے لیے کوئی تعرض نہ کیا جائے۔ یہ قدرت سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کو حاصل ہے۔ لیکن اس قدرت کے باوجود وہ اکثر اپنے بندوں کی برائیوں سے چشم پوشی کرتا ہے اور انتقام نہیں لیتا اور اسی لیے اس نے اپنے آپ کو حلم کے ساتھ متصف کیا ہے۔ ﴿ وَ اللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴾ (البقرۃ) اور اللہ ہے بخشنے والا بردبار۔ ﴿ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ﴾ (آل عمران) بے شک اللہ ہے بخشنے والا بردبار۔ ﴿ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا ﴾ (بنی اسرائیل) بے شک وہ (اللہ) ہے بخشنے والا بردبار۔

ان سب آیتوں میں اللہ تعالیٰ نے اپنی صفت حلم کے ساتھ اپنی صفت مغفرت کا بھی ذکر کردیا ہے۔ جس سے معلوم ہوا کہ اس کی یہ بردباری کسی کمزوری یا عدم قدرت کا نتیجہ نہیں بلکہ اس کی شان غفاری کا نتیجہ ہے۔

صفت حلم سے انبیائے کرام ؑ بھی متصف فرمائے گئے ہیں۔ حضرت ابراہیم ؑ کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے کہ ﴿ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ ﴾ (توبہ) بے شک ابراہیم بڑے نرم دل اور بردبار تھے۔ ﴿ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَحَلِيْمٌ اَوَّاهٌ مُّنِيْبٌ ﴾ (ہود) بے شک ابراہیم بردبار، نرم دل اور رجوع کرنے والے تھے۔

قرآن مجید کی آیات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حلم عفو و درگزر، رفق و ملاطفت اور صبر و استقلال

کے مجموعے کا نام ہے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اپنی توصیف میں حلیم کے ساتھ اکثر غفور کا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے وصف میں ''اواہ'' کا لفظ استعمال کیا ہے۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ حلم کے لیے عفو و درگزر اور رفق و ملاطفت لازمی ہیں۔ لیکن ایک اور آیت میں حضرت اسماعیل علیہ السلام کی نسبت فرمایا ہے ﴿ فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ ﴾ (الصافات) تو ہم نے ان (ابراہیم) کو ایک بڑے بردبار لڑکے کے پیدا ہونے کی خوشخبری دی۔ اس کے بعد جب ان کی قربانی کا حکم ہوا ہے تو انھوں نے کہا: قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ۔ اے ابا جان! آپ کو جو حکم ہوا ہے (بے تامل) اس کی تعمیل کیجیے۔ ان شاء اللہ آپ مجھے صابر پائیں گے۔

اس آیت سے یہ معلوم ہوا کہ صبر بھی حلم کا ایک ضروری جز ہے۔ حلم کی صفت اللہ تعالیٰ کو نہایت ہی محبوب ہے۔ ایک صحابی کے متعلق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں دو خصلتیں ایسی ہیں جن کو اللہ پسند کرتا ہے یعنی حلم اور جلد بازی نہ کرنا۔ (جامع ترمذی ابواب البر والصلہ باب ماجاء فی التانی والعجلۃ)

حلم اور بردباری کی اس تفصیل کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق یہ ارشاد ملاحظہ فرمائیں:

((ومعاویۃ ابن ابی سفیان احلم من امتی واجودھا)) (تطہیر الجنان ص۱۲)

''اور معاویہ بن ابی سفیان میری امت میں سے سب سے زیادہ بردبار اور سخی ہے۔''

اس کی تشریح میں علامہ ابن حجر ہیتمی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''فتامل ھٰذین الوصفین الجلیلین...... تم ان دو جلیل القدر اوصاف کے بارے میں غور کرو تمھیں معلوم ہو جائے گا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ان دونوں کے سبب سے کمالات میں اس بلند درجے پر فائز ہو گئے جو ان کے علاوہ کسی دوسرے میں نہیں پائے جاتے۔ کیونکہ حلم اور فیاضی اس بات کا ثبوت ہیں کہ آپ نے نفس وخواہش کے تمام فائدے ختم کر دیے تھے۔ جہاں تک پہلے وصف (بردباری) کا تعلق ہے تو اس خاص کرتنگی دل اور غصے کی شدت کے وقت وہی شخص اپناتا ہے جس کے دل میں تکبر بالکل ختم ہو چکا ہو اور نفس کا کوئی حصہ باقی نہ رہا ہو۔ الا من لم یبق فی قلبہ مثقال ذرۃ من کبر ولا حظ للنفس۔'' (تطہیر الجنان ص۱۲)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے حلم کے بارے میں بہت سی حکایات کتب تاریخ میں نقل ہوگئی ہیں جن میں سے اکثر جھوٹی اور وضعی ہیں اور ان سے آپ پر تبرا بازی کا کام لیا جاتا ہے۔ علامہ سیوطی رحمہ اللہ جیسے ''حاطب اللیل'' نے بھی بعض واقعات نقل کیے ہیں۔

جبکہ حقیقت یہ ہے کہ آپ کی بردباری صرف اس حد تک ہوتی تھی جس سے دین، شریعت اور خلافت

پر حرف نہ آتا ہو۔ اسی لیے اس کمال درجے کے حلم اور بردباری کے باوجود سختی کے مواقع پر سختی سے کام نہ لیتے، اور اصولوں پر کسی قسم کی مداہنت وغفلت برداشت نہ کرتے تھے۔ چنانچہ مورخ اسلام اکبر شاہ خان نجیب آبادی لکھتے ہیں کہ:

''ان کے زمانے میں زیاد بن ابی سفیان اور بعض دوسرے عاملوں نے عراقیوں اور ایرانیوں پر کسی قدر سختی اور تشدد کو روا رکھا لیکن ان عراقیوں اور ایرانیوں پر اگر سختی اور تشدد نہ ہوتا تو ظلم تھا اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی حکومت کا ایک نقص سمجھا جاتا۔'' (تاریخ اسلام ج۲ص۳۶)

بہرحال سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا سب سے بڑا اور ممتاز وصف حلم تھا اور یہ چیز تاریخی مسلمات میں سے ہے۔ ابوبکر بن عاص نے آپ کے حلم پر ایک مستقل کتاب بھی تصنیف کی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کے لیے دیگر دعاؤں کے علاوہ یہ دعا بھی فرمائی ہے ''اللھم املأہ علما وحلما'' کہ اے اللہ! ان کے سینے کو علم اور حلم سے بھر دے۔ (التاریخ الکبیر، امام بخاریؒ ج۴ص۱۸۰)

## سخاوت اور فیاضی

سخاوت کے حقیقی معنی اپنے کسی حق کو خوشی کے ساتھ دوسرے کے حوالے کر دینے کے ہیں۔ اور اس کی بہت سی صورتیں ہیں۔ اپنا حق کسی کو معاف کرنا، اپنا بچا ہوا مال کسی دوسرے کو دینا، دوسرے کے لیے اپنے جسم کی قوت کو خرچ کرنا، اپنی ضرورت کا خیال کیے بغیر کسی دوسرے کو دینا، اپنی ضرورت کو روک کر کسی دوسرے کو دینا، اپنے دماغ کی قوت کو خرچ کر دینا، اپنی آبرو اور جان کو خطرے میں ڈال دینا، دوسروں کو بچانے کے لیے یا حق کی حمایت میں اپنی جان دے دینا۔ یہ سب سخاوت کی ادنیٰ اور اعلیٰ قسمیں ہیں جن کے امتیاز کے لیے الگ الگ نام رکھے گئے ہیں۔ (سیرت النبی ج۶ ص۳۳۳ از علامہ سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اس وصف کے ساتھ بھی متصف تھے۔ علامہ ابن حجر ہیتمی رحمہ اللہ کے حوالے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد پیچھے گزر چکا ہے کہ

((معاویة بن ابی سفیان احلم امتی واجودھا)) (تطہیر الجنان ص۱۲)

''معاویہ میری امت میں سے سب سے زیادہ حلیم اور فیاض ہیں۔''

آپ کا ابر سخاوت برابر رعایا کے ہر فرد پر برستا تھا۔ آپ اس معاملے میں موافقین اور مخالفین میں کوئی فرق روا نہ رکھتے تھے۔ اپنے اور بیگانے دونوں اس سرچشمہ فیض سے یکساں مستفید ہوتے تھے۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بھائی سیدنا عقیل رضی اللہ عنہ آپ کے پاس آتے ہیں اور چالیس ہزار درہم کا مطالبہ کرتے ہیں تو آپ انھیں اس سے بھی بڑھ کر پچاس ہزار درہم ادا کر دیتے ہیں۔

(اسد الغابہ تحت عقیل بن ابی طالب رضی اللہ عنہ)

سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کو ابتدا میں چار لاکھ درہم کا عطیہ عطا کیا اور اس کے بعد جب وہ ہر سال شام تشریف لے جاتے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہر مرتبہ ایک لاکھ درہم عنایت کرتے۔

(تاریخ ابن عساکر ج ۴ ص ۲۰۰، تحت حسن بن علی رضی اللہ عنہ)

حضرت شیخ علی ہجویری رحمہ اللہ (المعروف داتا گنج بخش) لکھتے ہیں کہ:

''ایک دن حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے پاس ایک سائل آیا اور درخواست کی کہ میں ایک فقیر ہوں اور کثیر العیال ہوں۔ آپ مجھے آج کا کھانا عنایت فرمائیں۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ ذرا انتظار کریں ہمارا وظیفہ پہنچنے والا ہے، تو آپ کو دے دیں گے۔ کچھ زیادہ دیر نہ ہوئی کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے پانچ عدد تھیلیاں (جن میں ایک ایک ہزار دینار تھے) پہنچ گئیں اور پہنچانے والے نے یہ پیغام دیا کہ ''امیر معاویہ معذرت کرتے تھے کہ یہ قلیل سی مقدار ہے اسے صرف فرما دیں'' حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے وہ تھیلیاں سائل کو دے دیں اور معذرت بھی کی۔'' (کشف المحجوب ص ۹۲)

امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے خلافت مستقل ہوگئی تو سیدنا حسین رضی اللہ عنہ اپنے بھائی سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کے پاس تشریف لے جاتے،

((فیکرمهما معاویة اکرامًا زائدًا ویقول لهما مرحبًا واهلًا ویعطیهما عطاءً جزیلًا وقد اطلق لهما فی یوم واحد مائتی الف......)) (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۵۱)

''تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ان دونوں کی بہت زیادہ تکریم کرتے، مرحباً اور اہلاً کے الفاظ سے ان کا استقبال کرتے عطیات کثیرہ سے نوازتے اور بعض اوقات ایک دن میں دو دو لاکھ درہم بھی پیش کر دیتے تھے۔''

ایک مرتبہ حضرات حسنین رضی اللہ عنہما ملاقات کے لیے آپ کے پاس تشریف لے گئے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں آپ کی خدمت میں آج ایسی نذر پیش کروں گا جو اس سے پہلے کسی نے پیش نہ کی ہوگی۔ چنانچہ چار چار لاکھ درہم دونوں کو ادا کیے۔ یہ عطیات سالانہ اور مستقل وظائف کے علاوہ تھے۔

ایک دفعہ حضرت حسن اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما ملنے گئے تو آپ نے ان کا انتہائی اعزاز واکرام کیا اور تین لاکھ درہم حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو اور ایک لاکھ درہم حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کی خدمت میں پیش کیے۔ اہل تشیع نے بھی ان عطیات و وظائف کا اپنی کتب میں ذکر کیا ہے۔

ان واقعات سے یہ بھی واضح ہوگیا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر بنو ہاشم کے ساتھ بدسلوکی کا الزام بالکل خلاف حقیقت ہے اور ظلم وستم کی داستانیں دشمنان اسلام کی پھیلائی ہوئی ہیں۔ ان میں کوئی صداقت

نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات ایک چشمہ فیض تھی جس سے ساری امت مستفید ہو رہی تھی۔ کوئی سائل اور کوئی ضرورت مند آپ کے ہاں سے خالی ہاتھ نہیں گیا۔

تمام خلفاء امہات المومنین رضی اللہ عنہن کی خدمت اپنے لیے باعث سعادت سمجھتے تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بھی اس سعادت سے محروم نہ رہے۔ چنانچہ وہ ایک ایک لاکھ کی رقم ان کی خدمت میں پیش کرتے تھے۔

(تاریخ ملت حصہ سوم ص ۴۸)

آپ کی یہ فیاضی صرف امہات المومنین رضی اللہ عنہن تک ہی محدود نہ تھی بلکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم، اکابر قریش اور دوسرے اعیان وشرفاء سب ہی فیض یاب ہوتے تھے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرمایا کرتے تھے کہ جو لوگ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس جاتے ہیں وہ ایک وسیع وادی میں اترتے ہیں۔ (تاریخ طبری ج ۶ ص ۱۵۶)

## تدبیر وسیاست

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ میں تدبیر و سیاست کے فطری اوصاف تھے۔ نسلی اعتبار سے سرداری آپ کے خاندان میں چلی آ رہی تھی۔ علمی اور فنی کمالات نے آپ کی استعداد کو مزید چمکا دیا تھا۔ اس کے باوجود آپ کی یہ عادت تھی کہ آپ اخبار عجم اور اخبار عرب، گزشتہ اقوام کے عروج وزوال کے حالات اور رعایا کے ساتھ ان کی پالیسی کی کیفیات برابر سنتے اور اسے ذہن نشین کرتے تھے۔ تمام مورخین اس بات کے معترف ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے دور کے سب سے بڑے مدبر، بیدار مغز فرمانروا اور عظیم سیاست دان تھے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کو سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ سے بڑا سردار نہ پایا۔ دریافت کیا گیا کہ حضرات ابوبکر، عمر، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم کے متعلق کیا خیال ہے؟ فرمایا اللہ کی قسم! یہ لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے بہتر تھے لیکن سرداری ان میں زیادہ تھی۔ (استیعاب مع الاصابہ ج ۴ ص ۳۹۷)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما بھی آپ کے اس وصف کے معترف ہیں۔ چنانچہ علامہ ابن حجر ہیتمی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ومنها قول ابن عباس فی حقه ما رأیت للملك اعلی من معاویة......))

(تطہیر الجنان ص ۲۴)

"حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں فرمایا کہ میں نے حکومت اور سلطنت کے معاملات میں ان سے زیادہ کسی کو موزوں نہیں پایا۔"

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسے خلیفہ کے سامنے اپنی قائدانہ صلاحیتوں کا لوہا منوایا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو کہنا پڑا کہ ان کو ان صلاحیتوں کی بنا پر ہی ہم نے اتنی اہم ذمہ داری سونپ رکھی ہے۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ایک بہترین فرمانروا تھے۔ آپ نے عراق کے تمام لائق، مدبر اور سیاستدانوں کو

اپنے گرد جمع کر رکھا تھا۔ آپ کی سیاست تدبر، سلوک، ہوش مندی اور چشم پوشی بے مثال تھی۔ آپ کی سیاست ایماندارانہ سیاست تھی اور جبر وتشدد کو پسند نہ فرماتے تھے۔ آپ نے مخالف اور ناسازگار حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے جو اصول سیاست وحکومت بنائے وہ آپ کو دنیا کے مدبر ترین حکمرانوں کی صف میں داخل کر دیتے ہیں۔ آپ جب تک سختی کے لیے مجبور نہ ہو جاتے اس وقت تک سختی سے کام نہ لیتے تھے۔ اس بارے میں آپ کا یہ اصول تھا کہ

((لا اضع سيفي حيث يكفيني سوطي ولا اضع سوطي يكفيني لساني ولو ان بيني وبين الناس شعرة ما انقطعت......)) (تاریخ یعقوبی ج۲ص۲۸۳)

''جہاں میرا کوڑا کام دیتا ہے وہاں تلوار کام میں نہیں لاتا۔ اور جہاں زبان کام دیتی ہے وہاں کوڑا کام میں نہیں لاتا۔ اگر میرے اور لوگوں کے درمیان بال برابر بھی رشتہ قائم ہو تو میں اس کو نہیں توڑتا۔''

آپ سے دریافت کیا گیا کہ ایسی نازک حالت میں آپ تعلقات کیسے قائم رکھیں گے؟ جواب دیا کہ جب لوگ اسے کھینچتے ہیں تاکہ تعلق ٹوٹ جائے تو میں ڈھیل دے دیتا ہوں اور جب وہ ڈھیل دیتے ہیں تو میں کھینچ لیتا ہوں۔

زیاد بن ابی سفیان کا بیان ہے کہ ایک دفعہ میں نے اپنے کسی ماتحت پر خراج کے معاملے میں سختی کی تو اس نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس شکایت کی۔ میں نے انھیں لکھا کہ آپ اس معاملے میں دخل نہ دیں ورنہ میرے انتظام میں خلل پڑے گا اور اس کا اثر آپ کی سلطنت پر بھی ہوگا۔ کیونکہ میں آپ ہی کا عامل ہوں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے جواب دیا سیاست وحکومت کا کام یوں ہی چلا کرتا ہے کہ ایک شخص سختی کرتا ہے اور دوسرا نرمی۔ اس طرح توازن قائم رہتا ہے۔ اگر برابر نرمی ہو تو نظام حکومت میں فرق پڑ جاتا ہے۔

بہر حال حکومت اور جہانبانی، فہم وفراست، کشور کشائی، فرمانروائی اور تدبیر وسیاست کے اوصاف عالیہ میں اس وقت کوئی آپ کا حریف نہ تھا۔ مخالف وموافق سب آپ کے ان محاسن اور اوصاف کے معترف تھے۔

## ذہانت اور ظرافت

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بہت نرم دل تھے۔ آپ کو دوسروں کا دل مسخر کرنے کا بڑا ملکہ حاصل تھا۔ اسی بنا سے اتنے بڑے درجے تک پہنچ گئے۔ آپ ایک خوش اخلاق اور ہنس مکھ انسان تھے۔ عام آدمی بھی بغیر کسی خوف اور ہچکچاہٹ کے آپ سے ملتا اور اپنی فرمائش پیش کرتا۔ ایک مرتبہ بصرہ کا ایک شخص آپ کے پاس آیا اور درخواست کی کہ یا امیر المومنین! میں بصرہ میں ایک مکان بنانا چاہتا ہوں۔ آپ اس کی تعمیر کے لیے لکڑی عنایت فرما کر میری امداد کریں۔ آپ نے پوچھا تمھیں کتنی لکڑی کی ضرورت ہے۔ اس نے کہا بارہ ہزار

(گیلی)۔ آپ نے تعجب سے پوچھا کہ مکان کی لمبائی اور چوڑائی کتنی ہے؟ اس نے کہا دوفرسخ یعنی چھ مربع میل۔ آپ نے مزاحاً فرمایا "لا تقل داری بالبصرة و لکن قل البصرة فی داری۔" پھر یوں کیوں کہتے ہو کہ میرا مکان بصرہ میں ہے بلکہ یوں کہو کہ بصرہ میرے مکان میں واقع ہے۔

علامہ ابن جوزی بغدادی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب الاذکیاء میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذکاوت اور ذہانت کے حسب ذیل واقعات نقل کیے ہیں:

① مولف کتاب (ابن جوزی) لکھتے ہیں کہ ہم کو معلوم ہوا کہ ایک شخص حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حاجب کے پاس آیا اور اس سے کہا کہ معاویہ کو اطلاع کردو کہ آپ کا باپ شریک اور ماں شریک بھائی دروازے پر ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حاجب سے معلوم کر کے فرمایا کہ میں نے تو اس کو پہچانا نہیں۔ پھر کہا اچھا اسے بلالو۔ جب یہ شخص سامنے آیا تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس سے کہا کہ تو میرا بھائی کس طرح ہے؟ تو اس نے کہا کہ میں آدم وحوا کا بیٹا ہوں۔ یہ سن کر انھوں نے غلام کو حکم دیا کہ اس کو ایک درہم دے دو۔ اس نے کہا کہ اپنے بھائی کو جو ماں اور باپ دونوں میں شریک ہے، ایک درہم دے رہے ہیں؟ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا اگر میں اپنے سب بھائیوں کو جو آدم وحوا کی اولاد ہیں، دینے بیٹھوں تو تیرے حصے میں یہ بھی نہیں آئے گا۔

(لطائف علمیہ اردو ترجمہ کتاب الاذکیاء ص ۴۶)

② حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے متعلق ربیعہ بن ناجذ کہتے ہیں کہ ان سے پوچھا گیا کہ عقل کا اتنا اونچا مقام آپ کو کیسے حاصل ہوا؟ انھوں نے جواب دیا کہ میں کبھی کسی پر بھروسا کر کے بے فکر نہیں ہوا۔ ثعلب کہتے ہیں کہ جنگ صفین والے دن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے لشکر کے ایک بازو پر نظر ڈالی جو ٹیڑھا تھا تو اس کو اشارہ کیا وہ فوراً سیدھا ہوگیا۔ پھر دوسرے بازو پر نظر کی، وہ بھی ٹیڑھا ہو رہا تھا۔ اس کو بھی اشارہ کیا تو وہ بھی سیدھا ہوگیا۔ یہ دیکھ کر آپ کے اصحاب میں سے کسی نے سوال کیا: کیا اس طریق جنگ پر آپ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے زمانے سے غور کرنا شروع کیا؟ تو آپ نے فرمایا واللہ میں نے اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں غور کیا تھا۔ (ایضاً ص ۴۵)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اسی ذہانت کی بدولت ہی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے معتمد تھے۔ اس کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ ان کے دور میں عمال حکومت میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ واحد گورنر ہیں جنھیں معزول نہیں کیا گیا اور وہ اس منصب پر برقرار رہے جبکہ حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ جیسے نامور جرنیل، فاتح عراق، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ماموں اور یکے از عشرہ مبشرہ فاتح ایران حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ اور عیاض بن غنم رضی اللہ عنہ گورنر مصر جیسے لوگوں کی تہدید ہوئی اور وہ اپنے مناصب سے معزول کیے گئے لیکن فاروق اعظم رضی اللہ عنہ جیسے منتظم، مدبر اور سخت گیر خلیفہ راشد کا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اس قدر اعتماد کہ نہ صرف انھیں اپنے منصب پر

برقرار رکھا گیا بلکہ ان کے علاقہ اختیار میں اضافہ بھی کیا گیا۔ ایک مرتبہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے اپنے دورہ شام کے دوران میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے ظاہری شان وشوکت کے متعلق استفسار کیا تو انھوں نے جواب دیا کہ ”یہ ایک ایسا علاقہ جس میں دشمن کے جاسوس ہر وقت منڈلاتے رہتے ہیں ان کو مرعوب کرنے کی غرض سے ذرا ظاہری شان وشوکت بھی ضروری ہے کہ اس میں اسلام اور اہل اسلام کی عزت کا سامان ہے۔“

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ جو اس موقع پر موجود تھے یہ حکیمانہ جواب سن کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے عرض کرنے لگے کہ ”دیکھیں معاویہ (رضی اللہ عنہ) نے کس قدر خوبصورتی سے اپنے آپ کو الزام سے بچا لیا۔“ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ”ان کے کندھوں پر یہ بار گراں اسی لیے تو ہم نے ڈالا ہے۔“

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۴، ۱۲۵)

## تواضع وانکسار

کبریائی بندوں کی شان نہیں کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی صفت خاص ہے۔ وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ بندوں کے بارے میں تواضع، انکسار اور عاجزی وفروتنی کا حکم ہے۔ لیکن تواضع وانکسار اور دنائت وپستی میں بڑا فرق ہے۔ تواضع وانکسار کا منشا یہ ہے کہ انسان میں کبر وغرور پیدا نہ ہو اور ہر شخص دوسرے کی عزت کرے۔ اور دنائت وپستی کا مطلب یہ ہے کہ بعض ذلیل اغراض کے لیے انسان اپنی خود داری کھو دے۔ چنانچہ ایسے مواقع پر جہاں خاکسارانہ روش سے انسان کی کمزوری ظاہر ہوتی ہے۔ وہاں اسلام نے عارضی طور پر خود دارانہ کبر وغرور کا حکم دیا ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جب عمرہ کے لیے آئے تو چونکہ طویل سفر کے تکان اور وبائی بخار نے ان کو کمزور کر رکھا تھا اس لیے کفار نے طنز کیا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اور ان کے اصحاب ضعف کی وجہ سے خانہ کعبہ کا طواف نہیں کر سکتے۔ اس پر آپ نے صحابہ کو حکم دیا کہ طواف کے تین چکر اکڑ کر لگائیں تاکہ مشرکوں پر ان کی قوت کا اظہار ہو۔

اسی طرح قوت کے اظہار کا اصلی موقع جہاد میں پیش آتا ہے اور اس موقع پر اسلام نے عاجزی وفروتنی کے بجائے کبر وغرور کو پسند کیا ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اللہ بعض غرور کو ناپسند اور بعض کو پسند کرتا ہے۔ جنگ وصدقہ کے موقع پر اترانا اللہ کو پسند ہے اور ظلم وفخر پر اترانا ناپسند۔

(ابوداود، کتاب الجہاد باب فی الخیلاء)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق جن بعض روایات میں شان وشوکت کا اظہار پایا جاتا ہے۔ اس کا مقصد بھی رومیوں اور کفار کو مرعوب کرنا تھا۔ جبکہ حقیقت یہ ہے کہ آپ کی طبیعت میں بہت تواضع وعاجزی پائی جاتی تھی۔ ایک وسیع وعریض سلطنت کی فرمانروائی نے آپ کے اندر تمکنت اور غرور پیدا نہیں ہونے دیا۔ آپ نے کم درجے کے لوگوں کو نظر استخفاف سے کبھی نہیں دیکھا اور نہ کبھی اپنے اور عام مسلمانوں کے درمیان فرق

امتیاز روا رکھا۔

آپ عوام کے ہجوم میں بیٹھتے، ان کی فریادیں سنتے اور ان کے ساتھ مل کر کھانا کھاتے تھے۔ معمولی خچر پر سواری کرتے اور پھٹا ہوا کپڑا پہنے بازاروں میں گھومتے تھے۔ امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''امام اوزاعی رحمہ اللہ کے شیخ امام یونس بن میسرہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ وہ خچر پر سوار تھے اور ان کا غلام ان کے پیچھے بیٹھا تھا اور اس وقت ان کے جسم پر پھٹا ہوا لباس تھا۔'' (البدایہ والنہایہ ج۸ص۱۳۵)

امام ترمذی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''ایک مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نکلے تو عبداللہ بن زبیر اور عبداللہ بن صفوان رضی اللہ عنہما نے جب انھیں دیکھا تو کھڑے ہو گئے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا بیٹھ جاؤ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ:

((من سره ان يتمثل له الرجال قياما فليتبؤا مقعده من النار))

''جس آدمی کو اس بات سے خوشی ہو کہ لوگ اس کی تعظیم میں کھڑے رہیں اسے چاہیے کہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنالے۔'' (جامع ترمذی، باب ماجاء فی کراهية قيام الرجل للرجل)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہر شخص سے بے تکلفانہ گفتگو کرتے تھے۔ آپ دوسروں کی تحقیر اور اپنی غیر ضروری اور غیر شرعی تعظیم ہرگز پسند نہیں کرتے تھے اور قطعاً یہ نہیں چاہتے تھے کہ مسلمانوں کے مابین غیر شرعی امتیازات کی وبا پھیل جائے۔

## قبول حق

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے صحیح بات کے قبول کرنے میں کبھی پس وپیش سے کام نہیں لیا۔ جوں ہی حقیقت حال واضح ہوئی فوراً اسے قبول کرلیا۔ حضرت ابو مریم ازدی رضی اللہ عنہ نے انھیں حدیث رسول سنائی کہ اللہ جس شخص کو مسلمانوں کا والی بنائے اگر وہ ان کی حاجتوں سے آنکھیں بند کرلے تو روز قیامت اللہ بھی اس کی حاجتوں کے سامنے پردہ ڈال دیں گے۔ یہ سن کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فوراً عام لوگوں کی حاجت کے لیے ایک مستقل آدمی مقرر کردیا۔

ایک دفعہ جمعہ کے دن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے خطبہ میں فرمایا کہ بیت المال کا مال ہمارا ہے اور مال غنیمت بھی ہمارا ہے۔ جس شخص سے چاہیں ہم روک سکتے ہیں...... تو ایک شخص نے کھڑے ہو کر کہا کہ بیت المال کا مال ہمارا اور غنیمت کا مال بھی ہم سب مسلمانوں کا ہے۔ جو شخص اس مسئلے میں حائل ہونے لگے گا اس کا فیصلہ ہم تلواروں کے ساتھ کرکے اسے اللہ تعالیٰ کے ہاں پہنچائیں گے...... اس کے بعد آپ نے حق گو شخص

کو اپنے ساتھ چارپائی پر بٹھا کر فرمایا کہ اس شخص نے گویا مجھے زندہ کر دیا اسے اللہ تعالیٰ زندہ رکھے۔

(تطہیر الجنان ص ۲۷)

ابو عبیدہ کہتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے ایک شخص نے مخاطب ہو کر کہا کہ اللہ کی قسم! آپ خود بخود ٹھیک رہیں ورنہ ہم آپ کو درست کر دیں گے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ کس کے ساتھ ٹھیک کرو گے؟ اس نے کہا لاٹھی کے ساتھ۔ آپ نے فرمایا "اذا نستقیم" پھر تو ہم درست ہو جائیں گے۔

(سیر اعلام النبلاء جلد ۳ ص ۱۰۲)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی قبولیت حق کی ایک واضح دلیل مشکوٰۃ میں منقول ہے جس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور اہل روم کے درمیان ایک معاہدہ ہوا تھا۔ سلیم بن عامر سے روایت ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور اہل روم کے درمیان ایک معاہدہ تھا اس دوران میں آپ اپنی فوجوں کو ان کی سرحدوں کے قریب اکٹھا کرتے رہے (کہ جب مدت معاہدہ ختم ہو تو ان پر حملہ کر دیا جائے)

((حتی اذا نقضی العهدا غار علیهم فجاء رجل علی فرس...... وهو یقول الله اکبر الله اکبر وفاء لا غدر فنظروا فاذا هو عمرو بن عبسة......))

"جیسے ہی معاہدہ ختم ہوا آپ نے ان پر یلغار کر دی۔ اتنے میں ایک شخص گھوڑے پر سوار ہو کر آئے اور اللہ اکبر کہتے ہوئے کہا مومن کا شیوہ وفا ہے غدر نہیں۔ جب انھوں نے اس شخص کی طرف دیکھا تو وہ عمرو بن عبسہ صحابی رسول تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان سے اس کے متعلق پوچھا تو انھوں نے کہا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا جب دو قوموں میں کوئی صلح کا معاہدہ ہو تو اس معاہدہ کی مدت میں نہ تو کوئی قوم عہد کھولے اور نہ باندھے۔ یہاں تک کہ مدت گزر جائے۔ راوی کہتے ہیں کہ "فرجع معاویة بالناس" حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنی فوجوں کے ساتھ واپس آ گئے۔ (مشکوٰۃ باب الامان ص ۳۴۷)

## عدل وانصاف

عدل وانصاف حکومت وسلطنت کی عمارت کا ستون ہے اسی لیے اسلام نے ہر قسم کے مذہبی اور عدالتی فیصلے کے لیے عدل کو ضروری قرار دیا ہے کہ یہ اگر نہ ہو تو کسی مظلوم کی دادرسی ممکن نہیں۔ اسی لیے ایک حاکم کا پہلا فرض یہ ہے کہ وہ عادل ہو۔

﴿ وَاِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ ﴾ (النساء/ ۵۸)

"اور جب لوگوں کے درمیان جھگڑے فیصل کرنے لگو تو انصاف کے ساتھ فیصلہ کرو۔"

قرآن کریم کی رو سے اگرچہ ہر مسلمان کو عادل ہونا چاہیے تاہم امام وحاکم وقت کے لیے عادل ہونا اور بھی زیادہ ضروری ہے۔ اس لیے حدیث میں امام عادل کی بڑی فضیلت بیان کی گئی ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

نے فرمایا ہے کہ قیامت کے دن جب اللہ کے سایے کے سوا کوئی دوسرا سایہ نہ ہوگا سات شخصوں کو اللہ اپنے سایے میں لے گا۔ جن میں سے ایک شخص امام عادل ہوگا۔

(صحیح بخاری، کتاب المحاربین من اہل الکفر والردۃ، باب فضل من ترک الفواحش جلد۲ ص ۱۰۰۵)

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس شعبے پر بھی بھرپور توجہ دی اور اسی قیام عدل اور رعایا کی دادرسی کی بدولت ہی دور دور کے صوبوں کو کنٹرول کیا۔

ممتاز سکالر ڈاکٹر حسن ابراہیم حسن زیر عنوان ''عدالت عہد بنی امیہ میں'' لکھتے ہیں کہ:

''اس دور کی دوسری خصوصیت یہ تھی کہ عدالت کا محکمہ اپنے اختیارات و فرائض میں اموی فرمانرواؤں کے اثر و اقتدار سے بالکل آزاد تھا۔ ان کے ذاتی رجحانات کا اس پر کوئی اثر نہ تھا۔ اس زمانے میں عدالت کے فیصلے گورنروں اور خراج کے افسروں تک بلا رو رعایت نافذ کیے جاتے تھے۔

عہد اموی میں قاضی کے انتخاب کے لیے ضروری تھا کہ وہ بلند سیرت، پاکباز، پرہیزگار، عالم، مجتہد اور عیوب سے مبرا ہو اور عدل و انصاف کے مقابلے میں دنیا کی کسی طاقت کی اسے پروانہ ہو...... بنی امیہ کے دور میں خلافت راشدہ کا طریق باقی رہا اور اس کے لائحہ عمل میں کوئی تبدیلی نہ ہوئی۔''

(مسلمانوں کا نظم مملکت اردو ص ۲۸۱، ۲۸۸)

اس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ جو لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کو خلافت راشدہ کے دور سے خارج قرار دیتے ہیں۔ ان کے نزدیک بھی یہ نہ صرف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بلکہ پورے عہد بنو امیہ میں عدالت کے شعبے میں خلافت راشدہ کا طریق کار باقی رہا اور اس کے لائحہ عمل میں کوئی تبدیلی واقع نہیں ہوئی۔

جہاں تک سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا تعلق ہے تو وہ بڑے عادل اور منصف مزاج تھے۔ وہ عوام کے حقوق کو بطریق احسن ادا کرنے والے تھے۔ حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ:

((ما رأیت احدا بعد عثمان اقضٰی بحق من صاحب ھذا الباب یعنی معاویۃ))

(البدایہ والنہایہ ج۸ ص ۱۳۳)

''میں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ حق کو پورا کرنے والا کوئی شخص نہیں دیکھا۔''

جلیل القدر تابعی اور محدث اعمش رحمہ اللہ کی مجلس میں ایک دفعہ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اور ان کے عدل و انصاف کا تذکرہ ہوا تو اعمش رحمہ اللہ نے فرمایا:

((فکیف لو ادرکتم معاویۃ قالوا فی حلمہ قال لا واللہ بل فی عدلہ))

''کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ سے حلم میں نہیں بلکہ اللہ کی قسم! عدل و انصاف میں

فائق تھے۔'' (منہاج السنۃ ج۳ص۱۸۵)

امام ذہبی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((وفضائل معاوية فی حسن السيرة والعدل والاحسان كثيرة)) (المنتقی ص۳۸۸)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ حسن سیرت اور عدل واحسان کے بارے میں کثیر الفضائل ہیں۔''

امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((والجهاد فی بلاد العدو قائم و كلمة الله عالية والغنائم ترد اليه من اطراف الارض والمسلمون معه فی راحة وعدل وصفح وعفو)) (البدایہ والنہایہ ج۸ص۱۱۹)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے دور میں دشمنوں کے ممالک میں جہاد جاری رہا، اللہ کا کلمہ بلند رہا اور اطراف واکناف میں غنائم کی ریل پیل تھی، اور مسلمان ان کے زیر سایہ راحت وعدل اور عفو ودرگزر کی زندگی بسر کرتے رہے۔''

شیعہ مورخ ابوالحسن بن حسین بن علی المسعودی لکھتا ہے کہ:

''حضرت معاویہ کے اخلاق میں ایک یہ بات بھی تھی کہ وہ دن رات میں پانچ مرتبہ لوگوں کو ملاقات کی اجازت دیتے تھے۔ جب آپ نماز فجر سے فارغ ہوتے تو واقعات سنانے والے کی خاطر بیٹھ جاتے۔ یہاں تک کہ اس کے واقعات کی سماعت سے فارغ ہو جاتے۔ پھر مسجد کے اندر داخل ہوتے تو ان کا قرآن لایا جاتا۔ وہ اس کا کچھ حصہ تلاوت فرماتے۔ پھر اپنے گھر جاتے اور گھریلو امور سرانجام دیتے۔ پھر چار رکعت نماز پڑھتے اور اپنی نشست گاہ کی طرف چلے آتے...... تب کمزور، بدو، مریض، عورتیں اور بے سہارا لوگ ان کے پاس جاتے۔ کوئی کہتا مجھ پر ظلم ہوا۔ وہ کہتے اس کی مدد کرو۔ دوسرا کہتا کہ مجھ پر زیادتی ہوئی ہے۔ وہ کہتے اس کے ساتھ آدمی بھیجو۔ تیسرا کہتا میرے ساتھ برا سلوک ہوا ہے وہ کہتے اس کے معاملے کی تحقیق کرو...... پھر فرماتے جو لوگ ہم تک نہیں پہنچ سکتے ان کی ضروریات کو ہم تک پہنچاؤ تو کوئی آدمی کھڑا ہو کر کہتا فلاں شخص شہید ہو گیا ہے۔ وہ کہتے اس کے بچے کا وظیفہ مقرر کر دو۔ دوسرا آدمی کہتا فلاں آدمی اپنے گھر سے غائب ہو گیا ہے۔ وہ کہتے ان کا خیال رکھو اور ان کی ضروریات کو پورا کرو اور ان کی خدمت کرو۔''

(مروج الذہب ومعادن الجواہر، تاریخ مسعودی اردو ج۳ص۱۵۵

## علم وفضل

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ جس طرح عقل اور تدبیر وسیاست میں ممتاز تھے، اسی طرح علم وفضل میں بھی آپ کا پایہ بہت بلند تھا۔ عرب کے مروجہ علوم میں آپ کو کمال حاصل تھا اور ان میں امتیازی درجہ رکھتے تھے۔ فن کتابت میں مہارت کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو کاتب وحی کے مقدس اور بلند منصب پر فائز فرمایا

تھا۔ گو آپ عمرۃ القضاء کے موقع پر مشرف باسلام ہوئے مگر اپنی خداداد ذہانت اور دانائی کی بدولت صحابہ رضی اللہ عنہم میں بھی اعلیٰ مقام حاصل کرلیا۔ آپ کو تحصیل علم کا اتنا شوق تھا کہ مخالفین سے استفادہ کرنے میں بھی تأمل نہ کرتے تھے۔ آپ نے اپنے علم کو اتنی وسعت دے دی تھی کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حلقے میں آپ احترام کی نگاہ سے دیکھے جانے لگے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما آپ کے تفقہ فی الدین کے معترف تھے۔ مذہبی علوم میں اتنادرک تھا کہ اہل فتاویٰ میں سے شمار کیے جانے لگے۔ قرآن مجید کی تفسیر وتاویل پر بھی عبور حاصل تھا۔

علامہ ابن حجر مکی رحمۃ اللہ (متوفی ۹۷۴ھ) لکھتے ہیں کہ:

''من جملہ ان کے فضائل یہ ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ان کی تعریف کی اور ابن عباس رضی اللہ عنہما اہل بیت اور تابعین علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ہیں۔ صحیح بخاری میں عکرمہ سے مروی ہے کہ وہ کہتے تھے میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے کہا کہ معاویہ رضی اللہ عنہ ایک ہی رکعت وتر پڑھتے ہیں۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ وہ فقیہ ہیں۔ اور ایک روایت میں یہ کہا کہ وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی ہیں۔ ''وھذا من اجل مناقب معاویۃ'' یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایک بہت بڑی منقبت ہے کیونکہ فقیہ ہونا ایک بہت بڑا مرتبہ ہے...... اور فقیہ عرف صحابہ اور سلف صالحین میں سے وہی شخص ہے جو مجتہد مطلق ہو اور جس پر واجب ہو کہ اپنے ہی اجتہاد پر عمل کرے...... حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے جو یہ کہا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اٹھائی ہے اس سے مقصود عکرمہ کو تنبیہ کرنا تھا جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر ایک رکعت وتر پڑھنے پر معترض تھے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کا یہ مطلب تھا کہ وہ فقہاء میں سے ہیں پس وہ جو کچھ کرتے ہیں اس کے متعلق اللہ کے حکم سے بہ نسبت معترضین کے زیادہ واقف ہیں...... حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی عظمت وفقاہت تمھیں ابن ماجہ کی اس روایت سے بھی معلوم ہوگی کہ ایک مرتبہ وہ مدینہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے منبر پر کھڑے ہوئے اور کہا کہ ''اے اہل مدینہ! تمھارے علماء کہاں ہیں؟ میں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ آپ فرماتے تھے کہ قیامت تک میری امت کا ایک گروہ اہل باطل پر غالب رہے گا وہ کچھ پروانہ کریں گے کہ کس نے ان کی مخالفت کی اور کس نے ان کی تائید کی۔'' ایسی بات اس زمانے میں وہی شخص کہہ سکتا تھا جو بڑا فقیہ اور بڑا عالم ہو۔ خصوصاً مدینہ منورہ اس زمانے میں علمائے صحابہ وتابعین کا مخزن تھا۔ پس مدینے میں ایسا کلمہ اس شخص کی زبان سے نکل سکتا ہے جو سب سے بڑا عالم ہو...... اس سے نہ صرف ان کی عظمتِ فقاہت اور قوتِ اجتہاد ظاہر ہوا بلکہ یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ اجتہاد کے اعلیٰ مرتبے پر پہنچے ہوئے تھے...... نیز ان کی عظمتِ اجتہاد کی دلیل وہ روایت بھی ہے جو فاکہی نے بروایت ابن اسحاق نقل کی ہے کہ یحییٰ بن عباد بن عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے اپنے والد سے نقل کر کے بیان کیا کہ وہ کہتے تھے: ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حج کیا تو ہم لوگ بھی حج میں ان کے ساتھ تھے۔ جب وہ طواف کر چکے تو انھوں نے مقام ابراہیم میں دو رکعت نماز پڑھی پھر کوہِ صفا کی طرف جاتے ہوئے زم زم پر

پہنچے تو کہا اے لڑکے! ایک ڈول میرے لیے بھر دے۔ چنانچہ لڑکے نے ڈول بھر کر پانی ان کو دیا تو انھوں نے پیا اور کچھ سر پر اور منہ پر ڈالا اور کہا کہ زم زم کا پانی شفا ہے اور جس مقصد کے لیے پیا جائے وہی حاصل ہوتا ہے۔'' پس دیکھو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما نے اپنے وفور علم اور پیشوائی کے باوجود حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے افعال سے استناد کیا اور ان کے اقوال کی پیروی کی اور ان کی روایت کی۔ اسی طرح تم صحابہ رضی اللہ عنہم کو دیکھو گے کہ وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے علم و اجتہاد پر متفق ہیں کوئی اختلاف نہیں کرتا۔''

(تطہیر الجنان ص ۲۱-۲۲۔ تنویر الایمان ترجمہ تطہیر الجنان از امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی ص ۵۱-۵۳)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ شعر و ادب کا بھی مذاق رکھتے تھے اور اشعار کو تہذیب اخلاق کا بہترین ذریعہ سمجھتے تھے۔ آپ ایک بہترین مقرر تھے آپ کی تقریر بہت فصیح ہوتی تھی۔ جس مجمع اور جس جلسہ میں تقریر کرنے کے لیے کھڑے ہوتے اسے مسحور کر کے اٹھتے تھے۔ جاحظ کی کتاب البیان والتبیین میں اعلیٰ سے اعلیٰ نمونہ ہائے خطابت نظر آتے ہیں۔ اس میں آپ کی بھی ایک تقریر شامل ہے جسے لفظی و معنوی بلاغت، اسلوب بیان اور فصاحت کے اعتبار سے بڑے بڑے خطیبوں کے مقابلے میں رکھا جا سکتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ میں مناظرانہ صلاحیت بھی بدرجہ اتم موجود تھی۔ تاریخ اسلام میں سب سے پہلے آپ ہی نے ایک ممتاز اخباری عبید بن شریہ سے تاریخ قدیم کی داستانیں، سلاطین عجم کے حالات اور زبانوں کی ابتداء اور ان کے پھیلنے کی تاریخ لکھوائی۔ یہ مسلمانوں کی تاریخ اسلام کی سب سے پہلی کتاب تھی۔

علاوہ ازیں آپ ''امر بالمعروف اور نہی عن المنکر'' پر سختی سے عمل پیرا تھے۔ کسی میں کوئی لغزش دیکھتے تو غصہ آجاتا۔ مذہبی خامی پر ضبط نہ کر سکتے۔ برائیوں اور بداخلاقیوں کے استیصال کے لیے برابر کوشش کرتے رہتے تھے۔

## شوق حدیث

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ متبع سنت تھے۔ کسی کو سنت کے خلاف کام کرتا دیکھتے تو فوراً منع کر دیتے تھے۔ ایک مرتبہ کچھ لوگوں کو نماز عصر کے بعد نماز پڑھتے دیکھا تو فرمایا ''تم یہ نماز پڑھتے ہو حالانکہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہے ہیں، ہم نے انھیں یہ نماز پڑھتے نہیں دیکھا۔ بلکہ عصر کے بعد ان دو رکعتوں سے آپ کو منع کرتے سنا ہے۔'' (صحیح بخاری، ابواب المناقب باب ذکر معاویہ)

ایک مرتبہ دس محرم کو مدینہ میں منبر پر کھڑے ہو کر خطبہ میں فرمایا ''یا اهل المدينة! این علماء کم'' اے اہل مدینہ! تمھارے علماء کہاں ہیں؟ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ یہ یوم عاشوراء ہے، اللہ نے اس کا روزہ تم پر فرض نہیں کیا ہے۔ البتہ میں روزہ سے ہوں لہٰذا جو شخص چاہے روزہ رکھ لے اور جو نہ چاہے نہ رکھے۔ (صحیح بخاری و صحیح مسلم، کتاب الصوم)

ایک دفعہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کو خط لکھا کہ وہ انھیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی ایسی حدیث لکھ کر بھیجیں جو انھوں نے خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہو۔ تو انھوں نے یہ حدیث لکھ کر بھیجی کہ آپؐ نے فرمایا کہ بے شک اللہ تین باتوں کو ناپسند کرتا ہے: قیل وقال، مال کا ضائع کرنا اور سوال زیادہ کرنا۔ (صحیح بخاری کتاب الزکوۃ باب قول اللہ عزوجل لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سیدنا مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کو ایک دوسرا خط لکھا کہ مجھے وہ دعا لکھ کر بھیج دو جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے بعد پڑھا کرتے تھے۔ تو انھوں نے لکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز کے بعد یہ دعا پڑھا کرتے تھے:

((لا اله الا الله وحده لا شريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شيء قدير۔ اللهم لا مانع لما اعطيت ولا معطى لما منعت ولا ينفع ذا الجد منك الجد)) (صحیح بخاری کتاب القدر باب لا مانع لما اعطی اللہ وصحیح مسلم باب استحباب الذکر بعد الصلوۃ)

اس شوق کی وجہ سے احادیث کا کافی ذخیرہ آپ کے سینے میں محفوظ ہوگیا تھا۔ آپ کی عظمت اور علمی وثاقت کا اندازہ اس بات سے بخوبی ہوسکتا ہے کہ اکابر صحابہ نے آپ سے روایت کی۔

چنانچہ علامہ ابن حجر ہیتمی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور اپنی ہمشیرام المومنین سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں اور ان سے آگے روایت کرنے والوں میں عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن عمر، عبداللہ بن زبیر، جریر بن عبداللہ بجلی، معاویہ بن خدیج، سائب بن یزید، نعمان بن بشیر، ابوسعید خدری اور ابوامامہ بن سہل رضی اللہ عنہم جیسے بزرگ ہیں۔

تابعین کرام رحمہم اللہ میں جلیل القدر شخصیات یہ ہیں: عبداللہ بن حارث بن نوفل، قیس بن ابی حازم، سعید بن مسیب، ابوادریس خولانی اور ان کے بعد آنے والے عیسیٰ بن طلحہ، محمد بن جبیر بن مطعم، حمید بن عبدالرحمن بن عوف، ابومجلز، حمران مولی عثمان، عبداللہ بن محریز، علقمہ بن ابی وقاص، عمیر بن ہانی، ہمام بن منبہ، ابو العریان نخعی، مطرف بن عبداللہ وغیرہم رحمہم اللہ۔

پس غور کرو کہ یہ سب اسلام کے ممتاز امام ہیں جنھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اخذ علم اور حدیث کی روایت کی۔ یہ اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ ''مجتهدًا و فقيهًا'' بہت بڑے مجتہد اور فقیہ تھے۔''
(تطہیر الجنان ص ۲۶)

حضرت علی رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے جناب محمد (بن حنفیہ) رحمہ اللہ نے بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے حدیث روایت کی ہے:

((عن محمد بن علی الحنفیة عن معاویة بن ابی سفیان قال سمعت رسول اللہ ﷺ یقول العمرٰی جائزة لاھلھا))

''کہ عمر بھر کے لیے کسی کو کوئی چیز دینا اس کے لیے جائز ہے۔'' (مسند امام احمد ج۴ص۷۹)

## مرویات سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ اور دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم سے جو احادیث روایت کی ہیں ان کی تعداد ایک سو تریسٹھ ہے۔ اور ایک قول (تقریب التہذیب ص۴۹۸) کے مطابق ایک سو بیس ہے۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے ایک سو چھ احادیث نقل کی ہیں۔ (مسند احمد، ج۴ص ۹۱،۱۰۲ تحت حدیث معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما) ان میں بھی کافی تکرار پایا جاتا ہے۔

یہاں کتب صحاح اور مسند احمد سے مکررات کو حذف کرتے ہوئے بیالیس احادیث نقل کی جا رہی ہیں تا کہ اس حدیث کی مطابقت حاصل ہو جائے جس میں آنحضرت ﷺ نے چالیس حدیثوں کے لکھنے یا ان کو امت تک پہنچانے کی ترغیب دلائی ہے:

((من حفظ علی امتی اربعین حدیثا من امر دینھا بعثه اللہ فقیھا عالما))

''جو شخص میری امت کے فائدے کے لیے دین کے کام کی چالیس حدیثیں سنا دے گا اور حفظ کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کے دن عالموں اور فقیہوں کی جماعت میں اٹھائے گا۔''

اسی حدیث کے تحت محدثین نے ''اربعین'' کے نام سے کتب تالیف کیں۔ ملا کاتب چلپی کے بقول اس قسم کا سب سے پہلا مجموعہ حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ المتوفی ۱۸۱ھ نے لکھا۔ (کشف الظنون ج۱ص۵۲) امام نووی رحمہ اللہ نے بھی احادیث کا ایک مجموعہ ترتیب دیا جو ''اربعین نووی'' کے نام سے مشہور و مقبول ہے۔ (اس میں بھی بیالیس احادیث ہیں)۔

امام ذہبی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت ﷺ سے بلا واسطہ اور حضرت ابوبکر، حضرت عمر، سیدہ ام حبیبہ اور دیگر حضرات رضی اللہ عنہم کے واسطے سے حدیث کی روایت کی ہے۔ اور آگے ان سے حضرت ابوذر، ابن عباس، ابوسعید خدری، جریر اور دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم نے اور تابعین میں سے ابوادریس خولانی، سعید بن مسیّب، خالد بن معدان، ابوصالح سمان، سعید، ہمام بن منبہ رحمہم اللہ اور خلق کثیر نے روایت کی ہے۔ (النابیہ ص۱۱)

علاوہ ازیں ان مرویات سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی دینی فقاہت، علمی وثاقت و منزلت اور شرف فضیلت ثابت ہوتی ہے۔

1 (بحذف اسناد) ((سمعت النبی ﷺ من یرد اللہ به خیرا یفقه فی الدین وانما

قاسم واللہ یعطی ولن تزال ھذہ الامة قائمة علی امر اللہ لا یضرّھم من خالفھم حتی یاتی امر اللہ)) (صحیح بخاری کتاب العلم باب من یرد اللہ بہ خیرا یفقہ فی الدین، صحیح مسلم کتاب الزکوٰۃ باب النہی عن المسئلہ)

''(حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ) میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کرنا چاہتا ہے اسے دین کی سمجھ عنایت فرماتا ہے۔ اور میں تو تقسیم کرنے والا ہوں اور دیتا تو اللہ ہی ہے۔ (یادرکھو) یہ امت ہمیشہ اللہ کے حکم پر قائم رہے گی۔ جو شخص ان کا مخالف ہوگا ان کو نقصان نہ پہنچا سکے گا یہاں تک کہ قیامت آ جائے۔''

۲ ((عن معاویة رضی اللہ عنہ قال انکم لتصلون صلوة لقد صبحنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فما رایناہ یصلیھا ولقد نھی عنھا یعنی الرکعتین بعد العصر))

(صحیح بخاری کتاب المواقیت الصلوٰۃ، باب لاتحری الصلوٰۃ قبل غروب الشمس وباب ذکر معاویہ)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے کہا (اے لوگو!) تم ایک ایسی نماز پڑھتے ہو کہ ہم نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اٹھانے کے باوجود انھیں اسے پڑھتے نہیں دیکھا۔ اور یقیناً آپؐ نے اس سے منع فرمایا یعنی عصر کے بعد دو رکعتیں۔''

۳ ((عیسٰی بن طلحة انه سمع معاویة یوما فقال بمثله الی قوله واشھد ان محمدا رسول اللہ)) (صحیح بخاری کتاب الاذان باب مایقول اذا سمع المنادی)

''عیسیٰ بن طلحہ رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے ایک دن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ انھوں نے اشہد ان محمد رسول اللہ تک اسی طرح کہا جس طرح موذن نے کہا۔''

۴ ((عن ابی امامة بن سھل بن حنیف قال سمعت معاویة بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ وھو جالس علی المنبر اذن الموذن فقال اللہ اکبر اللہ اکبر فقال معاویة اللہ اکبر اللہ اکبر فقال اشھد ان لا الہ الا اللہ فقال معاویه وانا۔ قال اشھد ان محمدا رسول اللّٰہ قال معاویة وانا۔ فلما انقضی التاذین قال یایھا الناس انی سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی ھذا المجلس حین اذن الموذن ما سمعتم منی من مقالی)) (صحیح بخاری کتاب الجمعہ باب یجیب الامام علی المنبر اذا سمع النداء)

''ابو امامہ بن سہل بن حنیف بیان کرتے ہیں کہ جب موذن نے اذان کہی تو میں نے حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کو منبر پر ہی جواب دیتے ہوئے سنا۔ چنانچہ جب موذن نے اللہ اکبر اللہ اکبر کہا تو میں نے بھی اللہ اکبر اللہ اکبر کہا۔ پھر موذن نے اشہد ان لا الہ الا اللہ کہا تو حضرت معاویہ نے کہا وَاَنَا (یعنی میں نے بھی)۔ پھر موذن نے کہا اشہد ان محمد رسول اللہ، تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا وَاَنَا (یعنی میں نے بھی)۔ جب اذان ختم ہوگئی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس جگہ پر موذن کے اذان

دیتے وقت وہ چیز سنی جو تم نے مجھ کو کہتے ہوئے سنا۔"

5 ((عن ابی الشعثاء انه قال ومن يتقی شیئا من البیت و کان معاویة یستلم الارکان فقال له ابن عباس انه لا نستلم هذین الرکنین فقال له لیس شیء من البیت بمهجور وکان ابن الزبیر یستلمهنّ کلهن)) (صحیح بخاری کتاب المناسک باب من لم یستلم الا الرکنین الیمانیین)

"ابو الشعثاء نے روایت کیا کہ کون ہے جو خانہ کعبہ کی کسی چیز سے پرہیز کرے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ رکنوں کو بوسہ دیتے تھے تو ان سے ابن عباس رضی اللہ عنہما نے کہا کہ ہم لوگ ان دونوں چیزوں کو بوسہ نہیں دیتے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ خانہ کعبہ کی کوئی چیز چھوڑنے کی نہیں۔ اور حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہما ان سب کو بوسہ دیتے تھے۔"

6 ((عن حمید بن عبدالرحمن انه سمع معاویة بن ابی سفیان عام حج علی المنبر فتناول قصة من شعر وکانت فی یدی حرسیّ فقال یا اهل المدینة این علماءکم سمعت النبی ﷺ ینهٰی عن مثل هذا ویقول انما هلکت بنو اسرائیل حین اتخذها نسأهم))

(صحیح بخاری کتاب الانبیاء باب "بلاعنوان" کتاب اللباس باب الوصل فی الشعر)

"حمید بن عبدالرحمٰن بیان کرتے ہیں کہ انھوں نے حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کو جس سال انھوں نے حج کیا منبر پر یہ بیان کرتے ہوئے سنا اور آپ نے (مصنوعی) بالوں کا ایک لچھا پاسبان (محافظ) کے ہاتھ میں سے لے کر فرمایا کہ اے اہل مدینہ! تمھارے علماء کہاں ہیں؟ میں نے نبی کریم ﷺ کو اس (مصنوعی بالوں کو اپنے بالوں کے ساتھ جوڑنے) سے منع فرماتے ہوئے سنا ہے۔ آپ فرماتے تھے کہ بنی اسرائیل اس وقت ہلاک ہوگئے جب ان کی عورتوں نے اس کو بنایا۔"

7 حضرت سعید بن مسیّب رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ:

((قدِم معاویة بن ابی سفیان المدینة اخر قدمة قدمها فخطبنا فاخرج کبّة من شعر فقال ما کنت ارٰی ان احدًا یفعل هذا غیر الیهود وان النبی ﷺ سمّاه الزور یعنی الوصال فی الشعر))

(صحیح بخاری، کتاب الانبیاء باب "بلاعنوان" کتاب اللباس باب الوصل فی الشعر، صحیح مسلم کتاب اللباس والزینہ باب تحریم فصل الواصلہ والمستوصلہ......)

"حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما جب آخری مرتبہ مدینہ منورہ آئے تو ہمارے سامنے خطبہ پڑھا اور ایک مصنوعی بالوں کا گچھا نکالا اور یہ کہا کہ میں نہ سمجھتا تھا کہ بجز یہود کے کوئی ایسا کرتا ہوگا۔ اور یقیناً رسالت مآب ﷺ نے اس کا نام زور رکھا ہے یعنی بالوں میں جوڑ ملانے کو زُور (جھوٹ) فرمایا ہے۔"

8 محمد بن جبیر بن مطعم رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ:

((انه بلغ معاوية وهو عنده في وفد من قريش ان عبدالله بن عمرو ابن عاص يحدث انه سيكون ملك من قحطان فغضب معاوية فقال فاثنٰى على الله بما هو اهله ثم قال اما بعد فانه بلغني ان رجالا منكم يتحدثون احاديث ليست في كتاب الله ولا تؤثر عن رسول الله ﷺ فاولئك جهّالكم فاياكم والاماني التي تضل اهلها فاني سمعت رسول الله ﷺ يقول ان هذا الامر في قريش لا يعاديهم احد الا كبّه الله على وجهه ما اقاموا الدين))

(صحیح بخاری کتاب الانبیاء باب مناقب قریش)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی (اور اس وقت راوی قریش کی ایک جماعت کے ساتھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس تھے) کہ حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ قحطان (کے قبیلہ) میں سے کوئی بادشاہ ہوگا تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ غضبناک ہو کر کھڑے ہو گئے۔ پھر اللہ تعالیٰ کی تعریف کی جیسی کہ اس کے لائق ہے اس کے بعد فرمایا مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ تم میں سے اکثر لوگ ایسی باتیں کرتے ہیں جو کتاب اللہ میں نہیں ہیں اور نہ آنحضرت ﷺ سے منقول ہیں۔ یہی لوگ تمھارے جہال ہیں۔ خبردار! تم گمراہ کن خیال پیدا نہ کرو میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے آپ فرماتے تھے کہ خلافت قریش میں ہی رہے گی جب تک وہ دین کو درست رکھیں گے۔ جو شخص بھی ان سے دشمنی کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو اوندھے منہ گرا دے گا۔''

9 ((عمير بن هاني انه سمع معاوية يقول سمعت النبي ﷺ خلف الصلاة فاملى على المغيرة قال سمعت النبي ﷺ يقول لا يزال من امتي امة قائمة بامر الله لا يضرهم من خذ لهم ولا من خالفهم حتىٰ ياتيهم امر الله وهم على ذلك۔ قال عمير فقال مالك بن يخامر قال معاذ وهم بالشام فقال معاوية هذا مالك انه سمع معاذًا يقول وهم بالشام))

(صحیح بخاری کتاب الانبیاء باب ''بلاعنوان'' صحیح مسلم، کتاب الامارۃ باب قولہ ﷺ لا تزال طائفة من امتي......)

''عمیر بن ہانی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ وہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے سنا ہے کہ میری امت کا ایک گروہ اللہ تعالیٰ کے حکم پر ہمیشہ قائم رہے گا۔ جو کوئی ان کو ذلیل کرے گا یا ان کی مخالفت کرے گا تو وہ ان کو کچھ ضرر نہ پہنچا سکے گا۔ اور قیامت تک وہ اسی حالت (یعنی احکام الٰہی) پر ثابت قدم رہیں گے۔ عمیر بن ہانی مالک بن یخامر کی وساطت سے بیان کرتے ہیں کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ لوگ شام میں ہوں گے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یہ مالک اس کا دعویٰ کر رہے ہیں کہ انھوں نے معاذ سے سنا کہ وہ لوگ شام میں ہوں گے۔''

10 ((كتب معاوية الى المغيرة اكتب الي ما سمعت النبي ﷺ خلف الصلاة فاملىٰ

علیّ المغیرة قال سمعت النبی ﷺ یقول خلف الصلاة لا اله الا الله وحده لا شریك له اللهم لا مانع لما اعطیت ولا معطی لما منعت ولا ینفع ذا الجد منك الجد۔ وقال ابن جریج اخبرنی عبده ان ورادا اخبره بهذا ثم وفدت بعد الی معاویة فسمعته یامر الناس بذلك القول)) (صحیح بخاری کتاب القدر، باب لا مانع لما اعطی اللہ، صحیح مسلم باب استحباب الذکر بعد الصلوٰۃ وبیان صفۃ)

''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ آپ مجھے وہ (دعا) لکھ بھیجیں جو آپ نے آنحضرت ﷺ کو نماز کے بعد پڑھتے ہوئے سنا ہے چنانچہ مغیرہ رضی اللہ عنہ نے مجھ (وراد حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے غلام) سے لکھوایا۔ انھوں نے کہا کہ میں نے نبی اکرم ﷺ کو نماز کے بعد پڑھتے ہوئے سنا ہے اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے، جو ایک ہے، اس کا کوئی شریک نہیں۔ یا اللہ جسے تو دے اس کا کوئی روکنے والا نہیں اور جس سے تو روک لے اس کا کوئی دینے والا نہیں اور کوشش کرنے والوں کو کوشش نفع نہیں پہنچائے گی۔ ابن جریج کا بیان ہے کہ مجھ سے عبدہٗ نے بیان کیا کہ مجھ سے یہ وراد نے بیان کیا پھر اس کے بعد میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس گیا تو میں نے ان کو اس دعا کے پڑھنے کا حکم دیتے ہوئے سنا۔''

[۱۱] ((عن طلحة بن یحییٰ عن عمه قال کنت عند معاویة ابن ابی سفیان فجاءه الموذن یدعوه الی الصلاة فقال معاویة سمعت رسول الله ﷺ الموذنون اطول الناس اعناقا یوم القیٰمة)) (صحیح مسلم، باب فضل الاذان وہرب الشیطان عنہ سماعہ، مسند ابوعوانہ ص۳۳۳)

''طلحہ بن یحییٰ اپنے چچا سے روایت کرتے ہیں انھوں نے کہا کہ میں حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کے پاس بیٹھا تھا۔ اتنے میں ان کو موذن نماز کے لیے بلانے آیا تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ اذان کہنے والے قیامت کے دن دوسرے سب لوگوں کے مقابلے میں دراز گردن یعنی سر بلند ہوں گے۔''

[۱۲] ((عن معاویة رضی اللہ عنہ یقول ایاکم واحادیث الا حدیثاً کان فی عهد عمر رضی اللہ عنہ فان عمر کان یخیف الناس فی الله سمعت رسول الله ﷺ وهو یقول من یرد الله به خیرا یفقهه فی الدین و سمعت رسول الله ﷺ یقول انما انا خازن فمن اعطیته عن طیب نفس فمبارك له فیه ومن اعطیته عن مسئلة و شرة کان کالذی یأکل ولا یشبع))
(صحیح مسلم کتاب الزکوٰۃ باب النہی عن المسئلہ)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ فرماتے تھے کہ لوگو! تم روایت حدیث کے معاملے میں غایت درجے احتیاط سے کام لو۔ ہاں وہ حدیث بلا جھجک بیان کرو جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور میں تھی۔ کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ لوگوں کو اللہ تعالیٰ سے بہت ڈراتے تھے۔ اور میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے

کہ اللہ تعالیٰ جس کی بھلائی چاہتے ہیں اس کو دین کی سمجھ دیتے ہیں اور میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں تو فقط خازن ہوں۔ جس کو میں اپنی خوشی سے کوئی چیز دیتا ہوں تو وہ اس کے حق میں بہت ہی برکت والی ہے اور جس کو میں مانگنے سے اور اس کے ستانے سے دوں اس کا حال ایسا ہے گویا کھاتا ہے اور پیٹ نہیں بھرتا۔''

۱۳ ((عن معاوية رضی اللہ عنہ قال قال رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم لا تلحفوا فی المسئلة فو الله لا يسألنی احد منكم شيئا فتخرج له مسئلته منی شيئا وانا له كاره فيبارك له فيما اعطيته))

(صحیح مسلم کتاب الزکوۃ باب النہی عن المسئلۃ)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مانگنے میں مبالغہ نہ کرو۔ اس لیے کہ اللہ کی قسم! مجھ سے جو مانگتا ہے کوئی چیز تو اس کے مانگنے کے سبب سے وہ چیز نکلتی ہے اور اس حال میں کہ میں اسے دینا برا سمجھتا ہوں تو اس میں برکت کیونکر ہوگی؟''

۱۴ ((عن الشعبی قال حدثنی كاتب المغيرة بن شعبة قال كتب معاوية الى المغيرة بن شعبة رضی اللہ عنہ اكتب الیّ بشیء سمعته من رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم فكتب اليه انی سمعت رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم يقول ان الله كره لكم ثلاثا قيل و قال واضاعة المال وكثرة السوال))

(صحیح مسلم کتاب الاقضیہ باب النہی عن کثرۃ السوال واضاعۃ المال)

''شعبی رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ مجھ سے حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے کاتب نے بیان کیا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ کو لکھا مجھے ایسی بات لکھو جو آپ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنی ہو۔ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے لکھا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ اللہ تعالیٰ تمھارے لیے تین باتوں کو ناپسند کرتا ہے ایک بے مقصد گفتگو، دوسری بات مال کو ضائع کرنا اور تیسری بات بہت پوچھنا۔''

۱۵ ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف لکھا:

((فانی سمعت رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم يقول ان الله حرم ثلاثا ونهٰی عن ثلاث حرم عقوق الوالد و واد البنات ولاهات ونهی عن ثلاث قيل و قال و كثرة السوال واضاعة المال))

(صحیح مسلم، کتاب الاقضیہ باب النہی عن کثرۃ السوال واضاعۃ المال)

''میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ اللہ تعالیٰ نے تین باتوں کو حرام کیا ہے اور تین باتوں سے منع کیا ہے۔ باپ کی نافرمانی، زندہ لڑکیوں کو درگور کرنا، اور جسے دینا ہے اسے نہ دینے کو حرام کیا ہے۔ اور بے فائدہ باتوں، کثرت سوال اور مال کے ضائع کرنے سے منع کیا ہے۔''

۱۶ ((عن سعيد بن المسيب ان معاوية قال ذات يوم انكم قد احدثتم ذی سوء وان

النبی ﷺ نهٰی عن الزور قال وجاء رجل بعصا علی رأسها خرقه قال معاویة الا وهذا الزور قال قتادة یعنی ما تکثر به النساء اشعارهن من الخرق))

(صحیح مسلم، کتاب اللباس، باب تحریم فعل الواصلہ والمستوصلہ)

''سعید بن میسب رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک دن کہا کہ تم لوگوں نے بری بات نکالی ہے۔ بے شک آنحضرت ﷺ نے زور سے منع فرمایا (اتنے میں) ایک آدمی ایک لاٹھی جس کی نوک پر چیتھڑا لگا ہوا تھا لے کر آیا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا یہی زُور ہے۔ قتادہ رحمہ اللہ نے کہا مراد یہ ہے کہ عورتیں چیتھڑے لگا کر اپنے بال بہت کر لیتی ہیں۔''

۱۷ ((عن جریر انه سمع معاویة یخطب فقال مات رسول الله ﷺ وهو ابن ثلاث و ستین وابو بکر و عمر وانا ابن ثلاث و ستین)) (صحیح مسلم، کتاب الفضائل باب قدر عمرہ ﷺ)

''جریر سے روایت ہے انھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خطبے میں یہ فرماتے ہوئے سنا کہ آنحضرت ﷺ نے تریسٹھ سال کی عمر میں وفات پائی اور ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما نے بھی اسی عمر میں۔ اور میں بھی اب تریسٹھ سال کا ہوں (تو مجھے بھی توقع ہے کہ اسی عمر میں میری موت واقع ہو جائے)۔''

۱۸ ((قال البراء وهو غیر کذوب قال کنا اذا صلینا خلف رسول الله ﷺ فرفع راسه من الرکوع لم یحن رجل منا ظهره حتی یسجد رسول الله ﷺ فنسجد قال و فی الباب عن انس و معاویة وابن مسعدة صاحب الجیوش وابی هریرة))

(جامع ترمذی، ابواب الصلوٰۃ باب ما جاء فی کراہیۃ ان یبادر الامام فی الرکوع والسجود)

''حضرت براء رضی اللہ عنہ نے کہا کہ جب ہم آنحضرت ﷺ کے پیچھے نماز پڑھتے تو جب آپ اپنا سر مبارک رکوع سے اٹھاتے تو ہم میں سے کوئی آدمی اپنی پیٹھ کو ٹیڑھا نہ کرتا۔ یہاں تک کہ آپ سجدہ کرتے تو ہم بھی سجدہ کرتے اور کہا کہ اس نے اس باب میں حضرت انس اور حضرت معاویہ اور ابن مسعدہ صاحب الجیوش اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہم سے روایت ہے۔''

۱۹ ((کتب معاویة الی عائشة ان اکتبی الی کتابا توصینی فیه ولا تکثری علیّ قال فکتبت عائشة الی معاویة سلام علیك اما بعد فانی سمعت رسول الله ﷺ یقول من التمس رضا الله بسخط الناس کفاه الله مؤنة الناس ومن التمس رضا الناس بسخط الله وکله الی الناس والسلام علیك)) (جامع ترمذی باب صفۃ القیامۃ)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف ایک خط لکھا کہ آپ مجھے خط لکھیں جس میں میرے لیے وصیت ہو اور مختصر مگر جامع ہو بہت زیادہ نہ ہو۔ راوی نے کہا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضرت

ویعا رضی اللہ عنہ کی طرف لکھا سلام علیک اما بعد! میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ جو لوگوں کو اپنے سے خفا کر کے اللہ تعالیٰ کی رضا چاہتا ہے تو اللہ اسے لوگوں کی فکر اور سختی سے کافی ہوتا ہے اور جو اللہ کی ناراضی میں لوگوں کی رضا چاہتا ہے تو اللہ اسے لوگوں کے سپرد کر دیتا ہے۔ والسلام علیک۔"

۲۰ ((عن ابی مجلز قال خرج معاویة فقال عبدالله بن زبیر وابن صفوان حین راٰہ فقال اجلسا سمعت رسول الله ﷺ من سره ان یتمثّل له الرجال قیاما فلیتبوأ مقعده من النار)) (جامع ترمذی باب کراہیۃ قیام الرجل للرجل)

"ابی مجلز سے روایت ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ باہر نکلے تو حضرت عبداللہ بن زبیر اور ابن صفوان رضی اللہ عنہما انھیں دیکھ کر کھڑے ہو گئے تو آپ نے فرمایا بیٹھ جاؤ میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ جس آدمی کو اس بات سے خوشی ہو کہ لوگ اس کی تعظیم میں کھڑے رہیں اسے چاہیے کہ وہ اپنا ٹھکانا جہنم میں بنا لے۔"

۲۱ ((عن ابی سعید الخدری قال خرج معاویة الی المسجد فقال ما یجلسکم قالوا جلسنا فذکر الله قال آلله ما اجلسکم الا ذاك قالوا والله ما اجلسنا الا ذاك قال اما انی لم استخلفکم تهمة لکم وما کان احد بمنزلتی من رسول الله ﷺ اقل حدیثا عنه منی ان رسول الله ﷺ خرج علٰی حلقة من اصحابه فقال ما یجلسکم قالوا جلسنا فذکر الله ونحمده لما هدانا الاسلام ومنّ علینا به فقال الله ما اجلسکم الا ذاك قالوا والله ما اجلسنا الا ذاك قال اما انّی لم استخلفکم لتهمة لکم انه اتانی جبرائیل واخبرنی ان الله یباهی بکم الملائکة))

(جامع ترمذی، ابواب الدعوات، صحیح مسلم کتاب الذکر والدعا، باب فضل الاجتماع علٰی تلاوۃ القرآن، مشکوٰۃ المصابیح ص ۱۹۸)

"حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک دن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مسجد کی طرف نکلے۔ پس انھوں نے کہا آپ لوگ یہاں کیوں بیٹھے ہیں؟ تو انھوں نے جواب دیا کہ ہم یہاں اللہ کی یاد کے لیے بیٹھے ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا اللہ کی قسم! اسی لیے بیٹھے ہو؟ انھوں نے کہا اللہ کی قسم! ہم اسی لیے بیٹھے ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے تم سے اس لیے قسم نہیں لی کہ میں تمھیں جھوٹا سمجھتا تھا۔ (بلکہ محض سنت کے اتباع میں میں نے ایسا کیا ہے) آنحضرت ﷺ کے نزدیک جو میرا مقام تھا اتنے مقام ومرتبہ والا کوئی آدمی اتنی کم حدیثیں بیان کرنے والا نہیں جتنا کہ میں ہوں (احادیث کے بیان میں بڑی احتیاط کرتا ہوں)۔

ایک دفعہ آنحضرت ﷺ اپنے صحابہ کے حلقے پر نکلے۔ فرمایا آپ کو کس چیز نے یہاں بٹھایا ہے؟ عرض

کیا ہم اللہ کے ذکر کے لیے بیٹھے ہیں۔ ہم اس بات پر اللہ کی حمد وثنا کر رہے ہیں کہ اس نے ہمیں ہدایت دی اور ہم پر بڑا احسان کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ کی قسم! تم اسی لیے بیٹھے ہو؟ انھوں نے کہا اللہ کی قسم! اس کے سوا ہم کسی اور بات کے لیے یہاں نہیں بیٹھے ہیں۔ تو آپ نے فرمایا کہ میں نے تمھیں قسم اس وجہ سے نہیں دی کہ میں تمھیں (جھوٹ کی) تہمت لگاتا ہوں لیکن یہ بات ہے کہ میرے پاس جبرائیل علیہ السلام آئے تھے انھوں نے مجھے بتلایا کہ بے شک اللہ تعالیٰ ملائکہ میں تم پر فخر کرتا ہے۔"

۲۲ ((عن حميد بن عبدالرحمن انه سمع معاوية بن ابی سفيان يوم عاشوراء عام حج علی المنبر يقول يا اهل المدينة! اين علماءكم سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول هذا يوم عاشوراء ولم يكتب الله عليكم صيامه وانا صائم فمن شاء فليصم ومن شاء فليفطر))

(صحیح بخاری، کتاب الصوم، باب صیام یوم عاشوراء ج ۱ ص ۲۶۸)

"حمید بن عبدالرحمٰن سے روایت ہے کہ انھوں نے حج کے سال عاشوراء کے دن منبر پر حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کو فرماتے ہوئے سنا کہ اے اہل مدینہ! تمھارے علماء کہاں ہیں؟ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے خود سنا کہ یہ عاشوراء کا دن ہے، اللہ تعالیٰ نے اس کا روزہ تم پر فرض تو نہیں کیا تاہم میں روزہ سے ہوں پس جو چاہے روزہ رکھے اور جو چاہے نہ رکھے۔"

۲۳ ((عن معاوية بن ابی سفيان عن النبی صلى الله عليه وسلم فی ليلة القدر ليلة سبع و عشرين))

(سنن ابی داود جلد اول، باب من قال سبع وعشرون)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے لیلۃ القدر کے بارے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا وہ ستائیسویں رات ہے۔"

۲۴ ((عن معاوية قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لا تنقطع الهجرة حتّٰى تنقطع التوبة لا تنقطع التوبة حتی تطلع الشمس من مغربها)) (سنن ابی داود جلد سوم باب الہجرۃ ہل انقطعت)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے انھوں نے کہا میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ ہجرت ختم نہ ہوگی جب تک توبہ ختم نہ ہو اور توبہ ختم نہ ہوگی جب تک سورج مغرب سے طلوع نہ ہو۔"

۲۵ ((عن معاوية ان النبی صلى الله عليه وسلم نهٰی عن الاغلوطات))

(سنن ابی داود، جلد سوم باب التوقی فی الفتیا)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مبہم اور الجھی ہوئی باتوں سے منع فرمایا ہے۔"

۲۶ ((عن معاوية بن ابی سفيان ان رسول الله صلى الله عليه وسلم نهی عن ركوب النمار وعن لبس

الذهب الا مقطعا)) (سنن ابی داود، جلد رابع باب ما جاء فی الذھب للنساء)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں چیتوں کی کھالوں پر بیٹھنے اور سونا پہننے سے منع فرمایا مگر تھوڑا سا۔''

۲۷ ((عن محمد بن یوسف مولی عثمان عن ابیه یوسف ان معاویة صلی امامهم فقام فی الصلوة وعلیه جلوس فسبح الناس فتم علی قیامه ثم سجد سجدتین وهو جالس بعد ان اتم الصلوة ثم قعد علی المنبر فقال انی سمعت رسول الله ﷺ یقول من نسی شیئا من صلاته فلیسجد مثل هاتین السجدین))

(سنن نسائی، کتاب الافتتاح باب ما یفعل من نسی شیئا من صلاته)

''محمد بن یوسف مولیٰ عثمان اپنے والد یوسف سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے نماز پڑھائی تو نماز میں بیٹھنے کے بجائے کھڑے ہو گئے۔ لوگوں نے تسبیح کہی۔ پس انھوں نے قیام پورا کیا پھر انھوں نے بیٹھ کر دو سجدے کیے۔ نماز کے اتمام کے بعد پھر منبر پر بیٹھے۔ کہا میں نے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا جو اپنی نماز میں (واجبات میں سے) کچھ بھول جائے تو وہ ان دو سجدوں کی طرح سجدے کرے۔''

۲۸ ((عن معاویة بن ابی سفیان ان رسول الله ﷺ قال ان الرجل یسألنی الشیء فامنعه حتی تشفعوا فیه فتوجروا۔ وان رسول الله ﷺ قال اشفعوا توجروا))

(سنن نسائی، کتاب الزکوۃ باب الشفاعۃ فی الصدقہ)

''حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک ایک آدمی مجھ سے کسی چیز کا سوال کرتا ہے تو میں اسے روکتا ہوں یہاں تک کہ تم اس کے متعلق سفارش کرتے ہو تو تم اجر کے مستحق ہوتے ہو۔ اور آپ نے فرمایا سفارش کرو اجر دیے جاؤ گے۔''

۲۹ ((عن معاویة سمعت رسول الله ﷺ یقول کل ذنب عسی الله ان یغفره الا الرجل یقتل المومن متعمدا او الرجل بموت کافرا)) (سنن نسائی کتاب المحاربہ، تحریم الدم)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ مجھے امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر گناہ معاف فرما دیں گے بجز اس کے جو حالت کفر پر مر جائے یا جان بوجھ کر مسلمان کو قتل کر دے۔''

۳۰ ((عن خالد قال وفد المقدام بن معدی کرب علی معاویة فقال انشدك بالله هل تعلم ان رسول الله ﷺ نهی عن لبوس جلود السباع والرکوب علیها قال نعم)) (سنن نسائی

بلد دوم کتاب الفرع والعتیرہ باب النہی عن الانتفاع بجلود السباع)

''خالد کہتے ہیں کہ حضرت مقدام بن معدی کرب رضی اللہ عنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس گئے اور انھوں نے ان سے کہا میں آپ کو اللہ کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے درندوں کے چمڑے پہننے سے اور ان پر سوار ہونے سے منع فرمایا۔ جواب دیا ہاں۔''

۳۱ ((حج معاویة فدعا نفرا من الانصار فی الکعبة فقال انشدکم بالله الم تسمعوا رسول الله ﷺ نهی عن الذهب قالوا نعم قال وانا اشهد))

(سنن نسائی کتاب الزینہ من السنن الفطرة باب تحریم الذہب علی الرجال)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک دفعہ حج کیا تو کعبہ میں انصار میں سے چند حضرات کو بلایا اور فرمایا کہ میں آپ کو اللہ کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کیا آپ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سونے کی ممانعت کے متعلق کچھ نہیں سنا؟ انھوں نے کہا ہاں۔ فرمایا میں بھی اس کا گواہ ہوں۔''

۳۲ ((اخبرنا ابوشیخ الهنائی قال سمعت معاویة وحوله ناس من المهاجرین والانصار فقال لهم اتعلمون ان رسول الله ﷺ نهٰی عن لبس الحریر قالوا اللهم نعم......)) (سنن نسائی کتاب الزینہ من السنن الفطرة باب تحریم الذہب علی الرجال)

''ابوشیخ ہنائی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے سنا اور ان کے پاس مہاجرین و انصار میں سے کچھ حضرات موجود تھے۔ انھوں نے ان سے کہا کیا آپ جانتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ریشم پہننے سے منع فرمایا؟ سب نے جواب دیا بے شک منع فرمایا ہے۔''

۳۳ ((عن معاویة رضی اللہ عنہ قال قال رسول الله ﷺ لا ترکبوا الخز ولا النمار))

(مسند احمد بن حنبل ج۴ ص۹۳ تحت حدیث معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ریشم اور چیتے کے چمڑے کی زین پر سوار نہ ہو۔''

۳۴ ((عن معاویة قال سمعت رسول الله ﷺ یقول من شرب الخمر فاجلدوه فان عاد فاجلدوه فان عاد فاجلدوه فان عاد الرابعة فاقتلوه))

(مسند احمد بن حنبل ج۴ ص۹۳ تحت حدیث معاویہ)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا، جو شراب پیے اسے کوڑے لگاؤ، پھر پیے تو پھر لگاؤ، پھر پیے تو پھر لگاؤ اور اگر چوتھی مرتبہ پیے تو قتل کردو۔''

۳۵ ((عن معاویة قال سمعت رسول الله ﷺ یقول انك اذا تبعت عورات الناس

افسدتهم)) (رواہ البیہقی فی شعب الایمان، مشکوۃ ص۳۲۲)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا اگر تم لوگوں کے جرائم کی ٹوہ میں رہے تو تم انھیں برباد کردو گے۔''

۳۶ ((عن معاوية قال قال رسول الله ﷺ يا معاوية ان وُلّيت امرًا فاتق الله واعدل قال فما زلت اظن انی مبتلی بعمل لقول النبی ﷺ حتی ابتليت)) (مشکوۃ ص۳۲۳)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے معاویہ! اگر تم کو حاکم مقرر کیا جائے تو خوف الٰہی اور عدل وانصاف کو اپنا شعار بنانا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان کی وجہ سے مجھے برابر یہ خیال رہا کہ میں اس کام میں مبتلا کیا جاؤں گا یہاں تک کہ میں اس کام میں (منجانب اللہ) مبتلا کیا گیا۔''

۳۷ ((عن معاوية سمعت رسول الله ﷺ يقول اللهم من لعنت فی الجاهلية ثم دخل فی الاسلام فاجعل ذلك قربة له اليك))

(رواہ الطبرانی کما فی الخصائص ص۲۴۴ ج۲ بحوالہ ترجمان السنہ ج۳ ص۴۳۵)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے آپ کو فرماتے ہوئے سنا کہ الٰہی! جس کسی پر دورِ جاہلیت میں میں نے لعنت کی ہو پھر وہ اسلام قبول کر چکا ہو تو اس کو اس کے حق میں اپنے دربار میں تقرب کا سبب بنا دینا۔''

۳۸ ((عن معاوية رضی اللہ عنہ قال سمعت رسول الله ﷺ يقول من احب الانصار احبه الله عزوجل و من ابغض الانصار ابغضه الله عزوجل)) (مسند احمد ج۴ ص۹۶، تحت حدیث معاویہ)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے کہا میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ جس نے انصار سے محبت کی اللہ اس سے محبت کرتے ہیں اور جس نے انصار سے بغض کیا اللہ اس سے بغض کرتے ہیں۔''

۳۹ ((عن علقمة بن وقاص قال انی لعند معاوية اذ اذّن مؤذنه فقال معاوية كما قال المؤذن حتی اذا قال حی علی الصلاة قال لا حول ولا قوة الا بالله فلما قال حی علی الفلاح قال لا حول ولا قوة الا بالله وبعد ذلك قال ما قال المؤذن ثم قال سمعت رسول الله ﷺ قال ذٰلك)) (مسند احمد ج۴ ص۹۲ تحت حدیث معاویہ)

''علقمہ بن وقاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس تھا جب موذن نے اذان کہی تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بھی موذن کے الفاظ دہرائے جب اس نے حی علی الصلوٰۃ کہا تو آپ نے لاحول ولا

قوۃ الا باللہ کہا۔ پھر جب اس نے حی علی الفلاح کہا تو آپ نے لاحول ولاقوۃ الا باللہ کہا۔ اس کے بعد وہی کلمات کہے جو موذن نے کہے تھے۔ پھر کہا کہ میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہی فرماتے ہوئے سنا ہے۔"

۴۰ ((واخرج ابوداوٗد ان معاویة توضأ للناس کما رای رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم یتوضأ فلما بلغ رأسه غرف غرفة من ماء فتلقاها بشماله حتی وضعها علی وسط راسه حتی قطر الماء او کاد یقطر ثم مسح من مقدمه الی موخره ومن موخره الی مقدمه))

(الناہیہ عن طعن معاویہ ص ۲۰ مسند احمد ج ۴ ص ۹۴)

"ابوداود میں ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے لوگوں کو وضو کر کے دکھایا جیسا کہ انھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو وضو کرتے دیکھا تھا۔ جب سر کے مسح کو پہنچے تو پانی کا چلو لے کر بائیں ہاتھ پر ڈالا۔ یہاں تک کہ اسے سر کے درمیان رکھا۔ جس سے پانی ٹپک پڑا یا قریب تھا کہ ٹپک پڑے۔ پھر آگے سے پیچھے تک اور پیچھے سے آگے تک سر کا مسح کیا۔"

۴۱ ((واخرج الطبرانی عنه مرفوعا ان الله جعل الحق علی لسان عمر وقلبه))

(الجامع الصغیر مع الفیض القدیر جلد ۲ ص ۲۲۰۔ الناہیہ عن طعن امیر المومنین معاویہ رضی اللہ عنہ ص ۲۰)

"طبرانی نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے ارشاد نبوی نقل کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حق عمر (رضی اللہ عنہ) کی زبان اور دل میں رکھ دیا ہے۔"

۴۲ ((واخرج احمد وابوداود والحاکم عن معاویة مرفوعاً ان اهل الکتاب تفرقوا فی دینهم علی ثنتین وسبعین ملة وتفترق هذه الامة علی ثلاث و سبعین کلها فی النار الا واحدة وهی الجماعة ویخرج من امتی قوم تتجاریٰ بهم تلك الاهواء کما تتجاری الکلب بصاحبه فلا یبقی منهم عرق ولا مفصل الا دخله))

(الناہیہ عن طعن معاویہ ص ۱۸ مشکوٰۃ باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ ص ۳۰)

"امام احمد، ابوداود اور حاکم رحمہ اللہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اہل کتاب اپنے دین میں بہتر (۷۲) فرقوں میں بٹے اور یہ امت تہتر (۷۳) فرقوں میں بٹے گی۔ اور وہ سب ناری (دوزخی) ہوں گے سوائے ایک فرقے کے اور وہ "الجماعت" ہے۔ اور میری امت سے کچھ لوگ نکلیں گے جن میں خواہشات اور غلط نظریات اس طرح سرایت کر جائیں گے جیسے باؤلے کتے کا زہر کسی شخص میں سرایت کر جاتا ہے کہ اس کا کوئی رگ و ریشہ اور کوئی جوڑ ایسا نہیں رہتا جس میں وہ سرایت نہ کر جائے۔"

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ حضور نبی کریم ﷺ کی نگاہ میں

گزشتہ صفحات میں ان احادیث کا ذکر کیا گیا ہے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہیں۔ اب وہ روایات ملاحظہ فرمائیں جن میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی فضیلت ومنقبت بیان ہوئی ہے:

① ((عن عبدالرحمن بن ابی عمیرة عن النبی ﷺ انه قال لمعاویة اللهم اجعله هادیا مهدیا واهد به)) (جامع ترمذی کتاب المناقب باب مناقب معاویہ بن ابی سفیان)

''حضرت عبدالرحمٰن بن ابی عمیرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں ارشاد فرمایا کہ اے اللہ! انھیں ہادی ومہدی بنا اور ان کے ذریعے سے دوسروں کو ہدایت کر۔''

② ((عن عمیر بن سعد قال لا تذکروا معاویة الا بخیر فانی سمعت رسول الله ﷺ یقول اللهم اهده)) (جامع ترمذی)

''حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر خیر وخوبی کے ساتھ ہی کریں کیونکہ میں نے آنحضرت ﷺ کو ان کے حق میں فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اے اللہ! انھیں ہدایت عطا فرما۔''

③ ((عن عبدالرحمن بن ابی عمیرة ان رسول الله ﷺ قال لمعاویة اللهم علمه الکتاب والحساب وقه العذاب)) (کنز العمال ج ۷ ص ۸۷، البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۰)

''حضرت عبدالرحمٰن بن ابی عمیرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے فرمایا کہ اے اللہ! انھیں کتاب اور حساب کا علم سکھا اور عذاب سے محفوظ رکھ۔''

④ ((اللهم علمه الکتاب ومکن له فی البلاد وقه العذاب)) (البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۱)

''حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے آنحضرت ﷺ کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں یوں فرماتے ہوئے سنا کہ اے اللہ! انھیں ''الکتاب'' کا علم سکھا اور شہروں پر تسلط عطا کر اور انھیں عذاب جہنم سے محفوظ رکھ۔''

⑤ ((انه ﷺ دعا لمعاویة فقال اللهم علمه الکتاب والحساب ومکن له فی البلاد وقه سوء العذاب)) (تطہیر الجنان ص ۱۶)

''حضور نبی کریم ﷺ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں ارشاد فرمایا اے اللہ! انھیں کتاب وحساب سکھا اور شہروں میں حکومت عطا کر اور برے عذاب سے بچا۔''

⑥ ((کان معاویة ردف النبی ﷺ فقال یا معاویة ما یلینی منك قال بطنی قال اللهم اَمِلأهٗ علما وحلما)) (التاریخ الکبیر، امام بخاریؒ ج ۴ ص ۱۸۰)

''ایک دفعہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ کے ساتھ پیچھے سوار ہوئے تو آپ نے ارشاد فرمایا اے معاویہ! تمھارے جسم کا کون سا حصہ میرے نزدیک ہے تو انھوں نے کہا میرا پیٹ۔ اس پر آپ نے فرمایا اے اللہ! اسے علم اور بردباری سے بھر دے۔''

⑦ امام ابن کثیر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کی باری کے دن کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دیکھو یہ کون ہے؟ عرض کیا معاویہ ہیں۔ فرمایا انھیں اندر آنے کی اجازت دے دو۔ تو وہ اس شان سے اندر آئے کہ ان کے کانوں پر قلم رکھا ہوا تھا جس سے وہ لکھتے تھے۔ آپ نے پوچھا اے معاویہ! تیرے کانوں پر یہ قلم کیسا ہے؟ عرض کیا یہ قلم میں نے اللہ اور اس کے رسول کے لیے تیار رکھا ہے۔ فرمایا اللہ تعالیٰ تمھیں تمھارے نبی کی طرف سے بہتر بدلہ عطا کرے۔ اللہ کی قسم! میں نے تجھے وحی الٰہی کے تحت ہی کاتب مقرر کیا ہے اور میں کوئی چھوٹا بڑا کام اللہ کی وحی کے بغیر نہیں کرتا۔ اگر اللہ تجھے خلافت کی قمیص پہنائے تو تیری کیا رائے ہے؟ سیدہ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کھڑی ہوئیں اور آپ کے سامنے جا بیٹھیں اور کہنے لگی یا رسول اللہ! کیا اللہ انھیں قمیص پہنائے گا؟ فرمایا ہاں لیکن اس میں تکالیف ہیں۔ ام حبیبہ رضی اللہ عنہا نے کہا پھر ان کے لیے دعا فرمائیں تو آپ نے فرمایا:

((اللهم اهده بالهدٰی وجنّبه الردی واغفر له فی الاخرة والاولی))

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۲۰)

''اے اللہ! معاویہ کو ہدایت دے اور انھیں مصیبت سے بچا اور دنیا و آخرت میں ان کی مغفرت فرما۔''

⑧ ((عن ابن عباس قال جاء جبرئیل الی النبی ﷺ فقال یا محمد استوص بمعاویة فانه امین علٰی کتاب الله ونعم الامین هو)) (تطہیر الجنان ص ۱۳)

''ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ جبرائیل امین علیہ السلام آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا اے محمد! معاویہ کو وصیت کیجیے کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کی کتاب کے امین ہیں اور بہت اچھے امین ہیں۔''

⑨ ((......وصاحب سری معاویة بن ابی سفیان فمن احبهم فقد نجا ومن ابغضهم فقد هلك)) (تطہیر الجنان ص ۱۳)

''حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا اور میرا راز دان معاویہ بن ابی سفیان ہے۔ پس جس نے ان سے محبت کی اس نے نجات پائی اور جس نے ان سے بغض رکھا وہ ہلاک ہوا۔''

⑩ ((......ومعاویة بن ابی سفیان احلم امتی واجودها)) (تطہیر الجنان ص۱۲)

''اور معاویہ بن ابی سفیان میری امت میں سے سب سے زیادہ بردبار اور سخی ہیں۔''

⑪ آنحضرت ﷺ ایک مرتبہ اپنی زوجہ مطہرہ سیدہ ام حبیبہ ؓ کے ہاں تشریف لے گئے اور حضرت معاویہ ؓ کا سر ان کی گود میں تھا اور وہ اسے چوم رہی تھیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کیا تم ان سے محبت کرتی ہو؟ جواب دیا کہ یہ میرے بھائی ہیں ان سے کیوں محبت نہ کروں؟ پس آپ نے ارشاد فرمایا:

((فان الله ورسوله یحبانه))

''کہ بے شک اللہ اور اس کا رسول دونوں اس سے محبت کرتے ہیں۔'' (تطہیر الجنان ص۱۴)

⑫ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا:

((اول جیش من امتی یغزون البحر قد اوجبوا قالت ام حرام قلت یا رسول الله ﷺ انا فیهم قال انت فیهم)) (صحیح بخاری کتاب الجہاد باب ما قیل فی قتال الروم)

''کہ میری امت کا سب سے پہلا لشکر جو بحری جہاد کرے گا اس کے لیے جنت واجب ہوگی۔ سیدہ ام حرام نے عرض کیا اے اللہ کے رسول! کیا میں بھی اس لشکر میں شامل ہوں؟ آپ نے فرمایا تو بھی اس میں شامل ہے۔''

باتفاق محدثین ومورخین اس لشکر کے قائد حضرت معاویہ ؓ تھے۔

⑬ حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

((یبعث الله معاویة یوم القیامة وعلیه رداء من نور الایمان)) (کنز العمال ج۶ ص۱۹)

''کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن حضرت معاویہ ؓ کو اس حال میں اٹھائیں گے کہ ان پر نور ایمان کی چادر ہوگی۔''

⑭ آنحضرت ﷺ نے حکم دیا کہ:

((ادعوا معاویة احضروه امرکم فانه قوی امین)) (مجمع الزوائد ج۹ ص۳۵۶)

''معاویہ کو بلاؤ اور اپنا معاملہ ان کے سامنے پیش کرو کیونکہ وہ قوی اور امین ہیں۔''

⑮ ((انه ﷺ بشره بالخلافة...... ما زلت اطمع فی الخلافة منذ قال رسول الله ﷺ اذا ملکت فاحسن)) (تطہیر الجنان ص۱۵)

''آنحضرت ﷺ نے حضرت معاویہ ؓ کو خلافت کی خوشخبری دی تھی...... حضرت معاویہ ؓ کہتے

ہیں کہ مجھے اس وقت خلافت کے ملنے کی امید لگ گئی جب آپ نے فرمایا کہ جب تجھے حکومت مل جائے تو احسان کرنا۔"

⑯ ((عن معاویۃ رضی اللہ عنہ قال نظر الیّ رسول اللہ ﷺ فقال یا معاویۃ ان ولّیت امرا فاتق اللہ واعدل)) (ایضاً ص۱۵)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے میری طرف دیکھ کر فرمایا اے معاویہ! اگر تو والی امر ہو جائے تو اللہ سے ڈرنا اور انصاف کرنا۔"

⑰ ((عن معاویۃ انہ ﷺ قال لاصحابہ توضّوا فلما توضوا نظر الیّ فقال یا معاویۃ ان ولیت امرا فاتق اللہ واعدل وفی روایۃ للطبرانی فی الاوسط فاقبل من محسنھم واعف عن مسیئھم)) (ایضاً ص۱۵)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے صحابہ کو وضو کرنے کا حکم دیا۔ جب وہ وضو کر چکے تو آپ نے میری طرف دیکھ کر فرمایا کہ اے معاویہ! جب تو والی امر ہو جائے تو تقویٰ اور عدل اختیار کرنا۔ طبرانی میں یہ الفاظ بھی ہیں کہ احسان کرنے والوں کا استقبال کرنا اور برائی کرنے والوں سے درگزر کرنا۔"

⑱ ((ان معاویۃ اخذ اَلِاداوَۃ...... و سار معاویۃ بھا مع النبی ﷺ فبینما ھو یوضئ رسول اللہ ﷺ رفع راسہ الیہ مرۃ او مرتین وھو یتوضأ فقال یا معاویۃ ان ولیت امرا فاتق اللہ واعدل)) (ایضاً ص۱۵)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے لوٹا پکڑا...... اور آنحضرت ﷺ کے ساتھ چلے۔ آپ وضو فرما رہے تھے کہ اس دوران میں سر اٹھا کر ایک یا دو مرتبہ ان کی طرف دیکھا تو فرمایا اے معاویہ! اگر تمھیں حکومت مل جائے تو اللہ سے ڈرنا اور عدل کرنا۔"

⑲ ((عن الحسن بن علی قال سمعت علیا یقول سمعت رسول اللہ ﷺ یقول لا تذھب الایام واللیالی حتی یملک معاویۃ)) (ازالۃ الخفا مترجم ج۴ ص۵۱۷)

"حضرت حسن رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے سیدنا علی رضی اللہ عنہ کو کہتے ہوئے سنا کہ میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ چند دن اور راتیں نہیں گزریں گی تا آنکہ معاویہ والی امر ہو جائیں گے۔"

⑳ ((اخرج ابن عساکر عن عروۃ بن رویم قال جاء اعرابی الی النبی ﷺ فقال صارعنی فقال لہ معاویۃ اصارعك فقال النبی ﷺ لن یغلب معاویۃ ابدا فصرع الاعرابی فلما کان یوم صفین قال علیّ لو ذکرت ھذا الحدیث ما قاتلت معاویۃ)) (ازالۃ الخفا مترجم ج۴ ص۵۱۸)

''ابن عساکر نے روایت کی عروہ بن رویم سے، کہا کہ ایک اعرابی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور کہا کہ مجھ سے کشتی لڑو۔ تو اس سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا میں تجھ سے کشتی لڑتا ہوں۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا معاویہ کبھی مغلوب نہ ہوں گے۔ چنانچہ انھوں نے اعرابی کو پچھاڑ دیا۔ یوم صفین کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عروہ سے کہا اگر یہ حدیث تو پہلے مجھ سے ذکر کر دیتا تو میں معاویہ سے جنگ نہ کرتا۔''

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی نگاہ میں

## حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ

آپ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اوصاف وکمالات کے معترف تھے۔ یہ ایک نا قابل تردید حقیقت ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے کارناموں کا آغاز نمایاں طور پر عہد صدیقی میں ہوتا ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے آپ کی انھی صفات کے پیش نظر آپ کو فوج کے ایک حصہ کی قیادت سونپ کر شام کی طرف روانہ کیا تھا۔ اگر آپ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی نگاہ میں اس منصب کے اہل نہ ہوتے تو وہ کبھی آپ کو اہم ذمہ داری نہ سونپتے۔

## حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے لوگو! تم میرے بعد آپس میں فرقہ بندی سے بچو اور اگر تم نے ایسا کیا تو سمجھ رکھو کہ معاویہ شام میں موجود ہیں۔ (الاصابہ ج ۳ ص ۴۳۴)

جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ صوبہ شام کے دورے پر تشریف لے گئے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بڑی شان و شوکت اور جاہ وجلال کے ساتھ ان کا استقبال کیا تو آپ نے فرمایا اے معاویہ! یہ مظاہرہ کیسا ہے؟ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ ہم ایسے ملک میں رہتے ہیں جہاں دشمن کے جاسوس بہت ہیں۔ یہاں کے حالات کا تقاضا یہ ہے کہ ہم اسلام اور مسلمانوں کے وقار کو قائم رکھنے کے لیے ظاہری شان وشوکت سے رہیں اور ہر شخص کو جلدی باریاب کر کے جری اور گستاخ نہ ہونے دیں۔ اگر آپ اجازت دیں تو اس مظاہرے کو جاری رکھوں۔ اگر منع فرمائیں تو بند کر دوں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے معاویہ! میں تم سے جو بات پوچھتا ہوں اس میں تم الٹا مجھ کو الجھا دیتے ہو۔ اگر تم سچ کہہ رہے ہو تو یہ ایک عقل مند کی رائے ہے اور اگر یہ بات غلط ہے تو پھر ایک چال ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا تو پھر آپ ہی کوئی قطعی حکم ارشاد فرمائیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اس بارے میں نہ تمھیں کوئی حکم دیتا ہوں اور نہ روکتا ہوں۔

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے جو اس وقت وہاں موجود تھے فرمایا کہ اے معاویہ! جس بات میں خلیفہ نے آپ کو پھنسانا چاہا تھا اس سے آپ بڑی خوبی کے ساتھ نکل گئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ان کی

انھی صلاحیتوں کی وجہ سے تو ہم نے اتنی بڑی ذمہ داری انھیں سونپ رکھی ہے۔ (البدایہ ج ۸ ص ۱۲۵)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی یہ عالی رائے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی صلاحیت و قابلیت کے لیے بڑی سند ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ خود تدبیر و سیاست میں اپنا ثانی نہیں رکھتے تھے۔ مگر وہ بھی ان کے متعلق فرماتے تھے کہ معاویہ جیسے سراپا عقل و دانش کی موجودگی میں تمھیں قیصر و کسریٰ کے تذکرہ کی کیا ضرورت ہے؟

(الکامل، ابن اثیر ج ۳ ص ۲۶۲)

ایک دفعہ کسی نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سامنے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی برائی بیان کی تو آپ نے فرمایا جانے بھی دو، وہ قریش کے جواں مرد اور سردار قریش کے بیٹے ہیں۔ وہ غصے میں بھی ہنس دیتے ہیں اور جو کچھ ان کے پاس ہے وہ ان کی رضا مندی کے بغیر نہیں لیا جا سکتا۔ اور ان کے سر پر کی چیز حاصل کرنے کے لیے ان کے قدموں پر جھکنا پڑتا ہے۔ (الاستیعاب مع الاصابہ ج ۳ ص ۳۹۷، طبع بیروت)

### حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ

امام مظلوم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جب خلیفہ ہوئے تو انھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں تدبیر و سیاست اور جوہر و استعداد دیکھ کر نہ صرف دمشق کی امارت پر بحال رکھا بلکہ شام کے سب مفتوحہ علاقے آپ کی تحویل میں دے کر پورے صوبہ شام کا والی بنا دیا اور آپ اس اہم اور زرخیز صوبے پر کامیابی کے ساتھ فرمانروائی کرنے لگے۔

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم معصوم تھے۔ انھوں نے مجھے والی بنایا اور اپنے کام میں داخل کیا۔ پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے انھوں نے بھی مجھے والی مقرر کیا۔ پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے انھوں نے بھی مجھے والی مقرر کیا۔ پھر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ ہوئے انھوں نے بھی مجھے حاکم بنایا۔ پس میں ان میں سے جس کے لیے والی بنا اور جس نے بھی مجھے والی بنایا "الا وھو راضٍ عنی" وہ سب مجھ سے راضی رہے (کسی کو کوئی شکایت نہیں ہوئی)۔ (تاریخ ابن جریر طبری ج ۵ ص ۸۷، تحت ۳۳ ھ)

### حضرت علی رضی اللہ عنہ

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد سیدنا علی رضی اللہ عنہ مسند آرائے خلافت ہوئے۔ اور آپ کا پورا دور یہودی اور سبائی سازش سے مسلسل خانہ جنگیوں کی نذر ہو گیا۔ جنگ جمل اور صفین جیسی خونریز لڑائیاں ہوئیں امت کا اس پر اجماع ہے کہ دونوں طرف کے بزرگوں کا احترام اور تعظیم ضروری ہے اور کسی کو بھی برا کہنا ناجائز اور حرام ہے کیونکہ فریقین میں اختلاف قاتلین عثمان سے قصاص لینے کے بارے میں ہوا اور دونوں جانب اختلاف کا منشاء دین ہی تھا۔ اسی لیے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تمام شہریوں کی طرف ایک گشتی مراسلہ جاری کیا کہ مسلمانو ہمارے اور اہل شام کے درمیان جو جنگ ہوئی اس سے کوئی غلط فہمی پیدا نہ ہو۔ ہمارا رب ایک ہے،

نبی ایک ہے، دعوت اسلامی ایک ہے۔ ہم شامیوں کے مقابلے میں اللہ و رسول پر ایمان و یقین میں زیادہ نہیں، اور نہ وہ ہم سے زیادہ ہیں۔ اختلاف صرف قتل عثمان میں ہے اور ہم اس سے بری ہیں۔

(نہج البلاغہ ج۲ ص۱۱۴)

جنگ جمل اور صفین کے موقع پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو فریق مخالف کے حق میں غلط باتیں کہتے ہوئے سنا تو آپ نے فرمایا ان کے بارے میں بھلائی کے سوا کچھ نہ کہو۔ ان لوگوں نے سمجھا ہے کہ ہم نے ان کے خلاف بغاوت کی ہے اور ہم یہ سمجھتے ہیں کہ انھوں نے ہمارے خلاف بغاوت کی ہے۔ اس لیے ہم ان سے قتال کر رہے ہیں۔ (تاریخ ابن عساکر ج۱ ص۳۲۹)

جنگ صفین کے سلسلے میں جو لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق زبان درازی کرتے تھے تو آپ انھیں اس سے روک دیتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ امارت معاویہ کو بھی برا نہ سمجھو کیونکہ وہ جس وقت نہ ہوں گے تو تم سروں کو گردنوں سے اڑتے ہوئے دیکھو گے۔ (البدایہ والنہایہ ج۸ ص۱۳۱)

## حضرت حسن رضی اللہ عنہ

زید بن وہب جہنی سے روایت ہے کہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو بیعت معاویہ کے سلسلے میں طعنے دیے گئے۔ میں آپ کے پاس آیا آپ کو اس وقت قدرے تکلیف تھی۔ پس میں نے عرض کیا اے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے فرزند! لوگ حیران ہیں آپ نے یہ کیا کیا کہ معاویہ سے بیعت کر لی؟ آپ نے فرمایا اللہ کی قسم! بلاشبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میرے لیے ان شیعوں سے بہتر ہیں جو میری محبت کا دعویٰ کرتے ہیں۔ (احتجاج طبرسی)

حضرت حسن رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تھا کہ رات دن کی گردش ختم نہ ہوگی کہ معاویہ (رضی اللہ عنہ) حاکم بن جائیں گے۔ (ازالۃ الخفا مترجم ج۱ ص۵۷۳)

## حضرت حسین رضی اللہ عنہ

شیعہ مورخ احمد بن ابی داود لکھتا ہے کہ:

”حجر بن عدی حضرت حسن کو سخت ملامت کرنے کے بعد باہر نکلے اور عبیدہ بن عمرو کے ساتھ حضرت حسین کے پاس آئے۔ تھوڑا لیا اور کثیر کھو دیا۔ آج ہماری سن لیجیے پھر ساری زندگی ہماری کوئی بات نہ مانئے۔ امام حسن کو چھوڑ دو اور ان کی طے کردہ صلح توڑ دو۔ کوفہ وغیرہ کے اپنے تمام شیعوں کو جمع کیجیے اور اس مقدمہ میں مجھے اور میرے اس ساتھی کو ولی مقرر کر دیجیے۔ ابن ہند معاویہ کو اس کا اس وقت علم ہو جب ہم اس کے دروازوں کو تلواروں سے کھٹکھٹا رہے ہوں۔ یہ سن کر حضرت حسین نے فرمایا:

((انا قد بایعنا وعاھدنا ولا سبیل الی نقض بیعتنا))

”ہم تحقیق بیعت کر چکے ہیں اور باہمی عہد کر چکے ہیں لہٰذا ہمارے اس بیعت توڑنے کا کوئی راستہ نہیں

ہے۔" (الاخبار الطوال ص ۲۲۰)

سیدنا حسین رضی اللہ عنہ کا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کرنا یقیناً ان کی صلاحیت وقابلیت پر دلالت کرتا ہے۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ اپنے بھائی حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھ ان کے ہاں تشریف لے جاتے تو وہ ان دونوں کی بہت عزت کرتے۔ مرحبا کہتے اور گراں قدر عطیات سے نوازتے۔

## حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے ان کے آزاد کردہ غلام کریب نے کہا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے وتر کی تین رکعات کے بجائے ایک رکعت پڑھی ہے تو حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے جواب دیا کہ اے بیٹے! جو کچھ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کیا صحیح ہے کیونکہ "لیس احد منا اعلم من معاویة" ہم میں سے معاویہ سے بڑھ کر کوئی عالم نہیں۔ اور صحیح بخاری کی روایت میں ہے کہ آپ نے جواب میں فرمایا "دعه فانه قد صحب رسول الله ﷺ...... قال اصاب انه فقیه" کہ ان کی بات کو رہنے دیجیے کیونکہ انھوں نے آنحضرت ﷺ کی صحبت کا شرف اٹھایا ہے۔ انھوں نے درست عمل کیا ہے۔ اس لیے کہ وہ دینی مسائل میں فقیہ ہیں۔ (بیہقی ج ۳ ص ۲۶ باب الوتر، صحیح بخاری باب ذکر معاویہ)

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی انتظامی صلاحیت کے بارے میں فرمایا "ما رایت للملك اعلیٰ من معاویة" (تطہیر الجنان ص ۲۴) اور ابن کثیر رحمہ اللہ کے مطابق "ما رایت اخلق للملك من معاویة" کہ میں نے حکمرانی کے لائق حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے بہتر کوئی آدمی نہیں دیکھا۔

(البدایہ والنہایہ ج ۸ ص ۱۳۵)

## حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ: "ما رایت احدا بعد رسول الله ﷺ اسود من معاویة" میں نے معاویہ سے بڑھ کر سرداری کے لائق کسی کو نہیں پایا۔ ان سے کہا گیا کہ خلفائے اربعہ کے بارے میں کیا خیال ہے؟ تو اس کے جواب میں فرمایا "کانوا والله خیرا من معاویة وکان معاویة اسود منهم" اللہ کی قسم! یہ لوگ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے بہتر تھے لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں سرداری ان کی نسبت زیادہ تھی۔ (الاستیعاب مع الاصابہ ج ۳ ص ۳۹۷)

## حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ عنہ

یہ حمص کے گورنر تھے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے انھیں گورنری سے معزول کر کے ان کی جگہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو گورنر مقرر کر دیا تو لوگ کہنے لگے کہ عمیر کو ہٹا کر معاویہ کو والی بنا دیا، اور انھیں سخت سست کہا تو حضرت عمیر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا کہ "لا تذکروا معاویة الا بخیر فانی سمعت رسول الله

ﷺ يقول اللهم اهد به" کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا تذکرہ خیر وخوبی کے بغیر مت کیا کرو۔ کیونکہ میں نے آنحضرت ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے کہ اے اللہ! ان کے ذریعے سے ہدایت عطا فرما۔

## حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ کے ماموں اور یکے از عشرہ مبشرہ ہیں۔ یہ جنگ صفین میں غیر جانب دار تھے۔ انھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے منصفانہ کردار کو اس طرح بیان کیا ہے کہ:

((ما رايت احد بعد عثمان اقضى بحق من صاحب هذا الباب يعنى معاوية))

''میں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ حق کو پورا کرنے والا کوئی شخص نہیں دیکھا۔'' (البدایہ والنہایہ ج۸ ص۱۳۳)

## حضرت قبیصہ بن جابر رضی اللہ عنہ

حضرت قبیصہ بن جابر رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ میں نے کوئی آدمی ایسا نہیں دیکھا جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے بڑھ کر بردبار، ان سے بڑھ کر سیاست کے لائق، ان سے زیادہ باوقار، ان سے زیادہ نرم دل اور نیکی کے معاملے میں ان سے زیادہ کشادہ دوست ہو۔ (البدایہ والنہایہ ج۸ ص۱۳۵)

## حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ:

((ما رايت احدا بعد رسول الله ﷺ اشبه صلاة برسول الله ﷺ من اميركم هذا يعنى معاوية)) (تطہیر الجنان ص۲۴)

''میں نے حضور نبی کریم ﷺ کے بعد آپ سے زیادہ مشابہت رکھنے والی نماز پڑھنے والا تمھارے امیر یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ کوئی نہیں دیکھا۔''

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ تابعین کرام اور صلحائے امت کی نگاہ میں

## عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ

ابراہیم بن میسرہ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ

((ان عمر بن عبدالعزیز ما جلد سوطا فی خلافته الا رجلا شتم معاویة عنده فجلده ثلاث اسواط))

''عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ نے اپنے دور خلافت میں کسی کو خود کوڑے نہیں لگائے مگر ایک شخص کو جس نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر زبان درازی کی تھی اسے تین کوڑے لگائے۔'' (الاستیعاب مع الاصابہ ج ۳ ص ۴۰۳)

امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے یہ روایت بالفاظ ذیل نقل کی ہے کہ:

((قال ابراهیم بن میسرة ما رایت عمر بن عبدالعزیز ضرب انسانا قط الا رجلا شتم معاویة فضربه اسواطا)) (الصارم المسلول ص ۵۷۳)

''ابراہیم بن میسرہ کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کو کسی انسان کو مارتے ہوئے کبھی نہیں دیکھا سوائے اس شخص کے جس نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو سب وشتم کی تھی تو اسے کئی کوڑے لگائے۔''

## عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ

یہ مشہور امام محدث اور فقیہ ہیں ان سے کسی نے دریافت کیا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ افضل ہیں یا عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ؟ تو انھوں نے فرمایا:

((والله ان الغبار الذی دخل فی انف فرس معاویة مع رسول الله ﷺ افضل من عمر بالف مرة صلی معاویة خلف رسول الله ﷺ فقال رسول الله ﷺ سمع الله لمن حمده فقال معاویة رضی اللہ عنہ ربنا لك الحمد فما بعد هذا الشرف الاعظم)) (تطہیر الجنان ص ۱۰، ۱۱)

''اللہ کی قسم! وہ مٹی جو آنحضرت ﷺ کی معیت میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے گھوڑے کے نتھنوں میں داخل ہوئی وہ بھی عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ سے ہزار درجے افضل ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت ﷺ

کی اقتداء میں نمازیں ادا کیں۔ آپ نے جب سمع اللہ لمن حمدہ کہا تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اس کے جواب میں ربنا لک الحمد کہتے تھے۔ اس کے بعد اس سے بڑا شرف اور کیا ہو سکتا ہے؟''

## معافی بن عمران رحمہ اللہ

ایک آدمی نے ان سے پوچھا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کا کیا مقام ہے؟

((فغضب غضبا شديدا وقال لا يقاس باصحاب النبى صلی اللہ علیہ وسلم احدٌ، معاوية صاحبه وصهره و كاتبه وامينه على وحى الله))

تو معافی بن عمران رحمہ اللہ سخت غضبناک ہوئے اور کہا اصحاب پیغمبر کے مقابلے میں کسی اور کو قیاس نہیں کیا جا سکتا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی، برادر نسبتی، اللہ کی وحی کے کاتب اور امین ہیں۔''
(تطہیر الجنان ص ۱۰)

## امام اعمش رحمہ اللہ

حضرت اعمش رحمہ اللہ جو ثقہ تابعی ہیں اور بڑے پائے کے محدث ہیں۔ ان کی مجلس میں عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کے عدل و انصاف کا ذکر ہوا تو فرمایا "فكيف لو ادركتم معاوية قالوا فى حلمه؟ قال لا والله فى عدله" اگر تم حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا دور پاتے تو کیا رائے قائم کرتے۔ انھوں نے کہا کیا ان کے حلم اور بردباری کے بارے میں؟ فرمایا نہیں اللہ کی قسم! وہ عدل و انصاف میں بھی ان سے کہیں فائق و برتر تھے۔ (منہاج السنۃ ج ۳ ص ۱۸۵)

اس سے یہ غلط فہمی پیدا نہ ہونے پائے کہ عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ حلم اور بردباری میں ان سے زیادہ ہوں گے۔ حلم اور بردباری تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خصوصی صفت ہے۔ اس میں تقابل کی کوئی صورت ممکن ہی نہیں۔

## احنف بن قیس رحمہ اللہ

یہ ایک جلیل القدر تابعی ہیں۔ ان سے کسی نے پوچھا کہ آپ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ میں سے زیادہ بردبار کون ہے؟ تو فرمایا اللہ کی قسم! تم سے بڑا جاہل میں نے کوئی نہیں دیکھا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور میرے حلم میں یہ فرق ہے کہ وہ پوری طاقت رکھتے ہوئے حلم اور بردباری سے کام لیتے ہیں اور میں قدرت نہ رکھتے ہوئے بردباری کرتا ہوں۔ لہٰذا میں اس صفت میں ان سے کس طرح بڑھ سکتا ہوں یا ان کے برابر بھی ہو سکتا ہوں؟ (تاریخ طبری ج ۶ ص ۱۸۷)

## محمد بن علی بن ابی طالب رحمہ اللہ

یہ حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کے بھائی اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے ہیں۔ لیکن تاریخ میں باپ کے

بجائے ماں کی طرف منسوب کر دیے گئے۔ محمد بن علی رحمہ اللہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی صلاحیت، قابلیت اور علمیت کے معترف تھے۔ وہ انھیں ثقہ، انتہائی سچے اور قابل اعتماد سمجھتے تھے۔ انھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے حدیث نبوی اور شرعی مسائل بھی نقل کیے ہیں۔ (مسند احمد ج ۴ ص ۹۷، تحت حدیث معاویہ)

## حضرت قتادہ رحمہ اللہ

حضرت قتادہ رحمہ اللہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرماتے ہیں کہ:

((لو اصبحتم فی مثل عمل معاویة فقال اکثرکم هذا المهدی))

''اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اعمال کا جائزہ لو تو تم میں سے اکثر کہیں گے کہ یہ مہدی ہیں۔''

(حاشیہ العواصم من القواصم ص ۲۰۵)

## امام مجاہد رحمہ اللہ

حضرت مجاہد رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ "لو ادرکتم معاویة لقلتم هذا لمهدی" آپ اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا زمانہ پا لیتے تو کہتے کہ یہ مہدی ہیں۔ (حاشیہ العواصم ص ۲۰۵)

## امام مالک رحمہ اللہ

قاضی عیاض رحمہ اللہ نے شفا میں بیان کیا ہے کہ امام مالک رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ جو شخص صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کسی کو بھی، خواہ وہ ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما ہوں یا عثمان و معاویہ اور عمرو بن عاص رضی اللہ عنہم ہوں، برا کہے تو اگر یہ کہے کہ وہ گمراہی یا کفر پر تھے تو اسے قتل کیا جائے گا۔ اور اگر اس کے علاوہ عام گالیوں میں سے کوئی گالی دے تو اسے سخت سزا دی جائے گی۔ (عربی زبان میں سب ایسے کلام کو کہتے ہیں کہ جس سے کسی کی تنقیص و توہین یا دل آزاری ہوتی ہو۔ یہاں امام مالک رحمہ اللہ نے سب کا لفظ استعمال کیا ہے)

(مکتوبات امام ربانی دفتر اول مکتوب ۲۵۱)

## امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ

امام احمد رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ کسی شخص کے لیے جائز نہیں کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ذکر برائی کے ساتھ کرے اور ان پر کسی عیب یا نقص کا الزام لگائے۔ جو شخص ایسا کرے اس کی تادیب واجب ہے۔

اور میمونی کہتے ہیں کہ میں نے امام احمد رحمہ اللہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی برائی کرتے ہیں۔ ہم اللہ سے عافیت کے طلبگار ہیں۔ اور پھر مجھ سے فرمایا کہ جب تم کسی شخص کو دیکھو کہ وہ صحابہ کرام کا ذکر برائی کے ساتھ کر رہا ہے تو اس کے اسلام کو مشکوک سمجھو۔

(مقام صحابہ ص ۷۷)

شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے کہا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سید

اور بردبار ہیں۔ "السید الحلیم یعنی معاویة" (منہاج السنۃ ج۲ص۲۱۸)

## امام بخاری رحمہ اللہ

صحیح بخاری جو کتاب اللہ کے بعد صحیح ترین کتاب ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ نے اس کتاب میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے موافقین اور مخالفین کی روایات بھی لی ہیں اور مخالفت و موافقت کی بنا پر کسی روایت کو مرجوح یا راجح قرار نہیں دیا۔ وہ جس طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت نقل کرتے ہیں اسی طرح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی روایت بھی قبول کرتے ہیں۔ اگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کی روایت میں طعن کا شائبہ بھی ہوتا تو امام بخاری رحمہ اللہ ہرگز ان کی روایت اپنی کتاب میں درج نہ کرتے۔ اسی طرح سلف میں جو حدیث کے ناقد گزرے ہیں کسی نے بھی اس وجہ سے روایت حدیث میں فرق نہیں کیا ہے اور نہ مخالفتِ حضرت علی کو منشائے طعن بنایا ہے۔ (مکتوبات امام ربانی اردو ج۲ص۱۰۳۱)

امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ حضرت معاویہ، عمرو بن عاص اور دوسرے صحابہ رضی اللہ عنہم کے مابین جھگڑوں کا سب ہی کو علم ہے کسی نے بھی ان پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ بولنے کا الزام نہیں لگایا۔ نہ مخالفوں نے نہ موافقوں نے۔ بلکہ پوری امت کا اتفاق ہے کہ یہ لوگ روایت حدیث میں امین اور صادق تھے۔

علامہ قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ فقہاء و محدثین اگرچہ بعض صحابہ کو بعض پر ضبط یا فقاہت میں ترجیح دیتے ہیں مگر روایت حدیث میں سب کو عادل قرار دیتے ہیں اور برابر جانتے ہیں۔ اہل سنت کے نزدیک صحیح بخاری اور صحیح مسلم صحیح ترین کتابیں ہیں۔ یہ دونوں امام جس طرح حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں اسی طرح حضرت معاویہ اور حضرت عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما سے بھی روایت کرتے ہیں۔ قبول حدیث کے بارے میں کسی کو بھی رد نہیں کرتے۔ (السیف المسلول ص۴۸۲)

## علامہ یوسف نبہانی رحمہ اللہ

موصوف لکھتے ہیں کہ:

((ومعاویة مع فضل الصحبة له حسنات کثیرة لا تُعَدُّ ولا تحد من اجلها جُهاده فی سبیل الله اما بنفسه واما بجیوشه حتی فتحت بلاد کثیرة وصارت داراسلام بعد ان کانت دار کفر وبسببه دخل الی الاسلام الوفُ الوفٍ کثیرة من اسلموا علی یده وید جیوشه فله مثل حسناتهم اجمعین)) (شواہد الحق ص۵۳۱)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی ہونے کے ساتھ ساتھ دیگر لاتعداد خوبیوں کے مالک بھی ہیں۔ ان میں سے عظیم تر یہ کہ انھوں نے بذات خود یا اپنے لشکر کے ساتھ اللہ کے راستے میں جہاد کیا جس کے نتیجے میں بہت سی فتوحات حاصل ہوئیں اور وہ شہر جو پہلے دارالکفر تھے دارالاسلام بن گئے۔ اور اس سبب سے لاکھوں لوگ

اسلام میں داخل ہوئے جنھوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر ان کے لشکر کے ہاتھوں اسلام قبول کیا۔ ان تمام نیکیوں کا مجموعی ثواب بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نامہ اعمال میں درج ہوگا۔"

## حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ:

((واما خلافة معاوية بن ابی سفيان فثابة صحيحة بعد موت علی و بعد خلع الحسن بن علی نفسه عن الخلافة وتسليمهما الی معاوية)) (غنیۃ الطالبین)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت شہادت علی کے بعد اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے خلافت سے دستبردار اور اسے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سپرد کر دینے کی وجہ سے ثابت اور صحیح ہے۔"

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کا قول نقل کرتے ہیں کہ

"اگر درراہ گذر حضرت معاویہ نشینم وگردسم اسپ جناب برمن افتد باعث نجات ی شناسم"

"اگر میں راستے میں بیٹھ جاؤں اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے گھوڑے کے سم کا غبار مجھ پر پڑے تو اس کو میں اپنی نجات کا ذریعہ سمجھتا ہوں۔" (امداد الفتاویٰ ج۴ ص۱۲۳)

## شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ

حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"باید دانست کہ معاویہ بن ابی سفیان یکے از اصحاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بود وصاحب فضیلت جلیلہ در زمرۂ صحابہ رضی اللہ عنہم زنہار در حق او سوء ظن نکنی و در ورطہ سب او نہ افتی تا مرتکب حرام نشوی۔" (ازالۃ الخفاج ۱ ص ۵۷۱)

"جاننا چاہیے کہ حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی تھے۔ زمرۂ صحابہ میں بڑی فضیلت والے تھے۔ خبردار! ان کے حق میں بدگمانی نہ کرنا اور ان کی بدگوئی میں پڑ کر فعل حرام کے مرتکب نہ بننا۔"

## اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان

بریلوی مسلک کے امام اعلیٰ حضرت زیر عنوان "حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں عقیدہ" لکھتے ہیں کہ:

"اللہ عزوجل نے سورۃ الحدید میں صحابہ سید المرسلین کی دو قسمیں فرمائی ہیں: ایک وہ کہ قبل فتح مکہ مشرف بایمان ہوئے اور راہِ خدا میں مال خرچ کیا، جہاد کیا۔ دوسرے وہ کہ بعد فتح مکہ مشرف بایمان ہوئے۔ پھر فرما دیا وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى اور دونوں فریق سے اللہ تعالیٰ نے بھلائی کا وعدہ فرمایا...... تو جو کسی صحابی پر

طعنہ کرے اللہ واحد قہار کو جھٹلاتا ہے۔ اور ان کے بعض معاملات جن میں اکثر حکایات کاذبہ ہیں ارشاد الٰہی کے مقابل پیش کرنا اہل اسلام کا کام نہیں۔ رب عزوجل نے اسی آیت میں اس کا منہ بھی بند فرما دیا کہ دونوں فریق صحابہ سے بھلائی کا وعدہ کر کے ساتھ ہی ارشاد فرمایا وَ اللّٰہُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ اور اللہ کو خوب خبر ہے جو کچھ تم کرو گے۔ بایں ہمہ میں تم سب سے بھلائی کا وعدہ فرما چکا...... اس کے بعد کوئی بکے، اپنا سر کھائے، خود جہنم میں جائے۔ علامہ شہاب الدین خفاجی رحمہ اللہ نسیم الریاض شرح شفاء امام قاضی عیاض میں فرماتے ہیں کہ:

ومن یکون یطعن فی معاویة
فذاك من کلاب الهاویة

''جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن کرے وہ جہنمی کتوں میں سے ایک کتا ہے۔''

(احکام شریعت حصہ اول ص ۱۲۲، ۱۲۳)

## حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

حضرت تھانوی رحمہ اللہ ایک سوال کے جواب میں فرماتے ہیں کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی اور صحابی کے بیٹے ہیں۔ ان کی صحابیت اور فضیلت میں کون بات کر سکتا ہے مگر جو رافضی ہو۔ انھیں ''حضرت'' اور ''رضی اللہ عنہ'' سے یاد کرنا اہل سنت والجماعت کا شعار ہے اور جو کوئی ان کی شان میں طعن و تشنیع زبان پر لاتا ہے وہ رافضیوں سے تعلق رکھتا ہے۔ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میرے اصحاب کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور ان کو میرے بعد تنقید کا نشانہ نہ بناؤ۔ جس نے ان کو دوست رکھا اس نے گویا میری محبت کے باعث ان کو دوست رکھا۔ اور جس نے ان سے بغض کیا اس نے گویا میرے ہی بغض کے باعث ان سے بغض رکھا۔ اور حضور علیہ السلام نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں ارشاد فرمایا کہ اے اللہ! انھیں ہادی اور مہدی بنا۔

جو جھگڑے اور تنازعات ان کے درمیان واقع ہوئے ہیں ان کو ان کے محامل صحیحہ اور تاویلات مقبولہ پر محمول کرنا چاہیے۔ حضرت غوث اعظم سے منقول ہے کہ اگر میں راستے میں بیٹھ جاؤں اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے گھوڑے کے سم کا غبار مجھ پر پڑے تو اس کو میں اپنی نجات کا ذریعہ سمجھتا ہوں۔ پس تعجب ہے کہ ایسے بزرگان دین اس طرح کا خیال رکھتے ہیں اور چند ایرے غیرے زبان درازی کرتے ہیں۔ کہنے والے نے سچ کہا ہے کہ جب حق تعالیٰ کسی کی پردہ دری کرنا چاہتا ہے تو رسوائی سے قبل اس کے اندر پاک اور مقبول بندوں پر اعتراض کا میلان پیدا ہوتا ہے۔'' (فتاویٰ امدادیہ ج ۴ ص ۱۲۳، ۱۲۴ کتاب العقائد والکلام)

## مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ

حضرت مولانا ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جس طرح انبیائے کرام علیہم السلام مراتب اور درجات

ہیں متفاوت ہیں مگر توقیر و تعظیم سب کی فرض ہے اور تنقیص کسی کی جائز نہیں اسی طرح سمجھو کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ اگر آپ کے داماد اور چچا زاد بھائی ہیں تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ام المومنین ام حبیبہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہا کے بھائی ہیں اور تمام مسلمانوں کے ماموں، اس لیے کہ ماں کا بھائی ماموں ہوتا ہے۔ اور جس طرح چچا کی تعظیم و احترام باپ کی تعظیم و احترام کا تتمہ ہے۔ اسی طرح ماموں کی تعظیم ماں کی تعظیم اور احترام کا تتمہ ہے۔ اس لیے عقلاً و شرعاً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی محبت بھی لازمی و ضروری ہوگی۔ کیونکہ وہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ذوی القربیٰ میں داخل ہیں۔ (خلافت راشدہ ص ۱۹۵)

## مولانا امجد علی رضوی بریلوی

حضرت امجد علی رضوی بریلوی بدایونی لکھتے ہیں کہ حضرت معاویہ اور ان کے والد ماجد حضرت ابوسفیان اور والدہ ماجدہ حضرت ہند رضی اللہ عنہم کی شان میں گستاخی تبرا ہے اور اس کا قائل رافضی ہے۔

(بہار شریعت ج ۱ ص ۷۵)

## سید عبدالقدوس ہاشمی رحمہ اللہ

حضرت مولانا سید عبدالقدوس ہاشمی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ۴۱ھ میں زمام خلافت اپنے ہاتھوں میں لینے کے بعد سے رجب ۶۰ھ تک حکمران رہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے انتہائی معتمد علیہ سیکرٹری اور وحی الٰہی کے کاتبوں میں سے تھے۔ یہ حضرت ام المومنین ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کے حقیقی بھائی تھے۔ یہ میدان جنگ میں بہترین فوجی، میدان سیاست میں شہسوار، انتظام مملکت میں بے مثال منتظم اور سب سے بڑھ کر وہ ایک بہترین مسلمان ہیں۔ وہ آخری صحابی حکمران اور ضرب المثل حلیم شخص تھے۔ ان کا دماغ تمدن ساز، ان کا ذہن جدت آفرین اور ان کا دل خشیت الٰہی سے بھرا ہوا ایک مسلمان کا درد مند دل تھا۔ وہ خدمت سے کبھی نہیں تھکتے تھے۔ وہ مصائب سے کبھی نہیں گھبراتے تھے۔ انھوں نے اپنی زبان سے زندگی بھر کسی کو کبھی برا نہیں کہا۔ ان کی قوت برداشت آج تک عربی زبان میں ”احلم من معاویة“ کی مثل سے ظاہر ہے۔ وہ اس وقت حکمران ہوئے تھے جب دور کشور کشائی دوسرے مرحلے میں داخل ہو رہا تھا۔ اسلامی تمدن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے اعمال و افکار کے مجموعے کا نام ہے۔

## جانشین امیر شریعت سید ابو معاویہ عطاء المنعم شاہ حسنی بخاری رحمہ اللہ

”بعض لوگوں کو امیر معاویہ کے نام سے بڑی تکلیف پہنچتی ہے، ان کا نام سن کر ان کے ماتھے پر بل پڑ جاتے ہیں، ان کا خون سیاہ ہو جاتا ہے۔ سانپ لڑنے سے جس طرح کسی کا ستیاناس ہو جائے بعینہ امیر معاویہ کا جب نام آتا ہے تو بعض کا اس سے بھی سوا ستیاناس ہو جاتا ہے۔ اس لیے ہم نے کہا کہ یہ بھی نام ہونا چاہیے کہ جب دشمن جلتا ہے تو جلتا رہے...... ہر چیز کی کسوٹی ہے اگر کسی کو ایمان کی کسوٹی پر پرکھنا ہے کہ

اس کے دل میں ایمان صحیح ہے اور اس کے دل میں حب رسول ہے، اس کو اللہ کا لحاظ، آخرت کا خوف، قیامت کا ڈر ہے؟ تو سیدھی نشانی بتاتا ہوں۔ اور کچھ نہ کرو، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کسی کا نام رکھ دو پس جس کو تکلیف ہو، سمجھ لو کہ یہی بے ایمان ہے، یہ تھرمامیٹر ہے، جس کے ایمان کو دیمک چاٹ گئی ہے، جس کو نفاق، بغض اور حسد کا بخار چڑھا ہوا ہے تو امیر معاویہ کا تھرمامیٹر اس میں لگا دو، فوراً پتہ چل جائے گا۔"

(طلوع سحر ص ۱۷۶-۱۷۹)

"میں آپ کو بلا مبالغہ کہتا ہوں کہ میں نے سولہ برس مولوی اور فارغ التحصیل ہونے کے بعد صرف حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خاطر سیرت کی کتابیں پڑھیں۔ اللہ کا فضل ہے آنکھیں کھول کر، دن کی روشنی میں، مضبوط بنیادوں پر میرے پاؤں اور مضبوط کنڈے پر میرا ہاتھ ہے "عَلٰی بَصِیْرَۃٍ اَنَاوَمَنِ اتَّبَعَنِیْ" جب لوگ گمراہی و بدمعاشی میں پیچھے نہیں ہٹتے تو ہم جیسا بھی کوئی بے غیرت ہوگا کہ عقیدہ بھی سچا اور پھر ہم شکست مان لیں؟ اس ملک میں ۱۹۶۱ء میں سب سے پہلی مرتبہ سب سے پہلا شخص ہوں جس نے "یوم معاویہ" منانے کی داغ بیل ڈالی۔ پابندیاں قبول کیں، جیل جانا قبول کیا، لاکھوں گالیاں کھائیں، ساتھیوں کو پٹوایا، گھروں پر گولیوں کی بارش ہوئی، آگ لگائی گئی، قاتلانہ حملے ہوئے مگر اپنے مشن و مؤقف سے ذرا بھی پیچھے نہیں ہٹے۔ اس دور میں "ذکر معاویہؓ" بڑی عبادت اور جہاد ہے۔ دین حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا لیکن دنیا کے کونے کونے میں اسے لے کر کون گیا؟ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین گئے، امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پیدا مکہ میں ہوئے، جوانی کی عمر مکہ اور مدینہ میں گزاری، اس کے بعد پھر اناسی برس کی عمر تک وہ شام میں رہے اور شام میں بیٹھ کر آدھا یورپ مسلمان کیا، آدھا افریقہ فتح کیا، یورپ کے دس ملکوں کو فتح کر کے اسلام کا جھنڈا گاڑا۔ قسطنطنیہ کے دروازوں پر حملے کیے، اس کا محاصرہ کیا اور وہاں بیٹھ کر پھر ہندوستان کی سرحدوں تک حکومت چلائی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں کوئی امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سوا ایسا نہیں جس نے گورنری اور خلافت کی حکومت مشترکہ طور پر چالیس برس کی ہو۔ ایک صحابی کی حکومت، ایک صحابی کا اقتدار، ایک صحابی کی تبلیغ، ایک صحابی کی جو دنیا میں خدمات ہیں وہ ہمارے لیے دین کا پیغام ہیں۔" (سیرت سیدنا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، مطبوعہ مکتبہ معاویہ، دار معاویہ، کوٹ تغلق شاہ، ملتان)

آپ کا دور اسلامی تاریخ کا اہم ترین دور ہے۔ انصاف، مراعات، سادگی، ترویج علم وفن ہر اعتبار سے تاریخ اسلامی کا درخشاں ترین زمانہ ہے۔ اتنی بڑی حکومت کا فرمانروائے اعظم اس شان سے دمشق میں زندگی بسر کرتا ہے کہ پانچوں وقت مسجد میں آ کر نمازیں پڑھاتا ہے۔ مسجد کی سیڑھیوں پر بیٹھ کر لوگوں سے باتیں کرتا ہے۔ روزانہ سڑک پر چلتا پھرتا نظر آتا ہے۔ بلکہ ہر وقت خاص و عام سے ملنے کو آمادہ رہتا ہے۔ سب کے دکھ درد کی فکر کرتا ہے۔ عدالتی احکام کا اپنے آپ کو اسی طرح پابند سمجھتا ہے جیسا کہ ایک معمولی دہقان۔ نہ شاہانہ تزک و احتشام ہے نہ سجدۂ تعظیمی اور جلوہ گاہ سے فرشی سلام۔ نہ الہام و وحی کا دعویٰ کرتا ہے نہ امامت و پیشوائی

کا روپ بھرتا ہے۔ ایک خادم انسانیت ہے کہ امیر المومنین ہے اور ایک بہادر مجاہد ہے کہ دنیا کو اپنی سرپرستی میں لے کر امن، عدل اور مساوات کی نعمتیں بخشتا ہے۔

(تاریخ ابن خلدون حصہ دوم خلافت معاویہ ص ۶، ۸ تحت ''پیش لفظ''، نفیس اکیڈمی کراچی)

## سید محمد کفیل شاہ بخاری (مدیر ماہنامہ نقیب ختم نبوت ملتان)

''انگریز سامراج کے خلاف جنگ اور فتنہ مرزائیت کے استیصال کے دو محاذوں پر نہایت سرگرمی اور گرم جوشی سے کام ہو رہا تھا کہ ۱۹۳۶ء میں لکھنؤ میں شیعہ فرقہ نے انگریز کے قانونی تحفظ کے ساتھ ''قدح صحابہؓ'' شروع کر دی۔ حضرت امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ نے مجلس احرار اسلام کو اس محاذ پر سرگرم کیا اور تحریک ''مدح صحابہؓ'' کے ذریعے سے ''قدح صحابہؓ'' کا شرم ناک اور کفریہ قانون منسوخ کرایا۔

قیام پاکستان کے بعد حالات نے پھر پلٹا کھایا اور قدح صحابہ کا کفریہ عمل سر عام دہرایا جانے لگا۔ خصوصاً امیر المومنین خلیفہ راشد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی شخصیت گرامی کو طعن و تشنیع اور تنقید کا نشانہ بنا کر باقی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر بھی تنقید کا دروازہ کھول دیا گیا۔ افسوس ناک صورت حال یہ ہوئی کہ سبائیوں اور رافضیوں کی ہم نوائی میں بعض نام نہاد ''اہل حق'' علماء و محققین کی زبان و قلم سے بغض معاویہ کے بچھو جھڑنے لگے۔ انھوں نے خود کو حق پر کہا اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو ناحق۔ خود تو اپنے پیروں کے خلیفہ ارشد بن بیٹھے مگر خلیفہ رسول کو راشد ماننے سے انکار کر دیا۔ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ حلیم و جواد کو ایسے ایسے کفریہ القابات سے نوازا کہ شرم و حیا اور ایمان و یقین کے سارے قرینے پامال کر ڈالے۔ جب یہی القاب ان کے پیروں، گدی نشینوں اور خودان نسبی کذابوں اور منافقوں سے منسوب کیے گئے تو انھوں نے ہمیں خارجی اور ناصبی کہنا شروع کر دیا۔ جب انھیں جواباً رافضی کہا گیا تو سیخ پا ہو گئے اور اپنی نسبتوں کو درمیان کھینچ لائے۔ ملک میں ایک کہرام مچ گیا اور منبر و محراب وقف ہجو معاویہؓ ہو گئے۔ مجلس احرار اسلام نے پھر اپنا موروثی کردار ادا کیا اور جانشین امیر شریعت حضرت مولانا سید ابو معاویہ ابوذر بخاری نے ۱۶ رجب ۱۳۸۱ھ بمطابق ۲۵ دسمبر ۱۹۶۱ء کو ملتان میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی یاد میں پہلا باقاعدہ اجتماع منعقد کر کے تحریک مدح صحابہ کی تجدید کی۔ انھوں نے ایک خاموش اور مثبت تحریک چلا کر رفض و سبائیت کے مراکز کو ہلا کر رکھ دیا۔ اگر یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ سید ابوذر بخاری کی تحریک پر پاکستان میں ہزاروں بچوں کے نام سیدنا معاویہ اور سیدنا مغیرہ رضی اللہ عنہما کے نام پر رکھے گئے اور پھر تجدید اسماء کے عمل کو تحریکی انداز میں اختیار کیا گیا۔ یہی وہ غیر معمولی کام تھا جس نے عصر حاضر میں مدح صحابہ کی تمام تحریکوں کو افرادی اور فکری قوت بخشی اور آج کو بہ کو، قریہ قریہ نام معاویہؓ گونج رہا ہے۔ وہ مولوی جو ڈر کے مارے معاویہ کا نام نہیں لیتے تھے سید ابوذر بخاری کی محنت کے نتیجے میں آج پورے حوصلہ و استقامت کے ساتھ وقف مدح معاویہؓ ہیں۔ جو چند ایک بغض معاویہ کے مرض خبیث میں مبتلا ہو کر اپنے مریدوں کو گمراہ

کر رہے ہیں اللہ انھیں ہدایت دے اور وہ جہنم کا ایندھن بننے سے بچ جائیں۔'' (سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ ص۲-۳ تحریر ابتدائیہ، خطاب از ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن بخاریؒ، مطبوعہ مجلس احرار اسلام پاکستان، دار بنی ہاشم، مہربان کالونی، ملتان)

## سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اہل تشیع کی نگاہ میں

گزشتہ صفحات میں قرآن و حدیث، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات، صحابہ کرام، تابعین عظام اور صلحائے امت کے اقوال کی روشنی میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا مقام اور سیرت و کردار اجاگر کیا گیا ہے۔ اب دل پر جبر کرتے ہوئے نقل کفر، کفر نباشد کے تحت ان کے متعلق اہل تشیع کے چند حوالہ جات پیش کیے جارہے ہیں۔

ملا باقر مجلسی لکھتا ہے کہ:

''جہنم میں ایک صندوق ہے جس کی شدت حرارت سے اہل جہنم بھی پناہ مانگیں گے۔ اس میں چھ پچھلی امتوں کے لوگ اور چھ اس امت کے بند ہیں۔ اگلی امتوں کے چھ آدمی یہ ہیں: پسر آدم (قابیل)، نمرود، فرعون، سامری، اور وہ جنھوں نے پیغمبر کے بعد یہود کو گمراہ کیا۔ اور اس امت کے چھ یہ ہیں: ابوبکر، عمر، عثمان، معاویہ، سرکردہ خوارج نہروان اور ابن ملجم۔'' (حق الیقین ص۵۰۳)

''حضرت امام جعفر صادق اپنی جائے نماز سے چار ملعون مردوں اور چار ملعون عورتوں پر لعنت کیے بغیر نہیں اٹھتے تھے۔ وہ ہر نماز کے بعد فرمایا کرتے تھے

((اللهم العن ابا بكر و عمر و عثمان و معاوية و عائشة و حفصة و هند وام الحكم))

''اے اللہ! ابوبکر، عمر، عثمان، معاویہ، عائشہ، حفصہ، ہند اور ام الحکم پر لعنت بھیج۔''

(عین الحیوٰۃ ص۵۹۹، باب در اذکار و ادعیہ کہ عقب ہر نماز باید خواند)

''بخدا یہ امت تین مرتبہ کافر و مرتد ہوئی۔ اول جب ابوبکر مسند آرائے خلافت ہوئے۔ دوم معاویہ علیہ الہاویہ فرعون کے ایام میں......'' (تذکرۃ الائمہ ص۷۲)

''مخلوق خدا میں بدترین پانچ آدمی ہیں: ابلیس، قابیل، فرعون اور ایک شخص بنی اسرائیل کا اور اس امت کا ایک شخص کہ کفر پر شام میں اس کی بیعت ہوئی۔'' (حیات القلوب جلد۱ ص۷۲)

''امام زین العابدین سے روایت ہے کہ معاویہ بن ابی سفیان وہ کافر، خدا اور قیامت اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پر ایمان نہیں رکھتا تھا اور اس کا کفر اور نفاق تمام لوگوں پر ظاہر تھا۔'' (جلاء العیون ص۳۴۷)

آیت اللہ، روح اللہ، خمینی لکھتا ہے کہ:

''ہم ایسے خدا کو جانتے اور اس کی پرستش کرتے ہیں جس کے سارے کام عقل کی بنیاد پر قائم ہیں عقل کے خلاف وہ کوئی کام نہیں کرتا۔ نہ کہ ایسے خدا کی جو خدا پرستی، عدالت اور دین داری کی بلند عمارت

کر کے خود اس کی ویرانی کے درپے ہو جائے اور یزید، معاویہ اور عثمان جیسے بدقماشوں کو حکومت و امارت سپرد کر دے۔" (کشف الاسرار ص ۱۰۷)

یہی مولف آگے چل کر حضرات ابوبکر، عمر، عثمان و معاویہ رضی اللہ عنہم پر فرد جرم عائد کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ:

"وایں طور اشخاص جاہل بے خرد چپاولچی ستم گر لائق امامت واولوالامری نیستند"

"اس سیرت و کردار کے حامل اشخاص جاہل، بے عقل، بدقماش، ظالم اور امامت واولوالامری کے قابل نہیں تھے۔" (ایضاً ص ۱۱۱)

"معاویہ جیسے حضرات کی حکومتوں میں لوگوں کی آزادی سلب کر لی گئی تھی۔ لوگوں کو کوئی امان نہ تھی۔ صرف اتہام واحتمال کی بنا پر لوگوں کو قتل کر دیا جاتا تھا، ملک بدر کیا جاتا تھا کیونکہ حکومت اسلامی تو تھی نہیں......"

(الحکومۃ الاسلامیہ اردو ج ۲ ص ۱)

"حجت خدا اس کو کہتے ہیں جسے خداوند عالم نے تمام امور کی انجام دہی کے لیے معین کیا ہے اور اس کے تمام افعال واقوال مسلمانوں کے لیے حجت ہیں...... اگر حجت خدا کی موجودگی میں کوئی حل وفصل کے لیے ظالمین کی طرف رجوع کرے گا تو روز قیامت خدا اس سے احتجاج کرے گا کہ میں نے تمھارے لیے حجت قائم کر دی تھی پھر تم نے ظالمین کی طرف کیوں رجوع کیا؟ حضرت علی کے ہوتے ہوئے ان سے بیعت نہ کرنے والوں سے، خلفائے ثلاثہ، معاویہ، خلفائے بنی امیہ، خلفائے بنی عباس اور جو لوگ ان کے حسب منشاء کام کیا کرتے تھے ان سب سے احتجاج کیا جائے گا کہ تم نے زمام حکومت پر غاصبانہ قبضہ کیوں کیا؟ جب تم میں اہلیت نہیں تھی تو خلافت وحکومت پر کیوں قابض ہوئے؟" (ایضاً ص ۸، ۹)

"معاویہ ہم مدت مدیدی رئیس بود، ولی برائے خود جز لعن ونفرت و عذاب آخرت بہرہ ونتیجہ ای نگرفت۔ معاویہ نے ایک طویل مدت (چالیس سال) تک حکومت کی لیکن اپنے لیے لعنت ونفرت اور آخرت کے عذاب کے سوا کچھ حاصل نہ کیا۔" (جہاد اکبر ص ۱۹)

مشہور ادیب، خطیب اور صحافی جناب اختر کاشمیری صاحب حکومت ایران کی دعوت پر عالمی سیرت کانفرنس میں شرکت کے لیے ایران تشریف لے گئے تو وہاں ہال کی دیوار پر ایک نمائشی قالین پر حضرت ابوسفیان، حضرت معاویہ اور دوسرے کبار صحابہ رضی اللہ عنہم پر لعنت کا وظیفہ ملاحظہ کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ:

"ہمیں یہ جان کر سخت رنج ہوا کہ آیت اللہ خمینی کے ایک دست راست نے چالیس ملکوں کے علماء کے سامنے اس قالین کی نمائش کیوں کی؟ اگر یہ باتیں ان کے عقیدے میں داخل ہیں تو ہوتی رہیں لیکن یہ کہاں کا انصاف ہے کہ ایک طرف امام خمینی کو امام امت قرار دیا جائے اور دوسری طرف ان کی حکومت کے زیر اہتمام پوری امت کی دل آزاری میں بھی کوئی کسر نہ چھوڑی جائے۔ کیا یہ بات بھی امام امت کے فرائض میں شامل

ہے کہ وہ اکابرین امت کی توہین کریں؟ چوں کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی۔

کم از کم یہ تو کوئی بڑی بات نہ تھی کہ جس روز چالیس مسلم ممالک کے علماء کو مدعو کیا گیا اس روز اس قالین کو ہٹا لیا جاتا لیکن معلوم ہوتا ہے کہ اس دل آزار قالین کی نمائش بھی پروگرام کا ایک حصہ تھی۔ گویا ایران کے قابل احترام علماء اس بات پر اتحاد چاہتے ہیں کہ امت مل کر اپنے پیغمبر کے رفقاء کے خلاف تبرا بازی شروع کر دے۔'' (آتش کدۂ ایران ص ۳۵، ۳۶)

ترجمان سبائیت غلام حسین نجفی لکھتا ہے کہ:

''طاغیہ شام کو سیدنا اور رضی اللہ کہنا اور اس کی تعظیم اور اس کو عزت کی نگاہ سے دیکھنا بہت بڑا گناہ ہے اور اس کے ساتھ دشمنی رکھنا ضروری...... جو شخص معاویہ کو سیدنا کہتا ہے اور اس کو رضی اللہ عنہ کی دعا سے یاد کرتا ہے اور اس کو امیر کے القاب سے نوازتا ہے یا اس کی کسی قسم کی بھی تعریف کرتا ہے وہ شخص فرمان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالف کرتا ہے اور حدیث کی توہین کرتا ہے۔'' (خصائل معاویہ ص ۴۳۹)

''طاغیہ شام حضرت علی کا دشمن تھا، اور کوئی دشمن علی مومن نہیں ہوسکتا۔ پس معاویہ جیسے دشمن علی کو مومن کہنا گناہ کبیرہ ہے اور اس کو امیر المومنین کہنا صاف بے حیائی ہے اور امام المتقین کے بجائے اسے امام المنافقین والمبتدعین کہنا صحیح ہے۔'' (ایضاً ص ۵۳۲)

''اسلام میں کفر کے امام پانچ ہیں:

① طلحہ ② زبیر ③ معاویہ ④ عمرو بن عاص ⑤ ابوموسیٰ اشعری۔''

(بغاوت بنی امیہ ص ۳۰۶)

# سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ بعض مدعیان اہل سنت کی نگاہ میں

## ① پیر سید محمود شاہ محدث ہزاروی

پیر صاحب نے بغض معاویہ میں سابقہ تمام ریکارڈ توڑ دیے ہیں۔ انھوں نے ایک صحابی رسول کے خلاف اپنی تقریر اور تحریر میں اپنے خبث باطن کا خوب مظاہرہ کیا۔ ان کی اسی دریدہ دہنی کی وجہ سے ان کے خلاف یکم جولائی ۱۹۸۵ء کو ۲۹۸۔اے کے تحت مقدمہ قائم ہوا اور تادم زیست (۲۵ دسمبر ۱۹۹۲ء) وہ بحیثیت ملزم اور پابند ضمانت رہے۔ بعد میں ان کی وفات کی وجہ سے مقدمہ کی کارروائی ختم ہوئی۔ (ولعذاب الآخرۃ اکبر) الحمد للہ راقم الحروف کو عدالت کے اندر اور باہر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے دفاع کی سعادت تقریباً آٹھ برس تک حاصل رہی۔

یہاں صرف حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق ان کے نظریات پیش کیے جا رہے ہیں۔ آں محترم پر ان کے دیگر اور مخالفین کے تمام اعتراضات کے جوابات ایک علیحدہ کتاب ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' میں ان شاء اللہ العزیز عنقریب ہدیۂ قارئین کیے جائیں گے۔ [1]

پیر صاحب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو (نقل کفر کفر نہ باشد) ظالم، باغی، طاغی، منافق، کافر اور مرتد کہتے ہیں۔ جو انھیں کافر نہ کہے یا انھیں صحابی رسول تسلیم کرے اور ان کے نام کے ساتھ رضی اللہ عنہ پڑھے وہ بھی پیر صاحب کے نزدیک کافر ہے۔

چنانچہ صاحبزادہ طیب الرحمٰن صاحب چھوہر شریف (ہری پور) نے ایک استفتاء علامہ قاضی غلام محمود صاحب ہزاروی کی خدمت میں بھیجا:

''کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس بارے میں کہ: بعض نام نہاد مولوی اور جعلی پیر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول کو (معاذ اللہ) کافر کہتے ہیں اور ان کو کافر نہ کہنے والوں کو بھی کافر بتلاتے ہیں۔ چنانچہ ان کی تقریر کی کیسٹ ہمارے پاس موجود ہے جس میں مقرر نے یہ کچھ کہا ہے.....'' (فضائل حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ص ۱۶)

جناب قاضی غلام محمود صاحب اس کا جواب دینے سے پہلے محمود شاہ صاحب کا اعتراض نقل کرتے ہیں کہ:

[1] الحمد للہ وہ کتاب ''سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' کے نام سے علیحدہ شائع ہو چکی ہے جسے اب باقاعدہ زیر نظر کتاب کا حصہ بنا دیا گیا ہے۔

اعتراض ①: معاویہ نے چونکہ خلیفہ راشد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے بغاوت کی تھی اس لیے وہ مرتد ہوگیا (معاذ اللہ نقل کفر کفر نہ باشد) اب اس کو صحابی، امیر یا مسلمان کہنا جائز نہیں اور جو اس کو کافر نہ کہے وہ بھی کافر ہے۔ قاضی صاحب اس کے حاشیہ میں لکھتے ہیں کہ:

"مولوی محمود شاہ صاحب ساکن حویلیاں کی یہ بات مدرسہ رحمانیہ ہری پور میں ٹیپ شدہ موجود ہے۔ جو صاحب چاہے سن سکتا ہے۔" (فضائل حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ مولفہ قاضی غلام محمود صاحب)

شیخ الحدیث مولانا محمد علی صاحب بریلوی جامع رسولیہ شیرازیہ لاہور لکھتے ہیں کہ:

"محدث ہزاروی کی تحریرات ہمارے پاس موجود ہیں جن میں اس نے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو کافر، مرتد، زندیق اور منافق ایسے الفاظ سے لکھا ہے......" (دشمنان امیر معاویہ کا علمی محاسبہ ج۲ ص۳۱۲)

"معاویہ اللہ رسول کا باغی اور منافق، آل اصحاب کو گالیاں دینے والا اور ان پر اور ان سے محبت کرنے والوں پر لعنت کرنے والا اور ان سے جنگ کرنے والا ہے، شراب پینے پلانے والا، سود کے بیوپار کرنے والا ہے۔ جو ملا، صوفی، امام اس پر رضی اللہ عنہ کہنے والے ہیں وہ دراصل اللہ رسول کو گالیاں دینے والے یہ اللہ کی رضا کا کفر بکنے والے ہیں۔ ان کے پیچھے نہ نماز جائز نہ جنازہ، نہ ان کو سلام دینا جائز نہ ان سے دعا سلام رشتہ پیار روا ہے۔ ان سے تعاون تولا مسلمان کو انھی جیسا بنا دینے والا ہے۔" (ایضاً ص۳۳۲)

"معاویہ چونکہ اللہ، رسول دین اسلام سے علی الاعلان باغی طاغی کافر منافق منکر مخالف ہوکر اسی حال پر مرا ہے۔ اس دشمن اسلام و ایمان کو اصحاب پاک میں ملانا اور اس پر رضی اللہ عنہ پڑھنا قطعاً ناروا اور کفری کام ہے۔ وہ ان لوگوں سے ہے جن کا کفر قرآن نے بیان فرمایا وَ قَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَ هُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ (مائدہ:۱۳
"وہ کفر کے ساتھ فتح مکہ میں آئے اور اسی کفر سے باغی خارجی ہوکر دین اسلام سے نکل گئے۔"

اس کے حامی منافقوں نے اس پر پردہ ڈالا ہوا ہے۔ یہ سب اللہ رسول کی اشد توہین و ہتک کرنے والے ہیں۔ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے مذہب حنفی میں ایسے ہر شخص کا یہ حکم ہے کہ وہ باغی خارجی کافر مرتد زندیق ہے اس کی دعوت اس کے عقد نکاح سے نکل کر طلاق ہوگئی ہے اور اس سے بچنا ہر مومن مسلمان کا دینی ایمانی کام ہے اور ان کے پیچھے نہ نماز نہ ان کا کوئی کام اسلامی درست ہے۔

حدیث ہے: "ایاھم وایاکم لا یُضِلُّونکم ولا یفتنونکم" فتاویٰ حسام الحرمین اور فتاویٰ صوارم ہندیہ کے تین سو ایک مشائخ علماء اور مفتیان دین کے تمام فتوے کافر فاسق مرتد زندیق ہونے کے معاویہ پرستوں اور اس پر رضی اللہ عنہ کہنے والوں پر بلاکم وکاست لگ گئے ہیں اور یہ سب ایسے کافر و مرتد ہیں کہ جو ان کے کفر و عذاب میں شک کرے، تردد کرے یا اس بارے میں بحث و حجت مزاحمت تکرار کرے، ان کے ساتھ تعلق تعاون ان کی حمایت و تائید و دوستی کرے، رشتہ چاہے، آشنائی روا رکھے، وہ بھی انھی جیسا

دین وایمان ہے۔ اللہ کا حکم ہے وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ (مائدہ: ۵۱) اللہ کا فرمان ہے يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ (ممتحنہ: ۱۳) اللہ کا حکم ہے لَا تَتَوَلَّوْا مُجْرِمِينَ (ہود: ۵۲) اللہ کا حکم ہے فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرَىٰ مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ (انعام: ۶۸)

اے اہل اسلام! اے اہل دین! اسلام کے باغی ظالم دشمن آل واصحاب معاویہ کو ماننے والوں اور اللہ رسول کو نہ ماننے والوں سے قطع تعلق کر کے دین وایمان کو بچاؤ۔ ورنہ جو چاہو انجام سوچ لو۔

(ایضاً ص ۳۴۰، ۳۴۱)

"پیارے صاحبو! یاد رکھو حضور نبی کریم رحمۃ للعالمین ﷺ اللہ کی ذات و صفات کے مظہر اتم ہیں اور صحابہ کرام و اہل بیت اطہار آپ کی صفات کے مظہر ہیں اور صحابہ کرام اللہ سے راضی رہے اور اللہ ان سے راضی رہا۔ البتہ اللہ و رسول و خلیفہ برحق سے باغی، طاغی، طلقاء، منافقین نہ مومن اصحاب رسول، نہ راہِ حق کے ہادی۔ نہ وہ اللہ و رسول سے راضی ہوئے، نہ اللہ و رسول ان سے راضی ہوئے۔ مومن اصحاب رسول کے برخلاف بلکہ تعلیم قرآن کے برعکس ان کا کردار آل واصحاب رسول پر شدت اور کفار مکہ و یہود کے ساتھ رحم دلانہ رہا۔ انھوں نے ہی سب سے پہلے اللہ و رسول و خلیفہ برحق کے خلاف بغاوت کر کے "انا اول الملوك" کا دعویٰ کیا، اور حجر بن عدی صحابی رسول کو مع ان کے دیگر ۱۲ صحابی ساتھیوں کو قتل کروادیا، محمد بن ابی بکر کو قتل کر کے ان کے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے کرا کر گدھے کی کھال میں رکھ کر جلا دیا اور انھوں نے ہی سب سے اول انسانوں کو خصی کرایا، اور خطبہ جمعہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان سے محبت والوں (اللہ و رسول وتمام مومنین) پر لعنت کرنے کی مکروہ بدعت جاری کی، اور جنگ صفین کو جاتے ہوئے قصداً جمعہ ترک کر کے بدھ کے روز نماز جمعہ پڑھا دیا، اور ساری عمر تین کے بجائے ایک وتر پڑھتے رہے......

پیارے صاحبو! جس طرح ایک پیغمبر نبی و رسول کا انکار سب انبیاء و رسل کا انکار و کفر ہے اسی طرح ایک صحابی رسول کا منکر بھی سب کا منکر ہے۔ قوم عاد، قوم ثمود، قوم لوط، قوم نوح نے صرف اپنے ایک رسول کی تکذیب کی مگر رب نے فرمایا "كَذَّبَتْ عَادٌ الْمُرْسَلِينَ، كَذَّبَ أَصْحٰبُ الْحِجْرِ الْمُرْسَلِينَ، كَذَّبَتْ ثَمُودُ الْمُرْسَلِينَ، كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ، كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوطٍ الْمُرْسَلِينَ"۔ بانیِ بغاوت نے حضرت علی اور حضرت حسن (رضی اللہ عنہما) خلیفہ راشد سے بغاوت کی جو صحابی ہیں اور اہل بیت بھی، تو اس لیے تمام خلفائے راشدین اور تمام اہل بیت سے بغاوت کی اور سب کا باغی ہوا...... لہٰذا بانیِ بغاوت نے امیر المومنین حضرت علی، امام حسن (رضی اللہ عنہما) سے بغاوت کر کے اللہ و رسول کی بغاوت کر لی۔"

(دعوت فکر ص ۲۱-۲۴، افادات عالیہ محدث ہزاروی، مطبوعہ خلافت اکیڈمی مینگورہ، سوات)

یہ ملحوظ رہے کہ یہ رسالہ پہلی مرتبہ اپریل ۱۹۵۸ء میں شائع ہوا۔ جبکہ دوسری مرتبہ ستمبر ۱۹۸۷ء میں

خلافت اکیڈمی مینگورہ سوات نے طبع کرایا جس پر رسالہ ملنے کا واحد پتہ ''مکتبہ محمودیہ خانقاہ محبوب آباد حویلیاں ہزارہ'' درج ہے۔

## ② جناب عبدالقاضی شاہ صاحب محدث ہزاروی

یہ محمود شاہ صاحب کے بڑے بھائی اور ان سے پہلے گدی نشین رہے ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں اس تبرائی خاندان کے ہر چھوٹے بڑے کا ایک ہی عقیدہ ونظریہ ہے۔ چنانچہ عبدالقاضی شاہ صاحب اپنی کتاب میں لکھتے ہیں کہ:

''دیکھو جب امیر معاویہ نے مولائے کائنات علی المرتضٰی پر لعنت کرنا اور آل علی پر لعنت کرنا جبری صورت میں شروع کر دیا اور ستر ہزار اور دس منبروں پر بے خوف خدا ورسول، اہل بیت پر لعنت کی جاتی تھی اور اکثر صحابی موجود تھے مگر کچھ نہیں کر سکتے تھے اور جو کوئی اس پر انکار کرتا اس کی گردن اڑا دی جاتی تھی اور مدینہ الرسول میں منبر رسول پر مسجد نبوی میں ہر جمعے کے خطبے میں لعنت اور گالیاں اہل بیت رسول پر برسائی جاتی تھیں۔ کیا اس چیز کو سند جواز بنایا جا سکتا ہے کہ معاویہ اور اس کے نائبوں نے آل محمد پر لعنت کی اور صحابہ خاموش رہے...... ان کے مروان نے مدینۃ الرسول میں منبر رسول پر بیٹھ کر حسنین ابنائے رسول کو گالیاں دی تھیں اور آل رسول پر ہمیشہ اپنی جبروتی قوت سے بحکم امیر معاویہ لعنت کیا کرتے تھے۔''

(النظائر لاکرام الشعائر ص ۵۲-۹۴)

موصوف اسی کتاب میں ابولہب کی بیوی کا ذکر اس انداز سے کرتے ہیں جس سے العیاذ باللہ حضرت معاویہ اور حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہما کا دشمن رسول ہونا ثابت ہوتا ہے:

''جو سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل اصحاب کی عداوت میں پھانسی لگی، جو امیہ کی پوتی حرب کی بیٹی اور ابوسفیان کی بہن امیر معاویہ صاحب کی عمہ محترمہ تھی۔ یہ بڑا بزرگ کنبہ تھا، نبی اور ان کے اصحاب و اولاد کی عداوت میں زندہ رہا اور اسی پر مرا۔'' (ایضاً ص ۹۲)

## ③ سید لعل شاہ بخاری (واہ کینٹ)

''جاننا چاہیے کہ محدثین کا اتفاق ہے کہ حضرت معاویہ کی فضیلت میں پورے ذخیرہ حدیث میں ایک روایت بھی صحیح نہیں ہے......'' (استخلاف یزید ص ۱۱۸)

شاہ صاحب صحیح بخاری کی روایت "اول جیش من امتی یغزون البحر قد اوجبوا" کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''میرا دعویٰ ہے کہ یہ روایت ان الفاظ کے ساتھ راوی کی خود ساختہ ہے۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے "اول جیش...... اوجبوا مدینۃ قیصر مغفور لھم" کے الفاظ نہیں فرمائے۔ (ایضاً ص ۳۲۰)

حضرت معاویہ کے محبوب فرزند نے...... جہاں زیاد کی مٹی پلید کی ہے وہاں اپنے شفیق باپ جو اسے "فداك ابی و امی" کہہ کر بلائیں لیتے ہیں، ان کی سیاست کا بھی سارا بھرم کھول کر رکھ دیا ہے...... حضرت معاویہ نے سمجھا کہ یزید جوش میں خدا جانے کیا کچھ کہہ جائے گا اور راز ہائے سر بستہ افشا ہو جائیں گے فوراً "اجلس فداك ابی وامی" فرماتے ہیں اور پھر ناراض ہو جاتے ہیں۔ تو اس کی توجیہ سوائے اس کے کیا ہوسکتی ہے کہ یزید نے اس سر بستہ راز سے پردہ اٹھا دیا تھا۔ ہم کچھ نہیں کہہ سکتے کہ یزید اس وقت ہوش میں تھا یا مدہوش، مگر ہم اس کی حق گوئی کی سو بار قدر کرتے ہیں کہ

فقیہ مصلحت بیں سے وہ رند بادہ خوار اچھا
نکل جاتی ہے جس کے منہ سے سچی بات مستی میں

(ایضاً ص ۱۵۵)

اس شعر میں ایک شرابی کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے افضل قرار دیا گیا۔

''جمہور اہل سنت کا پہلا قول کہ ''حضرت علی رضی اللہ عنہ حق پر ہیں اور حضرت معاویہ مجتہد مخطی ہیں اور خطا ان کی اجتہادی ہے۔'' (ایضاً ص ۱۷۴)

''جمہور اہل سنت کا دوسرا قول کہ حضرت علی حق پر تھے اور حضرت معاویہ باطل پر تھے۔ یعنی خطا ان کی عنادی تھی اور دور خلافت علی میں وہ ملک جائر تھے۔'' (ایضاً ص ۱۸۰)

''دلائل کے لحاظ سے دوسرا قول کہ حضرت علی حق پر تھے بظاہر راجح معلوم ہوتا ہے۔ جمہور اہل سنت کا پہلا قول کہ (حضرت علی الحق المصیب اور حضرت معاویہ المخطی المعذور تھے) راجح سمجھا جائے۔ مگر قوت دلائل کے لحاظ سے دوسرا قول بظاہر راجح معلوم ہوتا ہے کہ حضرت علی حق پر تھے اور حضرت معاویہ باطل پر تھے۔''

(ایضاً ص ۱۸۸)

صحیح مسلم کی جس روایت سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کا کاتب وحی ہونا ثابت ہوتا ہے اس کے بارے میں شاہ صاحب لکھتے ہیں کہ:

''میرے نزدیک اس روایت کا ایک جملہ بھی صحیح نہیں ہے یہ روایت بجمیع اجزاء ہا و مقاصد ہا باطل ہے۔ اس لیے کسی محدث نے اس روایت کو اپنی کتاب میں درج کرنے کا حوصلہ نہیں کیا۔ حیرت ہے کہ امام مسلم نے اپنی صحیح میں کیسے جگہ دے دی؟ اور تعجب ہے کہ حافظ ابن کثیر نے کیسے ان نازک شاخوں کو کتابت معاویہ کے آشیانہ کے لیے منتخب کیا ہے......

اقرب الی الاحتیاط یہ ہے کہ حضرت معاویہ کو کاتب رسول کہا جائے کاتب وحی نہ کہا جائے۔''

(ایضاً ص ۱۳۳، ۱۳۴)

''حضرت معاویہ کے عہد میں زبانیں مقفل ہوچکی تھیں کہ دو جمعے حضرت امیر معاویہ کا ایک خلاف شرع خطبہ سنا اور حاضرین میں سے کسی کو بھی ہمت نہ ہوئی کہ زبان کو جنبش دے کہ امیر المومنین! آپ سیدھی راہ سے بھٹک گئے ہیں۔ تیسرے جمعے ایک اجنبی شخص جرأت کرکے کلمہ حق کہتا ہے تو لوگ اس کے متعلق گمان کرتے ہیں کہ بس یہ ہلاک ہوگیا۔ فقال القوم هلك۔ قوم یہ کیوں کہتی ہے؟ اس لیے کہ قوم جانتی ہے کہ یہاں حق گوئی کی سزا موت ہے۔ وہ کوئی خوش نصیب ہی تھا کہ بچ نکلا اور انعام واکرام سے مالا مال ہوگیا۔ مجھے اس روایت کے تسلیم کرنے میں سخت تامل ہے۔ بر تقدیر صحت روایت یہ تسلیم کرنے کے سوا چارہ نہیں کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا تقریباً خاتمہ ہوچکا تھا۔'' (ایضاً ص ۲۷۲)

''ہمارے مطالعے کا حاصل یہ ہے کہ حضرت معاویہ ۴۱ھ میں مسند خلافت پر متمکن ہوکر عنان حکومت ہاتھ میں لیتے ہیں اور ۴۴ھ میں عصبیت مضر کی پشت پناہی میں اپنے بیٹے کو نامزد کردیتے ہیں اور تادم زیست اس سے زیادہ کسی مسئلے کو اہم نہیں سمجھا۔ جلیل القدر صحابہ پہلے ہی سیاست سے دست کش ہوچکے تھے۔ کچھ صحابہ اثارت فتنہ اور تفریق امت کے اندیشہ سے خاموش ہوگئے۔ بعض کی آواز سفک دماء اور خون ریزی کے خوف سے حلقوم میں اٹک کر رہ گئی۔ کچھ رؤسا مناصب کی وجہ سے مجبور تھے۔ بعض کی زبانیں نقرئی مہروں سے داغ دی گئیں۔ اور بعض کی دہن دوزی لقمہ ہائے چرب سے کردی گئی۔ اور بعض کو حرص وآز نے ایسا اندھا کر دیا تھا کہ ملک کے طول وعرض میں رواں دواں اور استحکام ولایت یزید کے لیے کوشاں تھے۔ مناصب وعہود کی خاطر وفود دمشق بھیجے جاتے ہیں۔ آخران کی سعی نا مشکور بار آور ہوتی ہے اور یزید بن معاویہ جس کے ہاتھوں امت کی تباہی مقدر ہوچکی تھی پوری امت پر مسلط کردیا جاتا ہے۔'' (ایضاً ص ۳۱۶)

''حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت پر صحابہ کا اجماع تھا اور جملہ صحابہ نے بطیب خاطر بیعت کی تھی۔ لیکن حضرت معاویہ کی خلافت میں تلوار دخیل تھی۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی خلافت، خلافت راشدہ کی اکمل ترین قسم تھی اور حضرت معاویہ کی خلافت از قسم ملک عضوض تھی......'' (ایضاً ص ۵۱۷)

### ④ سید مہر حسین بخاری (کامرہ، اٹک)

یہ سید لعل شاہ بخاری کے انتہائی عقیدت مند ہیں اور ان کے بارے میں لکھتے ہیں کہ ''رئیس المحققین امام اہل سنت مولانا سید لعل شاہ بخاری دامت برکاتہم کی کتاب استخلاف یزید......''

موصوف راقم کے نام اپنے ایک مکتوب (محررہ ۱۱ نومبر ۱۹۸۶ء) میں یوں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت اقدس فخر المحققین مولانا السید لعل شاہ صاحب بخاری دامت برکاتہم وفیوضہم نے بھی اپنی نادرۂ عصر تالیف میں......''

مگر معاویہ دشمنی میں انھوں نے اپنے محقق کو بھی بہت پیچھے چھوڑ دیا ہے۔ چنانچہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے

بارے میں وہ رقم طراز ہیں کہ:

''قاضی (مظہر حسین) صاحب! گستاخی معاف اگر استخلاف یزید کے مطالعہ کے بعد ناواقف قاری کو حضرت معاویہ کے ساتھ حسن ظن نہیں رہتا تو آپ یقین فرمائیں کہ آپ کی کتاب خارجی فتنہ پڑھ کر واقف کار قارئین کو بھی حسن ظن نہیں رہتا۔ (اور اسی وجہ سے متشدد نواصب نے آنجناب کو بھی شیعہ قرار دیا ہے) اور قارئین اس نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ حضرت معاویہ کو ''رضی اللہ عنہ'' کہنا خلاف قرآن ہے اور بنص قرآنی جائز نہیں۔'' (الاجابۃ الکافیہ فی رد دفاع معاویہ ص ۱۹)

''اور یہ بات معلوم ہو چکی ہے کہ معاویہ اور اس کے حامی جائر تھے جو اہل سنت کا متفق علیہا مسئلہ ہے۔ اور اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ محبت عادلوں اور امانت داروں سے رکھتے ہیں اور اہل جور و خیانت سے بغض رکھتے ہیں۔ اور یہ بھی معلوم ہو چکا ہے کہ معاویہ جائر تھا اور اللہ کے قرآن، نبی کی حدیث میں خیانت کی۔ نیز بیت المال میں خیانت کی۔ اور جس نے خیانت پر ساتھ نہ دیا اسے جیل میں محبوس کر دیا اور اسے وہیں موت نے آ کر رہائی دلائی۔ لہٰذا معاویہ سے بغض رکھنا عین ایمان اور اہل سنت کا مذہب ہے۔''

(جواز الصلوٰۃ والتسلیم علیٰ ذریۃ النبی الکریم......ص ۳۱)

''معاویہ متغلب تھا جائز خلیفہ یا حکمران نہیں۔ حضرت علی علیہ السلام، حسنین علیہما السلام اور اس دور کے تمام صحابہ معاویہ سے تبرا کرتے تھے اور دوستی نہیں رکھتے تھے۔'' (ایضاً ص ۳۷)

''معاویہ کے اپنے اعتراف اور محققین علمائے اہل سنت کی تصریح کے بعد کوئی وجہ نہیں کہ ہم متردد ہوں۔ لہٰذا اہل سنت کا مذہب معاویہ کو متغلب جاننا ہے۔'' (ایضاً ص ۴۱)

''لاؤڈ سپیکر سے فضا میں جب بار بار سیاست معاویہ زندہ باد کے نعرے بلند ہوتے ہیں تو سامعین کے ذہن میں یہ سوال ابھرتا ہے کہ امیر معاویہ کے وہ کون سے قابل قدر و مستحسن اقدامات تھے جن کی بدولت آج چودہ صدیاں گزرنے کے باوجود ہمارے کانوں کے پردے اس نامانوس آواز سے پھٹے جاتے ہیں۔ تاریخ دان کے علاوہ جب تاریخ کا کوئی طالب علم بھی امیر معاویہ کی زندگی پر نظر ڈالتا ہے تو اسے سب سے پہلے خلیفہ راشد سے بغاوت نظر آتی ہے۔ جنگ صفین کا ہولناک منظر دکھائی دیتا ہے۔ تحکیم کے نام سے ایک تباہ کن مکر و فریب نظر آتا ہے۔ حضرت حجر بن عدی، حضرت محمد بن ابی بکر اور حضرت حکم کے ناجائز قتل نظر آتے ہیں۔ بیت المال کا ناروا استعمال اور اس ادارہ سے خرد برد جیسے کریہ افعال نظر آتے ہیں۔ استلحاق زیاد کا مسئلہ سامنے آتا ہے۔ شرفائے صحابہ وصلحائے امت کو چھوڑ کر اپنے جانے پہچانے بدکردار بیٹے کی جبری نامزدگی دکھائی دیتی ہے۔ حضرت علی اور اولاد علی پر برسر منبر سب وشتم کی بوچھاڑ نظر آتی ہے۔ توریث المسلم من الکافر جیسے خلاف سنت فیصلے علم میں آتے ہیں۔ معاویہ کے گورنروں کی زیادتیاں اور ان سے عدم مواخذہ کی گھناؤنی صورتیں

تصور میں دکھائی دیتی ہیں۔ بلکہ میں یہ کہنا پسند کروں گا کہ خدا اور رسول کی صریح نافرمانی اور قرآن وسنت سے کھلے انکار جیسی صورتیں نظر آتی ہیں۔ یہ امور ''حضرت'' معاویہ کی سیاست کا جزو لاینفک تھے۔ کیا یہی سیاست معاویہ ہے جسے آج زندہ باد کے نام سے پکارا جاتا ہے؟ کیا کوئی ناصبی اس سیاست معاویہ سے انکار کرسکتا ہے؟ اگر یہ سیاست معاویہ ہے تو اسے زندہ باد کہنا کہاں کا اسلام ہے؟ اور اسے زندہ باد کہنا خاکم بدہن تمام اسلام کو مردہ باد کہنے کے مترادف ہے۔'' (سیاست معاویہ ص ۶، ۷)

''نواصب نے معاویہ کو ایک جلیل القدر اور صاحب فضیلت صحابی ثابت کرنے کے لیے حدیثیں وضع کیں اور اس مقصد سے دفاتر کے دفاتر بھر دیے، اور جہاں بھی کسی صحابی کے بارے میں کوئی کلمہ منقبت دیکھا یا پایا تو اسے فی الفور معاویہ پر چسپاں کر دیا اور معاویہ کو جامع الصفات ثابت کرنے کے لیے تمام صحابہ کے اوصاف ڈھونڈ ڈھونڈ کر انھیں معاویہ کے لیے ثابت کیا گیا۔ بنو امیہ کا جابرانہ دور حکومت تقریباً نوے سال رہا۔ تو اس کا اثر کافی لوگوں میں سرایت کر گیا اور معاویہ کو بدقسمتی سے ایک جلیل القدر صحابی تسلیم کر لیا گیا۔ جو اس امت کا بہت بڑا المیہ ہے۔ مگر جاننا چاہیے کہ ہر زمانے میں بعض حق پرست لوگ بھی موجود رہے ہیں چنانچہ محدثین (از قسم محدث ہزاروی) کا اتفاق ہے کہ معاویہ کی فضیلت میں پورے ذخیرہ حدیث میں ایک روایت بھی صحیح نہیں ہے۔'' (سیاست معاویہ ص ۱۸، ۱۹)

''لواء الغدر عند استه'' (غدر کا جھنڈا) عمرو بن عاص اور معاویہ جنھوں نے امام برحق جناب علی المرتضیٰ سے غداری کی اور واقعہ تحکیم میں عہد شکنی غدر کیا تو قیامت کے دن معاویہ صاحب اور عمرو بن عاص کی مقعدوں میں غدر کا جھنڈا نصب کیا جائے گا۔ روز قیامت سید یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لواء الحمد ہوگا۔ جو لوگ اس جھنڈے کے نیچے جمع ہوں گے شفاعت کے حق دار ہوں گے اور یہ لواء الحمد جناب علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ اٹھائیں گے۔ جبکہ معاویہ اور عمرو بن عاص کے پاخانہ کے مقام میں غدر کے جھنڈے لواء الغدر نصب ہوں گے۔ حضرت علی کو ماننے والے لواء الحمد کے نیچے ہوں گے اور جنت میں جائیں گے اور معاویہ صاحب کے پیروکار و حامی لواء الغدر کے نیچے ہوں گے اور اپنے ٹھکانے پر اپنے مقتداؤں کے پیچھے جائیں گے۔ پسند اپنی اپنی، نصیب اپنا اپنا۔'' (سیاست معاویہ ص ۳۹)

''میں علیٰ وجہ البصیرت یہ سمجھتا ہوں کہ حضرت علی کی شہادت بھی معاویہ اور اس کے ساتھیوں کی سازش کا نتیجہ ہے...... چنانچہ عبدالرحمٰن بن ملجم مشہور خارجی نے معاویہ کی اعانت سے کوفے کی جامع مسجد میں نماز فجر کے وقت شبیب بن بجرہ کی ہمراہی میں حضرت علی پر اچانک حملہ کر دیا۔ زخمی ہونے کے تیسرے دن ۲۰ رمضان المبارک شب یک شنبہ ۴۰ھ کو رشد و ہدایت کا چراغ شہنشاہ ولایت معاویہ کی سیاست کا شکار ہو کر دنیا کی نظروں سے اوجھل ہو گئے۔'' (سیاست معاویہ ص ۴۹)

''جنگ صفین کے مقتولین کا خون بھی یوں تو معاویہ کے سر پر ہے لیکن حضرت حجر کا قتل بغیر جنگ کے ہوا ہے۔ لہٰذا یہ زیادہ کربناک ہے۔ یوں معاویہ فرمان باری تعالیٰ مَنْ یَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ خٰلِدًا فِيْهَا وَ غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ لَعَنَهٗ کا صحیح مصداق بنا ہے۔ اب اگر قرآن کے فیصلے کے بعد معاویہ کے پجاری اسے رضی اللہ عنہ پڑھیں تو یہ خدائے بزرگ و برتر اور اس کے کلام سے مقابلہ ہے۔ ان کے کہنے سے معاویہ اللہ کا پسندیدہ بندہ نہیں بن سکتا۔'' (سیاست معاویہ ص ۸۸)

⑤ عبدالقیوم علوی

''بغض علی، خلافت علی کا انکار اور علی علیہ السلام پر سب و شتم کرنا شعائر نواصب میں سے ہے۔ رہی یہ بات کہ اس کا مبتدی اور بانی کون ہے؟ اس کا تفصیلی جواب تو حصہ دوم میں ہی آئے گا۔ سردست اتنا بتا دیتا ہوں کہ ان سب افعال شنیعہ و عقائد قبیحہ کا بانی معاویہ بن ابی سفیان ہے، جسے اہل سنت غیر شعوری طور پر جلیل القدر صحابی سمجھے بیٹھے ہیں...... بانی ناصبیت معاویہ تھا...... اہل سنت کے نزدیک نواصب کتے اور خنزیر کے برابر ہیں۔ اور لڑنے والا حضرت مرتضیٰ کا جو بغض و عداوت سے لڑتا ہے کافر ہے بالاجماع اہل سنت کے نزدیک...... اگلے حصے میں ان شاء اللہ العزیز اس بات کو پایۂ ثبوت تک پہنچا دیا جائے گا کہ جنگ صفین محض بغض و عداوت کی بنا پر واقع ہوئی تھی۔ اجتہادی خطا وغیرہ کا بہانہ عذر گناہ بدتر از گناہ کے مصداق ہے۔''

(السیوف القواضب علیٰ اعناق النواصب یعنی تاریخ نواصب ص ۱۵، ۱۷ ج ۱)

''ہاں یہ بات درست ہے کہ جنھوں نے امام حسن علیہ السلام کو زہر دے کر شہید کرایا کہ آیندہ امر خلافت میں کوئی مدعی باقی نہ رہے اور جس نے اپنے پیارے بیٹے کو کہا کہ وہ اللہ جس نے علی و حسن علیہما السلام کو رسوا کیا، حسین علیہ السلام کو بھی ذلیل و خوار کرے گا، ایسے صحابہ سے البتہ بغض پیدا ہوگا اور یہ کوئی مذموم نہیں بلکہ محمود ہے۔ دراصل یہ لوگ صحابی نہیں تھے، بظاہر تسلیم و انقیاد کا دم بھرتے تھے۔ اندر سے باپ دادا کے دین پر قائم تھے۔ انھیں تو بدر و فتح مکہ کی ذلت کا انتقام لینا تھا سو لے لیا۔ ایسے لوگوں سے تو بغض ہی رکھا جائے گا۔ محبت و احترام کیسے کیا جائے؟'' (ایضاً ص ۳۱)

''ناصبیت کے بہت سے اجزاء ہیں۔ ایک عام جز جو تقریباً تمام اہل سنت میں پایا جاتا ہے، معاویہ کو مولائے کائنات امیر المومنین حضرت علی علیہ التسلیمات کے مقابلے میں مجتہد مخطی سمجھنا ہے۔ اس سے بھی ادنیٰ مرتبہ معاویہ کو مولا علی علیہ السلام کے مقابلے میں بوجہ مقاتلہ وغیرہ باطل گردانا اور فاسق جاننا ہے۔ ناصبیت کا یہ ادنیٰ مرتبہ حق کے قریب ہے۔ پورا حق اس لیے نہیں کہ مرتبہ صحابیت کو آڑ بنا کر طعن وغیرہ سے مانع ہوتے ہیں یہ دونوں مراتب صدر اول کی اکثریت میں پائے جاتے تھے۔ بعد میں مجتہد مخطی ماننے کا حصہ غالب ہو گیا۔''

(ایضاً ص ۴۳)

''بنو امیہ ہی وہ قبیلہ ہے جس نے آخری دم تک نور اسلام کو ختم کرنے کے لیے کفر کی ظلمات کی امامت کی۔ آخر مکہ فتح ہوا اور مجبوراً دائرہ اسلام میں داخل ہو گئے۔ بعد میں موقع کی تلاش میں رہے۔ حضرت عثمان کی شہادت کے اسباب مہیا کیے۔ وہ ابوسفیان جس نے شمع نبوت کو گل کرنے کی ناپاک کوششوں میں ساری زندگی صرف کر دی تھی، اب اس کے بیٹے معاویہ نے یادگار نبوت شاہ ولایت مولا علی علیہ السلام اور ان کی شہادت کے بعد امام حسن علیہ السلام کے ساتھ اسی مقصد کو سامنے رکھ کر محاربت کی۔ بالآخر دشمنان نبوت کے پاس غاصبانہ طور پر خلافت آ گئی۔ انھوں نے اب اسلام پر ہاتھ صاف کرنا شروع کر دیے۔ رہی سہی کسر کو پورا کرنے کے لیے یزید کو ولی عہد بنایا۔'' (ایضاً ص ۴۷)

### ⑥ محمد الدین فوق

نامور اہل قلم محترم محمد الدین فوق صاحب کی تالیف ''تاریخ حریت اسلام'' فضلائے وقت اکبر الٰہ بادی، ڈاکٹر محمد اقبال، مولانا عبدالباری صاحب فرنگی محلی، مولانا میرک شاہ صاحب اندرابی مدرس دار العلوم دیوبند اور حکیم الاسلام قاری محمد طیب صاحب مہتمم دار العلوم دیوبند کی آراء کے ساتھ مکتبہ مجلس معارف القرآن دار العلوم دیوبند نے شائع کی ہے چنانچہ مولانا محمد سالم قاسمی معتمد عمومی مجلس معارف القرآن لکھتے ہیں کہ:

''ہمدست کتاب تاریخ حریت اسلام یعنی تاریخ اسلام کے ناقابل فراموش واقعات اسلامی تعلیمات اور تربیتی ہدایات کے انھی واقعاتی نقوش کا حسین گلدستہ ہے کہ جنھوں نے صفحات تاریخ کو اسلام کی ابدیت اور اس کے ناقابل تردید ہونے کے دلائل بن کر غیر فانی زینت عطا کی ہے۔ اس لیے بلاخوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ ''تاریخ اسلام کے ناقابل فراموش واقعات'' وعظ و تذکیر کرنے والے علماء، ارباب تصنیف و تالیف، محققین و مفکرین، ذوق تاریخ رکھنے والے مصلحین، نوعمروں کی تربیت کرنے والے مربی حضرات، غرض ہر طبقہ خواص سے لے کر ہر طبقہ عوام کے لیے اپنی ہمہ گیر علمی افادیت کے لحاظ سے اس کو ناقابل انکار قرار دیا ایک حق بجانب راہ نمائی ہو گی۔ جسے امید ہے کہ ہر مطالعہ پسند حلقہ و طبقہ اپنی قدر شناسی کی نگاہوں میں جگہ دے گا اور خدام مجلس معارف القرآن کے لیے خدمت مزید کی راہیں ہموار ہوں گی۔''

(تاریخ حریت اسلام، صفحہ ک، گ، ل)

اس کتاب میں جا بجا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر تبرا کیا گیا ہے اور کہیں بھی ان کے احترام کو ملحوظ نہیں رکھا گیا۔ صرف صفحہ ۱۱۲ سے صفحہ ۱۲۸ تک سینتالیس مرتبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا ذکر ہوا لیکن ایک دفعہ بھول کر بھی ان کے نام کے ساتھ رضی اللہ عنہ کی علامت نہیں لکھی گئی جبکہ حضرات حسنین، ابن زبیر، ابن عمر، عبدالرحمن بن ابی بکر اور علی رضی اللہ عنہم کے اسماء کے ساتھ بڑے اہتمام سے ان کے احترام کو ملحوظ رکھتے ہوئے ''رضی اللہ عنہ'' کی علامت تحریر کی گئی۔ معلوم نہیں کہ دار العلوم دیوبند کے ذمہ دار افراد نے اس ناروا سلوک کو کیوں محسوس نہیں کیا؟

فوق صاحب ''معاویہ سے بغض اور علی سے محبت'' کا عنوان قائم کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''امیر معاویہ نے ایک مرتبہ موسم حج میں بنی کنانہ کی ایک عورت جو مدینے میں قیام کرنے کی وجہ سے دارمہ جعونیہ کے نام سے مشہور تھی بلوایا اور پوچھا: دارمہ جانتی ہے تجھ کو کیوں بلایا گیا ہے؟

دارمہ: غیب کا علم خدا ہی کو ہے۔

معاویہ: کیا یہ صحیح ہے کہ تو علی کے ساتھ محبت رکھتی تھی اور اس میں تو نے مجھ سے کیا بڑائی دیکھی؟

دارمہ: علی سے مجھے اس لیے محبت تھی کہ وہ رعیت کے ساتھ انصاف کرتا تھا۔ سب کو استحقاق کے موافق حقوق دیتا تھا۔ مسکینوں سے محبت رکھتا اور دینداروں کی تعظیم کرتا تھا۔ اور تجھ سے بغض کی یہ وجہ تھی کہ تو اپنے سے بڑے کے ساتھ لڑا اور جس کا تو مستحق نہ تھا اس حالت کا طالب ہوا۔ تو نے خون ریزی کرائی، فیصلوں میں ناانصافی اور ہوائے نفس کے موافق حکومت کی......'' (تاریخ اسلام کے ناقابل فراموش واقعات ص۱۲۴)

اس طرح کے دیگر بیسیوں واقعات ہیں جو حضرت معاویہ، حضرت عثمان اور حضرت ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہم کے خلاف تحریر کیے گئے۔ موخر الذکر کے خلاف زیر عنوان ''شراب خوری کے جرم پر گورنر کوفہ کو درے'' مولف لکھتے ہیں کہ:

''ولید بن عقبہ کوفہ کا گورنر تھا۔ ملک میں اس کی شراب خوری اور اس کے راگ سننے کا عام چرچا تھا۔ ایک مرتبہ اس نے خود امامت کی۔ صبح کی نماز تھی۔ دو کی جگہ چار رکعتیں پڑھا دیں اور بعد ختم کہا کیا تم چاہتے ہو کہ اور بھی پڑھاؤں؟ لوگ سمجھ گئے تھے کہ اس کو رات کے خمار سے ابھی ہوش نہیں آیا۔ کہنے لگے افسوس ہے ان پر جنھوں نے تم کو ہمارا حاکم بنا کر بھیجا۔ اس واقعے کے بعد ولید ایک دن خطبہ جمعہ کے لیے منبر پر کھڑا ہوا لوگوں نے اس پر سنگ ریزوں کی اس قدر بارش کی کہ مسجد چھوڑ کر بھاگ گیا اور محل میں جا گھسا۔ ابوزینب اور ابومورع دو بزرگ تھے۔ وہ حاکم وقت کی یہ بے عنوانیاں اور اسلام کی یہ بے حرمتی دیکھ کر مدینہ آئے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے شکایت کی......'' (ایضاً ص۱۰۰)

حیرت ہے کہ ایسی تبرائی کتاب کو ادارہ دارالعلوم دیوبند اس خراج تحسین کے ساتھ پیش کر رہا ہے کہ:

''نامور اہل قلم محترم محمد الدین فوق صاحب کی تالیف ''تاریخ حریت اسلام'' کے نام سے آج سے قریباً پچاس برس قبل شائع ہوئی تھی جس میں مصنف نے غیر معمولی کدو کاوش کے ساتھ تاریخ اسلام کے نادر و بے مثال واقعات بترتیب تاریخ جمع کیے تھے۔ کتاب کی علمی اور عوامی افادیت کو اس وقت کے باابصیرت ارباب فکر و نظر نے بھی تسلیم کیا اور ندرت و افادیت موضوع کے اعتبار سے آج بھی اس کتاب کی اہمیت و ضرورت شک و شبہ سے بالاتر ہے۔ مکتبہ مجلس معارف القرآن دارالعلوم دیوبند نے کتاب مذکورہ کی عظمت، افادیت اور غیر معمولی ضرورت کو محسوس کیا۔ اب بترتیب جدید اس اہم ترین کتاب کو ''تاریخ اسلام کے ناقابل فراموش

واقعات'' کے نام سے پیش کر رہا ہے۔

یقین ہے کہ سابق کی طرح آج بھی علمی، ادبی، تاریخی اور صحافی حلقے اس کتاب کو اس کا صحیح مقام مرحمت فرمائیں گے۔'' (ایضاً صفحہ ع، تحت عنوان ''پیش کش'' سن طباعت ۱۹۷۴ء محبوب پریس دیوبند، طبع اول ۱۵ مارچ ۱۹۲۱ء)

## ⑦ قاضی مظہر حسین صاحب چکوال

''اور چونکہ وعدہ خداوندی حکومت وخلافت کا مومنین صالحین ہی کے لیے تھا اس لیے ثابت ہوا کہ ارادۂ خداوندی میں یہی تھا کہ ان اصحاب اربعہ کو ہی منصب خلافت عطا کیا جائے گا۔ اس لیے ان چار یار کی خلافت راشدہ موعودہ کا کوئی مومن بالقرآن انکار نہیں کر سکتا۔ برعکس اس کے اگر مِنْكُمْ اور الَّذِينَ أُخْرِجُوا مِن دِيَارِهِمْ کو نظر انداز کر دیا جائے اور اس وعدہ خلافت کو عام رکھا جائے تو سب سے پہلے ان خلفاء کا مومنین صالحین ہونا ثابت کرنا پڑے گا، پھر اس کے بعد ان کو خلفائے راشدین تسلیم کیا جائے گا اور خلفائے اربعہ کے بعد تو کسی خلیفہ کے بارے میں یہ ثابت کرنا مشکل ہو جائے گا کہ وہ مومنین صالحین میں سے تھے.....''

(حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ ص ۳۹)

''اللہ تعالیٰ نے تین طبقوں پر اپنے راضی ہونے کا اعلان فرمایا ہے: ① مہاجرین اولین ② انصار۔ ان دو طبقوں کا مقام معیاری ہے۔ ③ تیسرا طبقہ وہ ہے جو مہاجرین وانصار کی پیروی خوش اسلوبی سے کرے اس تیسرے طبقے سے رضائے الٰہی مشروط ہے مہاجرین اولین اور انصار کی اچھے طریقے سے پیروی کرنے کے ساتھ۔ اب سندیلوی صاحب ہی اپنے علم وفضل کا زور لگا کر جواب دیں کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ مہاجرین اولین میں سے ہیں۔ پھر ان کو موعودہ خلفائے راشدین میں سے چوتھا مقام حاصل ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نہ تو مہاجرین میں ہیں اور نہ انصار میں۔ آپ تیسرے طبقے سے وابستہ ہیں۔ ان کے لیے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی پیروی لازم تھی بوجہ ان کے مہاجرین اولین میں ہونے اور بوجہ خلیفہ ہونے کے۔

بہرحال ازروئے نص قرآنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کی پیروی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر لازم ہے لیکن بجائے پیروی کے انھوں نے مخالفت کی، اور زبانی مخالفت نہیں کی بلکہ بجائے اطاعت کے انھوں نے قتال کیا، خواہ دفاعی ہی ہو۔ تو اس صورت میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے موقف کو کون صحیح کہہ سکتا ہے؟'' (خارجی فتنہ ج ا ص ۴۷۶)

جناب قاضی صاحب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو حق دفاع دینے کے لیے بھی تیار نہیں ہیں بلکہ وہ انھیں بہرصورت خطا کار ماننا لازمی قرار دیتے ہیں اور اسے اہم عقیدہ سمجھتے ہیں کہ جو انھیں خطا کار نہ مانے تو وہ اسے نص قرآنی کا منکر باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ:

''بندہ نے اس کتاب میں مسلک اہل سنت والجماعت کے اثبات کے لیے ہی آیت تمکین اور آیت استخلاف پر بحث کی ہے اور قرآنی اور حدیثی دلائل کی بنا پر ہی ثابت کیا ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی اجتہادی

غلطی ماننے کے بغیر اور کوئی صحیح راہ نہیں ہے۔" (ایضاً ص ۲۱،۲۲)

حضرات حکمین (عمرو بن عاص اور ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہما) کے فیصلہ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ ان کا "فیصلہ آیت استخلاف کے خلاف تھا...... حضرت علی رضی اللہ عنہ کو معزول کرنا ہرگز ہرگز جائز نہیں تھا بلکہ گناہ تھا...... (بلکہ حکمین) ضال و مضل تھے۔ "ضلا و ضل من اتبعھا" (ایضاً ص ۴۵۵،۴۵۶ ج ۱)

"حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ مقرر کرنے کے بعد ان کو معزول کرنا اختلافی و اجتہادی مسئلہ نہیں رہتا بلکہ ان کو معزول کرنا حکم خداوندی کے خلاف قرار پاتا ہے۔" (ایضاً ج ۱ ص ۴۵۸)

موصوف اپنے اسی غالیانہ موقف کو ایک دوسری کتاب میں دہراتے ہیں کہ:

"یہ دونوں فیصلے آیت استخلاف کے خلاف ہیں بلکہ ان کو معزول کرنا حکم خداوندی کے خلاف قرار پاتا ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو معزول کرنا ہرگز جائز نہیں تھا بلکہ گناہ تھا۔ اس لیے اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ خلیفہ کو معزول کرنا یقیناً سخت نافرمانی ہے۔" (دفاع حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ص ۲۷)

موصوف جناب مودودی صاحب کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"خدا جانے مودودی صاحب کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے محامد و مناقب ماننے کی کیا ضرورت پیش آئی ہے۔ کوئی ان سے پوچھے کہ جن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے متعلق آپ یہ لکھ رہے ہیں کہ انھوں نے سیاسی اغراض کے لیے کتاب و سنت کے صریح احکام کی خلاف ورزی کی اور زیاد جیسے فوجی لیڈر کو اپنا بھائی بنانے کے لیے نعوذ باللہ اپنے والد ماجد کی زنا کاری کو ثابت کیا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ پر خطبہ جمعہ میں منبر رسول پر گالیوں کی بوچھاڑ کرتے رہے وغیرہ۔ تو اب شرف صحابیت کے احترام کا کیا مطلب؟ اور وہ صاحب محامد و مناقب اور دنیا میں اسلام کے غلبے کا دائرہ پہلے سے زیادہ وسیع کرنے والے کیسے بن گئے؟ کیا یہ تقیہ بازی کی بدترین مثال نہیں ہے؟" (مودودی مذہب ص ۸۳)

اگر یہی ہدیہ قاضی مظہر حسین صاحب کی نظر کر دیا جائے تو یقیناً وہ اس کے مستحق ہیں کہ:

کوئی پوچھے کہ جن حکمین (ابوموسیٰ اشعری اور عمرو بن عاص رضی اللہ عنہما) کے متعلق آپ یہ لکھ رہے ہیں کہ ان کے فیصلے آیت استخلاف کے ہیں۔ ان کا فیصلہ حکم خداوندی کے خلاف قرار پاتا ہے۔ حکمین کا انھیں معزول کرنا ہرگز ہرگز جائز نہیں تھا بلکہ گناہ تھا۔ انھوں نے یقیناً سخت نافرمانی کا ارتکاب کیا ہے "ضلا و ضل من اتبعھما" وہ گمراہ ہوئے اور ان کی پیروی کرنے والے بھی یقیناً گمراہ ہوئے۔ تو اب شرف صحابیت کا کیا مطلب؟ اور وہ صاحب بقول آپ کے فاتح مصر اور محسن امت کیسے بن گئے؟ کیا یہ سب تقیہ بازی کی بدترین مثال نہیں ہے؟

معلوم نہیں کہ قاضی صاحب کس "حال" میں اس بدترین تبرے کے مرتکب ہو گئے۔ حالانکہ حکمین تو

حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نمایندے تھے اوران دونوں کی پیروی بھی ان دونوں بزرگوں اور ان کے متبعین جملہ صحابہ نے کی۔ بقول قاضی صاحب حکمین خود بھی گمراہ ہوئے اوران کی پیروی کرنے والے بھی گمراہ ہوئے تو اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ ان کے نزدیک فریقین (حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما) اور جملہ صحابہ العیاذ باللہ گمراہ ہو گئے اور ہدایت یافتہ واحد گروہ ''خوارج'' کا باقی بچ گیا جس نے حکمین کے فیصلے کی پیروی نہیں کی تھی۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر اس قسم کا بدترین تبرا پوری تاریخ سبائیت و رافضیت میں نہیں پایا جاتا۔ کیونکہ سبائیوں نے بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ اوران کے چند رفقاء کو مستثنیٰ قرار دیا ہے۔ ع

تفو بر تو اے چرخ گرداں تفو

⑧ حضرت سید نفیس الحسینی صاحب لاہور خلیفہ مجاز قطب الاقطاب حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ

''تیرہ بخت ہیں وہ لوگ جن کے سینہ و دل صحابہ کرام کے بغض و کینہ کی کمین گاہیں ہیں۔ چاند پر تھوکا اپنے منہ پر گرتا ہے۔ جس مقدس جماعت کی شان پر قرآن حکیم شاہد ہو اور جس کی مدح میں خود سید الاولین والآخرین رطب اللسان ہوں اسے مزید کسی شہادت کی ضرورت نہیں۔ لیکن افسوس ہے ان پر جنھوں نے ان پاکبازان امت کی عداوت میں اپنا ظاہر و باطن سیاہ کرلیا...... یوں تو پوری جماعت صحابہ ہی ان ظالموں کے سب وشتم کا نشانہ ہے لیکن ان میں سب سے زیادہ امام مظلوم حضرت سیدنا عثمان اور حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہما ان کے زہرآلود تیروں کا شکار ہیں۔ اللہ تعالیٰ ایسے بدبختوں سے پوری امت کو محفوظ فرمائے۔''

(تذکرہ کاتب وحی سیدنا معاویہ ص ۱۸، ۱۹ مولفہ قاری قیام الدین صاحب)

حیرت ہے کہ صحابہ کے بارے میں ایسا اعتقاد و نظریہ رکھنے والے شخص ہی سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص کی تصدیق ہوگئی۔ چنانچہ وہ الفرقان کے حوالے سے امام اہل سنت حضرت مولانا عبدالشکور لکھنویؒ کے غیرمعمولی اعتدال کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''ناچیز (مولانا محمد منظور نعمانی) نے اس پہلو سے حضرت مولانا کو بہت ہی ممتاز اور باتوفیق پایا۔ صرف ایک مقولہ نقل کرتا ہوں جو مولانا سے میں نے خود اپنے کانوں سے سنا ہے۔ ایک موقع پر حضرت علی المرتضیٰ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے درجات کا فرق بیان کرتے ہوئے ارشاد فرمایا ''حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سابقین اولین کی پہلی صف کے بھی اکابر ہیں اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اگرچہ صحابی ہونے کی حیثیت سے ہمارے سرتاج ہیں لیکن حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ سے ان کو کیا نسبت؟ ان کی مجلس میں اگر صف نعال میں بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو جگہ مل جائے تو ان کے لیے سعادت اور باعث فخر ہے'' اللہ تعالیٰ سب مسلمانوں کو راہ حق و اعتدال نصیب فرمائے۔'' (ایضاص ۲۰)

قاری قیام الدین صاحب نے پیر صاحب کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے اسی قول کو زیر عنوان ''گر فرق مراتب نہ کنی زندیقی'' باتشریح نقل کر دیا ہے کہ ان کی مجلس میں اگر صف نعال (جوتوں کی صف) میں بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو جگہ مل جائے......'' (ایضاً ص ۲۲۷)

تبرائیوں کو امام اہل سنت کا یہ تنقیصی قول اس قدر پسند آیا ہے کہ اسے نص قطعی کا درجہ دے کر اپنی تسکین قلبی کی خاطر ہر جگہ نقل کر دیا ہے۔ چنانچہ قاضی مظہر حسین صاحب نے بھی اس قول کو ''تحفہ خلافت ص ۱۵'' پر نقل کر دیا ہے۔ فیا للعجب! فیا اسفا!

حالانکہ قاضی صاحب موصوف کا مزاج یہ ہے کہ جو بات انھیں پسند نہ ہو اس سے فوری طور پر براءت کا اعلان کر دیتے ہیں چنانچہ وہ ایک مقام پر انھی امام اہل سنت سے اختلاف کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''یہاں امام اہل سنت کا یہ لکھنا محل نظر ہے کہ ان یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بعد پھر مسند خلافت کو کوئی صحابی نصیب نہیں ہوا۔ حالانکہ اس کے بعد حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما نو سال تک مسند خلافت پر فائز رہے...... امام اہل سنت غالباً کتاب خلفائے راشدین کی نظر ثانی نہیں کر سکے ورنہ زیر بحث عبارت قابل اصلاح تھی۔'' (خارجی فتنہ حصہ دوم ص ۶۳۶، ۶۳۸)

یقیناً اور لاریب سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا درجہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے زیادہ ہے لیکن ''صف نعال'' سے تشبیہ دینا بھی یقیناً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی توہین ہے کیونکہ صف نعال کسی بھی مجلس کی آخری صف ہوتی ہے۔ اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ساتھ تقابل میں ان کی یہ پوزیشن ہے تو حضرت عثمان، حضرت عمر اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہم (جو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی افضل ہیں) کی مجلس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کہاں ہوں گے؟ اور پھر خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو جزیرۂ عرب سے ہی نکلنا پڑے گا۔ اور دشمنان معاویہ کا یہی مقصد ہے۔

بہرحال جو شخص بھی حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے تقابل میں اس قول کو نقل کرے وہ چاہے کتنا ہی بڑا عالم اور صوفی پیر کیوں نہ ہو وہ عظمت صحابہ سے ناآشنا ہے۔ احترام صحابیت کا تقاضا تو یہ ہے کہ اگر ایک طرف کوئی غیر معروف صحابی جن کی کوئی نمایاں خدمت سامنے نہ آئی ہو اور دوسری طرف حضرت علی رضی اللہ عنہ نہیں بلکہ خیر الامت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہوں تو بھی اس قول کو برداشت نہ کر سکے۔

## ⑨ جناب سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب

عصر حاضر میں جناب مودودی صاحب بغض معاویہ میں ''میر کارواں'' کی حیثیت سے جانے پہچانے جاتے ہیں۔ اگر ان کی اس بیماری کو ''کینسر'' کا نام دے دیا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ کیونکہ وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی اجتہادی خطا تسلیم کرنے کے لیے بھی تیار نہیں ہیں چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ:

''لیکن جو انصاف پسند آدمی بھی نیزوں پر قرآن اٹھانے کی تجویز سے لے کر اس وقت تک کی روداد پڑھے گا وہ مشکل ہی سے مان سکتا ہے کہ یہ سب کچھ ''اجتہاد'' تھا۔ بلاشبہ ہمارے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام صحابہ واجب الاحترام ہیں اور بڑا ظلم کرتا ہے وہ شخص جو ان کی کسی غلطی کی وجہ سے ان کی ساری خدمات پر پانی پھیر دیتا ہے اور ان کے مرتبے کو بھول کر گالیاں دینے پر اتر آتا ہے۔ مگر یہ بھی کچھ کم زیادتی نہیں ہے کہ اگر ان میں سے کسی نے کوئی غلط کام کیا ہو تو ہم صحابیت کی رعایت سے اس کو ''اجتہاد'' قرار دینے کی کوشش کریں۔ بڑے لوگوں کے غلط کام اگر ان کی بڑائی کی وجہ سے اجتہاد بن جائیں تو بعد کے لوگوں کو ہم کیا کہہ کر ایسے ''اجتہادات'' سے روک سکتے ہیں...... لیکن جان بوجھ کر ایک سوچے سمجھے منصوبے کے مطابق غلط کام کرنے کا نام اجتہاد ہرگز نہیں ہو سکتا...... کوئی غلط کام محض شرف صحابیت کی وجہ سے مشرف نہیں ہو جاتا۔ بلکہ صحابی کے مرتبہ بلند کی وجہ سے وہ غلطی اور زیادہ نمایاں ہو جاتی ہے۔'' (خلافت وملوکیت ص ۱۴۳)

یہی وجہ ہے کہ مودودی صاحب کسی بڑے سے بڑے صحابی کو بھی 'اجتہادی'' غلطی کی رعایت دینے کے لیے تیار نہیں ہیں۔ خلیفہ ثالث وراشد سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی پالیسی کا یہ پہلو بلاشبہ غلط تھا اور غلط کام بہر حال غلط ہے، خواہ وہ کسی نے کیا ہو۔ اس کو خواہ مخواہ کی سخن سازیوں سے صحیح ثابت کرنے کی کوشش کرنا نہ عقل وانصاف کا تقاضا ہے اور نہ دین ہی کا یہ مطالبہ ہے کہ کسی صحابی کی غلطی کو غلطی نہ مانا جائے۔'' (ایضاً ص ۱۱۶)

موصوف حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس پورے فتنے کے زمانے میں جس طرح کام کیا وہ ٹھیک ٹھیک ایک خلیفہ راشد کے شایان شان تھا۔ البتہ صرف ایک چیز ایسی ہے جس کی مدافعت میں مشکل ہی سے کوئی بات کہی جا سکتی ہے وہ یہ کہ جنگ جمل کے بعد انھوں نے قاتلین عثمان کے بارے میں اپنا رویہ بدل دیا...... حتیٰ کہ انھوں نے مالک بن حارث الاشتر اور محمد بن ابی بکر کو گورنری کے عہدے تک دے دیے۔ درآں حالے کہ قتل عثمان میں ان دونوں صاحبوں کا جو حصہ تھا وہ سب کو معلوم ہے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پورے زمانۂ خلافت میں ہم کو صرف یہی ایک کام ایسا نظر آتا ہے جس کو غلط کہنے کے سوا کوئی چارہ نہیں۔'' (ایضاً ص ۱۴۶)

''مگر صرف ایک مالک الاشتر اور محمد بن ابی بکر کو گورنری کا عہدہ دینے کا فعل ایسا تھا جس کو کسی تاویل سے بھی حق بجانب قرار دینے کی گنجائش مجھے نہ مل سکی۔ اسی بنا پر میں نے اس کی مدافعت سے اپنی معذوری ظاہر کر دی ہے۔'' (ایضاً ص ۳۴۸)

موصوف سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''اس سے بدرجہا غیر آئینی طرز عمل دوسرے فریق یعنی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا تھا۔ جو معاویہ بن ابی

سفیان کی حیثیت سے نہیں بلکہ شام کے گورنر کی حیثیت سے خون عثمان کا بدلہ لینے کے لیے اٹھے۔ مرکزی حکومت کی اطاعت سے انکار کیا۔ گورنری کی طاقت اپنے اس مقصد کے لیے استعمال کی...... یہ سب کچھ دور اسلام کی نظامی حکومت کے بجائے زمانہ قبل اسلام کی قبائلی بدنظمی سے اشبہ ہے۔'' (ایضاً ص ۱۲۵)

''لیکن ان (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) کے غلط کام کو تو غلط کہنا ہی ہوگا۔ اسے صحیح کہنے کے معنی یہ ہوں گے کہ ہم اپنے صحیح و غلط کے معیار کو خطرے میں ڈال رہے ہیں۔'' (ایضاً ص ۱۵۳)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت اس نوعیت کی خلافت نہیں تھی کہ مسلمانوں کے بنانے سے وہ خلیفہ بنے ہوں اور اگر مسلمان ایسا کرنے پر راضی نہ ہوتے تو وہ نہ بنتے۔ وہ بہرحال خلیفہ ہونا چاہتے تھے۔ انھوں نے لڑ کر خلافت حاصل کی۔ مسلمانوں کے راضی ہونے پر ان کی خلافت کا انحصار نہ تھا۔ لوگوں نے ان کو خلیفہ نہیں بنایا وہ خود اپنے زور سے خلیفہ بنے اور جب وہ خلیفہ بن گئے تو لوگوں کے لیے بیعت کے سوا کوئی چارہ کار نہ تھا......'' (ایضاً ص ۱۵۸)

''یزید کی ولی عہدی کے لیے ابتدائی تحریک کسی صحیح جذبے کی بنیاد پر نہیں ہوئی تھی۔ بلکہ ایک بزرگ (حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ) نے اپنے ذاتی مفاد کے لیے دوسرے بزرگ کے ذاتی مفاد سے اپیل کر کے اس تجویز کو جنم دیا اور دونوں صاحبوں نے اس بات سے قطع نظر کر لیا کہ وہ اس طرح امت محمدیہ کو کس راہ پر ڈال رہے ہیں۔'' (ایضاً ص ۱۵۹)

''اس جنگ کے دوران میں ایک واقعہ ایسا پیش آ گیا جس نے نص صریح سے یہ بات کھول دی کہ فریقین میں سے حق پر کون ہے؟ اور باطل پر کون؟ وہ واقعہ یہ ہے کہ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کی فوج میں شامل تھے، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی فوج سے لڑتے ہوئے شہید ہو گئے...... متعدد صحابہ و تابعین نے جو حضرت علی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کی جنگ میں مذبذب تھے، حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی شہادت کو یہ معلوم کرنے کے لیے ایک علامت قرار دے لیا تھا کہ فریقین میں سے حق پر کون ہے اور باطل پر کون؟''

(ایضاً ص ۱۳۶، ۱۳۷)

موصوف زیر عنوان ''قانون کی بالاتری کا خاتمہ'' لکھتے ہیں کہ:

''سب سے بڑی مصیبت جو ملوکیت کے دور میں مسلمانوں پر آئی وہ یہ تھی کہ اس دور میں قانون کی بالاتری کا اصول توڑ دیا گیا حالانکہ وہ اسلامی ریاست کے اہم ترین بنیادی اصولوں میں سے تھا......

مگر جب ملوکیت کا دور آیا تو بادشاہوں نے اپنے مفاد، اپنی سیاسی اغراض اور خصوصاً اپنی حکومت کے قیام و بقا کے معاملے میں شریعت کی عائد کی ہوئی کسی پابندی کو توڑ ڈالنے اور اس کی باندھی ہوئی کسی حد کو پھاند جانے میں تامل نہ کیا...... ان بادشاہوں کی سیاست دین کے تابع نہ تھی۔ اس کے تقاضے وہ ہر جائز و ناجائز

طریقے سے پورے کرتے تھے۔ اور اس معاملے میں حلال وحرام کی تمیز روا نہ رکھتے تھے...... یہ پالیسی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد ہی سے شروع ہوگئی تھی...... دیت کے معاملے میں بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سنت کو بدل دیا۔ سنت یہ تھی کہ معاہد کی دیت مسلمان کے برابر ہوگی مگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس کو نصف کر دیا اور باقی نصف خود لینی شروع کر دی۔

ایک اور نہایت مکروہ بدعت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد میں یہ شروع ہوئی کہ وہ خود اور ان کے حکم سے ان کے تمام گورنر خطبوں میں برسر منبر حضرت علی رضی اللہ عنہ پر سب وشتم کی بوچھاڑ کرتے تھے۔ حتیٰ کہ مسجد نبوی میں عین روضۂ رسول کے سامنے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے محبوب ترین عزیز کو گالیاں دی جاتی تھیں اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی اولاد اور ان کے قریب ترین رشتہ دار اپنے کانوں سے یہ گالیاں سنتے تھے۔ کسی کے مرنے کے بعد اس کو گالیاں دینا شریعت تو درکنار، انسانی اخلاق کے بھی خلاف تھا اور خاص طور پر جمعے کے خطبے کو اس گندگی سے آلود کرنا تو دین واخلاق کے لحاظ سے سخت گھناؤنا فعل تھا......

مال غنیمت کی تقسیم کے معاملے میں بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کتاب اللہ وسنت رسول اللہ کے صریح احکام کی خلاف ورزی کی۔ کتاب وسنت کی رو سے پورے مال غنیمت کا پانچواں حصہ بیت المال میں داخل ہونا چاہیے اور باقی چار حصے اس فوج میں تقسیم کیے جانے چاہییں جو لڑائی میں شریک ہوئی ہو لیکن حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے حکم دیا کہ مال غنیمت میں سے چاندی سونا ان کے لیے الگ نکال لیا جائے پھر باقی مال شرعی قاعدے کے مطابق تقسیم کیا جائے۔'' (ایضاً ص ۱۷۲،۱۷۴)

''زیاد بن سمیہ کا استلحاق بھی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ان افعال میں سے ہے جن میں انھوں نے سیاسی اغراض کے لیے شریعت کے ایک مسلم قاعدے کی خلاف ورزی کی تھی۔ زیاد طائف کی ایک لونڈی سمیہ نامی کے پیٹ سے پیدا ہوا تھا۔ لوگوں کا بیان یہ تھا کہ زمانہ جاہلیت میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد جناب ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے اس لونڈی سے زنا کا ارتکاب کیا تھا اور اسی سے وہ حاملہ ہوئی۔ حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے خود بھی ایک مرتبہ اس بات کی طرف اشارہ کیا تھا کہ زیاد ان ہی کے نطفے سے ہے۔ جوان ہو کر یہ شخص اعلیٰ درجے کا مدبر، منتظم، فوجی لیڈر اور غیر معمولی قابلیتوں کا مالک ثابت ہوا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں وہ آپ کا زبردست حامی تھا اور اس نے بڑی اہم خدمات انجام دی تھیں۔ ان کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اس کو اپنا حامی و مددگار بنانے کے لیے اپنے والد ماجد کی زنا کاری پر شہادتیں لیں اور اس کا ثبوت بہم پہنچایا کہ زیاد ان ہی کا ولد الحرام ہے۔ پھر اسی بنیاد پر اسے اپنا بھائی اور اپنے خاندان کا فرد قرار دے دیا۔ یہ فعل اخلاقی حیثیت سے جیسا کچھ مکروہ ہے وہ تو ظاہر ہی ہے مگر قانونی حیثیت سے بھی یہ ایک صریح ناجائز فعل تھا کیونکہ شریعت میں کوئی نسب زنا سے ثابت نہیں ہوتا۔'' (ایضاً ص ۱۷۵)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے گورنروں کو قانون سے بالاتر قرار دے دیا اور ان کی زیادتیوں پر شرعی احکام کے مطابق کارروائی کرنے سے صاف انکار کر دیا۔'' (ایضاً ص ۱۷۵)

''یہ ساری کارروائیاں گویا اس بات کا عملاً اعلان تھیں کہ اب گورنروں اور سپہ سالاروں کو ظلم کی کھلی چھوٹ ہے اور سیاسی معاملات میں شریعت کی کسی حد کے وہ پابند نہیں ہیں۔'' (ایضاً ص ۱۷۷)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے عہد میں سیاست کو دین پر بالا رکھنے اور سیاسی اغراض کے لیے شریعت کی حدیں توڑ ڈالنے کی جو ابتداء ہوئی تھی ان کے اپنے نامزد کردہ جانشین یزید کے عہد میں وہ بدترین نتائج تک پہنچ گئی۔'' (ایضاً ص ۱۷۹)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے چار افعال ایسے ہیں کہ اگر کوئی شخص ان میں سے کسی ایک کا ارتکاب بھی کرے تو وہ اس کے حق میں مہلک ہو۔ ایک ان کا اس امت پر تلوار سونت لینا اور مشورے کے بغیر حکومت پر قبضہ کر لینا درآں حالے کہ امت میں بقایائے صحابہ موجود تھے۔ دوسرے ان کا اپنے بیٹے کو جانشین بنانا حالانکہ وہ شرابی اور نشہ باز تھا۔ ریشم پہنتا اور طنبورے بجاتا تھا۔ تیسرے ان کا زیاد کو اپنے خاندان میں شامل کرنا حالانکہ نبی کا صاف حکم موجود تھا کہ اولاد اس کی ہے جس کے بستر پر وہ پیدا ہو اور زانی کے لیے کنکر پتھر ہیں۔ چوتھے ان کا حجر اور اس کے ساتھیوں کو قتل کر دینا۔'' (ایضاً ص ۱۶۵، ۱۶۶)

''اس خاندان کے جو لوگ دور عثمانی میں آگے بڑھائے گئے وہ سب طلقاء میں سے تھے۔ طلقاء سے مراد مکہ کے وہ خاندان ہیں جو آخر وقت تک نبی اور دعوت اسلامی کے مخالف رہے۔ فتح مکہ کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو معافی دی اور وہ اسلام میں داخل ہوئے۔ حضرت معاویہ، ولید بن عقبہ، مروان بن حکم انھی معافی یافتہ خاندانوں کے افراد تھے۔'' (ایضاً ص ۱۰۹)

''حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو مسلسل بڑی طویل مدت تک ایک ہی صوبے کی گورنری پر مامور کیے رکھا۔ وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں چار سال سے دمشق کی ولایت پر مامور چلے آ رہے تھے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایلہ سے سرحد روم تک اور الجزیرہ سے ساحل بحر ابیض تک پورا علاقہ ان کی ولایت میں جمع کر کے اپنے پورے زمانۂ خلافت میں ان کو اسی صوبے پر برقرار رکھا۔ یہی چیز ہے جس کا خمیازہ آخر کار حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بھگتنا پڑا......

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اس صوبے کی حکومت پر اتنی طویل مدت تک رکھے گئے کہ انھوں نے یہاں اپنی جڑیں پوری طرح جما لیں اور وہ مرکز کے قابو میں نہ رہے بلکہ مرکز ان کے رحم و کرم پر منحصر ہو گیا۔''

(ایضاً ص ۱۱۵)

''یہ سب کچھ اسی چیز کا نتیجہ تھا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مسلسل سولہ، سترہ سال ایک ہی صوبے اور وہ بھی

جنگی نقطہ نظر سے انتہائی اہم صوبے کی گورنری پر رکھے گئے۔ اسی وجہ سے شام خلافت اسلامیہ کے ایک صوبے کی بہ نسبت ان کی ریاست زیادہ بن گیا تھا۔'' (ایضاً ص۱۳۳)

## ⑩ شاہ معین الدین ندوی

''جناب امیر (حضرت علی رضی اللہ عنہ) نے خلیفہ ہوتے ہی ایک سرے سے تمام عثمانی عاملوں کو معزول کر دیا[1] اور ان کی جگہ سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ کا تقرر ہوا۔ لیکن وہ آسانی سے شام کی حکومت چھوڑنے والے نہ تھے۔'' (سیر الصحابہ ج۶ ص۵۳)

''حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے...... حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر ان کو مشورہ دیا کہ اگر آپ اپنی خلافت کو استوار کرنا چاہتے ہیں تو معاویہ کو ابھی معزول نہ کیجیے اور ان کو ان کے عہدے پر قائم رکھیے...... آپ نے جواب دیا کہ معاویہ جب تک اپنی حرکتوں سے باز نہ آئیں گے اس وقت تک ان کو نہ کہیں کا حاکم بناؤں گا اور نہ ان سے کسی قسم کی مدد لوں گا...... گو امیر معاویہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو اچھی نظروں سے نہ دیکھتے تھے۔'' (ایضاً ص۵۳)

''وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی مخالفت سے صرف اپنے عہدے کی بحالی چاہتے تھے۔ لیکن حضرت علی رضی اللہ عنہ اس کے لیے بالکل آمادہ نہ تھے۔ امیر معاویہ کی خوش قسمتی سے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے قاتل یا کم از کم وہ لوگ جن پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے شہید کرنے کا قوی شبہ تھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی لاعلمی میں آپ کے ساتھ ہو گئے۔ اس وقت بحیثیت خلیفہ کے قاتلین عثمان کا پتہ چلانا اور ان سے قصاص لینا حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فرض تھا۔ لیکن مسند خلافت پر قدم رکھتے ہی آپ ایسے جھگڑوں میں مبتلا ہو گئے کہ قاتلین کا پتہ چلانا کیا معنی، نظام خلافت کا سنبھالنا مشکل تھا اور قاتلوں کی تلاش کے لیے سکون واطمینان کی ضرورت تھی۔ لیکن عوام اس مجبوری کو نہیں سمجھ سکتے تھے اور وہ صرف حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے خون کا قصاص چاہتے تھے۔ اس لیے امیر معاویہ کو ان کے خلاف پراپیگنڈے کا پورا موقع مل گیا...... غرض ان مواقع اور ان تائیدوں نے امیر معاویہ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا پورا مخالف بنا دیا۔'' (ایضاً ص۵۵،۵۴)

''مغیرہ بن شعبہ امیر معاویہ کے بڑے ہمدرد و ہوا خواہ تھے۔ انھوں نے ان کے سامنے یزید کی ولی عہدی کی تجویز پیش کی۔ امیر معاویہ نے اس قیصری اور کسروی بدعت کو بہت پسند کیا لیکن اسے عملی جامہ پہنانے میں چندر چند مذہبی اور پولیٹکل دقتیں حائل تھیں۔'' (ایضاً ص۷۴)

''اس وقت عمر کی اٹھتر (۷۸) منزلیں طے کر چکے تھے وقت آخر ہو چکا تھا، اس لیے علاج و معالجے سے کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ روز بروز حالت گرتی گئی...... لیکن اس وقت بھی حاکمانہ تیور نہ بدلے اور آن بان میں

[1] اس سلسلے میں امیر معاویہ بھی شام سے معزول ہو گئے......

زق نہ آنے دیا...... جب حالت زیادہ نازک ہوگئی تو یزید کو بلا کر کہا کہ جان پدر میں نے تمھاری راہ کے تمام کانٹے ہٹا کر تمھارے لیے راستہ صاف کر دیا ہے اور دشمنوں کو زیر کر کے سارے عرب کی گردنیں جھکا دی ہیں اور تمھارے لیے اتنا مال جمع کر دیا ہے کہ اس سے پہلے کسی نے جمع نہ کیا ہوگا۔'' (ایضاً ص ۷۸)

''لیکن ان واقعات کی تردید کا منشاء امیر معاویہ کی بے جا حمایت یا ان کا اور جناب امیر رضی اللہ عنہ کا موازنہ نہیں ہے۔ ابن عم رسول، خلیفہ راشد علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ اور امیر شام کا مقابلہ ہی کیا ع

چراغ مردہ کجا شمع آفتاب کجا

(ایضاً ص ۹۹)

''امیر معاویہ نہ خلیفہ راشد تھے اور نہ ان کی حکومت خلافت راشدہ یعنی اسلامی حکومت کا صحیح نمونہ تھی۔ بلکہ وہ ایک دنیوی حکمران تھے اور ان کی حکومت دنیوی بادشاہت تھی۔ جس میں اس کی برائیاں کم اور خوبیاں زیادہ تھیں۔ امیر معاویہ میں یقیناً کمزوریاں تھیں...... حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مقابلے میں ان کی ناحق صف آرائی اور اس میں کامیابی کے لیے ہر طرح کے جائز و ناجائز وسائل کا استعمال، حضرت علی رضی اللہ عنہ پر سب و شتم کی رسم، یزید کی ولی عہدی یہ سب ان کی ایسی کھلی ہوئی غلطیاں ہیں جن سے کوئی حق پرست انکار نہیں کر سکتا۔ خصوصاً یزید کی ولی عہدی نے خلافت کی اصلی روح اور اسلامی حریت و آزادی کا خاتمہ کر دیا۔''

(تاریخ اسلام حصہ دوم ص ۳۶۷)

شاہ معین الدین ندوی صاحب کے بارے میں جناب قاضی مظہر حسین بھی یہ لکھنے پر مجبور ہو گئے کہ:

''قرآن کے چوتھے موعودہ خلیفہ راشد حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے طرز عمل پر جس انداز میں شاہ معین الدین صاحب نے تبصرہ کیا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ قلم تو ندوی شاہ صاحب کا ہے لیکن اسے محمود احمد عباسی چلا رہے ہیں۔'' (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ ص ۵۹)

## ⑪ جناب سید ابوالکلام آزاد صاحب

جناب ابوالکلام آزاد صاحب ایک شعر نقل کرتے ہیں کہ:

فاین الثریا واین الثریٰ؟

واین معاویة من علی؟

(تذکرہ ص ۸۶، داتا پبلشرز لاہور)

''ازاں جملہ بنی امیہ اور آل مروان کی ایک سب سے بڑی ہادم شریعت اور پر معصیت و فسق و عدوان بدعت شنیعہ وہ تھی جس کا انتقامانہ اتباع برادران شیعہ نے شروع کیا...... یعنی سب سے پہلے سرزمین اسلام میں جو رحم و محبت اور صلح و اخوت ہی کی تخم ریزی کے لیے بنی تھی۔ سب و شتم اور لعن و تبرے کا تخم انھوں نے بویا۔

مقدس مساجد اسلام میں جو صرف عبادت و اطاعت الٰہی و اذکار و اشغال مقدسہ کے لیے بنائی گئی تھیں اپنے اغراض نفسانیہ منکرہ سیاسیہ سے اہل بیت نبوت اور امیر علیہ السلام پر علانیہ لعنت بھیجنی شروع کی اور جمعہ کے خطبہ ثانیہ میں اس فعل شنیع و منکر کو (کہ نہیں جانتا اس کو کن لفظوں سے تعبیر کروں) داخل کر دیا۔ چنانچہ تکبیر و تسبیح کی صداؤں میں خطیب منبر پر چڑھتے تھے اور تحمید و تقدیس وصلوٰۃ وتسلیم کے بعد آخر میں حضرت علی علیہ السلام پر علانیہ لعنت بھیجتے تھے۔

اور پھر شمشیر ظلم سے لوگوں کی زبانوں کو اس طرح لرزاں و ترساں رکھتے تھے کہ کسی کو اس صریح فسق عظیم و معصیت کبریٰ و ہتک شریعت الٰہیہ کے خلاف لب کشائی کی جرأت نہیں ہوتی تھی۔ اِلَّا مَاشَآءَ اللّٰہُ وَھُمُ الَّذِیْنَ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ لیکن تاریخ اسلام حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی ہمیشہ رہین منت رہے گی کہ انھوں نے تخت خلافت پر قدم رکھتے ہی اس بدعت کا انسداد کیا اور مساجد اسلام کو ان کی چھنی ہوئی عزت وحرمت واپس دلا دی۔ چنانچہ لعن وتبرے کی جگہ خطبہ ثانیہ میں اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ...... داخل کیا۔ یہ آیت کریمہ آج تک خطبہ جمعہ کا جزو آخری ہے اور ہر ہفتے سیئات بنی امیہ اور حسنات عمر بن عبدالعزیز پر گواہی دیتی ہے...... اس بزرگ جلیل اموی کا یہ ایک ایسا عمل عظیم تھا کہ سادات عظام اور دودمان حضرت خیر الانام نے بھی اس کا اعتراف کیا......

ازاں جملہ بنی امیہ کا سب سے بڑا ظلم جو انھوں نے اسلام پر کیا، یہ تھا کہ خلافت راشدہ کو جس کی بنا اجماع و مشورہ مسلمین پر تھی۔ حکومت شخصی و مستبدہ وسلطنت ملکیہ و سیاسیہ میں تبدیل کر دیا اور حکومت کی بنیاد شریعت پر نہیں رکھی بلکہ محض قوت اور سیاست پر۔ اور تاریخ اسلام کے تمام صغار و کبار و اعالی و ادانی اس پر متفق ہیں اور تمام اہل سنت والجماعت کا اس پر اتفاق ہے کہ ایک سخت بدعت تھی اور مطابق ارشاد صادق و مصدوق علیہ الصلوٰۃ والسلام "ملک عضوض" کا آغاز تھا۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے سدباب کا پہلا دن ہے اور یہی دن ہے کہ تاریخ اسلام ہمیشہ اس پر ماتم و فریاد کرے گی۔"

(آزاد صاحب کی ان آزاد از اسلام باتوں پر مولانا عبیداللہ سندھی صاحب نے اعتراض کیا تھا کہ آپ بلا استثنا بنی امیہ کو ظالمین کے الفاظ سے مخاطب کرتے ہیں اور انتہائے غصہ میں رسول علیہ السلام کی قرابت داریوں کو بھی بھول جاتے ہیں (الہلال ج۲ص۳۶۳) بلکہ امیر المومنین حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا لا ابالانہ انداز سے ذکر فرماتے ہیں اور ستم تو یہ ہے کہ جناب ان کے اسی ضرب المثل حلم اور ساٹھ برس کی بڑھیا کی ہفوات سے درگزر فرما جانے کو کن نگاہوں سے ملاحظہ فرما رہے ہیں۔ (ایضاً ص۳۶۱ ج۲) اس کے جواب میں موصوف لکھتے ہیں کہ:

"استثنا بر بنائے اعمال صالحہ ہر حال میں قدرتی طور پر موجود ہے اور حکم اکثر پر ہوتا ہے۔ حضرت عثمان

رضی اللہ عنہ خود بخود مستثنیٰ ہو گئے جبکہ خلفائے راشدین سے الگ بنی امیہ کا ذکر کیا گیا اور حضرت عمر بن عبدالعزیز اپنے اعمال غیر امویہ واتباع سنت شیخین جلیلین کی بنا پر۔ یہ امر ایسا نہ تھا کہ موجب اعتراض ہوتا اور حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابت داری کی نسبت جو فرمایا تو اگر آپ کے حکم سے اس کا ہر حال میں لحاظ رکھوں اور اسی کو محور منقبت و منقصت قرار دوں تو ان مشکلات کا کون ذمہ دار ہوگا جو دو چار قدم کے بعد ہی پیش آنا شروع ہو جائیں گی؟ شاید اس کا جناب کو خیال نہ رہا۔

حسن از بصرہ بلال از حبش سہیل از روم
از خاک مکہ ابوجہل ایں چہ بوالعجبیست

بنی امیہ کے حسنات سیاسیہ وملکیہ سے کسی کو انکار نہیں..... پس ہم ان کی سیاست دینیہ کی برائی کرنے میں باک نہیں رکھتے، اور اسی طرح ان کے حسنات ملکیہ و سیاسیہ کے اعتراف میں بھی بخیل نہیں۔ لیکن یہ نہیں ہوسکتا کہ یزید کے ذہین وطباع ہونے کے صلہ میں اس کے شرب وخمر وظلم وفسق کی بھی تعریف کریں۔ یا چونکہ ایک شخص خوش تقریر ہے لہٰذا کوئی مضائقہ نہیں کہ اگر تارک صلوٰۃ بھی ہو۔ مقصد اصلی یہ ہے کہ بنی امیہ نے خلافت دینی کو جس کا عمود کار اتباع شریعت تھا محض حکومت وسیاست کی صورت میں تبدیل کر دیا۔ اور جو بنیاد خلفائے راشدین نے رکھی تھی اس کو اپنے اغراض نفسانیہ و ہوائے شخصیہ پر قربان کر کے منہدم کر دیا۔ ظلم و منکرات کا بازار گرم ہو گیا، آزادی رائے کو بزور شمشیر بند کرنا چاہا اور علی الخصوص سب سے پہلے تاریخ اسلام میں احکام شریعت پر اپنے اغراض نفسانیہ و سیاسیہ کو مقدم کرنے اور حسب ضرورت اس میں تحریف توجیہ نما کرنے کی بنیاد ڈالی۔ یہی بنیاد تھی جس پر بعد کو آنے والوں نے بڑی بڑی عمارتیں کھڑی کیں اور ہمیشہ کے لیے تاریخ اسلام اپنے ابتدائی سی سالہ (۳۰) عہد اصلی کو ماتم وحسرت کے ساتھ یاد کرتی رہی۔

**دور اوائل اور ظہور منکرات:** آپ متعجب ہیں کہ میں نے اس ابتدائی عہد کو دور محدثات و بدعات کہا۔ لیکن شدت تعجب و وفور حیرانی سے میں اس کے جواب پر قادر نہیں۔ فیا للعجب! یہ جملہ لکھ کر جناب نے تاریخ اسلام کے نہیں معلوم کتنے ضخیم ابواب وفصول کو دنیا سے نابود کر دینا چاہا۔ یہ آپ کہاں ہیں؟ اور کیا فرما رہے ہیں؟

کیا زیاد بن سمیہ کا استلحاق اور اس کے لیے مجلس شہادت مقرر کرنی ایک اولین بدعت اسلام میں نہ تھی.....سمیہ جاہلیت کی ایک زانیہ و فاحشہ عورت تھی۔ ابوسفیان اس کے پاس رہا تھا اور اسی سے زیاد پیدا ہوا تھا۔ لیکن اغراض سیاسیہ سے اس کا پھر استلحاق کیا گیا..... مجلس شہادت بھی منعقد ہوئی تھی..... ایسی شہادتوں سے بالآخر زیاد بھی شرما گیا.....

کیا خلافت علیٰ منہاج النبوۃ کو حکومت اور ملک عضوض میں بدل دینا بھی بدعت نہ تھی؟ کیا مشورے کا

سدباب ایک اشد شدید بدعت فی الدین نہ تھی؟ کیا مسلمانوں پر جنگ میں پانی کا روک دینا بھی بدعت نہ تھا؟ جبکہ دوسرا فریق غالب ہو کر بھی پانی نہیں روکتا۔ کیا سخت سے سخت مکر و خدع سے کام لینے میں بھی باک نہ ہونا، خفیہ دسائس سے مسئلہ حکمین کا فیصلہ کرنا، اپنے اغراض سیاسی کو ہر موقع میں شریعت پر ترجیح دینا اور اس کے لیے لوگوں کو خفیہ و علانیہ بیت المال سے روپیہ دینا، شخصی طور پر بزور و جبر اپنے لڑکے کو ولی عہد بنانا، عجمی شان و شکوہ اور علو و رفعت سے دربار آرائی کی اساس اولین قائم کرنا، مسجد میں اپنے لیے عام مسلمانوں سے الگ مقصورہ بنا کر نماز پڑھنا اور شمشیر برہنہ نگہبانوں کے حصار کے اندر سجدہ کرنا اور اسی طرح کی بیسیوں محدثات کو بھی بدعت تسلیم نہیں کیا جائے گا؟ اور پھر یہ تو خود امیر معاویہ کے زمانے کے حالات ہیں۔ آگے چل کر جو کچھ ہوا اس پر نظر ڈالیے۔''

(الہلال ۲۱ جمادی الثانیہ ۱۳۳۱ھ بمطابق ۲۸ مئی ۱۹۱۳ء کلکتہ ص۱۰-۱۲۔ الہلال اکیڈمی اے شاہ عالم مارکیٹ لاہور ص۳۶۲، ۳۶۴ ج۲)

⑫ (مشہور اہل حدیث عالم) علامہ وحید الزمان

''یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا حسن خلق تھا اور مصلحت بھی تھی۔ کیونکہ ابوسفیان کافروں کا سردار تھا۔ اس کی تالیف قلب بھی ضروری تھی۔ ہر چند ابوسفیان کا اسلام پہلے پہل جان کے ڈر سے تھا مگر بعد کو شاید پختہ ہو گیا ہوگا۔ اور جب آدمی اسلام لایا تو اس کے قصور کفر کے وقت کے سب معاف ہو جاتے ہیں۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وحشی قاتل حمزہ کا اسلام قبول کیا۔ اس پر بھی ابوسفیان کا خاندان خاندان نبوی کا ہمیشہ دشمن رہا۔ ابوسفیان عمر بھر حضرت سے لڑتا رہا اور صدہا مسلمانوں کو اس نے شہید کیا۔ اور اس کے بیٹے معاویہ بن ابی سفیان نے جناب امیر المومنین خلیفہ برحق علی مرتضٰی شیر خدا کا مقابلہ کیا اور جنگ صفین میں ہزاروں مسلمانوں کا خون کیا۔ ان کے بیٹے یزید پلید نے تو ستم ہی ڈھایا۔ امام حسن علیہ السلام کو زہر دلوایا اور امام حسین علیہ السلام کو ایسے ظلم سے شہید کرایا جس کا حال لکھنے سے قلم کانپتا ہے۔ پھر یزید کے بعد بھی سارے خلفائے بنو امیہ سوا عمر بن عبدالعزیز کے خاندان نبوی کے دشمن رہے اور ہمیشہ درپے ایذا اور تصدیع رہے۔ اور دنیائے دنی کے واسطے اپنی آخرت کو تباہ کرتے رہے۔'' (شرح صحیح مسلم ج۶ ص۱۷۴)

''ان کے والد ابوسفیان تھے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے برابر جنگ کرتے رہے اخیر میں مجبور ہو کر مسلمان ہوئے۔ معاویہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے منشی بھی تھے۔ ۶۰ ھ میں دمشق میں مرے۔ بیاسی سال کی عمر پائی۔ امام بخاری نے اور بابوں کی طرح یوں نہ کہا کہ معاویہ کی فضیلت، کیونکہ ان کی فضیلت میں کوئی حدیث صحیح نہیں ہوئی۔ امام نسائی اور اسحاق بن راہویہ نے ایسا ہی کہا۔ مترجم کہتا ہے کہ صحابیت کا ادب ہم کو اس سے مانع ہے کہ ہم معاویہ کے حق میں کچھ کہیں۔ لیکن سچی بات ہے کہ ان کے دل میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل بیت کی الفت اور محبت نہ تھی۔ جب امام حسن علیہ السلام کا انتقال ہوا تو کہنے لگے ایک انگارہ تھا جس کو اللہ نے بجھا دیا۔ ان

کا باپ ابوسفیان ساری عمر آنحضرت ﷺ سے لڑتا رہا۔ یہ خود حضرت علی رضی اللہ عنہ سے لڑے۔ ان کے بیٹے ناخلف یزید پلید نے تو غضب ڈھایا۔ امیر المومنین امام حسین علیہ السلام کو مع اکثر اہل بیت کے بڑے ظلم وستم کے ساتھ شہید کرایا۔" (تیسیر الباری ترجمہ وشرح صحیح بخاری ج ۵ ص ۹۰ تحت باب ذکر معاویہ)

"آنحضرت ﷺ اس دوگانہ (عصر کے بعد دو رکعتیں) کو گھر میں آن کر پڑھتے تھے۔ شاید معاویہ نے نہ دیکھا ہوگا۔ امام بخاری نے ایک مرفوع حدیث بھی معاویہ کی فضیلت میں بیان نہیں کی۔ ادھر ادھر کے تذکرے کر دیے۔ امام نسائی نے ایک خاص کتاب خصائص کبریٰ جناب علی رضی اللہ عنہ کے فضائل میں مرتب کی تو خارجیوں نے ان پر بلوہ کیا اور کہا کہ معاویہ کی فضیلت میں بھی تم نے کوئی کتاب لکھی ہے۔ انھوں نے کہا کہ ان کی فضیلت کہاں سے آئی؟ یا ان کی فضیلت میں تو کوئی حدیث صحیح نہیں ہوئی۔ البتہ ایک حدیث یہ ہے کہ اللہ ان کا پیٹ نہ بھرے۔ اس پر ان خارجی مردودوں نے امام نسائی کو گھونسوں اور لاتوں سے شہید کر ڈالا۔"

(ایضاً ص ۹۱، ۹۲)

"ایک سچے مسلمان کا جس میں ایک ذرہ برابر بھی پیغمبر صاحب کی محبت ہو دل یہ گوارا کرے گا کہ معاویہ کی تعریف وتوصیف کرے۔ البتہ ہم اہل سنت کا یہ طریق ہے کہ صحابہ سے سکوت کرتے ہیں۔ اس لیے معاویہ سے بھی سکوت کرنا ہمارا مذہب ہے۔ اور یہی اسلم اور قرین احتیاط ہے مگر ان کی نسبت کلمات تعظیم مثل "حضرت" و"رضی اللہ عنہ" کہنا سخت دلیری اور بے باکی ہے اللہ محفوظ رکھے۔"

(وحید اللغات مادہ عز، حیات وحید الزمان موافقہ مولانا محمد عبدالحلیم چشتی ص ۱۰۹، بحوالہ دفاع حضرت معاویہ ص ۱۱۹)

"ہم اہل سنت والجماعت معاویہ اور عمرو بن عاص اور حجاج وغیرہم کی تکفیر نہیں کرتے نہ ان پر لعنت کرنا بہتر جانتے ہیں بلکہ ان کو ظالم اور فاسق سمجھتے ہیں۔ اور جن لوگوں نے معاویہ اور عمرو بن عاص کو صحابیت کی وجہ سے واجب التعظیم اور واجب المدح سمجھا ہے انھوں نے غلطی کی ہے۔ لفظ صحابیت سے بدوں ادائے حقوق صحبت کے کچھ نہیں ہوتا۔ جیسے بی بی ام سلمہ نے آنحضرت ﷺ سے روایت کی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ بعض اصحاب میرے ایسے ہیں جو دنیا سے جانے کے بعد پھر مجھ کو نہ دیکھیں گے۔" (انوار اللغۃ پ ۱۴ ص ۹ مطبوعہ بنگلور)

"میرا تو اعتقاد یہ ہے کہ "اللھم اجعلہ ھادیا مھدیا" کی حدیث (معاویہ کے حق میں) صحیح نہیں ہے۔ جیسے امام احمد اور امام نسائی نے فرمایا کہ معاویہ کی فضیلت میں کوئی حدیث صحیح نہیں ہوئی۔ اور اس کی عدم صحت کے قرائن یہ ہیں کہ معاویہ نے ایسے ایسے خلاف شرع کام کیے ہیں جو عین ضلالت ہیں نہ کہ ہدایت، مثلاً زیاد کے نسب کا الحاق ابوسفیان سے، حجر بن عدی کا قتل، یزید کے لیے بالجبر و بہ مکر وفریب بیعت کرانا، نقض اس معاہدہ کا جو امام حسن علیہ السلام سے کیا تھا۔ وغیرہ وغیرہ" (ایضاً پ ۲۷ ص ۲۰ دفاع معاویہ ص ۱۲۰)

"جناب امیر علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ قسم خدا کی میری محبت اور معاویہ کی محبت دونوں مومن کے دل میں

جمع نہ ہوں گی۔'' (ایضاً پ۲۱ ص۱۴۵)

''بھلا ان پاک نفسوں پر معاویہ کا قیاس کیونکر ہو سکتا ہے جو نہ مہاجرین میں سے نہ انصار میں سے۔ نہ انھوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی خدمت اور جاں نثاری کی بلکہ آپ سے لڑتے رہے اور فتح مکہ کے دن ڈر کے مارے مسلمان ہو گئے۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو یہ رائے دی کہ علی اور طلحہ اور زبیر کو قتل کر ڈالیں۔'' (وحید اللغات مادہ عز، حیات وحید الزمان ص۱۰۹)

مولانا عبدالحلیم صاحب چشتی مولوی وحید الزمان خان کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

''افسوس حیدر آباد میں امراء کی صحبت، دراسات اللبیب مولفہ ملا معین ٹھٹھوی اور شیخ طوسی کی مجمع البحرین کے مطالعہ نے اخیر عمر میں اہل بیت سے محبت غلو کے درجے میں پہنچا دی تھی اور تفضیلی قسم کے تسنن کا رنگ غالب آ گیا تھا۔ آپ نے اس کو تبلیغی انداز میں جا بجا بیان کیا ہے۔ لکھتے ہیں:

''اس مسئلے میں قدیم سے اختلاف چلا آیا ہے کہ عثمان اور علی رضی اللہ عنہما دونوں میں کون افضل ہیں؟ لیکن شیخین کو اکثر اہل سنت حضرت علی رضی اللہ عنہ سے افضل کہتے ہیں۔ اور مجھ کو اس امر پر بھی کوئی دلیل قطعی نہیں ملی۔ نہ یہ مسئلہ کچھ اصول اور ارکان دین میں سے ہے۔ زبردستی اس کو متکلمین نے عقائد میں داخل کر دیا ہے۔''

(وحید اللغات مادہ عثم، حیات وحید الزمان ص۱۰۳)

''حضرت علی رضی اللہ عنہ اپنے تئیں سب سے زیادہ خلافت کا مستحق سمجھتے تھے اور ہے بھی یہی۔ آپ بلحاظ قرابت قریبہ اور فضیلت اور شجاعت کے سب سے زیادہ پیغمبر کی قائم مقامی کے مستحق۔ مگر چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی صاف اور صریح نص خلافت کے باب میں وفات کے وقت نہیں فرمایا اور صحابہ نے اپنی رائے اور مشورے سے بلحاظ مصلحت وقت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو خلیفہ بنا لیا تو آپ صبر کر کے خاموش رہے۔ اگر اس وقت تلوار نکالتے اور مقاتلہ کرتے تو دین اسلام مٹ جاتا۔ اور خدا کو یہی منظور تھا کہ ابوبکر پہلے خلیفہ ہوں پھر عمر پھر عثمان پھر علی۔ (رضی اللہ عنہم) اس میں یہ حکمت تھی کہ چاروں کو خلافت مل جائے۔ اگر جناب پہلے پہل خلیفہ ہو جاتے تو یہ تینوں صاحب اس فضیلت سے محروم رہتے۔'' (وحید اللغات مادہ عجز، حیات وحید الزمان ص۱۰۶، ۱۰۷)

موصوف حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے مدفن کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

''مگر صحیح قول یہ ہے کہ آپ کا سر مبارک مدینہ طیبہ میں قبہ اہل بیت میں مدفون ہے اور جسد مبارک بالاتفاق کربلائے معلیٰ میں ہے۔ دمشق میں عجیب اتفاق ہوا جب میں اس گنبد کی زیارت کو گیا تو اس کے پاس جاتے ہی واقعہ شہادت آنکھوں میں پھر گیا اور میں دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔ سارے عرب جو حاضر تھے تعجب کرنے لگے اور میرا رونا تھمتا ہی نہ تھا۔ بار بار عربی زبان میں کہتا ہائے ہماری قسمت کہ آپ کے بعد پیدا ہوئے۔ اگر اس وقت ہوتے جب آپ کربلائے معلیٰ میں گھر گئے تھے تو پہلے ہم آپ سے تصدق ہو جاتے پھر

کوئی ملعون آپ پر ہاتھ ڈالتا۔'' (وحید اللغات مادہ ذرف، حیات وحید الزمان ص۱۱۲)

''اکثر لوگوں نے سال ہجری کا شروع محرم سے رکھا ہے مگر جب سے امام حسین کی شہادت محرم میں ہوئی یہ مہینہ خوشی کا نہیں رہا۔ مترجم کہتا ہے اگر سب مسلمان مل کر سال کا آغاز شوال سے کر لیں تو بہت مناسب ہوگا۔ اور غرہ شوال کا پہلا دن ہو۔ اس دن خوشی کریں کھائیں پییں۔ محرم کا مہینہ شہادت کی وجہ سے غم کا مہینہ ہوگیا ہے۔ دوسری قومیں سال کے پہلے دن میں خوشی کرتی ہیں اور مسلمان روتے پیٹتے اور غم کرتے ہیں۔'' (وحید اللغات مادہ عود، حیات وحید الزمان ص۱۱۲)

موصوف کے مذکورہ نظریات سے واضح ہوتا ہے کہ وہ کٹر قسم کے رافضی تھے۔ محض اہل سنت کو دھوکا دینے کے لیے تقیۃً ان کی صفوں میں گھسے ہوئے تھے اور ان کے لیے شارح صحاح ستہ اور شارح مؤطین کی حیثیت سے کام بھی کیا۔ بعض حضرات کے اس خیال کے ساتھ اتفاق نہیں کیا جا سکتا کہ موصوف پہلے کٹر سنی حنفی تھے، پھر حنفیت کو چھوڑ کر غیر مقلد بن گئے، اور پھر مسلک اہل حدیث کو بھی خیر باد کہہ کر مذہب شیعہ اپنا لیا۔ کیونکہ اوپر شرح صحیح مسلم اور صحیح بخاری کے حوالے سے حضرت معاویہ اور حضرت ابوسفیان رضی اللہ عنہما کے متعلق ان کی ہفوات گزر چکی ہیں۔

### ⑬ ملا علی قاری رحمہ اللہ

حضرت ملا علی قاری رحمہ اللہ زیر عنوان "اختلف اهل السنة فى تسمية للمعاوية باغيا" لکھتے ہیں کہ:

((ثم كان معاوية مخطيا الا انه فعل ما فعل عن تاويل فلم يصر به فاسقا واختلف اهل السنة والجماعة فى تسمية باغيا فمنهم من امتنع من ذلك والصحيح من اطلق (بلفظ الباغى اى على المعاوية) لقوله لعمار تقتلك الفئة الباغية وكان على مصيبا فى التحكيم وزعمت الخوارج انه كان مخطيا فيه وقد كفر اذا الواجب فى اهل البغى المحاربة لقوله سبحانه و تعالىٰ فَاِنْۢ بَغَتْ اِحْدٰىهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى فَقَاتِلُوا الَّتِىْ تَبْغِىْ حَتّٰى تَفِیْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ ولكنا نقول المقصود اراد دفع الشر وتاليف القلوب وذا فيما فعل على)) (شرح فقہ اکبر ص۸۲)

''(جنگ جمل میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے اپنے فعل پر ندامت کا اظہار کیا اور اس قدر روئیں کہ ان کا دوپٹہ آنسوؤں سے تر ہوگیا) پھر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مخطی تھے مگر انھوں نے جو کچھ کیا تاویل کے ساتھ کیا **پس وہ اس فعل کی وجہ سے فاسق نہیں ہوئے۔**

اور اہل سنت والجماعت نے (انھیں) باغی کا نام دینے میں اختلاف کیا ہے۔ پس بعض نے اس سے منع کیا ہے اور صحیح یہ ہے کہ معاویہ پر باغی کا اطلاق درست ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضرت عمار

رضی اللہ عنہ کے لیے اس قول کی بنا پر کہ تجھے ایک باغی گروہ قتل کرے گا۔ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ تحکیم میں مصیب تھے اور خوارج نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ وہ اس میں مخطی تھے اور انھوں نے کفر کا ارتکاب کیا۔ ان پر باغیوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے اس حکم کی بنا پر لڑنا فرض تھا کہ ''اگر ان دونوں گروہوں میں سے ایک دوسرے گروہ پر بغاوت کرے تو تم اس کے ساتھ قتال کرو جس نے بغاوت کی ہے یہاں تک کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے۔'' اور لیکن ہم کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے رفع شر اور تالیف قلوب کی وجہ سے تحکیم قبول کی تھی۔''

اس عبارت سے درج ذیل امور ثابت ہوئے:

① حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مخطی تھے۔

② اس فعل کی وجہ سے وہ فاسق نہیں ہوئے۔

③ جو اہل سنت ان پر باغی کا اطلاق نہیں کرتے وہ غلط ہے۔

④ انھیں باغی کہنا صحیح ہے۔

⑤ حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی انھیں باغی سمجھتے تھے۔ مگر انھوں نے اللہ کے حکم فَقَاتِلُوا الَّتِیْ تَبْغِیْ کی خلاف ورزی ''دفع شر اور تالیف قلوب'' کی خاطر کی تھی۔

موصوف اپنی ایک دوسری کتاب میں حدیث عمار کی شرح میں لکھتے ہیں کہ:

((اعلم ان عمارا قتله معاوية وفئته فكانوا طاغين باغين بهذا الحديث......))

(مرقات شرح مشکوٰۃ ج ۱۱ ص ۱۷۱، مکتبہ امدادیہ ملتان)

''جاننا چاہیے کہ حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو معاویہ اور اس کے گروہ نے قتل کیا تو وہ اس حدیث کی رو سے طاغی (سرکش) باغی ہو گئے۔''

جن حضرات نے باغی کی تاویل طالب دم عثمان سے کی ہے انھیں جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

((قلت فاذا كان الواجب عليه ان يرجع عن بغيه باطاعة الخليفة ويترك المخالفة وطلب الخلافة المنفية فتبين بهذا انه كان فى الباطن باغيا وفى الظاهر مستترا بدم عثمان مراعيا مرائيا فجاء هذا الحديث عليه ناعيا وعن عمله ناهيا لكن كان ذلك فى الكتاب مسطورا فصار عنده كل من القران والحديث مهجورا فرحم الله من انصف ولم يتعصب ولم يتعسف وتولى الاقتصاد فى الاعتقاد لئلا يقع فى جانبى سبيل الرشاد من الرفض والنصب بان يحب جميع الال والصحب)) (ایضاً ص ۱۷۱)

''میں کہتا ہوں کہ جب معاویہ پر واجب تھا کہ وہ خلیفہ کی اطاعت کرکے اپنی باغیانہ سرگرمیوں سے رجوع کرتا اور (خلیفہ کی) مخالفت اور منفی خلافت کی طلب و خواہش ترک کر دیتا۔ مگر صورتاً اس نے اپنی

حفاظت کے لیے ریاکارانہ طور پر قصاص عثمان کا لبادہ اوڑھ رکھا تھا پس یہ حدیث اس کے باغی ہونے کے اعلان کرنے اور اس کے عمل بغاوت سے روکنے کے لیے آ گئی۔ لیکن یہ سب کچھ تقدیر میں اسی طرح لکھا ہوا تھا پس قرآن و حدیث دونوں اس کے نزدیک متروک ہو گئے۔ سو اللہ رحم کرے اس شخص پر جس نے تعصب اور ظلم سے کام نہ لیا اور اعتقاد میں میانہ روی اختیار کی تاکہ صراط مستقیم سے ہٹ کر رافضیت اور ناصبیت میں نہ جا پڑے اور یہ کہ تمام آل و اصحاب سے محبت رکھے۔''

موصوف کی اس تشریح سے حسب ذیل امور واضح ہوئے:

① معاویہ کو چاہیے تھا کہ بغاوت سے رجوع کرتا۔
② اسے خلیفہ کی اطاعت کرنی چاہیے تھی۔
③ اسے چاہیے تھا کہ وہ خلیفہ کی مخالفت اور ناجائز خلافت کی طلب ترک کر دیتا۔
④ وہ حقیقت (باطن) میں باغی تھا۔
⑤ اس نے دکھلاوے کے لیے دم عثمان کی آڑ لے رکھی تھی۔
⑥ حدیث عمار اس کے باغی ہونے پر مہر تصدیق ثبت کر رہی ہے۔
⑦ اس نے قرآن و حدیث کے واضح احکام کی خلاف ورزی کی۔
⑧ موصوف کے نزدیک انصاف اور اعتدال یہ ہے کہ اسے مذکورہ بالا امور کا مرتکب سمجھا جائے۔

حضرت مولانا ابو ریحان عبدالغفور سیالکوٹی صاحب ملا علی قاری کے اس منصفانہ اور معتدلانہ نظریہ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''کیا خوب! اگر یہ بھی انصاف و اعتدال، تعصب و تعسف سے پاک سبیل الرشاد اور حب آل و اصحاب ہے تو ملا علی قاری کو تسلی رکھنی چاہیے کہ پھر آل و اصحاب کے حق میں بے اعتدالی و بے انصافی، تعصب و تعسف اور بغض آل و اصحاب نامی کوئی چیز دنیا میں نہیں۔ پھر رافضی و ناصبی اور خارجی و سبائی دنیا میں کوئی نہیں۔'' (سبائی فتنہ ج ۱ ص ۴۹۹ طبع اول)

تعجب ہے کہ ملا علی قاری نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں یہ گستاخانہ کلمات تحریر کیے ہیں۔ حالانکہ موصوف خود اپنی اسی کتاب میں یہ جملہ بھی لکھ رہے ہیں کہ:

((ولا ارتیاب ان دعاء النبی ﷺ مستجاب فمن کان هذا حاله کیف یرتاب فی حقه)) (مرقات شرح مشکوٰۃ ج ۱۱ ص ۴۳۸)

''اس بات میں کوئی شک و شبہ نہیں ہے کہ آنحضرت ﷺ کی دعا قبول ہی ہوتی ہے۔ لہٰذا جس کی حالت یہ ہو (یعنی وہ ہادی مہدی ہو اور دوسروں کے لیے سبب ہدایت بھی بنا ہو) اس کے بارے میں کس

طرح شک کیا جاسکتا ہے۔"

اس تضاد کی روشنی میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ شاید موصوف کے نزدیک آنحضرت ﷺ کی اس دعا "اللهم اجعله هاديا مهديا واهد به" کے مخاطب معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے علاوہ کوئی اور معاویہ ہیں، یا پھر کسی سبائی کاتب نے مذکورہ گستاخانہ کلمات ان کی طرف منسوب کر دیے ہیں۔

⑭ علامہ سعد الدین تفتازانی شارح عقائد نسفی

موصوف اہل سنت کے ہاں امام فی العقائد مانے جاتے ہیں مگر وہ بھی اپنے آپ کو شیعی اثرات اور جراثیم سے محفوظ نہیں رکھ سکے یا پھر بعض قابل اعتراض عبارات ان کی طرف منسوب کر دی گئیں۔

علامہ صاحب ایک مثال دیتے ہیں کہ:

رکب علی وهرب معاوية۔ علی سوار ہوا اور معاویہ بھاگ گیا۔ اس کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

((فالتعظيم ماخوذ من لفظ على لاخذہٖ من العلو والاهانة ماخوذ من لفظ معاوية لانه ماخوذ من العوٰى وهو صراح الذئب والكلب))

"پس تعظیم لفظ علی سے ماخوذ ہے کہ اس میں علو (سربلندی) کا مفہوم پایا جاتا ہے اور اہانت لفظ معاویہ سے ماخوذ ہے کیونکہ وہ "عویٰ" سے لیا گیا ہے اور وہ بھیڑیے اور کتے کا بھونکنا ہے۔"

(مختصر المعانی ص ۷۱ تحت احوال المسند الیہ، تعریف بالعلمیہ)

دار العلوم دیوبند کے ایک جلیل القدر محدث، مفسر اور استاذ، شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن رحمہ اللہ تفتازانی کی اس مکروہ مثال پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

((ولا يخفى ما فيه من سوء الادب فی حق سيدنا معاوية رضی اللہ عنہ والجرأة عليه بما لا يليق......)) (حاشیہ مختصر المعانی ص ۷۱)

"حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے حق میں جو جرأت، بے ادبی اور گستاخی اس مکروہ مثال میں پائی جاتی ہے" مخفی اور پوشیدہ نہیں۔ یہ مثال نامناسب ہے۔"

حضرت شیخ الہند کی طرف سے تفتازانی صاحب کا تعاقب اور گرفت اس بات کا ثبوت ہے کہ "آں محترم" کی طرف سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی شان میں گستاخی ہوئی ہے۔

موصوف اپنی ایک دوسری کتاب میں یزید بن معاویہ کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

((لا نتوقف فی شانه بل فی ايمانه لعنة الله عليه وعلى انصاره واعوانه))

(شرح عقائد ص ۱۱۷)

''ہم اس کی شان بلکہ اس کے ایمان ہی کے بارے میں کوئی توقف نہیں کرتے۔ اللہ کی پھٹکار ہو یزید پر، اس کے سارے یاروں اور مددگاروں پر۔''

علامہ تفتازانی کے اس عقیدے میں سیدنا معاویہ، سیدنا مغیرہ بن شعبہ اور دیگر صحابہ و تابعین رضی اللہ عنہم پر واضح تبرا اور لعنت کی گئی ہے۔ اعوان و انصار کے عموم سے ان حضرات کو کون مستثنیٰ کر سکتا ہے؟

ملا علی قاری رحمہ اللہ نے بھی اس قول کو نقل کر کے اس پر بحث کی ہے۔ (شرح فقہ اکبر ص ۸۸)

یہی قول علامہ قسطلانی نے بھی اپنی کتاب ارشاد الساری شرح صحیح بخاری میں لکھا ہے کہ

((لا نتوقف فی شانہ بل فی ایمانہ لعنۃ اللہ علیہ وعلی انصارہ واعوانہ))

(بحوالہ مقالات ج ۲ ص ۳۳۵، پیر کرم شاہ صاحب ازہری)

علامہ تفتازانی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں مزید لکھتے ہیں کہ:

((ویتأول تاویلا فاسدا ولھذا ذھب الاکثرون الی ان اول من بغٰی فی الاسلام معاویۃ)) (شرح المقاصد جلد دوم ص ۳۰۶)

''معاویہ فاسد تاویل کرتا تھا۔ لہٰذا اکثر علماء اس طرف گئے ہیں کہ اول جس نے اسلام میں بغاوت کی معاویہ ہے۔''

جبکہ حقیقت یہ ہے کہ جمہور نے اسے اجتہادی اختلاف قرار دیا ہے۔ اور موصوف کا یہ دعویٰ بھی غلط ہے کہ معاویہ پہلا شخص ہے جس نے اسلام میں بغاوت کی۔ حالانکہ جنگ جمل پہلے ہوئی ہے اور طلحہ و زبیر رضی اللہ عنہما نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر کے توڑی ہے۔ کوئی مسلمان ان حضرات (از عشرہ مبشرہ) کی طرف بغاوت کی نسبت نہیں کر سکتا۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے تو بیعت ہی نہیں کی پھر ان کی طرف کس طرح "اول من بغٰی فی الاسلام" کی نسبت کی جا سکتی ہے؟

## ⑮ امام حاکم نیشاپوری صاحبِ مستدرک (م ۴۰۵ھ)

علامہ ابن طاہر مقدسی امام حاکم کے متعلق فرماتے ہیں کہ:

((کان منحرفًا عن معاویۃ والہ متظاھرا بذلك ولا یعتذر منہ))

(تذکرۃ الحفاظ للذہبی تحت ابو عبداللہ الحاکم)

''وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کی آل اور پیروکاروں سے سخت منحرف اور بے زار تھے، اس چیز کا برملا اظہار کرتے تھے اور اس سلسلے میں کسی معذرت کی ضرورت نہیں سمجھتے تھے۔''

جب امام حاکم کی تبلیغ سے محاربین علیؓ بالخصوص حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کی آل و متبعین پر تبرا عام ہونے لگا تو ایک جماعت اور گروہ نے اس رویہ سے تنگ ہو کر امام حاکم کے اس منبر کو (جس پر وہ مجلس پڑھتے

تھے) توڑ دیا اور آیندہ کے لیے انھیں گھر سے باہر مسجد کی طرف نکلنے اور خطبہ دینے سے منع کر دیا۔ ان حضرات کا یہی مطالبہ تھا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول ہیں، ان کے خلاف بد زبانی نہ کی جائے۔ چنانچہ ابو عبدالرحمن السلمی امام حاکم کے گھر تشریف لے گئے اور ان سے درخواست کی کہ حضرت! لوگوں کا بس یہی ایک مطالبہ ہے کہ آپ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر جو تبرا کرتے ہیں اس سے معذرت کر لیں اور ان کی منقبت وشان میں کوئی حدیث بیان کر دیں تاکہ اس محصوری سے نجات مل جائے، تو موصوف نے جواباً واشگاف الفاظ میں کہا کہ "لا یجیء من قلبی ، لا یجیء من قلبی"، "میرے دل میں اس شخص کی محبت نہیں آ رہی۔ مجھے یہ تکلیف تو گوارا ہے لیکن اس شخص (حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ) کی فضیلت میں حدیث بیان کر کے چھٹکارا حاصل نہیں کرنا چاہتا۔" اس کتاب میں امام ذہبی رحمہ اللہ نے "غالیاً" کا لفظ بھی لکھا ہے کہ:

((وکان منحرفا غالیًا عن معاویة وعن اهل بیته یتظاهر بذلك ولا یعتذر منه))

(ملاحظہ ہو سیر اعلام النبلاء ج ۱۷ص ۱۷۵۔ تفصیل وتحقیق کے متلاشی قارئین راقم الحروف کی کتاب "حدیث کلاب حوأب کا تاریخی، تحقیقی اور علمی محاکمہ" کی طرف مراجعت فرمائیں۔)

## ⑯ امام ابوبکر جصاص

امام ابوبکر جصاص حنفی مشہور مفسر قرآن ہیں۔ یہ اپنی تفسیر احکام القرآن میں اکثر مقامات پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ بغض وعداوت اور اہانت آمیز سلوک اختیار کر گئے ہیں۔ چنانچہ کلیۃ الشریعہ جامعہ ازہر کے پروفیسر اور مصر کے ممتاز عالم ڈاکٹر محمد حسین ذہبی نے اپنی کتاب "التفسیر والمفسرون" میں "حملة الجصاص علیٰ معاویة رضی اللہ عنہ" یعنی "حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر جصاص کی یورش" کا عنوان قائم کر کے چند عبارات نقل کی ہیں۔

جصاص آیت تمکین "اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِي الْاَرْضِ" کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ:

"اس آیت میں خلفائے راشدین کے اوصاف ذکر کیے گئے ہیں اور وہ حضرت ابوبکر وعمر وعثمان وعلی رضی اللہ عنہم تھے۔ اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی امامت جائز اور درست تھی۔ اس لیے کہ آیت میں بتایا گیا ہے کہ ایسے لوگوں کو جب زمین کا اقتدار سونپا جاتا ہے تو وہ اللہ کے فرائض وواجبات کو قائم کرتے ہیں۔ اس میں شبہ نہیں کہ خلفاء کو اقتدار عطا کیا گیا۔ اس لیے خلفائے راشدین خداوندی اوامر واحکام کو نافذ کرنے والے اور شرعی منہیات ومحرمات سے باز رہنے والے تھے۔ معاویہ ان کے زمرے میں شامل نہیں ہو سکتے۔ اس لیے کہ اس آیت میں مہاجرین کا ذکر کیا گیا ہے اور معاویہ مہاجر نہ تھے بلکہ وہ فتح مکہ کے بعد اسلام لائے تھے۔"

(احکام القرآن ج ۳ص ۳۰۳)

موصوف آیت استخلاف کی تشریح میں لکھتے ہیں کہ:

''اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ خلفائے راشدین کی امامت صحیح ہے۔ اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے حسب وعدہ ان کو خلافت ارضی سے نوازا تھا۔ معاویہ ان کے زمرے میں اس لیے شامل نہیں کہ وہ اس وقت تک ایمان نہیں لایا تھا۔'' (ایضاح ج۳ ص۴۰۶)

سورۃ الحجرات کی آیت قتال اہل البغی کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ:

''حضرت علی ؓ لڑائی میں حق پر تھے۔ اس کے برخلاف معاویہ اور ان کے ہم نوا باغی تھے۔ علاوہ ازیں جس نے بھی حضرت علی ؓ کے خلاف خروج کیا وہ باغی ہے۔'' (ایضاح ج۳ ص۴۹۲)

علامہ محمد حسین ذہبی لکھتے ہیں کہ:

''جصاص کا یہ طرز عمل سخت قابل اعتراض ہے۔ اچھا ہوتا کہ وہ حضرت معاویہ ؓ کو اس میں ملوث نہ کرتے اور ان کا معاملہ خدا کے سپرد کر دیتے۔ مذکورہ صدر آیات کو اپنے جذبات ونظریات کے سانچہ میں ڈھالنا بھی کوئی قابل اعتراض کام نہیں۔'' (بحوالہ تاریخ تفسیر ومفسرین از پروفیسر غلام احمد حریری ص۶۰۴)

جناب جصاص حضرت معاویہ ؓ کی طرف منسوب ایک قول ''توریث المسلم من الکافر'' کو ''احداث فی الاسلام'' اور ''بدعت شرعی'' قرار دیتے ہیں۔ (احکام القرآن ج۲ ص۱۰۲) جبکہ یہی قول حضرت معاذ بن جبل ؓ، محمد بن حنفیہ، زین العابدین، جناب باقر، حسن بصری، سعید بن مسیب، شعبی، مسروق، ابراہیم نخعی، عبداللہ بن معقل، یحییٰ اور اسحاق ؒ کی طرف بھی منسوب ہے۔ اگر اس کی نسبت ان حضرات کی طرف صحیح ہے تو کوئی احمق اور جاہل ہی اسے احداث فی الاسلام اور بدعت سے تعبیر کر سکتا ہے۔

جصاص حضرت معاویہ ؓ پر مزید تبرا کرتے ہیں کہ:

((ان الظالم لا یکون اماما...... فلا یجوز ان یکون الظالم نبیا ولا خلیفۃ لنبی ولا قاضیا......)) (احکام القرآن ج۱ ص۶۹، تحت آیت لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ (بقرہ: ۱۲۴)

''ظالم امام نہیں ہو سکتا...... یہ جائز نہیں ہے کہ ظالم شخص نبی ہو یا نبی کا خلیفہ یا قاضی۔''

اس کے بعد عبدالملک اور حجاج کا بایں الفاظ تذکرہ کرتے ہیں کہ:

((ولم یکن من العرب ولا ال مروان اظلم ولا اکفر ولا افجر من عبدالملک ولم یکن فی عمالہ اکفر ولا اظلم ولا افجر من الحجاج)) (ایضاج ا ص۱۷)

''عبدالملک سے بڑھ کر عرب اور آل مروان میں کوئی ظالم کافر اور فاجر نہ تھا۔ اور نہ اس کے عمال میں سے حجاج سے بڑھ کر کوئی کافر، ظالم اور فاجر تھا۔''

موصوف پھر اس دور کے صحابہ وتابعین کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

((وسائر التابعین یأخذون ارزاقھم من ایدی ھٰؤلاء الظلمۃ لا علی انھم کانوا

یتولونهم ولا یرون امامتهم وانما كان یاخذونها علىٰ انها حقوق لهم فی ایدی قوم فجرة وكیف یكون ذلك علی وجه موالاتهم وهم خالفون لعبد الملك بن مروان لا عنون لهم متبرّءون منهم وكذلك كان سبیل من قبلهم مع معاویة حین تغلب علی الامر بعد قتل علی علیه السلام وقد كان الحسن والحسین یاخذان العطاء وكذلك من كان فی ذلك العصر من الصحابة وهم غیر متولین له بل متبرءون منه علی السبیل التی كان علیها علی علیه السلام الی ان توفاه الله تعالیٰ الی جنته ورضوانه فلیس اذا فی ولایة القضاء من قبلهم ولا اخذ العطاء منهم دلالة علی تولیتهم واعتقاد امامتهم)) (ایضاح ۱ص ۷۱)

''اور تمام صحابہ و تابعین ان ظالموں کے ہاتھوں سے اپنے وظائف وصول کرتے تھے لیکن اس بنا پر نہیں کہ وہ ان کو دوست یا ان سے محبت رکھتے ہوئے یا ان کی خلافت، امامت اور امارت کو درست سمجھتے ہوئے بلکہ وہ اس خیال سے وظائف قبول کرتے تھے کہ یہ ان کے اپنے حقوق تھے جو ظالم اور فاجر لوگوں کے قبضے میں تھے اور یہ طرز عمل ان کے ساتھ دوستی اور محبت کی بنا پر نہیں ہوسکتا بلکہ وہ حضرات عبدالملک بن مروان کی بیعت توڑے ہوئے تھے۔ ان پر لعنت کرتے تھے اور ان پر تبرا کرتے تھے۔

اور ان سے پہلے صحابہ و تابعین کا معاویہ کے ساتھ بھی یہی سلوک اور رویہ تھا۔ جب وہ علی علیہ السلام کی شہادت کے بعد خلافت پر جبراً قابض ہوگیا تھا۔ اور حضرات حسنین اور جو صحابہ اس کے دور میں موجود تھے وظائف تو قبول کرتے تھے مگر اس کے ساتھ بغیر دوستی اور محبت کے۔ بلکہ اس سے اسی طرح تبرا کرتے تھے جس طرح علی علیہ السلام کرتے تھے۔ یہاں تک کہ اللہ انھیں اپنی جنت اور رضوان میں لے گئے۔ لہٰذا اس دور کے صحابہ و تابعین کا (عبدالملک، حجاج اور معاویہ جیسے اظلم، اکفر اور افجر لوگوں کے ہاتھوں سے) عہدۂ قضا اور وظائف قبول کرنا اس بات کی دلیل نہیں کہ وہ حضرات ان سے دوستی اور محبت رکھتے تھے یا ان کی امامت، خلافت کے صحیح ہونے کا اعتقاد رکھتے تھے۔''

جصاص کی اس انتہائی گستاخانہ اور تبرائی عبارت سے حسب ذیل امور ثابت ہوئے:

① معاویہ، عبدالملک بن مروان اور حجاج بن یوسف کی مثل ہے۔

② عبدالملک اور حجاج سے بڑھ کر پورے عرب اور آل مروان میں کوئی کافر، ظالم اور فاجر نہیں۔ (اظلم افجر اور اکفر)

③ قرآن (لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِيْنَ) کی رو سے معاویہ امارت، امامت اور خلافت کا مستحق نہیں۔ (جن حضرات نے انھیں اس منصب پر فائز کیا تو ان کا کیا مقام ہوگا؟)

④ معاویہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد بھی جائز حکمران یا خلیفہ نہیں تھا بلکہ متغلب تھا۔

۵ حضرت علی، حضرات حسنین اور دیگر صحابہ و تابعین معاویہ سے دوستی اور محبت نہیں رکھتے تھے بلکہ اس پر لعنت، نفرت اور تبرا کرتے تھے۔

۶ جو صحابہ و تابعین معاویہ سے وظائف، تحائف اور مناصب قبول کرتے تھے وہ دراصل ان کے اپنے حقوق تھے جو اس ظالم اور فاجر کے قبضے میں تھے۔

قارئین کرام جصاص کی اس جرأت سے بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اس تبرے کی زد سے کون محفوظ رہا؟

یہی گستاخ مفسر ایک دوسرے مقام پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو ''ائمۃ الکفر'' میں بھی شامل کر گیا۔ چنانچہ سورہ توبہ کی آیت فَقَاتِلُوٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ کے تحت لکھتا ہے کہ:

((''فَقَاتِلُوٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ'' روی ابن عباس و مجاهد انهم رؤساء قريش وقال قتادة ابوجهل وامية بن خلف وعتبة بن ربيعة وسهيل بن عمرو وهم الذين هموا باخراجه، قال ابوبكر ولم يختلف في ان سورة براءة نزلت بعد فتح مكة...... وقد كان ابوجهل وامية بن خلف وعتبة بن ربيعة قد كانوا قتلوا يوم بدر ولم يكن بقيٰ من رؤساء قريش احد يظهر الكفر في وقت نزول براءة وهذا يدل على ان رواية من روى ذلك في رؤساء قريش وهم اللهم الا ان يكون المراد قوما من قريش قد كانوا اظهروا الاسلام وهم الطلقاء من نحو ابي سفيان واحزابه ممن لم ينق قلبه من الكفر)) (احکام القرآن ج۳ ص۸۶)

''ابن عباس اور مجاہد سے روایت ہے کہ ائمۃ الکفر سے سرداران قریش مراد ہیں۔ اور قتادہ نے کہا کہ اس سے مراد ابوجہل، امیہ بن خلف، عتبہ بن ربیعہ اور سہیل بن عمرو ہیں...... ابوبکر نے کہا اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ سورۂ براءۃ فتح مکہ کے بعد نازل ہوئی...... اور ابوجہل، امیہ بن خلف اور عتبہ بن ربیعہ اس سے پہلے ہی بدر میں مارے گئے تھے اور رؤسائے قریش میں سے سورۂ براءۃ کے نزول کے وقت کوئی بھی باقی نہ بچا تھا جس نے کفر کا اظہار کیا ہو...... ائمۃ الکفر کی صحیح توجیہ یہ ہے کہ اس سے مراد قریش کے وہ لوگ ہیں جنھوں نے فتح مکہ کے موقع پر اپنے اسلام کا اظہار تو کیا تھا لیکن ان کے دل کفر سے پاک نہیں ہوئے تھے۔ اور وہ ''طلقاء'' ہیں جیسے ابوسفیان اور اس کا گروہ۔''

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سیدنا ابوسفیان رضی اللہ عنہ کے گروہ میں تو شامل ہیں ہی، لیکن جصاص نے ان کے بارے میں یہ بھی لکھا ہے کہ ''ليس معاوية من المهاجرين بل هو من الطلقاء''

(احکام القرآن ج۳ ص۲۴۶)

وہ طلقاء میں سے ہیں، لہٰذا وہ جصاص کے نزدیک یکے از ائمۃ الکفر ہو گئے۔

یہی جصاص صحیح بخاری اور صحیح مسلم کی ایک روایت (کتاب الطب، باب ھل یستخرج السحر، صحیح مسلم کتاب السلام باب السحر) کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

''دراصل اس طرح کی حدیثیں ملحدوں کی وضع کردہ ہیں جو رذیلوں اور اوباشوں کی بات کو اہمیت دیئے اور بتدریج لوگوں کو اس بات کے لیے تیار کرنے کے واسطے گھڑی گئی ہیں تاکہ انبیاء علیہم السلام کے معجزات کو باطل کیا جائے اور ان میں شبہ ڈالا جائے اور اس کا قائل کیا جائے کہ انبیاء علیہم السلام کے معجزات اور جادوگروں کی شعبدہ کاریوں میں کوئی فرق نہیں ہے اور سب کی سب ایک ہی قسم سے تعلق رکھتی ہیں۔'' (احکام القرآن ج ۱ ص ۵۵)

## ⑰ محدث عبدالرزاق صاحب مصنف (م ۲۱۱ ھ)

دوسری صدی ہجری کے مشہور محدث، عالم اور مصنف جناب عبدالرزاق اپنی محفل میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا نام بھی سننے کے لیے تیار نہیں تھے۔ چنانچہ مخلد شعیری بیان کرتے ہیں کہ:

((کنت عند عبدالرزاق فذکر رجل معاویة رضی اللہ عنہ فقال لا تقذر مجلسنا بذکر ولد ابی سفیان)) (میزان الاعتدال ج ۲ ص ۱۲۷)

''ایک دفعہ میں محدث عبدالرزاق کی محفل میں بیٹھا تھا تو کسی شخص نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا نام لے لیا تو انھوں نے کہا کہ ابوسفیان کے بیٹے کا تذکرہ کر کے ہماری مجلس کو گندا نہ کر۔''

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہی نہیں بلکہ اس محدث سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی ذات بھی نہ بچ سکی۔ موصوف یہ حدیث بیان کر رہے تھے کہ جب حضرت عباس اور حضرت علی رضی اللہ عنہما نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وراثت سے حصہ طلب کرنے کے لیے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس گئے تو انھوں نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے کہا کہ تم اپنے بھتیجے کی وراثت سے حصہ لینے آئے ہو اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا تم وہ حصہ طلب کرنے آئے ہو جو تمھاری بیوی کو باپ کی طرف سے ملتا ہے، تو راوی زید بن مبارک کہتے ہیں کہ یہاں پہنچ کر عبدالرزاق رک گیا اور کہا:

((انظر الی ھذا الافوك یقول من ابن اخیك...... من ابیھا لا یقول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم))

''ذرا دیکھو اس جھوٹے کو (یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو) کبھی کہتا ہے ''بھتیجے'' کی وراثت اور کبھی کہتا ہے ''بیوی کے باپ'' کی وراثت۔ یہ کیوں نہیں کہتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وراثت۔'' (حوالہ مذکور)

حالانکہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بات موقع و محل کی مناسبت سے بالکل صحیح اور درست تھی کیونکہ یہ حضرات اس بنا پر وراثت سے حصہ طلب نہیں کر رہے تھے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں بلکہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ اس بنا پر طلبگار تھے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان کے بھتیجے تھے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ اس وجہ سے اپنا استحقاق سمجھتے تھے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان کی بیوی کے باپ تھے۔

# مخالفین معاویہؓ، علمائے بریلوی کی نگاہ میں

**۱ اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی**

''اللہ عزوجل نے سورۂ حدید میں صحابۂ سید المرسلین کی دو قسمیں فرمائیں: ایک وہ کہ قبل فتح مکہ مشرف بایمان ہوئے اور راہِ خدا میں مال خرچ کیا، جہاد کیا۔ دوسرے وہ کہ بعد...... پھر فرمایا كُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى دونوں فریق سے اللہ تعالیٰ نے بھلائی کا وعدہ فرمایا۔ تو جو کسی صحابی پر طعنہ کرے اللہ واحد قہار کو جھٹلاتا ہے۔ اور ان کے بعض معاملات جن میں اکثر حکایات کاذبہ ہیں، ارشاد الٰہی کے مقابل پیش کرنا اہل اسلام کا کام نہیں۔ رب عزوجل نے اسی آیت میں اس کا منہ بھی بند فرما دیا کہ دونوں فریق صحابہ رضی اللہ عنہم سے بھلائی کے وعدہ کے ساتھ ہی ارشاد فرمایا وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ''اور اللہ کو خوب خبر ہے جو کچھ تم کرو گے۔'' بایں ہمہ میں تم سب سے بھلائی کا وعدہ فرما چکا۔ اس کے بعد جو کوئی بکے اپنا سر کھائے خود جہنم میں جائے۔ علامہ شہاب الدین خفاجی نسیم الریاض شرح شفائے امام قاضی عیاض میں فرماتے ہیں:

ومن يكون يطعن في معاوية
فذاك من كلاب الهاوية

''جو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن کرے وہ جہنمی کتوں میں سے ایک کتا ہے۔''

اور جس کی گمراہی حد کفر تک نہ پہنچی ہو جیسے تفضیلیہ کہ مولا علی کو شیخین سے افضل بتاتے ہیں یا تفسیقیہ کہ بعض صحابہ کرام مثل امیر معاویہ وعمرو بن عاص اور ابو موسیٰ اشعری ومغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہم کو برا کہتے ہیں ان کے پیچھے نماز بکراہت شدیدہ تحریمہ مکروہ ہے کہ انھیں امام بنانا حرام اور ان کے پیچھے نماز پڑھنی گناہ اور جتنی پڑھی ہوں سب کا پھیرنا واجب۔''

(احکام شریعت حصہ اول ص ۱۴۸، ۱۲۲ تحت عنوان حضرت امیر معاویہ کے بارے میں عقیدہ اور ''شرائط امامت)

**۲ مولانا امجد علی رضوی بریلوی**

''حضرت معاویہ اور ان کے والد حضرت ابو سفیان اور والدہ ماجدہ حضرت ہند رضی اللہ عنہم کی شان میں گستاخی تبرا ہے اور اس کا قائل رافضی ہے۔'' (بہار شریعت حصہ اول ص ۷۵)

۳ علمائے بریلوی کے مندرجہ ذیل فتوے علامہ مفتی محمد ابو سعید غلام سرور قادری صاحب کی کتاب ''افضلیت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ'' (مکتبہ فریدیہ ساہیوال) ص ۱۵۵ تا ۱۸۶ سے ماخوذ ہیں۔

موصوف کتاب کے آغاز میں لکھتے ہیں کہ:

''بعض حضرات کا تو دین ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جی بھر کر گالیاں دینا ہے مگر ہمیں تو ان مدعیان مسلک اہل سنت والجماعت کا افسوس ہے جو اہل سنت کا لبادہ اوڑھ کر اہل سنت میں گھسے ہوئے ہیں بلکہ کچھ تو عارف و عالم کہلاتے...... مساجد اہل سنت میں اماموں اور خطابتوں پر فائز...... ان سے تنخواہیں، نذرانے اور ہدیے وصول فرماتے ہیں۔ مگر نمک حلالی کا یہ عالم ہے کہ ان بیچارے عوام، سادہ لوحوں، ان پڑھوں اور کم علم سنیوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بالخصوص حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما سے بدعقیدہ اور رافضی بنانے میں کسر نہیں چھوڑتے۔ یہ لوگ پہلے تو حب اہل بیت کا فرضی دم بھر کر حضرت ابوبکر صدیق و عمر فاروق رضی اللہ عنہما سے حضرت علی رضی اللہ عنہ کے افضل ہونے کا گمراہانہ عقیدہ پھیلا کر عوام کو تفضیلی شیعہ بناتے ہیں۔ یہ رفض اور تشیع کا پہلا زینہ ہے جو ایک سنی مسلمان کو سنی ہونے سے خارج کر کے تفضیلی شیعہ اور بدعتی کر دیتا ہے۔ اور پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے درمیان ہونے والے خلاف کو رطب و یابس اور سچے جھوٹے تاریخی واقعات کی تاریکی میں عوام کے دل و دماغ پر ایسا داغتے ہیں کہ وہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے بدعقیدہ ہو کر جہنمی ہو جاتے ہیں۔ (معاذ اللہ)

ایسے بہت سے نام نہاد مولویوں، قاریوں اور پیروں سے مجھے بحث و تمحیص کرنے کا اتفاق ہوا اور بار ہا باہر سے ایسے لوگوں کے بارے میں مجھ سے فتوے بھی طلب کیے گئے کہ اس طرح کا عقیدہ رکھنے والے سنی ہیں یا شیعہ؟ اور ان کو امام بنایا جائے یا نہ؟......

لہٰذا میں نے مسئلہ تفضیل شیخین کریمین رضی اللہ عنہما اور سیدنا علی المرتضیٰ و امیر معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان ہونے والے اختلاف کا صحیح پس منظر اجاگر کر کے قرآن و سنت کے مطابق اہل سنت کا اجماعی عقیدہ ایک ایسے مفصل و مدلل فتوے کی صورت میں بیان کر دیا ہے...... کسی صحابی کے ساتھ بغض اور سوء عقیدت یعنی برا عقیدہ رکھنا بدمذہبی، گمراہی اور دوزخی ہونا ہے۔ کیونکہ وہ دراصل حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بغض اور سوء عقیدت ہے۔ ایسا شخص رافضی ہے اگر چہ چاروں خلفاء کو مانے اور اپنے آپ کو سنی ظاہر کرے بالخصوص حضرت امیر معاویہ، ان کے والد ابوسفیان، والدہ حضرت ہند رضی اللہ عنہم میں سے کسی کی شان میں گستاخی اور تبرا رفض ہے۔ جو اس کا قائل ہو اور ان کی شان میں گستاخی کرتا یا ان سے برا عقیدہ رکھتا ہو وہ رافضی شیعہ اور اہل سنت سے خارج ہے۔ اس لیے اس کی امامت و خطابت ناجائز ہے۔'' (افضلیت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ص ۵، ۶، ۱۰)

۴ تاجدار اہل سنت، مجتہد ملت، شہزادۂ اعلیٰ حضرت شاہ محمد مصطفیٰ رضا خان (مفتی اعظم ہند بریلی شریف)

''کسی صحابی کے ساتھ سوءِ عقیدت (بدعقیدگی) بدمذہبی و گمراہی واستحقاق جہنم ہے کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بغض ہے۔ ایسا شخص رافضی ہے اگرچہ چاروں خلفاء کو مانے اور اپنے آپ کو سنی کہے مثلاً حضرت امیر معاویہ اور ان کے والد ماجد حضرت ابوسفیان اور والد ماجدہ حضرت ہند، اسی طرح حضرت سیدنا عمرو بن عاص و حضرت مغیرہ بن شعبہ و حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہم حتیٰ کہ حضرت وحشی رضی اللہ عنہ جنھوں نے قبل اسلام حضرت سید الشہداء حمزہ رضی اللہ عنہ کو شہید کیا اور بعد اسلام اخبث الناس مسیلمہ کذاب ملعون کو جہنم واصل کیا..... ان میں سے کسی کی شان میں گستاخی تبرا ہے اور اس کا قائل رافضی۔''

۵ غزالی زماں، رازی دوراں، سید احمد سعید کاظمی (مہتمم انوار العلوم ملتان و شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ بہاولپور)

''..... حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو معاذ اللہ فاسق کہنے والا ہرگز سنی نہیں۔ تمام صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین بالاتفاق اہل سنت کے نزدیک واجب الاحترام ہیں۔ اس لیے ایسے شخص کی اقتداء بھی درست نہیں۔''

۶ مفتی اعظم پاکستان ابوالبرکات سید احمد صاحب لاہور

''جو شخص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو فاسق کہتا اور ان کو مطعون کرتا ہے وہ خود فاسق ہے۔ اس کو امام بنانا گناہ ہے، اس کے پیچھے نماز قریب حرام اور واجب الاعادہ ہے، وہ شخص اہل سنت والجماعت سے نہیں۔''

۷ محقق اہل سنت مفتی احمد یار خان نعیمی گجرات

''حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر صدیق و فاروق اعظم رضی اللہ عنہما سے افضل بتانے یا حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو فاسق کہنے والا شخص بالکل بے دین اور شیعہ ہے، غالباً تقیہ کر کے اہل سنت بنا ہوا ہے۔ ایسے شخص کو فوراً اہل سنت کی مسجد سے علیحدہ کر دیا جائے اور کوئی مسلمان اس کے پیچھے نماز نہ پڑھے۔ اگر امامت کے لالچ میں توبہ بھی کرے تو زبانی اعتبار نہ کرو بلکہ تحریر کرا لو۔ یہ عقائد بالکل رافضیوں کے ہیں۔ کسی اہل سنت کے عقیدے میں صحابہ کی توہین و گستاخی نہیں ہے، نہ کوئی مسلمان اتنی جرأت کر سکتا ہے۔ جو شخص ایسا عقیدہ رکھے وہ رافضی ہے۔ اگرچہ وہ اور اس کے حواری اسے مسلمان سنی سمجھیں۔''

۸ امام اہل سنت، محدث پاکستان جناب سردار احمد صاحب قادری رضوی کے نائب، جامع المعقول والمنقول مفتی غلام رسول شیخ الحدیث جامعہ رضویہ لائل پور (فیصل آباد)

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ عادل ثقہ اور صالح صحابی ہیں۔ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر آپ کی حقیقی ہمشیرہ ام

حبیبہ رضی اللہ عنہا تھیں۔ آپ بڑے عالم اور مجتہد صحابی ہیں۔ آپ کے لیے سرور کائنات نے دعا فرمائی آپ کی شان میں گستاخی کرنا اور آپ کو برا کہنا رفض ہے۔ ایسا شخص جو آپ کو برا کہے شیعہ ہے وہ ہرگز ہرگز سنی نہیں ہے۔ اس کے پیچھے نماز نہ پڑھی جائے اسے اہل سنت والجماعت کی مسجد میں ہرگز ہرگز امام نہ رکھا جائے۔''

۹ استاذ العلماء مفتی محمد خلیل خان القادری البرکاتی (شیخ الحدیث دار العلوم احسن البرکات حیدر آباد سندھ)

''حضرت امیر معاویہ اور ان کے والد ماجد حضرت ابو سفیان اور والدہ ماجدہ حضرت ہند رضی اللہ عنہم حتیٰ کہ حضرت وحشی رضی اللہ عنہ کسی صحابی کے ساتھ سوء عقیدت بدمذہبی و گمراہی و استحقاق جہنم ہے کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بغض ہے۔ ایسا شخص رافضی ہے اگرچہ چاروں خلیفوں کو مانے اور اپنے آپ کو سنی کہے۔ اسے برضا ورغبت امام بنانا خود کو عذاب الٰہی میں ڈالنا ہے۔ مسلمانوں پر فرض ہے کہ اسے فوراً امامت سے علیحدہ کر دیں۔''

۱۰ فقیہ العصر مولانا محمد نور اللہ صاحب نعیمی دار العلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور ضلع ساہیوال

''اہل سنت والجماعت کا یہ عقیدہ اظہر من الشمس ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق و عمر فاروق رضی اللہ عنہما بعد الانبیاء والرسل افضل البشر ہیں۔ اور یوں ہی حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما صحابی اور واجب الاحترام ہیں۔ لہٰذا ان کے برعکس عقیدہ رکھنے والے شخص کے پیچھے سنی کی نماز مکروہ تحریمی واجب الاعادہ ہے۔''

۱۱ شیخ الحدیث علامہ مولانا غلام علی صاحب مہتمم دار العلوم اشرف المدارس اوکاڑہ

''جو شخص حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابو بکر صدیق و عمر فاروق رضی اللہ عنہما سے افضل سمجھے یا حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کو برا بتائے، ان سے بدعقیدگی رکھے، ہر دو صورتوں میں ایسا شخص فاسق و مبتدع ہے اور ایسے شخص کو امام بنانا گناہ ہے۔ اور جو نماز اس کے پیچھے پڑھی جائے وہ مکروہ تحریمی واجب الاعادہ ہوگی۔''

۱۲ فاضل جلیل، عالم نبیل، محقق بے عدیل مفتی محمد اعجاز الرضوی شیخ الحدیث جامعہ نعمانیہ لاہور

''معاذ اللہ! معاذ اللہ! ثم معاذ اللہ! سرکار امیر المومنین معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی رسول کی شان رفیع میں (ان کو فاسق و برا بتا کر) یہ گالی نہ دے گا مگر خارجی، رافضی، ناصبی اور زندیق و ملحد۔ ایسے شخص کو امام بنانا کیسا؟ اہل سنت کہنا باطل و ناجائز ہے۔ نہ وہ اہل سنت ہے اور نہ اسے مسلمانوں کا امام بنایا جائے۔ اس کی امامت حرام حرام حرام، اشد حرام کہ وہ فاسق فی العقیدہ ہے۔''

۱۳ استاذ العلماء مولانا غلام جہانیاں صاحب معینی شیخ الحدیث والتفسیر جامعہ معینیہ ڈیرہ غازی خان

''تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم واجب الاحترام ہیں۔ بالخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی اور واجب الاحترام ہیں۔ ان کا اور دوسرے صحابہ کا گستاخ اہل سنت سے نہیں ہوسکتا، اور نہ وہ لائق امامت ہے۔''

۱۴ شیخ الاسلام حضرت مولانا خواجہ محمد قمر الدین صاحب سجادہ نشین دربار سیال شریف

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مناقب مسلم الثبوت ہیں ان کی شان میں گستاخی کرنا اگر التزام کفر نہیں تو لزوم کفر میں داخل ضرور ہے (یعنی صحابی رسول حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی سے کفر لازم آتا ہے)۔ حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کے بارے میں یہ کہنا کہ انھوں نے حضرت علی یا دیگر اہل بیت رضی اللہ عنہم سے دشمنی کی یا انھیں سب وشتم کرتے یا کراتے تھے سراسر غلط ضلالت اور جہالت پر مبنی ہے، جو نصر بن مزاحم، یونس بن خباب اور مرحوب وغیرہم جیسے رافضیوں کی روایات پر مبنی ہے۔ فرمان ذی شان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم "اللہ اللہ فی اصحابی" کوئی مسلمان نہیں بھول سکتا۔''

۱۵ آستانہ عالیہ امام العارفین حضرت مولانا پیر سید مہر علی شاہ صاحب گولڑہ شریف

''کسی صحابی کی تفسیق وتوہین مسلک اہل سنت کے خلاف اور بدعت ہے۔ خصوصاً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ جن کے عادل وصالح ہونے کے لیے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا خلافت تفویض کرنا بین ثبوت ہے۔ ورنہ فاسق کو تفویض خلافت کرنا حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے شایان نہیں۔''

کتبہ فیض احمد مقیم آستانہ عالیہ، الجواب الصحیح محمد فاضل چشتی گولڑہ شریف۔

۱۶ مدرسہ عالیہ اسلامیہ عربیہ انوار العلوم ملتان کے علماء

کسی صحابی کے ساتھ سوء عقیدت بدمذہبی وگمراہی واستحقاق جہنم ہے کہ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بغض ہے۔ ایسا شخص رافضی ہے اگرچہ چاروں خلفاء کو مانے اور اپنے آپ کو سنی کہے۔ مثلاً حضرت امیر معاویہ اوران کے والد ماجد ابوسفیان اور والدہ ماجدہ حضرت ہند رضی اللہ عنہا۔ ان میں سے کسی کی شان میں گستاخی تبرا ہے اوراس کا قائل رافضی ہے۔ لہٰذا اس کی امامت ناجائز ہے۔''

سید مسعود علی قادری مفتی انوار العلوم ملتان۔ اصاب من اجاب، مشتاق احمد مدرس انوار العلوم ملتان۔

۱۷ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے عظیم راہنما حضرت علامہ مولانا حامد علی خان (شیخ الحدیث والتفسیر مدرسہ خیر المعاد ملتان)

''اصحاب رسول کل عدول ہیں۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی صحابیت مسلم وثابت ہے۔ اور اسی طرح حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے والدین ماجدین حضرت ابوسفیان وحضرت ہند رضی اللہ عنہما کی صحابیت بھی مسلم وثابت ہے۔ لہٰذا جو ان کی شان میں دریدہ دہنی اور گستاخی کرے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر صدیق وعمر فاروق رضی اللہ عنہما پر فضیلت دے وہ اہل سنت سے خارج اور بدعتی اور رافضی ہے۔ اس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔''

۱۸ مولانا محمد شریف صاحب شیخ الحدیث جامعہ رضویہ مظہر العلوم دولت دروازہ ملتان

''حضرت امیر معاویہ، ان کے والد ماجد ابوسفیان، ان کی والدہ ماجدہ حضرت ہند و دیگر جمیع صحابہ کرام رضی اللہ عنہم واجب الاحترام ہیں۔ ان کا احترام ایمان کا حصہ ہے۔ انھیں برا کہنے والا اہل سنت سے خارج ہے اور اس کی امامت ناجائز ہے۔''

الجواب الصحیح سید محمد عبداللہ شاہ رضوی مہتمم مدرسہ انوار الابرار ملتان

۱۹ فاضل جلیل حضرت مولانا ابوالنور محمد بشیر صاحب کوٹلی لوہاراں سیالکوٹ

''حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما یا کسی دوسرے صحابی کی بے ادبی کرنے یا ان سے برا عقیدہ رکھنے والا شخص گمراہ ہے اور مسلک اہل سنت کے سراسر خلاف۔ اگر وہ اپنے آپ کو اہل سنت کہتا ہے تو یہ اس کا تقیہ ہے دراصل وہ شیعہ اور رافضی ہے ایسے شخص کے پیچھے نماز جائز نہیں۔''

۲۰ حضرت علامہ سید محمد افضل حسین شاہ صاحب مفتی جامعہ قادریہ لائل پور (فیصل آباد)

''حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو برا بتانے والا بھی اہل سنت سے گمراہ اور بد مذہب ہے اسے امام بنانا گناہ ہے، اس کے پیچھے نماز پڑھنی جائز نہیں۔''

۲۱ مولانا ابوالحسن محمد مختار احمد صاحب درانی صدر مدرس مدرسہ عربیہ سراج العلوم خانپور ضلع رحیم یار خان

''جو شخص حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما یا کسی صحابی رسول کے حق میں بے ادبی، گستاخی اور سب وشتم کرتا ہے، وہ اسلام سے خارج، مرتد اور واجب القتل ہے۔ جیسا کہ شفاء قاضی عیاض، آیات قرآنیہ واحادیث نبویہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مدح و ثنا میں بکثرت وارد ہیں۔ ان کے باوجود جو ان کو برا کہے وہ بے ایمان، ملعون اور ذلت ناک عذاب کا مستحق ہے اس کی امامت باطل و ناجائز ہے۔''

(ہذا الجواب صحیح لا ریب فیہ۔ خادم الشرع عبدالواحد نائب مفتی سراج العلوم خانپور)

۲۲ مناظر اسلام حضرت علامہ مولانا محمد عمر صاحب اچھرہ لاہور

''سیدنا ابوبکر صدیق وعمر فاروق رضی اللہ عنہما کی خلافت حقہ کا منکر اسلام سے خارج اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ان سے افضل سمجھنے والا بے دین گمراہ شیعہ ہے اور حضرت امیر معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہما کو سب وشتم اور بکواس کرنے والا بھی اسلام سے خارج ہے۔''

۲۳ مفتی غلام رسول صاحب خلیفہ مجاز حضرت امیر ملت پیر جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ذی قدر صحابی ہیں ان کی شان میں نازیبا کہنے والا اپنے ایمان کو تباہ کرتا ہے اور ملعون ہے۔ اگرچہ ان سے خطائے اجتہادی ہوئی تاہم وہ ایک ثواب کے مستحق

ہیں۔ ان کو برا کہنے والا اہل سنت سے خارج ہے۔ اس کی امامت بھی ناجائز ہے۔"

۲۴ حضرت مولانا پیر سید اختر حسین شاہ صاحب (نبیرہ امام اہل سنت امیر ملت عارف باللہ پیر سید جماعت علی شاہ صاحب)

"نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام صحابہ کرام ہدایت کے روشن مینار اور چمکتے ہوئے ستارے ہیں۔ تمام ہی بتدریج افضلیت کے مالک ہیں اور ان تمام کو رضائے الٰہی حاصل ہے۔ کسی کی شان میں گستاخی اور طعن و تشنیع اپنے ایمان کو ضائع کرنا ہے۔ نسیم الریاض میں ہے کہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کو برا کہے اور کہے کہ وہ گمراہ تھے تو قتل کیا جائے۔ بالخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جو فاسق کہے وہ خود بہت بڑا فاسق ہے، بدمذہب ہے، بے دین ہے۔ ایسا شخص اہل سنت والجماعت کے زمرے سے خارج ہے۔ اس کا اہل سنت والجماعت کے ساتھ دور کا بھی واسطہ نہیں ہے۔ اس کو امام بنانا ناجائز و حرام ہے۔ اس کے پیچھے اہل سنت والجماعت کی اقتداء قطعاً جائز نہیں ہے اس کے پیچھے نماز بالکل نہیں ہوتی۔"

۲۵ استاذ العلماء مولانا عبدالمصطفیٰ صاحب ازہری شیخ الحدیث دارالعلوم امجدیہ کراچی

حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مقدس صحابی اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیکی رشتہ دار ہیں۔ یہ کاتب وحی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سالے ہیں۔ ان کے جنتی ہونے کی نوید قرآن مجید نے دی ہے وہ مجتہد صحابی ہیں۔ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ نے اپنی خلافت ان کو دی اور آپ خلافت سے دستبردار ہو گئے۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو جو شخص برا کہتا ہے وہ درحقیقت حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کو برا کہتا ہے۔ ایسا شخص رافضی ہے یا خارجی ہے اور کبھی یہ شخص اہل سنت سے نہیں ہو سکتا۔ اس لیے کہ صحابہ اور اہل بیت سے یہی لوگ عداوت رکھتے ہیں۔ سنی تو ان دونوں سے محبت کرتے ہیں۔"

۲۶ حضرت پیر محمد قاسم صاحب مشوری قادری مشورہ شریف لاڑکانہ

"اہل سنت والجماعت کا یہی عقیدہ ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تمام صحابہ سے افضل ہیں۔ پھر حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ان سے افضل سمجھنا گمراہی اور مذہب اہل سنت سے خروج ہے۔ اسی طرح کسی بھی صحابی بالخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر طعن کرنا اسلام پر جرح کو مستلزم اور نصوص قطعیہ سے انکار کے مترادف ہے۔"

۲۷ حضرت علامہ شاہ محمد عارف اللہ صاحب قادری راولپنڈی

"تفضیل شیخین کا منکر اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بالخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے اچھی عقیدت نہ رکھنے والا اہل سنت سے نہیں ہے۔"

۲۸ امام اہل سنت حضرت مفتی تقدس علی صاحب رضوی بریلوی شیخ الجامعہ جامعہ راشدیہ پیر گوٹھ خیر پور

''حضرت ابوبکر صدیق و عمر فاروق رضی اللہ عنہما جمیع اہل سنت کے اتفاق کے مطابق تمام صحابہ سے افضل ہیں پھر تمام صحابہ واجب الاحترام ہیں۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کا بے ادب اہل سنت سے خارج ہے۔''

۲۹ حضرت علامہ پیر میاں جمیل احمد صاحب شرق پوری شیخوپورہ

''تفضیل شیخین، احترام و اکرام جمیع اہل سنت کا مسلک ہے۔ بالخصوص حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ واجب التعظیم صحابی رسول اللہ ہیں۔ منکر اہل سنت سے خارج ہے، لائق امامت نہیں۔''

۳۰ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے عظیم شیخ عارف باللہ حضرت مولانا غلام احمد جان الاحرار نقشبندی غزنوی افغانستان

((من فضل عليا رضي الله عنه على الصديق الاكبر والفاروق الاعظم رضي الله عنهما ولا يستحى من الله تعالىٰ فى شان سيدنا امير المومنين معاوية رضي الله عنه حين يسبه ويفسقه اعاذنا الله تعالى من هذا الاعتقاد الباطل السوء فهذان الشخصان خارجان من طريقة اهل السنة والجماعة بلا ريب وارتياب وليسا بداخلان فى الفرقة الناجية فاياك والصلوٰة خلفهما فانهما من اهل الشيع حقيقة وان لم يقرا به لسانا هذا هو الحق فانهما ممن يقولون بافواههم ما ليس فى قلوبهم))

''جو شخص حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما سے افضل سمجھتا ہے اور وہ شخص جو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں اللہ سے شرم و حیا نہیں کرتا کہ انھیں برا کہتا ہے...... اللہ ہمیں ایسے باطل اور برے عقیدے سے بچائے...... سو یہ دونوں شخص اہل سنت والجماعت سے خارج ہیں، اہل سنت والجماعت کے فرقہ ناجیہ میں سے نہیں ہیں۔ ان دونوں کے پیچھے نماز پڑھنے سے پرہیز کریں کیونکہ یہ دونوں شخص درحقیقت شیعہ ہیں۔ اگرچہ زبان سے شیعہ ہونے کا اقرار نہیں کرتے۔ یہی حق بات ہے کہ یہ دونوں ایسے ہی ہیں کہ سنی ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں جو ان کے دل میں نہیں ہے بلکہ دل میں تو شیعہ ہی ہیں۔''

۳۱ حضرت پیر سید ابوالکلیم محمد خادم حسین شاہ صاحب چورہ شریف

''جواب علمائے کرام حق وصواب ہے یعنی میں متفق ہوں کہ یہی اہل سنت والجماعت کا مذہب ہے۔ اس کا مخالف اہل سنت سے خارج ہے، امامت کے لائق بھی نہیں ہے۔''

۳۲ ابوالنصر منظور احمد بانی جامعہ فریدیہ ساہیوال

الجواب حق وصواب والمجیب مصیب ومثاب۔

۳۳ ابوصالح محمد فیض احمد اویسی رضوی جامعہ اویسیہ رضویہ بہاولپور
الجواب صحیح۔

۳۴ حضرت علامہ سید پیر جلال الدین شاہ صاحب مفتی و شیخ الحدیث جامعہ محمدیہ رضویہ بکھی شریف تحصیل پھالیہ، گجرات
الجواب صحیح وخلافہ قبیح۔

# مخالفین معاویہ، علمائے دیوبند کی نگاہ میں

① حکیم الامت شاہ اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ صحابی اور صحابی کے بیٹے ہیں۔ ان کی صحابیت اور فضیلت میں کون بات کر سکتا ہے مگر جو رافضی ہو (بات کر سکتا ہے)۔ انھیں ''حضرت'' اور ''رضی اللہ تعالیٰ عنہ'' سے یاد کرنا اہل سنت والجماعت کا شعار ہے۔ اور جو کوئی ان کی شان میں طعن وتشنیع زبان پر لاتا ہے وہ رافضیوں سے تعلق رکھتا ہے..... جو جھگڑے اور تنازعات ان کے درمیان واقع ہوئے ہیں ان کو ان کے محامل صحیحہ اور تاویلات مقبولہ پر محمول کرنا چاہیے۔'' (فتاویٰ امدادیہ ج ۴ ص ۱۲۳، ۱۲۴ کتاب العقائد والکلام)

② شیخ القرآن حضرت مولانا غلام اللہ خان رحمہ اللہ

''اس قلم پر خدا کی لعنت جس نے کسی صحابی کی توہین یا گستاخی کی ہو یا کی جاتی ہو..... ایک کتاب استخلاف یزید تصنیف مولوی لال شاہ خطیب واہ کینٹ کی مولانا سید نور الحسن کو دی ہے تاکہ اس کی تردید لکھیں اس نے حضرت امام معاویہ کے متعلق بکواس کیے ہیں۔'' (القول السدید ص ۲۷، ۳۹)

③ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ

**سوال:** زید نے حسب ذیل عبارت شائع کی ہے ''امیر معاویہ ملوکیت پرستی کی صف میں سب سے آگے کھڑا ہوا۔ دنیا کو ملوکیت کی لعنت میں گرفتار کیا۔ اس نے جمہوریت کو فنا کر کے ملوکیت کا تاج اس یزید کے سر پر رکھ دیا جو شراب کے نشہ میں مدہوش رہتا تھا اور کتوں کا منہ چاٹتا تھا۔'' یہ عبارت حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی توہین ہے یا نہیں؟ اور یہ سب وشتم صحابہ ہے یا نہیں؟ جو شخص ایسا کہے اور اس کی اشاعت کرے اس کے ساتھ مسلمانوں کو کیا سلوک کرنا چاہیے؟

**جواب:** مذکورہ بالا عبارت بلاشبہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی توہین اور سب وشتم میں داخل ہے۔ اس کا مرتکب گنہگار، فاسق اور اہل سنت والجماعت سے خارج ہے۔ جب تک توبہ نہ کرے مسلمانوں کو اس سے اپنے خصوصی معاملات منقطع کر لینے چاہییں۔''

(فتاویٰ دار العلوم دیوبند، دار الاشاعت کراچی ج ۲ ص ۱۳۸، کتاب الایمان والعقائد)

④ محقق العصر مفتی جمیل احمد تھانوی رحمۃ اللہ لاہور

''یہ شخص (لال شاہ مصنف استخلاف یزید) فاسق ہے اور فاسق کو امام بنانا مقتدا کرنا مکروہ تحریمی ہے۔ سوال کے پیرائے میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے جو بغض ہے اس کو چھپاتا ہے تاکہ گرفت نہ ہو سکے۔ مگر یاد رکھیے ان کی عدالت میں جو بھی شک کرے وہ بھی فاسق ہے۔ (القول السدید فی استخلاف یزید ص ۴۰)

⑤ استاذ العلماء شیخ الحدیث مولانا عبد القدیر صاحب رحمۃ اللہ دار العلوم تعلیم القرآن راولپنڈی

''اس (استخلاف یزید) میں واضح الفاظ میں شیعیت کے افکار کا بیج بویا گیا ہے۔ حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی عموماً اور بعض کی خصوصاً توہین کی گئی ہے...... حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یا کسی صحابی کا ایسے انداز میں تذکرہ کرنا جس سے ان کی خداداد عزت اور عظمت کو نقصان پہنچایا جائے، ان کی امامت اور جلالت کو داغدار کیا جائے، عوام کے دلوں میں محبت اور وقار کے بجائے بغض اور نفرت کا احساس پیدا کیا جائے، یہ وہ خطرناک راستہ ہے جس کو زوال ایمان اور خطرۂ جان کہا جاتا ہے۔'' (ایضاً ص ۱۶، ۳۳)

باری تعالیٰ اس کاوش کو شرف قبولیت بخشتے ہوئے اسے مخالفین اور معاندین کی ہدایت کا ذریعہ بنائے، امت مسلمہ کو قبائلی تعصب اور خاندانی عناد سے محفوظ فرمائے اور ہم سب کو جملہ صحابہ کرام بالخصوص سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں سوء ظن اور بدگمانی سے بچا کر حسن ظن نصیب فرمائے۔ آمین

ربنا تقبل منا انك انت السميع العليم وتب علينا انك انت التواب الرحيم۔

پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی

خطیب مرکزی جامع مسجد حویلیاں ہزارہ

# مآخذ ومصادر

''تذکرہ سیدنا معاویہ'' کی تالیف کے دوران میں حسب ذیل کتب سے استفادہ کیا گیا ہے:


١ قرآن مجید
٢ صحیح بخاری — امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری
٣ صحیح مسلم — امام مسلم بن حجاج نیشاپوری
٤ جامع ترمذی — ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذی
٥ سنن ابی داود — ابوداودسلیمان بن اشعث سجستانی
٦ سنن نسائی — ابوعبدالرحمٰن بن شعیب بن علی النسائی
٧ الادب المفرد — امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بخاری
٨ مسند ابی عوانہ — یعقوب بن اسحاق الاسفرائنی
٩ مسند امام احمد بن حنبل — امام احمد بن حنبل
١٠ مشکوٰۃ المصابیح — شیخ ولی الدین محمد بن عبداللہ تبریزی
١١ فتح الباری — حافظ ابن حجر عسقلانی
١٢ سیرت النبی — علامہ سید سلیمان ندوی
١٣ ضیاء النبی — پیر کرم شاہ صاحب ازہری
١٤ محسن انسانیت — نعیم صدیقی صاحب
١٥ بلاغ مبین (مکاتیب سید المرسلین) — مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی
١٦ شرح عقائد — علامہ سعد الدین تفتازانی
١٧ النبراس لشرح شرح العقائد — علامہ عبدالعزیز پرہاروی
١٨ فلسفہ التشریع فی الاسلام — ڈاکٹر صبحی محمصانی
١٩ النظم الاسلامیہ — ڈاکٹر حسن ابراہیم حسن
٢٠ منہاج السنۃ — امام ابن تیمیہ
٢١ ازالۃ الخفاء عن خلافۃ الخلفاء — شاہ ولی اللہ محدث دہلوی
٢٢ کتاب الوحی — ڈاکٹر احمد عبدالرحمٰن عیسیٰ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | کتاب المعارف | ابن قتیبہ |
| ۲۴ | طبقات ابن سعد | امام ابن سعد |
| ۲۵ | الاصابہ | ابن حجر عسقلانی |
| ۲۶ | الاستیعاب | علامہ ابن عبدالبر |
| ۲۷ | اسد الغابہ | علامہ ابن اثیر جزری |
| ۲۸ | خلفائے راشدین حسن کردار وعمل | مولانا سعید الرحمٰن علوی |
| ۲۹ | تاریخ مسعودی | ابوالحسن بن حسین بن علی مسعودی |
| ۳۰ | تاریخ طبری | ابن جریر طبری |
| ۳۱ | تاریخ ابن خلدون | علامہ عبدالرحمٰن بن خلدون |
| ۳۲ | البدایہ والنہایہ | امام ابن کثیر |
| ۳۳ | تاریخ الخلفاء | علامہ جلال الدین سیوطی |
| ۳۴ | خلافت اسلامیہ | مولانا سید عبدالقدوس ہاشمی صاحب |
| ۳۵ | تاریخ زوال ملت اسلامیہ | اکبر شاہ خان نجیب آبادی |
| ۳۶ | تاریخ اسلام | اکبر شاہ خان نجیب آبادی |
| ۳۷ | تاریخ اسلام | شاہ معین الدین ندوی |
| ۳۸ | تاریخ ملت | مولانا عبدالقیوم ندوی |
| ۳۹ | العبر فی خبر من غبر | امام ذہبی |
| ۴۰ | فتوح البلدان | بلاذری |
| ۴۱ | مختصر تاریخ اسلام | مولانا غلام رسول مہر |
| ۴۲ | تاریخ اسلام | عبدالحکیم خان نشتر جالندھری |
| ۴۳ | تاریخ حریت اسلام | محمد الدین فوق |
| ۴۴ | المرتضیٰ | سید ابوالحسن علی ندوی |
| ۴۵ | اجوبہ اربعین | مولانا محمد قاسم نانوتوی |
| ۴۶ | سبائی فتنہ حصہ اول | مولانا ابوریحان عبدالغفور صاحب سیالکوٹی |
| ۴۷ | العواصم من القواصم | قاضی ابوبکر ابن العربی |
| ۴۸ | اسلام کا نظام حکومت | مولانا حامد الانصاری غازی |

۴۹ خلافت وملوکیت — سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب
۵۰ مسئلہ اقرباء نوازی — مولانا محمد نافع صاحب
۵۱ سیرت ابوسفیان — سید الطاف حسین گیلانی
۵۲ براءۃ عثمان — مولانا ظفر احمد عثمانی
۵۳ تطہیر الجنان — علامہ ابن حجر ہیتمی
۵۴ الناہیہ عن طعن معاویہ — علامہ عبدالعزیز فرہاروی
۵۵ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور تاریخی حقائق — جسٹس مولانا محمد تقی عثمانی
۵۶ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی سیاسی زندگی — پروفیسر علی احمد عباسی
۵۷ امیر المومنین معاویہ رضی اللہ عنہ — حکیم عبدالرحمٰن خلیق
۵۸ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ — ملک محمد اکرم
۵۹ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ — حضرت مولانا پیر غلام دستگیر نامی
۶۰ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ — سلام اللہ صدیقی
۶۱ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ — ابوریحان مولانا ضیاء الرحمٰن فاروقی
۶۲ معاویہ بن ابی سفیان — عمر ابوالنصر مصری، مترجمہ محمد احمد پانی پتی لاہور
۶۳ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ — انیس زکریا نصولی
۶۴ سیرت معاویہ رضی اللہ عنہ — مولانا اشرف احمد صاحب ہندوستان
۶۵ امیر معاویہ رضی اللہ عنہ — مفتی احمد یار خان نعیمی
۶۶ فضائل حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ — قاضی غلام محمود صاحب ہزاروی
۶۷ دشمنان امیر معاویہ کا علمی محاسبہ — مولانا محمد علی صاحب لاہوری
۶۸ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ، شخصیت و کردار — حکیم محمود احمد ظفر سیالکوٹی
۶۹ سیرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ — ابومعاویہ سید عطاء المنعم شاہ صاحب بخاری
۷۰ تعارف سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ — مولفہ راقم الحروف
۷۱ اسلام کے مشہور امیر البحر — عبدالواحد سندھی
۷۲ افضلیت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ — مفتی ابوسعید غلام سرور قادری
۷۳ دفاع امیر معاویہ — قاضی مظہر حسین صاحب
۷۴ عقیدہ خلافت راشدہ اور امامت — قاضی مظہر حسین صاحب

| | |
|---|---|
| ۷۵ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی غالی گروہ | قاضی مظہر حسین صاحب |
| ۷۶ خلفائے اسلام | مولانا قاضی محمد شمس الدین صاحب ہری پور |
| ۷۷ استخلاف یزید | سید لعل شاہ بخاری |
| ۷۸ سیاست معاویہ | سید مہر حسین بخاری |
| ۷۹ الاجابۃ الکافیہ فی رد دفاع معاویہ | سید مہر حسین بخاری |
| ۸۰ تاریخ نواصب | عبدالقیوم علوی |
| ۸۱ الحسن بن علی | سید آل احمد رضوی |

۸۲ ہفت روزہ دعوت ''امیر معاویہ نمبر'' جنوری، فروری ۱۹۶۰ء

۸۳ ماہنامہ تعلیم القرآن ''امیر معاویہ نمبر'' جنوری، فروری ۱۹۹۳ء

۸۴ ماہنامہ میثاق لاہور، اکتوبر ۱۹۸۶ء

۸۵ ماہنامہ نقیب ختم نبوت ملتان فروری ۱۹۹۴ء

| | |
|---|---|
| ۸۶ عین الحیوٰۃ | ملا باقر مجلسی |
| ۸۷ جلاء العیون | ملا باقر مجلسی |
| ۸۸ حق الیقین | ملا باقر مجلسی |
| ۸۹ کشف الاسرار | آیت اللہ خمینی |
| ۹۰ الحکومت الاسلامیہ | آیت اللہ خمینی |
| ۹۱ بغاوت بنوامیہ | غلام حسین نجفی |
| ۹۲ خصائل معاویہ | غلام حسین نجفی |
| ۹۳ النظائر لاکرام الشعائر | سید عبد القاضی شاہ |
| ۹۴ اظہار حقیقت ج ۳ | مولانا محمد اسحاق ندوی |
| ۹۵ سیر الصحابہ حصہ ششم | شاہ معین الدین ندوی |
| ۹۶ رفقائے نبی | مولانا جعفر شاہ پھلواروی |
| ۹۷ مجموعہ تفسیر آیات قرآنی | امام اہل سنت علامہ عبدالشکور لکھنوی |
| ۹۸ ابدی پیغام کے آخری پیغام بر | ضیاء الدین کرمانی |
| ۹۹ علوم القرآن | جسٹس محمد تقی عثمانی |
| ۱۰۰ جہان دیدہ | جسٹس محمد تقی عثمانی |

فاتحِ عرب وعجم، خال المسلمین، مدبرِ اسلام، کاتبِ وحی

بانیِ اسلامی بحریہ، خلیفۂ راشد، امیرالمومنین

# سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

پر

# اعتراضات کا علمی تجزیہ


مؤلف

پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی ایم۔اے

# فہرست مضامین

# انتساب

راقم الحروف اس کتاب کو ابنائے امیر شریعت خصوصاً سید ابومعاویہ ابوذر بخاری اور سید عطاء المحسن حسنی قادری بخاری رحمہما اللہ

جنھوں نے رجب ۱۳۸۱ھ بمطابق ستمبر ۱۹۶۱ء میں اس دھرتی پر سب سے پہلے تقریب ''مدح معاویہ'' کا انعقاد کیا......

اپنے محترم و شفیق والد ماجد جناب قاضی چن پیر الہاشمی (متوفی ۳ محرم الحرام ۱۴۱۱ھ) جن کی تعلیم و تربیت سے احقر اس ادنیٰ خدمت کے قابل ہوا......

''جملہ متلاشیان حق'' اور جذبہ دفاع صحابہ سے سرشار مسلمانوں کے نام منسوب کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے۔

پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی ایم اے



# مولانا ابوریحان عبدالغفور سیالکوٹی

(سابق استاذ حدیث جامعہ فریدیہ اسلام آباد۔ شیخ الحدیث دارالعلوم فاروقیہ راولپنڈی)

۴- ذوقعدہ ۱۴۱۷ھ/۱۴ مارچ ۱۹۹۷ء

گرامی قدر قاطع سبائیت جناب پروفیسر قاضی طاہر الہاشمی صاحب زیدت معالیکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

آنجناب کا ہدیہ سینہ...... ''سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ'' ملا۔ ملتے ہی پڑھنا جو شروع کیا تو پھر ختم کر کے ہی دم لیا۔ جوں جوں پڑھتا جاتا تھا توں توں آپ کے لیے دل سے دعائیں نکلتی جاتی تھیں۔ آپ نے جس عرق ریزی اور محنت سے کام لیا ہے یہ آپ جیسے باہمت مردِ میدان کا ہی حصہ تھا۔ آپ نے سنیوں کی طرف سے فرض کفایہ ادا کیا۔ اللہ تعالیٰ اس کو اپنی جناب میں قبول و منظور فرمائے، سب سنیوں کی طرف سے آپ کو احسن سے احسن جزائے خیر عطا فرمائے، آپ کی عمر اور صحت و عافیت میں برکت دے، زور قلم اور بڑھائے۔ آمین یا اللہ العالمین بحرمۃ سید المرسلین

آپ کی اس محنت و جانفشانی کی قدر و قیمت کا صحیح اندازہ وہی لگا سکتا ہے جو خود ان اعصاب شکن اور صبر آزما مراحل سے گزرا ہو جن سے آپ گزرے ہیں ورنہ عام قارئین کتاب، دشمنان معاویہؓ کی طرف سے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر کیے گئے اعتراضات کے مدلل و مسکت جوابات پڑھ لیں گے لیکن ان کو یہ اندازہ نہ ہو سکے گا کہ ان جوابات تک پہنچنے کے لیے کیسے کیسے سمندر آپ کو عبور کرنے پڑے۔ کن کن سنگلاخ وادیوں سے آپ کو پابرہنہ گزرنا پڑا، کن کن خار دار راہوں کی جادہ پیمائی کرنی پڑی۔

جی ہاں! آپ کے قارئین میں سے شاید کوئی آپ کو ان موتیوں کی دریافت اور پھر ایک لڑی میں اس سلیقے کے ساتھ ان کو پرونے پر خوب داد بھی دے دے لیکن وہ یہ اندازہ نہ لگا سکے گا کہ ان موتیوں کے حصول اور ان کی تلاش میں آپ کو کیسی کیسی جانکاہیاں و جانفشانیاں کرنا پڑیں، کن کن سمندروں کی کیسی کیسی شناوریاں اور غواصیاں آپ نے کیں، کتنی راتیں آنکھوں میں کاٹیں، کتنے دن آبلہ پائی میں گزارے...... کچھ تھوڑا بہت گزر ایسے اعصاب شکن مراحل کا چونکہ مجھ پر بھی ہو چکا ہے اس لیے میں اس راہ کی مشکلات سے کچھ تھوڑا بہت واقف ہوں۔ اس لیے آپ کی ہمت و جرأت کو سلام کرتا اور محنت و مشقت کی داد دیتا ہوں۔

مکرر دعا ہے کہ اللہ رب العزت آپ کی اس کاوش و کاہش کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور صحابہ کرام علیہم الرضوان، خصوصاً حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی شفاعت، قیامت کے دن آپ کو نصیب فرمائے۔ آمین! ویرحم اللہ عبداً قال آمینا۔

## مولانا سید حافظ عزیز الرحمٰن صاحب رحمہ اللہ (ایم اے، ایل ایل بی)

(سابق مدیر ماہنامہ نصرۃ العلوم گوجرانوالہ واستاذ حدیث جامعہ محمدیہ اسلام آباد)

زیر تبصرہ کتاب پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی کی سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں دوسری تصنیف ہے جیسا کہ ماہنامہ نصرۃ العلوم کے گزشتہ سال کے ایک شمارے (اگست ۱۹۹۶ء) میں ان کی پہلی تصنیف "تذکرہ سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ" پر احقر نے چند سطور میں اپنی رائے کا اظہار کیا تھا کہ پروفیسر صاحب موصوف کسی دنیوی مصلحت کوشی سے کام نہیں لیتے بلکہ ان کی نوک قلم پر ہر وہ بات جو حقیقت اور سچائی پر مبنی ہوتی ہے ضرور آتی ہے۔ ان کی تازہ تصنیف بھی اسی طرز عمل کا ایک واضح ثبوت پیش کرتی ہے۔

ملت اسلامیہ کا ہر پڑھا لکھا فرد اس حقیقت سے آشنا ہے کہ خلافت راشدہ کے آخری دور میں فتنہ پردازوں، اسلام دشمنوں، خاندان نبوت کے خود ساختہ بہی خواہوں، یہود و نصاریٰ کے ایجنٹوں اور مجوسیوں و دہریوں کے نمک خواروں نے اس امت کا شیرازہ بکھیرنے میں کیا کردار ادا کیا اور اس میں کس حد تک وہ کامیاب ہوئے؟ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے جاں نثاروں کے بڑھتے ہوئے قدموں کو جب وہ طاقت سے نہ روک سکے تو خفیہ سازشوں کے ساتھ مقابلہ کرنے کا طریق اختیار کیا۔ ان کا مقصد حیات اور مطمح نظر صرف اور صرف یہی تھا کہ کسی طرح یہ امت تشتت و انتشار کا شکار ہو تاکہ اسے اپنی تمام تر توانائیاں اپنے اندرونی خلفشار کو مٹانے پر خرچ کرنی پڑیں اور اسے بیرونی دنیا کا ہوش نہ رہے۔

ایسے حالات میں اللہ تعالیٰ نے اس امت پر خصوصی رحمت کا نزول فرماتے ہوئے سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی سربراہی اسے نصیب کی جنھوں نے خوارج و روافض کی کوئی پیش نہ چلنے دی، جنھوں نے فرعونیوں کی اولاد کو پنپنے نہ دیا، جنھوں نے نسلی تفوق و برتری کے چنگل سے اس امت کو چھٹکارا دلایا، جنھوں نے دوبارہ اس امت کو ایک لڑی میں پرویا اور بر و بحر پر اس کی دھاک بٹھائی۔ اگر اس وقت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ برادر نسبتی، خاندان امیہ کا چشم و چراغ، بارگاہ رسالت مآب کی دعا "اللھم اجعله هاديا مهديا" کا مصداق اور گروہ صحابہ کا آخری متفقہ امیر المومنین کمان نہ سنبھالتا تو آج دنیا کے نقشے پر مسلمان شاید چند انچ زمین پر بھی اپنی ریاست قائم نہ کر سکتے۔

لیکن افسوس صد افسوس! دشمنان اسلام پر کیا گلہ، خود امت مسلمہ کے نام نہاد محققین نے شیعہ راویوں کی روایت کے سہارے، خاندان نبوت کی جھوٹی محبت اور دشمنان دین کی فلسفیانہ موشگافیوں کی آڑ میں تاریخی حقائق، واقعاتی شہادتوں، سیاسی و عقلی حکمتوں اور دینی و علمی دلیلوں کو پس پشت ڈال کر سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ

کی مدبرانہ اور مصلحانہ کاوشوں کو تسلیم کرنے کے بجائے ان پر بے بنیاد اعتراضات کی بوچھاڑ شروع کر رکھی ہے۔ یہ لوگ بدقسمتی سے یہاں تک پہنچ گئے ہیں کہ ان کی صحابیت، ان کی خلافت اور اسلامی خدمات تک سے انکار کرنے لگ گئے ہیں۔

ایسے حالات میں ایک جدید تعلیم یافتہ (جو دینی تعلیم سے بھی کماحقہ آراستہ و پیراستہ ہے) خاندان نبوت کے ایک جری اور حق گو سپوت عالم بن عالم کو یہ سعادت نصیب ہوئی کہ اس نے ان نام نہاد محققین، تاریخ و ادب سے نا آشنا اور فلسفہ و حکمت سے بے خبر، قرآن و حدیث کے علوم سے عاری معترضین کا تعاقب کر کے اس امت کے آخری صحابی فرمانروا اور امت کے متفقہ خلیفہ کے دامن کو صاف شفاف اور اجلا آیندہ نسلوں کے سامنے پیش کیا ہے۔

یہ کتاب ایک نادر علمی ذخیرہ ہے جس میں ہاشمی صاحب نے معترضین کے اعتراضات کے انتہائی مدلل، مستند اور مسکت جوابات قارئین کی خدمت میں پیش کر کے واقعی اس کا حق ادا کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ ان کی اس کاوش کو بتوسل رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم قبول فرما کر ان کے لیے نجات کا ذریعہ بنائے اور ہمیں اس سے استفادہ کرنے کی توفیق بخشے۔

## ماہنامہ ''تعلیم القرآن'' راولپنڈی (جولائی ۱۹۹۷ء)

تبصرہ از مولانا محمد عطاء اللہ بندیالوی مدیر اعلیٰ ماہنامہ تعلیم القرآن راولپنڈی

نام کتاب: سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ

مؤلف: پروفیسر قاضی محمد طاہر الہاشمی ایم اے

ناشر: بخاری اکیڈمی، دار بنی ہاشم، مہربان کالونی ملتان

صفحات: ۵۷۶

سائز: ۱۶=۳۶×۲۷

خوبصورت جلد، دلنشین ٹائٹل، کاغذ اعلیٰ

قیمت: ۲۰۰ روپے

یہ تصنیف بھی پروفیسر صاحب موصوف کے قلم کا علمی اور تحقیقی شاہکار ہے۔ اس سے پہلے پروفیسر صاحب، سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی سیرت و کردار پر ایک کتاب پیش کر چکے ہیں جس پر ماہنامہ تعلیم القرآن اکتوبر ۱۹۹۵ء میں تبصرہ شائع ہو چکا ہے!

آپ کے لیے شاید یہ بات نئی ہو کہ پروفیسر صاحب نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے خاندان بنوامیہ کی وکالت کرتے ہوئے بڑے دکھ، پریشانیاں اور مصائب برداشت کیے ہیں۔ وہ کئی برس تک عدالت کے کٹہرے میں کھڑے رہے اور سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر ہونے والے اعتراضات کے جواب دیتے رہے۔ مخالفین نے (جو اہل سنت ہونے کے مدعی تھے) ہر حربہ استعمال کیا کہ پروفیسر صاحب کو اس کام سے روک دیا جائے مگر ہم سلام پیش کرتے ہیں پروفیسر صاحب کی جرأت و بے باکی، شجاعت و بسالت اور عالی ہمتی کو کہ انھوں نے انتہائی ناگزیر حالات میں بھی عظمت معاویہؓ و خاندان بنو امیہ کا پوری جوانمردی سے دفاع کیا اور اس میدان میں دشمن کے ہر حملے کو پسپا کر دیا۔ ہم اہل سنت پروفیسر صاحب کے لیے دعا کر سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ انھیں جہاد باللسان اور جہاد بالقلم کا اجر عطا فرمائے اور ان کا حشر و نشر اصحاب رسول کی معیت میں ہو۔ آمین!

یہ ایک حقیقت ہے کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ جتنا عظیم ہے اتنا ہی مظلوم بھی ہے...... عظیم اتنا کہ صحابی رسول بھی ہے اور کاتب وحی بھی! آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بارہا دامن پھیلا پھیلا کر ان کے لیے دعائیں مانگی ہیں...... کبھی ان کو ہادی کہا کبھی مہدی...... کبھی ان کے لیے علم و حلم کی فراوانی کی دعائیں مانگیں...... وہ پہلے بحری جہاز کا موجد بھی ہے اور پہلے بحری لشکر کا سالار بھی...... جس لشکر کو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کی خوشخبری دی تھی۔

اور مظلوم اتنا کہ دشمن تو دشمن، اہل سنت کہلانے والے بھی ان کے خلاف تنقید و تبرا کی پٹاری کھول کر بیٹھ جاتے ہیں۔ ان کے اجلے اور اجلی دامن کو داغدار کرنے کے لیے طرح طرح کے الزامات اور قسم قسم کے شوشے چھوڑے جاتے ہیں...... نوع بہ نوع روایات گھڑی گئیں...... جھوٹے واقعات اور کہانیاں وضع کی گئیں...... ان کی عظمت کو داغدار کرنے کے لیے شیعہ راویوں کی گھڑی ہوئی روایات پر اعتماد کر لیا گیا۔

حضرت قاضی صاحب نے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر ہونے والے اٹھاسی اعتراضات کے شافی و کافی جواب دے کر سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے دامن کو سورج کی طرف بے داغ کر دکھایا ہے۔ پروفیسر صاحب کو اس کاوش کے لیے کتنی محنت اٹھانی پڑی ہوگی، اس کا اندازہ وہی لوگ کر سکتے ہیں جو تحقیقی موضوعات پر تصنیف و تالیف کا کام کرتے رہتے ہیں۔ انھوں نے سیکڑوں کتابوں کی ورق گردانی کی ہوگی، ملک کے کتنے کتب خانوں کی خاک چھانی ہوگی، پھر کہیں جا کر ایسی تحقیقی اور علمی تصنیف علماء کرام، جدید تعلیم یافتہ طبقہ اور عوام الناس کے استفادہ کے لیے پیش ہوئی۔ کتاب کے آخر میں دشمنان معاویہؓ کے خلاف اب تک قائم ہونے والے مقدمات اور چند عدالتی فیصلوں کی نقل بھی شامل کر دی ہے۔ اس سے وہ لوگ یقیناً فائدہ اٹھائیں گے جو دفاع اصحابؓ رسول کی عدالتی اور قانونی جنگ لڑ رہے ہیں۔

میں سمجھتا ہوں کہ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کے علمی و تحقیقی جواب کے سلسلے میں آج تک جتنی کتابیں شائع ہو چکی ہیں، زیر تبصرہ کتاب ان سب سے بہترین، جامع اور مانع تصنیف ہے۔ اس کتاب کے ہوتے ہوئے اس موضوع پر دوسری کسی کتاب کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔

ہماری علمائے کرام، مبلغین، طلبہ عظام، جدید تعلیم یافتہ طبقہ وکلاء اور اساتذہ سے اپیل ہے کہ وہ اس کتاب کا مطالعہ ضرور فرمائیں۔ کتاب مؤلف کے پتہ سے بھی مل سکتی ہے۔

# عرض مؤلف

زیر نظر کتاب، سیدنا معاویہ ؓ پر عائد کیے گئے اعتراضات کے جوابات پر مشتمل ہے۔ آں موصوف دنیائے اسلام کی ان چند مقتدر، باعظمت اور بلند پایہ شخصیتوں میں سے ایک ہیں جن کے احسانات سے ملت اسلامیہ کبھی سبکدوش نہیں ہوسکتی۔ اظہار اسلام کے بعد جہاد فی سبیل اللہ میں بھرپور حصہ، لسان نبوت سے خوشنودیِ الٰہی اور حصول جنت کی عظیم تر بشارات، خلفائے ثلاثہ کے عہد خلافت میں اپنی قائدانہ اور مدبرانہ صلاحیت سے اشاعت اسلام اور تسخیر وفتوحات میں نمایاں کردار، ختم نبوت کے اولین باغی مسیلمہ کذاب کا قتل، تاریخ اسلام میں سب سے پہلے بحری بیڑے کی تیاری، عالم اسلام کی سرحدوں کی حفاظت کے علاوہ تقریباً بیس برس صوبہ شام کے امیر نیز اتنے ہی عرصہ تک حجاز مقدس سے افریقہ اور بحر روم سے بحر اوقیانوس تک پھیلی ہوئی اسلامی ریاست کے متفق علیہ اور ہر دلعزیز خلیفہ راشد ہونے کی حیثیت سے سیدنا معاویہ ؓ نے امت مسلمہ کے لیے بے شمار کارہائے نمایاں سرانجام دیے۔

اس تمام تر شرف وفضل کے ساتھ ساتھ آں محترم دنیائے اسلام کی وہ واحد مظلوم ہستی بھی ہیں کہ جن کی تمام خوبیوں، ذاتی محاسن وکمالات اور عظیم کارناموں کو فراموش کر دیا گیا، جن کے قابل احترام رشتوں کا کوئی احترام نہیں کیا گیا، جن کے فضائل ومناقب زبان پر لانے کو بھی گناہ عظیم تصور کیا گیا، جن کے ایمان کو نفاق، سخاوت کو خیانت، خشیت الٰہی کو ریاکاری، تدبیر وسیاست کو مکروفریب اور عدل وانصاف کو ظلم کا نام دیا گیا۔ حتیٰ کہ جن کی موت کو بھی نفاق اور عیسائیت کے ساتھ تشبیہ دی گئی۔ پھر مظلوم معاویہ ؓ کو انتقال کے بعد بھی آج تک نہ بخشا گیا۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے قبل ازیں راقم کی سیدنا معاویہ ؓ کی سیرت وکردار پر ایک ضخیم کتاب [1] بنام ''تذکرہ خلیفہ راشد سیدنا معاویہ ؓ'' اہل علم سے داد تحسین وصول کر چکی ہے۔ اس تالیف کا سبب پیر سید محمود شاہ محدث ہزاروی بنے جن کی زندگی کا مقصد ہی سیدنا معاویہ ؓ کو ہر سطح پر باغی، طاغی، غاصب، منافق، شر الملوک اور العیاذ باللہ کافر ثابت کرنا تھا۔ چنانچہ موصوف کے خلاف طویل جدوجہد کے بعد ۲۹۸ اے کے تحت یکم جولائی ۱۹۸۵ء کو تھانہ حویلیاں میں ایک مقدمہ قائم ہوگیا۔ جو ۲۵ دسمبر ۱۹۹۲ء تک مختلف

[1] جسے جدید طباعت میں زیر نظر کتاب کا حصہ بنا دیا گیا ہے۔

عدالتوں میں زیر سماعت رہ کر ملزم کی موت کی وجہ سے بغیر کسی فیصلہ کے ختم ہو گیا۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی مظلومیت کا اندازہ اس بات سے بھی بآسانی لگایا جا سکتا ہے کہ مختلف عدالتوں میں ۱۱ اگست ۱۹۸۵ء سے لے کر ۱۵ جون ۱۹۹۱ء تک کے طویل عرصہ میں صرف راقم پر جرح مکمل ہوئی۔ اور اس دوران میں حریف نے تمام حوالہ جات ''سنی'' مصنّفین و مؤلفین ہی کے پیش کیے، راقم کو دوران سماعت میں جن اعصاب شکن اور صبر آزما مراحل سے گزرنا پڑا اس وقت اس کے تصور سے بھی لرزہ طاری ہو جاتا ہے۔ حریف نے مصالحتی کوششوں میں ناکامی کے بعد ترہیب وتخویف کے اوچھے ہتھکنڈے استعمال کیے۔ حتیٰ کہ ایبٹ آباد، کوہاٹ اور کراچی کی عدالتوں میں حضرت والد صاحب مرحوم اور راقم کے خلاف متعدد جھوٹے اور بے بنیاد مقدمات بھی قائم کیے۔ مگر اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے تقریباً آٹھ سال تک عدالت کے کٹہرے میں اس جلیل القدر اور مظلوم ترین صحابی رسول کے دفاع کی توفیق عنایت فرمائی۔ والحمد للہ علیٰ ذلک حمداً کثیراً۔

ملزم کی وفات کے بعد راقم کی خواہش تھی کہ ان اعتراضات کے جوابات کتابی صورت میں شائع کر دیئے جائیں لیکن ہمیشہ اپنی بے بضاعتی اور کم علمی آڑے آتی رہی۔ تا آنکہ بعض احباب کے پیہم اصرار اور توجہ دلانے پر کمر ہمت باندھ لی۔ دوران تحریر میں مشکل ترین بحثوں سے سابقہ پڑا، بار ہا ہمت ٹوٹی اور بعض اعتراضات کو نظر انداز کرنے کا خیال بھی پیدا ہوا لیکن مشکل یہی تھی کہ عدالت میں یہ سوالات اٹھائے جا چکے تھے جو آج بھی عدالت کے ریکارڈ میں محفوظ ہیں۔ لہٰذا فرار سے بچتے ہوئے محض احقاق حق اور دفاع معاویہ کے پیش نظر انھیں بھی شامل کتاب کر لیا گیا۔

راقم نے بڑی محنت سے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف ناقدین ومعترضین کے اٹھاسی (۸۸) اعتراضات اکٹھے کیے ہیں جو اس موضوع پر اس وقت تک سب سے بڑا کام ہے۔ یہ کثرت اعتراضات بھی مظلومیت معاویہ کی ایک مستقل دلیل ہے۔

ہر اعتراض کو باحوالہ نقل کیا گیا ہے تاکہ معترض کا تعارف بھی ہو جائے ان اعتراضات کے جوابات لکھتے وقت قاطع سبائیت وقادیانیت ابن امیر شریعت سید عطاء المحسن حسنی قادری بخاری دامت برکاتہم العالیہ [1] کی ایک عبارت سے بہت ہی حوصلہ ملا:

''اگر کسی بزرگ عالم یا پیر کی رائے کو غلط قرار دیا جائے تو آدمی دین کے دائرے سے خارج نہیں ہو جاتا۔ دفاع صحابہ میں کسی کی مشیخت مجروح ہو جائے اور صحابی کی ذات اور ان کا کردار نکھر کر سامنے آ جائے

[1] افسوس جدید طباعت کے موقع پر وہ ہم میں موجود نہیں ہیں۔ یہ ملحوظ رہے کہ موصوف ۱۲- نومبر ۱۹۹۹ء کو رحلت فرما گئے تھے۔ رحمة الله عليه رحمة واسعة كاملة۔

یہ سودا سستا ہے اور اسی میں ایمان کی سلامتی اور نجات دارین ہے۔''

لہٰذا اگر بعض طبائع پر زیر نظر کتاب کی کوئی عبارت کسی مقام پر بوجھل ثابت ہو تو وہ ''عظمت اکابر'' کے تصور کے بجائے ''عظمت صحابہ'' کو پیش نظر رکھیں کیونکہ یہ اکابر خود اہل سنت کے معتقدات میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے نقش پا کے برابر بھی نہیں ہیں۔ چنانچہ مولانا ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ

''اسی وجہ سے تمام امت کا اجماع ہے کہ ہزاراں ہزار جنید اور ہزار ہزار شبلی اور بایزید ایک ادنیٰ صحابی کے نقش پا کو نہیں پہنچ سکتے۔'' (عقائد الاسلام ص ۱۸۷)

راقم کو یہ بھی بخوبی علم ہے کہ بعض حضرات اس کتاب کو پڑھ کر فوراً یہ فتویٰ جاری کر دیں گے کہ مؤلف ''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے نادان حامی اور غالی گروہ'' سے تعلق رکھتے ہیں تو ایسے حضرات کی خدمت میں مولانا ابو ریحان عبدالغفور سیالکوٹی کی کتاب سے ایک اقتباس پیش کیا جاتا ہے۔

جس طرح ثنائے صحابہ امت کا ایک وظیفہ ہے

﴿رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا وَ لِاِخْوَانِنَا الَّذِیْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِیْمَانِ وَ لَا تَجْعَلْ فِیْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا......﴾ اسی طرح دفاع صحابہ کرام بھی اس کا ایک فریضہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے ہی موقع پر دفاع صحابہ کا نہ صرف حکم ارشاد فرمایا ہے بلکہ بوقت ضرورت اس میں تساہل پر سخت وعید بھی سنائی ہے چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ

((اذا ظهرت الفتن او قال البدع و سب اصحابی فليظهر العالم علمه ومن لم يفعل ذلك فعليه لعنة الله والملائكة والناس اجمعين ولا يقبل الله منه صرفا ولا عدلا ......))

جب فتنے یا فرمایا بدعتیں ظاہر ہونے لگیں اور میرے صحابہ کو برا بھلا کہا جانے لگے تو چاہیے کہ عالم اپنا علم ظاہر کرے جس نے ایسا نہ کیا اس پر اللہ کی اور سب لوگوں کی لعنت، اللہ تعالیٰ اس کی نہ کوئی نفل عبادت قبول کرے گا اور نہ کوئی فرض عبادت۔ (مرقاۃ شرح مشکوٰۃ ص ۲۷۳ ج ۱۱)

دفاع صحابہ کے پھر دو درجے ہیں ایک اعلیٰ اور دوسرا ادنیٰ۔ اعلیٰ تو یہ کہ صحابہ رضی اللہ عنہم پر لگائے گئے الزامات سے ان کی ایسی کامل و مکمل براءت کی جائے کہ اجتہادی خطا و صواب تک کا الزام بھی ان پر نہ رہنے پائے اور ادنیٰ یہ کہ اگر کسی اصولی اور قانونی مجبوری کے پیش نظر یہ ممکن ہو تو غایت مافی الباب کے طور پر اجتہادی خطا و صواب کی نسبت تو ان کی طرف برداشت کر لی جائے مگر اس سے زائد کوئی الزام ان پر نہ رہنے دیا جائے۔

(سبائی فتنہ ص ۵۶۲ ج ۱، طبع اول ۱۹۹۲ء)

راقم نے اس عبارت اور حق کی خدمت کے پیش نظر ہی سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے ''اعلیٰ دفاع'' کی ایک

''ادنیٰ کوشش'' کی ہے۔اگر کوئی شخص اس پر بھی ''صورتاً'' یا ''حقیقتاً'' ''نادان حامی یا غالی گروہ'' کی پھبتی کستا ہے تو دفاع صحابہ میں یہ الزام بھی بصد شکریہ قبول ہے۔

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ یقیناً زمرۂ صحابہ میں شامل ہیں جنھیں اللہ تعالیٰ نے من حیث الطبقہ اپنی خوشنودی اور رضوان سے نوازا ہے۔انھیں سچا مومن کہا ہے، ان کی خطائیں معاف کر دی ہیں، ان کی سابقہ باہمی عداوت کو محبت ومودت میں تبدیل کر دیا ہے، ان کے درجات بلند کر دیے ہیں ان کے دلوں میں ایمان مزین کر دیا ہے، انھیں کفر، فسق اور عصیان سے نفرت دلا دی ہے ان کے ایمان کو معیار قرار دیا ہے، ان کی اتباع کو لازمی قرار دیا ہے اور ان سے غیظ رکھنے والوں کو کفار سے تشبیہ دی ہے۔

خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعظیم وتکریم کا حکم دیا ہے انھیں جنت کی بشارتوں سے نوازا ہے، انھیں نجوم ہدایت کہا ہے، انھیں اللہ کا انتخاب قرار دیا ہے، ان کے مابین اختلافات وتنازعات کو چھیڑنے سے منع کیا ہے، انھیں برا بھلا کہنے سے سختی کے ساتھ روکا ہے ان کے بارے میں بار بار اللہ کا خوف یاد دلایا ہے، ان سے محبت اپنے ساتھ محبت، ان سے بغض اپنے ساتھ بغض، ان کی ایذاء کو اپنی ایذاء قرار دیا ہے، ان کی تنقیص کرنے والوں کے ساتھ مجالست، مشاربت اور مناکحت سے منع فرمایا ہے اور ایسے تبرائی دور میں اپنا علم ظاہر نہ کرنے والے علماء کو اللہ، فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت کا مستحق قرار دیا ہے۔امام طحاوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''اور ہم جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے سب صحابہ (رضی اللہ عنہم) سے محبت کرتے ہیں اور کسی ایک کی محبت میں زیادتی اور غلو نہیں کرتے۔اور نہ ان میں سے کسی سے بیزاری اور تبرا کرتے ہیں۔اور ہم ان لوگوں سے بغض رکھتے ہیں جو حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بغض رکھتے ہیں اور ان کا برائی کے ساتھ ذکر کرتے ہیں۔اور ہم حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا سوائے نیکی کے ذکر نہیں کرتے۔حضرات صحابہ سے محبت دین ایمان اور احسان ہے اور حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بغض کفر، نفاق اور سرکشی ہے۔''

(عقیدۃ الطحاوی ص ٦٦، مترجمہ مولانا صوفی عبدالحمید سواتی)

امام قاضی عیاض رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی توقیر اور احترام میں سے یہ بات ہے کہ آپ کے اصحاب کی توقیر ملحوظ رکھی جائے، ان کی اچھائی اور ان کے حقوق کی معرفت کو پیش نظر رکھا جائے، ان کی اقتداء کی جائے، ان کے حق میں ثنائے خیر بیان کی جائے اور ان کے لیے ہمیشہ استغفار کیا جائے، ان میں جو اختلاف ونزاع ہوا ہے اس سے زبان کو روکا جائے اور جو لوگ ان سے دشمنی رکھتے ہیں ان سے دشمنی رکھی جائے اور مورخین کے اقوال اخبار سے اعراض اور روگردانی کی جائے، جاہل راویوں اور حکایات کے ناقلین سے منہ موڑا جائے جو

جانے والے شیعہ اور بدعتی ہیں جبکہ کسی ایک صحابی کے حق میں بھی قدح کرنے والے ہوں۔"

(الشفا بتعریف حقوق المصطفیٰ ص ۴۹ ج ۲)

امام نسفی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((ویکف عن ذکر الصحابة الا بخیر))

"اور صحابہ کے ذکر سے زبان بند رکھنی چاہیے، سوائے کلمہ خیر کے کچھ نہ کہنا چاہیے۔" یعنی سوائے خیر و خوبی کے صحابہ کا ذکر ہرگز نہ کرنا چاہیے۔

علامہ سعد الدین تفتازانی اس کی تشریح میں لکھتے ہیں کہ:

((وجوب الکف عن الطعن فیهم))

"اور ان پر طعن کرنے سے زبان بند رکھنا واجب ہے۔" (شرح عقائد ص ۱۱۶)

امام نووی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

((فانا مامورون بحسن الظن بالصحابة ونفی کل رذیلة عنهم واذا انسدت الطریق نَسَبْنَا الکذب الی الرواة...... قال العلماء الاحادیث الواردة التی فی ظاهرها دخل علی صحابی یجب تاویلها قالوا ولا یقع فی الروایات الثقات الا ما یمکنه تاویله)) (شرح مسلم ص ۹۰، ۲۷۸ ج ۲)

"ہم صحابہ کے بارے میں حسن ظن اور ان سے ہر برائی کی نفی کرنے کے مکلّف ہیں اور جب کسی سند سے اس کی راہ نہ ملے تو اس الزام کو ہم کذب راوی پر محمول کریں گے...... علماء کا قول ہے کہ جن احادیث میں بظاہر کسی صحابی پر حرف آتا ہو تو اس کی تاویل واجب اور ضروری ہے۔ اور انھوں نے کہا کہ صحیح روایات میں کوئی ایسی بات موجود نہیں جس کی تاویل نہ ہو سکتی ہو۔"

امام ربانی مجدد الف ثانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"اور جان لیں کہ یہی لوگ ہیں اکابر دین اور کبرائے اسلام جنھوں نے اسلام کی بلندی اور سید الانام کی مدد میں اپنی طاقت صرف کی اور اپنے مالوں کو کلمہ اسلام کی بلندی میں خرچ کیا اور دین متین کی تائید میں دن میں اور رات میں، پوشیدگی میں اور ظاہر میں مال لٹایا۔ اور اپنے قرابت داروں اور قبیلوں اور اولاد کو اور بیویوں کو اور اپنے وطنوں اور گھروں کو اور اپنے چشموں اور کھیتوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کے سبب سے چھوڑ دیا۔ اور اپنے نفسوں کی محبت پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ترجیح دی۔ اور رسول کی محبت کو اپنی محبت اور اپنی اولاد اور مالوں کی محبت پر ترجیح دی۔ اور یہی لوگ ہیں وحی اور فرشتوں کا مشاہدہ کرنے والے اور معجزات اور خوارق دیکھنے والے یہاں تک کہ ان کا غیب شہادت ہو گیا ہے اور ان کا علم عین ہو چکا ہے۔ اور یہی وہ لوگ ہیں جن

کی اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تعریف فرمائی ہے ﴿رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ﴾ اللہ ان سے خوش ہے اور وہ اللہ سے خوش، یقیناً تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ان بزرگیوں میں شریک ہیں......

اے کاش مجھے معلوم ہوتا کہ ان اکابر دین پر سب وشتم اور اسلام کے کبراء پر طعنہ زنی پر ان لوگوں کو کس چیز نے آمادہ کیا ہے اور کسی کافر اور فاسق پر بھی طعنہ زنی اور گالی گلوچ شریعت میں نجات کا وسیلہ اور فضیلت اور بزرگی اور عبادت میں شمار نہیں کیا جاتا۔ پھر ان ہادیان دین پر سب وشتم کرنا اور ان حامیان اسلام پر طعنہ زنی کرنا کیسے عبادت ہوسکتا ہے اور شریعت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دشمنوں پر بھی مثلاً ابوجہل اور ابولہب پر بھی گالی گلوچ کرنا اور طعنہ زنی کرنا وارد نہیں ہوا ہے اور نہ یہ کرامت اور عبادت میں شمار کیا گیا ہے۔''

(مکتوبات امام ربانی جلد سوم حصہ ہفتم دفتر دوم ص ۱۲۷، ۱۳۴)

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''اور تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں ہم اپنی زبانوں کو روکتے ہیں اور سوائے بھلائی اور خیر کے ان کا ذکر نہیں کرتے یعنی ان پر کسی قسم کی تنقید و جرح نہیں کرتے وہ دین میں ہمارے پیشوا و مقتدا ہیں۔''

(العقیدۃ الحسنہ مع عقیدۃ الطحاویہ ص ۹۷)

قارئین کرام سے درخواست ہے کہ وہ زیر نظر کتاب کا مطالعہ سلف صالحین کے مذکورہ بالا ارشادات اور قرآن مجید کے درج ذیل حکم کی روشنی میں کریں:

﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ وَلَوْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَوِ الْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ﴾ (النساء: ۱۳۵)

﴿وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰٓى اَلَّا تَعْدِلُوْا ۭ اِعْدِلُوْا ۣ هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى﴾ (المائدہ: ۸)

''اے ایمان والو! مضبوط کھڑے ہو انصاف کے ساتھ گواہ بن کر اللہ کے اگرچہ گواہی تمھارے اپنے خلاف ہو یا تمھارے والدین اور رشتہ داروں کے خلاف ہو...... اور کسی قوم کی دشمنی تمھیں بے انصافی پر آمادہ نہ کرے انصاف ہی کرو کہ یہ قرین تقویٰ ہے۔''

اب یہ بات غور طلب ہے کہ پوری جماعت صحابہ میں سے صرف سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ ہی کو سب سے زیادہ طعن وتشنیع کا نشانہ کیوں بنایا گیا؟

سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ چونکہ وہ شخصیت ہیں کہ جن کے ہاتھ پر اللہ تعالیٰ نے اختلاف وشقاق کے بعد پھر سے دنیائے اسلام کو متحد ومتفق کر کے ایک جھنڈے تلے جمع کر دیا تھا آں موصوف کے بیس سالہ دور خلافت میں فتوحات کا منقطع سلسلہ پھر سے جاری ہوا۔ بری اور بحری دونوں محاذوں پر دشمنان اسلام کو شکست فاش کا سامنا کرنا پڑا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی مساعی جمیلہ کی بدولت دین اسلام کو غلبہ عطا فرمایا اور یوں ان کا مبارک

اور ﴿لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ﴾ کی کامل عملی تصویر بن گیا جس سے سبائیوں کی امیدیں خاک میں مل گئیں اور ان منافقین و دشمنان اسلام پر عرصہ حیات تنگ ہو گیا لہٰذا جواباً وانتقاماً ان کذاب سبائیوں نے آپ کے مثالب میں خوب حکایات و روایات وضع کیں اور انھیں باقاعدہ تاریخ کا حصہ بنایا۔

شاہ معین الدین ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

''بنی امیہ کے زمانے میں جس کے بانی امیر معاویہ رضی اللہ عنہ ہیں شیعان علی پر سختیاں ہوئیں اس لیے وہ قدرتاً امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف تھے۔ انھوں نے ان واقعات سے جنھیں عام طور پر ناپسند کیا جاتا تھا فائدہ اٹھا کر ان کو ہر طرح کے الزاموں کا نشانہ بنا دیا۔ ممکن تھا کہ ان کی آواز کچھ عرصہ کے لیے دب جاتی۔ لیکن ان ہی واقعات کی بنیاد پر بنی عباس نے حکومت کی تعمیر شروع کر دی ان کا داعی اعظم ابو مسلم خراسانی اور ان کے بہت سے وزراء اور عمال حکومت شیعہ تھے اس لیے سیاسی مصالح کی بنا پر سیکڑوں افسانے تراش کر بنی امیہ اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کر دیے گئے اور ان کی جانب سے نفرت و حقارت کے جذبات پیدا کرنے کے لیے ان کی پوری تشہیر کی گئی۔ بنی عباس کی حکومت سندھ سے لے کر اسپین تک تھی اور کم و بیش چھ سو سال تک رہی۔ اس لیے بنی امیہ اور امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے مثالب جو سیاسی مصالح کی بنا پر گھڑے گئے تھے مشرق سے مغرب تک پھیل گئے۔ انھی کے زمانے میں تاریخیں لکھی گئیں اس لیے بہت سی کمزور روایات اور غلط واقعات بھی تاریخوں میں داخل ہو گئے انھی میں امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے مثالب بھی ہیں۔

بنی امیہ سے بنی عباس کی نفرت و عداوت کا یہ حال تھا کہ آخری اموی فرماں روا مروان کی شکست کے بعد خاندان بنی امیہ کے نوے افراد گرفتار ہوئے یہ غریب کھانا کھانے کے لیے جمع کیے گئے عین اس وقت بنی ہاشم کے ایک معمولی غلام شبل بن عبداللہ نے بنی امیہ پر اشتعال دلانے والے چند اشعار پڑھ دیے انھیں سن کر سفاح عباسی بانی دولت عباسیہ کے چچا عبداللہ بن علی نے اسی وقت کل اموی قیدیوں کو خیمہ کی چوبوں سے پٹوا کر مروا ڈالا اور نیم بسمل لاشوں کے ڈھیر پر دسترخوان بچھوا کر کھانا کھایا اور فرش کے نیچے دم توڑنے والوں کی سسکیوں کی آواز آ رہی تھی۔ ان کے علاوہ جہاں جہاں اموی ملے ڈھونڈ ڈھونڈ کر قتل کر دیے گئے...... یہ تو زندوں کے ساتھ سلوک ہوا، مردوں کے ساتھ جو کچھ ہوا وہ اس سے بھی زیادہ عبرت آموز ہے تمام خلفائے بنو امیہ (بشمول سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ) کی قبریں کھدوا کر اور ان کی ہڈیاں نکلوا کر پھینک دیں ہشام کی لاش سالم نکلی تھی اسے سولی پر لٹکا کر آگ میں جلوا دیا گیا۔'' (تاریخ اسلام ج ۱ ص ۳۷۰، ۳۷۱)

پھر مامون رشید عباسی نے شیعیت قبول کر کے سرکاری طور پر اعلان کرایا کہ جو شخص معاویہ بن ابی سفیان (رضی اللہ عنہما) کے حق میں کلمات خیر کہے گا تو حکومت اس کی حفاظت سے بری الذمہ ہے۔

(دول الاسلام، ذہبی ص ۹۴ تحت سنہ ۲۱۱ھ۔ مروج الذہب، مسعودی ص ۴۰ ج ۴)

اس کے بعد ۳۵۲ھ میں بنی بویہ نے بغداد کی جامع مسجد کے دروازے پر خلفائے ثلاثہ اور سیدنا معاویہ ؓ پر لعنت کے الفاظ لکھوائے۔ پھر ایران میں اسماعیل صفوی نے رہی سہی کسر بھی پوری کر دی۔ اس طرح ایک خاص سازش کے تحت یہودیت، عیسائیت اور مجوسیت کے ''ٹرائیکا'' (تگڈم) نے سیدنا معاویہ ؓ کی کردار کشی کر کے اپنے جذبات کو تسکین پہنچائی۔

نہایت ہی افسوس ہے کہ کچھ مدعیان اہل سنت نے ان دشمنان اسلام کا آلہ کار بن کر سیدنا معاویہ ؓ کے خلاف نئے انداز میں ان ہی الزامات سے اپنی کتب کو ''زینت'' بخشی۔

امام اہل سنت مولانا عبدالشکور لکھنوی ؒ ناقدین معاویہ کی اقسام بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''حضرت امیر معاویہ ؓ کے حق میں سوءظن رکھنے والے تین گروہ ہیں۔ اول روافض، خیران کا سوء ظن چنداں جائے تعجب نہیں۔ دوسرا گروہ ان جاہل صوفیوں کا ہے جو حضرت علی ؓ کی محبت کا تکملہ حضرت معاویہ ؓ کی بدگوئی کو سمجھتے ہیں۔ یہ لوگ اپنے کو سنی کہتے ہیں مگر درحقیقت بہت سے اصول و فروع میں بھی یہ اہل سنت کے مخالف اور فرقہ ہائے شیعہ میں داخل ہیں۔ تیسرا گروہ اس زمانے کے بعض اہل ظاہر کا ہے بعض روایات میں حضرت معاویہ ؓ کے مطاعن ان کی نظر سے گزرے بوجہ ظاہریت کے ان کی تاویل نہ کر سکے۔ ان میں سب سے مضرت رساں دوسرا گروہ ہے پھر تیسرا۔'' (ازالۃ الخفاء ص ۱۷۵ ج ۱ بر حاشیہ)

عصر حاضر میں سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب نے مذکورہ بالا تینوں گروہوں کی نمایندگی اور ترجمانی کا حق ادا کرتے ہوئے ''خلافت وملوکیت'' جیسی زہریلی کتاب تصنیف کر دی۔

اب جو شخص بھی دفاع صحابہ کا فریضہ ادا کرتے ہوئے سیدنا معاویہ ؓ پر اعتراضات کے جوابات دینا چاہے گا تو وہ ''خلافت وملوکیت'' کو کسی صورت میں بھی نظر انداز نہیں کر سکتا۔ لہٰذا راقم نے سیدنا معاویہ ؓ سے متعلق جو اعتراضات خلافت وملوکیت میں پائے جاتے تھے انھیں باحوالہ نقل کر کے جوابات دینے کی ''بزدلانہ'' کوشش کی ہے۔ اگر کتاب میں کسی مقام پر کسی لفظ سے ''بے تکریمی'' محسوس ہو تو اسے ''دینی حمیت'' پر محمول فرمالیں کیونکہ مذکورہ کتاب پڑھ کر کوئی بزدل سے بزدل انسان بھی اپنے جذبات پر قابو نہیں رکھ سکتا۔ چند باتیں بطور نمونہ آپ بھی ملاحظہ فرمالیں:

① اس سے بدرجہا غیر آئینی طرز عمل دوسرے فریق یعنی حضرت معاویہ ؓ کا تھا۔ (خلافت وملوکیت ص ۱۳۵)

② مرکزی حکومت کی اطاعت سے انکار کیا۔ (حوالہ مذکور)

③ یہ سب کچھ دور اسلام کی نظامی حکومت کے بجائے زمانہ قبل اسلام کی قبائلی بدنظمی سے اشبہ ہے۔ (حوالہ مذکور)

۴ انھوں نے ٹھیٹھ جاہلیت قدیمہ کے قانون کے تحت قاتلین عثمان کی طلبی کا مطالبہ کیا۔ (حوالہ مذکور ص ۱۲۲)
۵ ان کے غلط کام کو صحابیت کی رعایت سے اجتہاد کا نام نہیں دیا جا سکتا۔ (ص ۱۴۳)
۶ صحابی کے مرتبہ بلند کی وجہ سے وہ غلطی اور زیادہ نمایاں ہو جاتی ہے۔ (حوالہ مذکور)
۷ جان بوجھ کر ایک سوچے سمجھے منصوبے کے مطابق غلط کام کرنے کا نام اجتہاد ہرگز نہیں ہوسکتا۔ (حوالہ مذکور)
۸ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے غلط کام کو تو غلط کہنا ہی ہوگا۔ (ص ۱۵۳)
۹ وہ مسلمانوں کے خلیفہ بنانے سے خلیفہ نہیں بنے۔ (ص ۱۵۸)
۱۰ انھوں نے لڑ کر خلافت حاصل کی وہ خود اپنے زور سے خلیفہ بنے۔ (حوالہ مذکور)
۱۱ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نص صریح کے مطابق باغی اور باطل پر تھے۔ (ص ۱۳۷)
۱۲ اظہار رائے کی آزادی کا خاتمہ کر دیا گیا، ضمیروں پر قفل چڑھا دیے گئے اور زبانیں بند کر دی گئیں، حق گوئی کی سزا قید، کوڑے اور قتل مقرر ہوگئی۔ (ص ۱۶۳)
۱۳ ایک عابد و زاہد صحابی حجر بن عدی کے قتل کا حکم دیا۔ (ص ۱۶۵)
۱۴ اپنے مفاد اور سیاسی اغراض کے لیے شریعت کی حدود کو توڑا۔ (ص ۱۷۳)
۱۵ کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کے صریح احکام کی خلاف ورزی کی۔ (ص ۱۷۹)
۱۶ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے نہایت مکروہ بدعت شروع کی۔ (حوالہ مذکور)
۱۷ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے خیانت کی۔ مال غنیمت میں سے سونا چاندی اپنے لیے الگ کرنے کا حکم دیا۔ (حوالہ مذکور)
۱۸ جائز و ناجائز اور حلال و حرام میں کوئی تمیز نہیں کرتے تھے۔ (ص ۱۷۳)
۱۹ قانون کی بالاتری کا خاتمہ کر دیا۔ (ص ۱۷۲)
۲۰ مسلمانوں کو کافر کا وارث قرار دے کر سنت کی خلاف ورزی کی۔ (ص ۱۷۳)
۲۱ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دیت کے مسئلے میں بھی سنت کو بدل دیا۔ (حوالہ مذکور)
۲۲ اپنے گورنروں اور سپہ سالاروں کو شریعت کی پابندی سے آزاد کر کے ظلم کی کھلی چھوٹ دی۔ (ص ۱۷۷)
۲۳ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنی مطلب براری کے لیے جھوٹے گواہ تیار کیے۔ (ص ۱۳۵)
۲۴ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ خوشامد پسند تھے اور خوشامدانہ تقریریں سنتے تھے۔ (ص ۱۵۱، ۱۶۷)
۲۵ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے والد جناب ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے زنا کا ارتکاب کیا تھا۔ (ص ۱۷۵)
۲۶ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے والد ماجد کی زنا کاری پر شہادتیں لیں اور ثابت کیا کہ زیاد ان ہی کا ولد

الحرام ہے۔ (حوالہ مذکور)

۲۷ یزید کی ولی عہدی کی ابتدائی تحریک بدنیتی اور ذاتی مفاد کے تحت شروع ہوئی۔ (ص ۱۵۰)

۲۸ تحریک ولی عہدی کی کامیابی کے لیے صحابہ رضی اللہ عنہم کو رشوتیں اور قتل کی دھمکیاں دیں۔

(ص ۱۴۸، ۱۴۹، ۱۵۳)

ستم بالائے ستم یہ کہ موصوف نے مذکورہ بالا الزامات کو اس تیقن اور تحدی کے ساتھ پیش کیا:

''میں کسی بزرگ کے کسی کام کو غلط صرف اسی وقت کہتا ہوں جب وہ قابل اعتماد ذرائع سے ثابت ہو اور کسی معقول دلیل سے اس کی تاویل نہ کی جا سکتی ہو۔ مگر جب اس شرط کے ساتھ میں جان لیتا ہوں کہ ایک کام غلط ہوا ہے تو میں اسے غلط مان لیتا ہوں پھر اس کام کی حد تک ہی اپنی تنقید کو محدود رکھتا ہوں...... مجھے اس بات کی کبھی ضرورت محسوس نہیں ہوتی کہ جن کو میں بزرگ مانتا ہوں ان کی کھلی کھلی غلطیوں کا انکار کروں، لیت پوت کر کے ان کو چھپاؤں یا غیر معقول تاویلیں کر کے ان کو صحیح ثابت کروں...... لیت پوت کرنے یا علانیہ نظر آنے والی چیزوں پر پردہ ڈالنے سے میرے نزدیک بات بنتی نہیں بلکہ اور بگڑ جاتی ہے۔ اس سے تو لوگ اس شبہ میں پڑ جائیں گے کہ ہم اپنے بزرگوں کے جو کمالات بیان کرتے ہیں وہ بھی شاید بناوٹی ہی ہوں گے۔''

(حوالہ مذکور ص ۳۰۶)

ع اینکہ می بینم بہ بیداری ست یا رب یا بخواب

مذکورہ بالا الزامات، خرافات اور ہذیانات کے ساتھ ساتھ مسلمانوں کو فریب، دھوکا اور مغالطہ دینے کے لیے سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے نام کے ساتھ ''احتراماً'' ہر جگہ، حضرت، جناب اور ''رضی اللہ عنہ'' نہ صرف تحریر کیا بلکہ ''تقیۃً'' یہ اقرار بھی کیا کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے محامد و مناقب اپنی جگہ پر ہیں ان کا شرف صحابیت بھی واجب الاحترام ہے ان کی یہ خدمت بھی ناقابل انکار ہے کہ انھوں نے پھر سے دنیائے اسلام کو ایک جھنڈے تلے جمع کیا۔''

(ص ۱۵۳)

موصوف کی فریب دہی ملاحظہ ہو کہ آگے ص ۱۵۸ پر لکھتے ہیں کہ وہ مسلمانوں کے بنانے سے خلیفہ نہیں بنے، انھیں مسلمانوں کی رضامندی حاصل نہ تھی انھوں نے لڑ کر خلافت حاصل کی اور اپنے زور سے خلیفہ بنے...... سوال یہ ہے کہ کیا اس طرح سے حاصل کی گئی خلافت میں دنیائے اسلام کو ایک جھنڈے تلے جمع کرنا ناقابل انکار دینی خدمت شمار ہوگا؟

مودودی صاحب کی اس ''فرد قرار داد جرم'' کو تسلیم کرنے کے بعد حضرت، جناب اور رضی اللہ عنہ کے احترامی الفاظ کی کیا حیثیت باقی رہ جاتی ہے؟ ''خلافت و ملوکیت'' میں یہ الزام پڑھنے کے بعد ایک شیعہ لیڈر

حجۃ الاسلام والمسلمین، استاذ العلماء والمجتہدین، رئیس المفسرین، آیۃ اللہ علامہ حسین بخش جاڑا بھی ورطۂ حیرت میں ڈوب گئے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ:

"قارئین کرام اپنے قلب وجگر پر ہاتھ رکھ کر ان غلطیوں کو پڑھیں اور مودودی صاحب کی اس دریا دلی کی بھی داد دیں کہ باوجود ان سنگین جرائم کے اس کے محامد ومناقب کے بھی قائل ہیں اور شرف صحابیت کی بنا پر اسے واجب الاحترام بھی قرار دیتے ہیں۔ اور یہ اصرار بھی ہے کہ اس کے غلط کام کو بہرحال غلط کہنا ہوگا۔ اندازہ کیجیے ایک شخص اپنی ہوس پرستی و جاہ طلبی کی خاطر اسلامی حکومت کا حلیہ بدلتا ہے، ہمیشہ کے لیے امت اسلامیہ کو ملوکیت کی الجھنوں میں ڈالنے کا مرتکب ہے، آئینی اسلامی خلیفہ کا منکر ہے، اور حضرت عمار بن یاسر اور حجر بن عدی ایسے متقی صحابہ کا عمداً قاتل ہے اور بایں ہمہ وہ واجب الاحترام صحابی ہے۔ اور اپنی عمدی خطا سے جنگ صفین کے موقع پر ہزاروں مسلمانوں کے قتل کا موجب ہے جن میں اکابر صحابہ بھی تھے۔ اور بقول مودودی صاحب یہ غلطی اجتہادی نہیں بلکہ عمدی غلطی ہے۔ لیکن پھر بھی وہ واجب الاحترام ہے۔"

(امامت وملوکیت ص ۶۲، ۶۳)

جانشین امیر شریعت سیدنا ابو معاویہ ابوذر بخاری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

"امیر جماعت اسلامی پاکستان جناب سید ابو الاعلیٰ مودودی صاحب کو برسوں پہلے علمائے حق نے ان کی تحریر کے اعتقادی اور فقہی اغلاط اور ان کی تحریک کے دینی و اجتماعی نقصانات اور خامیوں پر ٹوکا تھا۔ جسے انھوں نے، ان کی پوری جماعت نے بلکہ بہت سے بے خبر فریب خوردہ لوگوں نے بھی سخت برا مانا...... قرآن، حدیث اور فقہ وعقائد پر تفسیر، تفہیم وتعبیر اور تاویل وتجدید کے نام پر برسوں کی کرم فرمائی کے بعد اب امیر موصوف نے آخری عمر میں یاران رسول کے ایمان وعمل کو خود تراشیدہ عقل ومنطق کی ترازو میں باقاعدہ تولنا شروع کیا ہے۔ گو اس مہم کا آغاز بھی کئی برس پہلے ہو چکا ہے۔ تاکہ زندگی بھر کی نیکیوں کی کسر پوری ہو سکے۔ حالانکہ اس وتیرہ میں سراسر آخرت کا گھاٹا ہے۔

امام الشہداء والمظلومین خلیفہ سوم سیدنا عثمان، مدبر اسلام سیدنا عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ اور امام عادل و برحق خلیفہ پنجم سیدنا معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہم کو انھوں نے ایک تازہ اخباری و کتابی مضمون "خلافت راشدہ سے ملوکیت تک" میں خصوصیت کے ساتھ "حضرت حضرت" کہہ کر خوب کوسا ہے۔ کیونکہ اتفاق سے سبائی تحریک میں بھی سیدنا مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ سمیت یہی تین بزرگ سرفہرست نشانہ اور زد پر ہیں۔ مزید سہولت یہ کہ مدت سے غلط روایات کی شیطانی شہرت اور سبائیوں کے مرحلہ وار تسلط کو انھوں نے بغور سمجھا ہے پھر اپنی گہری منصوبہ بندی کے تحت نہ جانے کس مقصد کی تکمیل کے لیے بڑے سکون واطمینان خاموشی نیز پراسرار و بامعنی انداز اور نتیجہ خیز تدریج کے ساتھ اپنی تحریر وتقریر اور جماعتی پالیسی کو غالیوں کے حضور ہدیتاً پیش کیا ہے اور رسماً

سنی کہلا کر بھی امت کے سواد اعظم کو بری طرح مطعون و مجروح کر ڈالا ہے اور الحاد کی تائید کے لیے الہام کو استعمال کرنے کی غیر صالح کوشش کی ہے۔ حالانکہ وہ بڑے ذہین فطین معلوماتی شخص ہیں اور حدیث من کثر سواد منهم فهو منهم جس شخص نے کسی غیر قوم کو (کسی بھی ذریعے سے) رونق و ترقی بخشی وہ (خدا کے ہاں) اسی قوم میں شمار کیا جائے گا، ان سے مخفی نہ ہوگی کہ اس کردار کا انسان عند اللہ و عند الناس غیر صالح اور غیر مصلح ہی شمار ہوگا۔ داعی اسلام و قائد مسلمین ہرگز نہ کہلا سکے گا۔"

(براءۃ عثمان ص ۴، ۵۔ ۲۶ شعبان ۱۳۸۵ھ ۲۱ جنوری ۱۹۶۵ء)

مودودی صاحب نے کتاب مذکور کے مضامین اولاً ۱۹۶۵ء کے انتہائی نازک اور حساس دور میں اپنے ذاتی رسالے ترجمان القرآن میں بالاقساط شائع کیے جسے کتابی صورت میں پہلی بار اکتوبر ۱۹۶۶ء میں ڈائریکٹ اسلامک پبلی کیشنز لاہور نے بالفاظ ذیل شائع کیا:

"اس کتاب کے مصنف مولانا ابو الاعلیٰ مودودی کے متعلق کچھ لکھنا سورج کو چراغ دکھانا ہے۔ دینی، علمی، ادبی اور سیاسی حیثیت سے مولانا محترم کو بین الاقوامی طور پر جو مقام حاصل ہے اس سے ہر پڑھا لکھا شخص واقف ہے۔ یہ ہماری خوش بختی ہے کہ موصوف کی تازہ ترین تصنیف کی طباعت و اشاعت کی سعادت ہمیں حاصل ہوئی ہے...... وقت کی اس اہم ضرورت کو پورا کرنے کے لیے مولانا موصوف نے اس نازک موضوع پر قلم اٹھایا اور واقعہ یہ ہے کہ اس کا حق ادا کر دیا...... احباب کے پیہم اصرار پر ہم اس کو کتابی شکل میں پیش کر رہے ہیں۔" (خلافت و ملوکیت ص ۱۰، عرض ناشر)

موصوف کی اس انتہائی زہریلی کتاب کے خلاف اس وقت علمائے کرام نے شدید رد عمل کا اظہار کیا، اس کے جوابات تحریر کیے اور ان سے بار بار درخواست کی کہ وہ اس اہم ترین "دینی خدمت" سے باز آجائیں حتیٰ کہ جب وہ زندگی کے آخری ایام میں بغرض علاج امریکہ تشریف لے جا رہے تھے اس وقت بھی حافظ محمد صلاح الدین یوسف صاحب نے اپنے ہفت روزے میں یہ اپیل شائع کی کہ:

"نہیں کہا جا سکتا کہ مولانا موصوف کی حیات مستعار کے کتنے دن باقی ہیں تاہم یہ تو واضح ہی ہے کہ موصوف عمر کے جس مرحلے میں ہیں وہ چل چلاؤ کا دور ہے۔ کاش انھیں جلد ہی یہ توفیق نصیب ہو کہ وہ خلافت و ملوکیت جیسی زہریلی کتاب سے اظہار براءت فرما سکیں۔ یہ توبہ نامہ گو ان کے ذاتی وقار اور علمی ... کے خلاف ہوگا لیکن ہمیں امید ہے کہ ان کی سعادت اخروی کا ضرور باعث ہوگا۔ وَمَا عَلَيْنَآ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ" (ہفت روزہ الاعتصام ص ۴، ۸ جون ۱۹۷۹ء)

مگر موصوف رجوع کے بغیر اپنے اندھے مقلدین کو ضلالت و گمراہی میں چھوڑ کر امریکہ کے ہسپتال میں جہاں وہ زیر علاج تھے ۲۲ ستمبر ۱۹۷۹ء کو رحلت کر گئے۔

اس کے بعد چاہیے تو یہ تھا کہ جماعت اسلامی کے ذمہ دار حضرات اس سے کوئی سبق حاصل کرتے اور اس زہریلی کتاب کی کم از کم صرف آیندہ اشاعت سے ہی باز آ جاتے لیکن انھوں نے موصوف کے ساتھ کیے گئے ''عہد وفا'' کو خوب نبھایا اور اس کے کئی مزید ایڈیشن شائع کر کے اسے ہر قریہ اور ہر شہر میں پہنچایا اب تک خلافت وملوکیت اور اس کے دفاع میں لکھی جانے والی کتاب ''خلافت وملوکیت پر اعتراضات کا تجزیہ'' مؤلفہ ملک غلام علی صاحب ستر ہزار سے زائد کی تعداد میں شائع ہو چکی ہے۔ کتاب کا فارسی میں ترجمہ اس تعداد کے علاوہ ہے۔

حیف صد حیف اس زہریلی کتاب کی اس کثرت کے ساتھ اشاعت کے باوجود اب ان حلقوں نے بھی چپ سادھ لی ہے جنھوں نے اس کی پہلی اشاعت کے بعد ہی اس کا خوب رد کیا تھا...... سوال یہ ہے کہ کیا اب یہ کتاب مشرف بہ اسلام ہو گئی ہے؟ کیا اس کا زہریلا پن اور اس کی سمیت ختم ہو گئی ہے؟ کیا اب یہ توہین صحابہ سے پاک ہو گئی ہے؟ کیا اب اس میں صحابہ پر واضح اور بدترین تبرا موجود نہیں ہے؟ کیا اس میں سے اب سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف مذکورہ ''فرد قرار داد جرم'' حذف کر دی گئی ہے؟ کیا اس میں اب اہل اسلام کے لیے کوئی فتنہ باقی نہیں ہے؟

جب کتاب بھی وہی، اس کی سمیت بھی وہی، توہین صحابہ سے بھی بھرپور، فرد قرار داد جرم بھی وہی اور اہل اسلام کے لیے مستقلاً فتنے کا باعث بھی ہے جس کے متعلق رب کا حکم ہے ﴿ وَ قٰتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ لِلّٰهِ ﴾ (البقرہ) ان حقائق کو تسلیم کرنے کے باوجود ''علمائے اسلام'' کے لبوں پر خاموشی اور سکوت سے یقیناً تعجب ہوتا ہے۔ [1]

معلوم ہوتا ہے کہ فتنہ تو باقی اور زوروں پر ہے لیکن کوئی شیخ الاسلام ظفر احمد عثمانی نہیں...... فتنہ تو ہے کوئی مولانا غلام غوث ہزاروی نہیں...... فتنہ تو ہے کوئی مولانا سید نور الحسن بخاری نہیں...... فتنہ تو ہے کوئی مولانا محمد اسحاق سندیلوی نہیں...... فتنہ تو ہے کوئی عطاء المنعم شاہ بخاری نہیں...... (رحمہم اللہ)

جو حضرات اپنے اپنے طور پر اس فتنہ کی سرکوبی میں مصروف ہیں وہ بہرحال مستثنیٰ ہیں۔ لیکن یہ لب اور قلم برداشتہ الفاظ ''وللاکثر حکم الکل'' کے تحت آتے ہیں۔ اس بات کی تائید پاکستان کی تمام مذہبی اور دینی جماعتوں کی ''ملی یکجہتی کونسل'' میں شمولیت سے بھی ہوتی ہے جنھوں نے متفقہ طور پر جناب مودودی صاحب کے خلیفہ ثانی جناب قاضی حسین احمد صاحب کو اس مصالحتی بورڈ کا چیئرمین مقرر کر دیا ہے جو صحابہ کے

[1] بعد میں ایک وقت ایسا بھی آیا کہ نہ صرف ''علمائے اسلام'' پر مشتمل جمعیتیں بلکہ ملک کی تمام دینی جماعتیں ''متحدہ مجلس عمل'' کے پلیٹ فارم پر اسی خلافت وملوکیت کی پرچارک جماعت کے سربراہ اور جناب سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب کے جانشین قاضی حسین احمد کی قیادت میں اکٹھی ہو گئیں۔

خلاف مواد پر مبنی کتب کا جائزہ لے کر ان کی ضبطی کی سفارش کرے گا...... اے کاش انھیں چیئرمین بنانے سے پہلے ان سے اتنی درخواست تو کر دی جاتی کہ حضرت پہلے اپنی جماعت کے سربراہ ہونے کی حیثیت سے ''خلافت وملوکیت'' جیسی زہریلی کتاب سے براءت کا اعلان کر دیں۔

یہ سوال حل کیے بغیر تشنگی رہے گی کہ موصوف نے خلافت وملوکیت جیسی زہریلی کتاب کیوں تصنیف کی؟

مودودی صاحب نے یہ کتاب اپنا مفروضہ ''اسلامی انقلاب'' بپا کرنے کی غرض سے اہل تشیع کی امداد حاصل کرنے کے لیے تحریر کی تھی۔ کیونکہ اہل تشیع موصوف کی بعض سابقہ عبارات پر معترض اور ان سے دور تھے...... موصوف کے پٹھان کوٹ کے قیام کے دوران میں ان سے دریافت کیا گیا کہ شیعہ فرقوں کو حکومت الٰہیہ کے زیر سایہ عملاً کیا حیثیت دی جائے گی؟ فرمایا کہ یہ سوال موجودہ وقت کا ہے ہی نہیں۔ یہ سوال جب عملاً پیش آئے گا تو اس کا حل بھی ان شاء اللہ ہو جائے گا۔قبل از وقت آخر ایک فرقے سے اس کی حیثیت کے متعلق بحث کے دروازے کھول کر وقت کیوں ضائع کیا جائے؟

اہل تشیع کے بنیادی عقیدہ ''عصمت امام'' پر اظہار خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''امام معصوم کا جو عقیدہ شیعوں میں رواج پا گیا ہے اور جس پر درحقیقت مسلک اہل تشیع کی بنیاد قائم ہے۔ اپنی اصل کے اعتبار سے نہ صرف یہ کہ بے اصل ہے بلکہ شیطان کا ایک بہت بڑا دھوکا ہے۔ جس سے اس نے مسلمانوں کے ایک بڑے گروہ کو دین اور اس کے مطالبات اور اس کی مہمات کو عملاً معطل کر دیا ہے۔ اس نے امامت کے لیے معصومیت کی شرط لگائی ہے جس کا مستحق ہونا اور دائماً ومستقلاً متحقق ہوتے رہنا غیر ممکن تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ قرون ماضیہ میں جب کہ شیعوں کے عقیدہ کے مطابق ائمہ معصومین ظاہر ہوتے رہے ہر امام کی وفات کے بعد اختلاف واقع ہوا کہ اس کی جگہ کون سا امام معصوم ہے؟...... اگرچہ اس پر بھی شیعہ حضرات متنبہ نہیں ہوتے اور شیطانی دھوکے میں مبتلا رہنا چاہتے ہیں تو ہمارے لیے اس کے سوا کیا چارہ ہے کہ صبر کریں اور ان کے حق میں دعائے خیر کرتے رہیں۔''

(ترجمان القرآن خاص نمبر ص ۱۸۱، ۱۸۲، بحوالہ امیر المومنین معاویہ ؓ حکیم عبدالرحمن خلیق)

پھر جب موصوف سے یہ پوچھا گیا کہ کیا کوئی شیعہ جماعت اسلامی کا رکن بن سکتا ہے؟ تو فرمایا دستور جماعت اسلامی کے پورے مطالبات کو تسلیم کر لینے اور ان پر عمل پیرا ہو جانے کے بعد کوئی شخص شیعہ رہ ہی کہاں سکتا ہے؟ پھر تو وہ ویسا ہی خالص مسلمان ہوگا جیسے اس دستور کو تسلیم کرنے والے دوسرے اراکین ہیں۔

قیام پاکستان سے پہلے موصوف کے ان خیالات کی وجہ سے شیعہ ان سے ناراض تھے۔ لاہور منتقل ہو جانے کے بعد موصوف نے سیاست کو بھی قبول کر لیا اور ۱۹۵۱ء کے انتخابات میں حصہ لیا۔ قوم نے پوری ''بصیرت'' کے ساتھ انھیں مسترد کر دیا۔ نتیجتاً انھوں نے اپنی پالیسی پر نظر ثانی کی۔ چونکہ لاہور میں شیعہ کی

بڑی تعداد تھی اور ملک کی کلیدی آسامیوں پر بھی شیعہ قابض تھے لہٰذا موصوف نے شیعہ کے ساتھ روابط قائم کرنا شروع کر دیے۔ ان کی محافل و مجالس میں شرکت کرتے، اپنی مجالس میں مشترک مسائل بیان کرتے اور پھر انھیں شائع کراتے تھے...... یہی مودودی صاحب پٹھان کوٹ کے قیام میں ایک جلسہ میں احباب کے ''نعرۂ تکبیر'' بلند کرنے پر برہم ہو گئے تھے کہ ایک مرتبہ جہاد میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے صورت حال سے متاثر ہو کر اللہ اکبر کے نعرے بلند کیے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کو تم پکار رہے ہو وہ بہرہ نہیں ہے یہی باوقار رویہ تھا جس کی تقلید ہمیں بھی کرنی چاہیے۔ (ترجمان القرآن خاص نمبر ص ۱۴)

اس کے بعد لاہور میں ایک وقت یہ بھی آیا کہ موصوف کی محفل ''نعرۂ حیدری...... یاعلیؑ'' سے گونج اٹھی...... مگر کسی برہمی کا کوئی سوال ہی نہیں تھا...... اور نہ تقلید کے لیے کوئی باوقار رویہ موجود تھا...... مزید قدم آگے بڑھاتے ہوئے شیعہ کی مشہور خوش فعلی متعہ کی سند جواز بھی مہیا کر دی۔

(ماہنامہ ترجمان القرآن اگست ۱۹۵۵ء)

پھر کیا تھا شیعہ کے ساتھ موصوف گھل مل گئے اور سابقہ کدورتیں نفرتیں اور فاصلے ختم ہو گئے۔ مودودی صاحب کو یہ اعزاز بھی حاصل ہے کہ انھوں نے اہل تشیع کے گھر جا کر ایک مخصوص محفل سے خطاب فرمایا۔ اہل تشیع اتنے متاثر ہوئے کہ ایک سال بعد پھر موصوف کو اپنے گھر بپا کردہ مجلس سے خطاب کرنے کی دعوت دی (یہ ملحوظ رہے کہ شیعہ اپنی محرم کی عبادت کسی غیر شیعہ کے ذریعے سے ادا نہیں کرتے، موصوف اس میں منفرد ہیں)۔

ایک مجلس محرم ۱۳۸۰ھ ۱۹۶۰ء اور دوسری مجلس جو ۱۰ جون ۱۹۶۲ء محرم ۱۳۸۲ھ میں ایک شیعہ لیڈر سید محمد علی زیدی ایڈووکیٹ کے مکان ۱۴ ار ٹیمپل روڈ لاہور میں بعنوان ''علی کا راستہ، حسین کا راستہ'' بپا ہوئی تھی جس میں موصوف نے ایک یادگار خطاب فرمایا جو ہفت روزہ ایشیا لاہور اور ماہنامہ قومی ڈائجسٹ لاہور کے علی نمبر، ماہنامہ ترجمان القرآن جولائی ۱۹۶۰ء اور علیحدہ کتابی صورت میں بھی شائع ہوا تھا۔ اس خطاب میں موصوف نے فرمایا تھا کہ:

''بعض لوگ کہتے ہیں کہ صحابہ نے تو بیعت کر لی تھی حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے کیوں نہ کی؟ حالانکہ جب کوئی مسلمان حکومت پوری طاقت سے قائم ہو تو اس کے خلاف اٹھنا ہما شما کا کام نہیں صرف وہ اٹھ سکتا ہے جو فیصلہ کر چکا ہو کہ وہ اٹھے گا خواہ کچھ ہو جائے۔ جو لوگ ایسی بات کہتے ہیں ان کو صحابہ کی طرف سے صفائی پیش کرنی چاہیے نہ کہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو مطعون کرنا۔ اٹھنے والے سے صفائی پیش کرنے کا مطالبہ کرنے کا کیا موقع ہے؟ صحابہ کرام کی پوزیشن صاف کی جا سکتی ہے۔ ہر شخص کا یہ کام نہیں تھا۔'' (شہادت حسین رضی اللہ عنہ ص ۲۴)

اسی خطاب میں یہ بھی ارشاد فرمایا کہ:

''حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بغیر رضامندی عوام کے حکومت پر قابض ہو گئے تھے۔ ان کی حکومت میں مسلمانوں کی رضامندی کو کوئی دخل نہیں رہا تھا اور ملک کے مال میں بھی تصرف ہونا شروع ہو گیا تھا۔''

(حوالہ مذکور ص ۲۳)

موصوف کی پہلی تقریر ان کی کتاب ''تفہیمات'' جلد سوم میں اس نوٹ کے ساتھ شائع ہوئی تھی ''یہ دراصل ایک تقریر ہے جو مصنف نے محرم ۱۳۸۰ھ میں لاہور کے ایک شیعہ لیڈر کے مکان پر منعقدہ ایک مجلس میں کی تھی۔'' (تفہیمات حصہ سوم طبع اول مارچ ۱۹۶۵ء)

بعد میں یہ نوٹ اس طرح بدل گیا کہ ''یہ تقریر لاہور میں شیعہ سنی حضرات کی ایک مشترکہ نشست میں کی گئی تھی جو ماہنامہ ترجمان القرآن لاہور کی اشاعت جولائی ۱۹۶۰ء میں شائع ہوئی تھی۔ اس تقریر پر مشتمل رسالہ ایرانی شیعوں کے مطالبے پر اشاعت کے لیے ایران بھیجا گیا۔''

(پمفلٹ ''ہمارا کام اور نقطہ نظر'' ص ۳۳ طبع دسمبر ۱۹۶۷ء بحوالہ خلافت و ملوکیت کی شرعی حیثیت ص ۴۰)

اس طرح موصوف شیعہ کے ساتھ روابط بڑھانے میں کامیاب ہو گئے۔ پھر ان تعلقات کو مزید مستحکم کرتے ہوئے ''خلافت و ملوکیت'' جیسی کتاب انھیں بطور تحفہ پیش کی جسے انھوں نے ہاتھوں ہاتھ لیا اور اپنے حلقوں میں اس کا خوب خیر مقدم کیا، شیعہ پریس نے اس پر تبصرے لکھے۔ رئیس احمد جعفری نے نہج البلاغہ کے ترجمہ میں کتاب کو سنیوں کی طرف سے شیعہ عقائد کی تصدیق قرار دیا۔ ایک شیعہ آرگن نے صحابہ پر تبرا کے جواز کو اس کتاب سے ثابت کیا کہ

''بات یہ ہے کہ شیعوں کی تنقید کو سب وشتم قرار دیا جاتا ہے حالانکہ سنی حضرات بھی صحابہ کرام کو تنقید سے بالاتر نہیں سمجھتے۔ ترجمان القرآن کے تازہ شماروں میں مولانا مودودی کے قلم سے ''خلافت راشدہ سے ملوکیت تک'' کا مقالہ شائع ہوا ہے۔ مولانا نے اس مقالہ میں صحابہ کرام پر ہی نہیں بلکہ صحابہ کرام کے سرخیل یعنی خلفائے راشدین پر بھی تنقید فرمائی ہے۔ اگر یہی تنقید ایک شیعہ کے قلم سے شائع ہوتی تو یقیناً صحابہ کرام پر سب وشتم قرار دی جاتی۔ کیا مولانا مودودی صاحب پر بھی صحابہ کرام پر سب وشتم کرنے کا فتویٰ صادر فرما کر دیانت داری کا ثبوت فرمایا جائے گا۔'' (ہفت روزہ رضا کار لاہور ۱۶ جولائی ۱۹۶۵ء)

۱۹۸۰ء میں جب حکومت پاکستان نے صحابہ آرڈیننس جاری کیا تو اسی ہفت روزہ میں یوں تبصرہ شائع ہوتا ہے کہ:

''تیسرے آرڈیننس میں خلفائے راشدین، اہل بیت اور صحابہ کرام کے تقدس کو برقرار رکھنے کا تحفظ کیا گیا ہے...... ہاں شیعہ صحابہ کو تنقید سے بالاتر نہیں سمجھتے اور بوقت ضرورت ان پر بحوالہ قرآن، حدیث تنقید کرتے ہیں...... ملحوظ رہے کہ برادران اہل سنت کے نزدیک بھی صحابہ کرام تنقید سے بالاتر نہیں ہیں

موجودہ دور کے جید سنی عالم مولانا مودودی مرحوم نے اپنی کتاب خلافت وملوکیت میں جا بجا صحابہ پر تنقید فرمائی ہے اور یہ کتاب آج بھی کھلے بندوں بازار میں فروخت ہو رہی ہے۔'' (ہفت روزہ رضا کار لاہور ۸، اکتوبر ۱۹۸۰ء)

شیعہ مجتہد علامہ حسین بخش جاڑا لکھتے ہیں کہ:

''خلافت وملوکیت جب الگ کتابی صورت میں شائع ہوئی تو علمی حلقوں میں اس کا بڑا چرچا ہوا۔ مودودی صاحب سے نظریاتی اختلاف رکھنے والے بعض اہل سنت حضرات پر یہ کتاب بجلی بن کر گری۔ چنانچہ اس کی تردید میں متعدد جوابات لکھے گئے۔ شیعہ حضرات نے اس کتاب کو خوب سراہا، بالخصوص جہاں کتاب مذکور میں اموی خلفاء پر تنقید کی گئی شیعوں کے لیے اس نے نوید مسرت کا کام کیا۔'' (امامت وملوکیت ص۲)

جناب مودودی صاحب نے اپنی طاقت وشوکت کا مظاہرہ کرنے کے لیے ۳۱ مئی ۱۹۷۰ء کو'' کاروان شوکت اسلام'' کے نام سے ایک ملک گیر انتخابی جلوس نکالنے کا اعلان کیا تو شیعہ کی طرف سے اس جلوس میں شرکت کا خاص اعلان کیا گیا تھا۔ ۳۱ مئی یعنی جلوس کی تاریخ کی صبح کو نکلنے والے اخبارات میں یہ خبر شائع ہو چکی تھی کہ شوکت اسلام کے اس جلوس میں پانچ ہزار شیعہ انجمنیں شرکت کریں گی۔ (روزنامہ مشرق ۳۱ مئی ۱۹۷۰ء)

اس خبر سے شیعہ عوام کو یہ تاثر دینا مقصود تھا کہ شیعہ اب نہ صرف مولانا کے قریب آ چکے ہیں بلکہ وہ ان کی انتخابی مہم میں بھی ان کا بھرپور ساتھ دے رہے ہیں...... اگلی صبح کے اخبارات میں جلوس کے سلسلے میں یہ خبر شائع ہوئی......

''مولانا ظفر الحسن کی قیادت میں شیعہ کا جلوس جب دفتر تحفظ حقوق شیعہ نسبت روڈ پہنچا تو وہاں سنی اور شیعہ علماء کی طرف سے جلوس کے شرکاء کو ہار پہنائے گئے۔'' (روزنامہ مشرق یکم جون ۱۹۷۰ء)

بعدازاں شیعہ پر ایک اور نوازش کرتے ہوئے فرمایا:

''یہ بات بالکل غلط ہے کہ جماعت اسلامی شیعہ حضرات کی مخالف ہے اور یہ تاثر بھی غلط ہے کہ اہل تشیع جماعت اسلامی کے رکن نہیں بن سکتے۔ مولانا نے مزید فرمایا یہ غلط فہمیاں چند خود غرض افراد کی پیدا کردہ ہیں۔ اصل یہ ہے کہ شیعہ حضرات جماعت اسلامی کے ساتھ پورا تعاون کر رہے ہیں۔''

(روزنامہ مشرق ۱۶ جون ۱۹۷۰ء)

پھر ایک اور پالیسی بیان جاری کیا:

''ہمارے نزدیک صدر مملکت کا صرف مسلمان ہونا ہی کافی ہے خواہ وہ کسی بھی مسلمہ مسلمان فرقہ سے تعلق رکھتا ہو...... قائد اعظم کو سب نے اپنا نمائندہ مان لیا تھا اور کسی نے سوچا تک نہیں تھا کہ وہ سنی ہے یا شیعہ۔ سکندر مرزا ایک مدت تک صدر مملکت رہے...... کسی نے ان پر اس بنا پر اعتراض نہیں کیا کہ وہ شیعہ تھا...... موجودہ صدر مملکت (یحییٰ خان) بھی شیعہ ہی ہیں اور ان پر بھی ان کے مسلک کی بنا پر کسی نے اعتراض

نہیں کیا۔'' (روزنامہ نوائے وقت ۲۱، اگست ۱۹۷۰ء)

پھر ۱۹۷۰ء کے انتخابات سے پہلے مودودی صاحب نے ایک یہ اخباری بیان جاری کیا کہ:

''ان پر یہ الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ ہمیشہ شیعہ کی مخالفت کرتے رہے ہیں اور اب محض انتخابات میں کامیابی حاصل کرنے کے لیے اہل تشیع کی طرف دست تعاون بڑھا رہے ہیں...... میری شائع کردہ کتابوں میں سے کوئی شخص یہ نہیں دکھا سکتا کہ میں نے کبھی شیعہ حضرات پر حملہ کیا ہو یا ان کے عقائد کے خلاف کبھی کوئی دل آزار بات کہی ہو۔'' (روزنامہ مشرق ۲۳، اگست ۱۹۷۰ء)

موصوف کی بعد کی عملی زندگی نے عملی طور پر بھی اس الزام کو غلط ثابت کر دیا کہ وہ محض انتخابات میں کامیابی کی خاطر اہل تشیع کی طرف ہاتھ بڑھا رہے ہیں۔ جب تک زندہ رہے شیعہ سے جدائی و بے وفائی گوارا نہیں کی۔ ایران میں خمینی انقلاب کے لیے اس کی تحریک کا بھرپور ساتھ دیا جواباً خمینی کے ایلچیوں نے اپنے امام کا خصوصی خط موصوف کو پہنچایا۔ ہوائی اڈے پر ان ایلچیوں کا استقبال کرتے ہوئے جماعت اسلامی اور اسلامی جمعیت طلبہ کی طرف سے یہ نعرے بھی بلند ہوئے ''رہبر ما خمینی است، رہبران ما مودودی خمینی، انقلاب انقلاب اسلامی انقلاب اور مودودی خمینی بھائی بھائی۔''

(ہفت روزہ ایشیا لاہور ۲۱ جنوری ۱۹۷۹ء زیر عنوان ''درود بر خمینی بت شکن)

شیعہ رسالہ میں بھی مودودی صاحب کی ان خدمات کا اعتراف کیا گیا ہے:

''ایران کی اسلامی تحریک کی اگر کسی طبقے نے کھل کر حمایت کی ہے اور خطرات کی پروا کیے بغیر اسلامی اخوت کا حق ادا کر دیا ہے تو وہ طبقہ آیت اللہ مودودی کے جان نثاروں کا طبقہ ہے۔ جماعت اسلامی کے اخبار جسارت اور نوائے وقت نے اس تحریک میں جو کردار ادا کیا ہے وہ لائق ستائش اور قابل فخر ہے۔ آیت اللہ مودودی اور ان کے رفقاء کی اس کڑے وقت حمایت و نصرت نے یقیناً شیعان پاکستان بلکہ مسلمانان پاکستان کی لاج رکھ لی۔ آیت اللہ یقیناً شیعہ اعلم و مرجع کے نام کے ساتھ لکھا جاتا ہے اور اس خطاب سے ان کے علم، عمل اور زہد و تقویٰ کو مشخص کیا جاتا ہے اور دوسری فقہوں کے علماء اسے اپنے نام کے ساتھ نہیں لکھ سکتے مگر اس کو کیا کیا جائے کہ مولانا مودودی کے لیے یہ اعزازی خطاب خود امام خمینی کے ایلچیوں کی زبان سے نکلا۔''

(شیعہ رسالہ صدائے بلتستان یکم مارچ ۱۹۷۹ء)

جماعت اسلامی ابتدا ہی سے ایرانی انقلاب کو اسلامی انقلاب قرار دیتی رہی ہے چنانچہ جب یہ کامیاب ہوا تو تحریک اسلامی کا ایک وفد امیر جماعت اسلامی میاں طفیل محمد کی قیادت میں ایک خصوصی طیارہ چارٹر کر کے مبارک باد دینے کے لیے ایران پہنچا۔ وفد جب ایران پہنچا تو اس کا سرکاری طور پر شاندار خیر مقدم کیا گیا۔ تہران میں وفد کے قیام کا ابتدائی پروگرام پانچ چھ گھنٹوں کا تھا اور طیارہ بھی اسی مدت کے لیے چارٹر کرایا

گیا تھا لیکن ایرانی حکومت نے باصرار وفد کو اپنے قیام میں توسیع پر مجبور کر دیا اور چارٹر طیارہ خالی اسی رات کو پاکستان لوٹ آیا...... امام صاحب کو جب وفد کی اطلاع ہوئی تو وہ خود اپنے دفتر سے باہر تشریف لے آئے اور وفد کا استقبال کیا۔

امیر جماعت نے قائد وفد کی حیثیت سے امام صاحب کو اسلامی تحریک کی عظیم الشان کامیابی پر مبارک باد دی...... اور ہر قسم کے بلا معاوضہ تعاون کا یقین دلاتے ہوئے کہا کہ ہم آپ کے دست و بازو اور ادنیٰ کارکن ہیں...... ہم ایران کو صحیح اسلامی جمہوریہ بنانے کے لیے ہر قسم کی مدد اور خدمت کے لیے تیار ہیں...... اس ملاقات کے دوران میں وفد نے قائد تحریک اسلامی سید ابوالاعلیٰ مودودی کا امام خمینی کے نام ایک پیغام بھی پہنچایا۔ (ہفت روزہ ایشیا لاہور ص ۸،۴ مارچ ۱۹۷۹ء)

قارئین کرام! اس ظالمانہ اور کافرانہ انقلاب کی حقیقت جاننے کے لیے عصر حاضر کی ایک ممتاز علمی اور روحانی شخصیت حضرت مولانا محمد منظور نعمانی کے عظیم شاہکار ''ایرانی انقلاب'' کی طرف رجوع فرمائیں۔

جماعت اسلامی کے ممتاز راہنما چوہدری اسلم سلیمی نے بتایا کہ میاں طفیل اور اسلامی تحریکوں کے نمایندوں نے تہران میں آقائے خمینی کی امامت میں نماز ادا کی۔ انھوں نے کہا کہ آقائے خمینی دنیا کے مسلمانوں کے راہنما ہیں۔ (نوائے وقت راولپنڈی ۲۵ مارچ ۱۹۷۹ء)

جناب سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحب کی وفات پر آیت اللہ خمینی نے اظہار تعزیت کرتے ہوئے کہا کہ سید مودودی صرف پاکستان کے ہی نہیں پورے عالم اسلام کے قائد تھے۔ ان کے اسلامی فکر نے پوری اسلامی دنیا میں اسلامی انقلاب کی تحریک برپا کر دی۔ ان کی ان کوششوں کے نتیجے میں ان شاء اللہ دنیا بھر میں اسی طرح اسلامی انقلاب برپا ہو کر رہے گا جس طرح ایران میں اسلام کو غلبہ نصیب ہوا ہے۔ ان کا انتقال دنیائے اسلام کا عظیم نقصان ہے۔ ان کے مشن کو آگے بڑھانے کی بہت ضرورت ہے۔

ایران کے ممتاز مذہبی راہنما سید آیت اللہ کاظمی نے مودودی صاحب کو ایک قابل احترام اسلامی شخصیت قرار دیتے ہوئے کہا کہ ایران کی مسلم امہ کے لیے ان کی خدمات کو ہمیشہ یاد رکھا جائے گا۔

آیت اللہ شریعت مدار نے کہا کہ مودودی صاحب پورے عالم اسلام کی قابل احترام شخصیت تھے انھوں نے ملت اسلامیہ کی گراں قدر خدمات سرانجام دیں اور ایران میں اسلامی انقلاب کی حمایت کر کے عوام کے دل موہ لیے وہ ہماری جوان نسلوں کے لیے روشنی کے مینار تھے۔ ان کی وفات پر پورا ایران سوگوار ہے۔

ہفت روزہ شیعہ لاہور مزید لکھتا ہے کہ:

''مولانا مودودی کی وفات پر دنیا بھر کے علمائے اسلام نے رنج و غم کا اظہار فرمایا ہے اور ان کی خدمات دینی کو سراہا ہے مرحوم اپنا مخصوص عقیدہ رکھنے کے باوجود ایک صلح کل انسان تھے۔ اور حق بات کہنے

سے ذرا بھی نہ جھجکتے تھے ان کی تصنیف ''خلافت وملوکیت'' ہمیشہ یادر ہے گی جس میں انھوں نے خلفائے ثلاثہ اور معاویہ پر زبردست تنقید کی ہے...... انھوں نے جداگانہ شیعہ دینیات کے اجراء کی بھی حمایت کی اور بعض دیگر شیعہ سنی مسائل میں حق گوئی سے کام لیتے تھے۔ اور اختلافی مسائل میں کبھی نہیں الجھتے تھے۔ مرحوم اور ان کی جماعت نے ایران کے حالیہ انقلاب کی نہ صرف حمایت کی بلکہ اپنی جماعت کا وفد ایران بھیجا...... ان کے جنازے میں مولانا سید مرتضیٰ حسین کی قیادت میں ایک شیعہ وفد نے شرکت کی۔''

(ہفت روزہ شیعہ لاہور ۸، اکتوبر ۱۹۷۹ء)

اس تفصیل سے یہ واضح ہوگیا ہے کہ مودودی صاحب نے پاکستان میں ہجرت کے بعد اہل تشیع کے ساتھ جو تعلقات استوار کیے تھے۔ وہ نہ صرف ان کی زندگی میں قائم رہے بلکہ موصوف کی موت کے بعد بھی ان کی وفادار جماعت نے بدستور بحال رکھے۔ (اللھم زد فزد)

یہ الگ بات ہے کہ جماعت اسلامی کے بعض کارکن ان تعلقات سے نالاں ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ لاہور میں جماعت اسلامی کے ۳ جولائی ۱۹۹۶ء کے دھرنا پروگرام میں جماعت کے کارکنوں نے بعض ایسے کتبے بھی اٹھا رکھے تھے جن پر یہ نعرہ درج تھا ''پاکستان کا سنی خمینی، قاضی حسین احمد'' (روزنامہ نوائے وقت ۶ جولائی ۱۹۹۶ء)

اس نعرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ جماعت اسلامی کے بعض ارکان شیعہ سنی تفریق کے قائل ہیں۔ یہ تو جماعت کے کارکن ہی بہتر طور پر جانتے ہوں گے کہ انھوں نے قاضی حسین احمد صاحب کو ''خمینی'' کے ساتھ تشبیہ کیوں دی لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جماعتی کارکنوں کو ''سنی خمینی اور شیعہ خمینی'' میں امتیاز کی ضرورت کیوں محسوس ہوئی؟ جبکہ یہی کارکن چند سال پہلے لاہور کے ہوائی اڈے پر امام خمینی کے ایلچیوں کا استقبال کرتے ہوئے یہ نعرے بھی لگا چکے تھے ''رہبر ما خمینی است، راہبران ما مودودی و خمینی، انقلاب انقلاب اسلامی انقلاب، اور مودودی خمینی بھائی بھائی۔'' (ہفت روزہ ایشیا لاہور ۲۱ جنوری ۱۹۷۹ء)

جب مودودی اور خمینی میں کوئی تفریق روا نہیں رکھی گئی تو مودودی صاحب کے خلیفہ قاضی حسین احمد اور امام خمینی کے مابین امتیاز کیوں پیدا کیا گیا؟ معلوم ہوتا ہے کہ یہ امتیاز بھی شیعہ عقیدہ ''تقیہ'' کا کرشمہ ہے۔

بہرحال کتبے میں درج یہ نعرہ ''پاکستان کا سنی خمینی قاضی حسین احمد'' کسی منچلے کارکن کا ذاتی فعل ہے اسے جماعتی پالیسی کا نام ہرگز نہیں دیا جا سکتا۔ کیونکہ جماعت سید مودودی صاحب کی سوچ اور فکر سے انحراف کا تصور بھی نہیں کر سکتی۔ ''سنی خمینی'' کی ترکیب ویسے بھی غلط ہے جس طرح اسلام اور کفر، سنت اور بدعت خبیث اور طیب، علم اور جہل، نور اور ظلمت، رات اور دن، آگ اور پانی باہم متضاد ہیں۔ اسی طرح سنیت اور خمینیت بھی ایک دوسرے کی ضد ہے۔ کوئی سنی خمینی نہیں کہلا سکتا اور کوئی خمینی [1] سنی نہیں ہو سکتا۔ البتہ جماعت

[1] اس سے علاقہ ''خمین'' کی طرف نسبت مراد نہیں۔

اسلامی کے ارکان کے لیے راہیں کشادہ ہیں۔

تمہید کافی طویل ہوگئی ہے لیکن اس کے بغیر ''خلافت وملوکیت'' کی حقیقت کو سمجھنا بہت ہی مشکل تھا۔ امید ہے کہ قارئین کرام اکتاہٹ محسوس نہیں کریں گے۔

جماعت اسلامی کے ساتھ وابستہ حضرات سے درخواست ہے کہ وہ کسی اشتعال، غصے اور ناراضی کے بجائے جناب مودودی صاحب کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر رکیک حملوں کی تغلیط وتردید کرکے اپنے ایمان اور اپنی عاقبت کو برباد اور تباہ ہونے سے بچالیں۔ مودودی صاحب کی غلطی تسلیم کر لینے سے ان کی ''بزرگی'' میں کوئی نقص واقع نہیں ہوگا۔ کیونکہ موصوف خود صحابہ کی غلطیوں کو تسلیم کرانے کی خاطر اپنے اندھے مقلدین کے سامنے یہی دلیل پیش کرتے ہیں کہ:

''غلطی کے صدور سے بزرگی میں فرق نہیں آتا...... حقیقت یہ ہے کہ صحابہ سمیت تمام انسان غیر معصوم ہیں اور معصومیت صرف انبیاء کے لیے خاص ہے۔ غیر نبی انسانوں میں کوئی شخص اس معنی میں بزرگ نہیں ہوتا کہ اس سے غلطی کا صدور محال ہے یا اس نے عملاً کبھی غلطی نہیں کی ہے...... اس کے کسی فعل یا بعض افعال کے غلط ہونے سے اس کی بزرگی میں فرق نہیں آسکتا...... میرے نزدیک ایک غیر نبی بزرگ کا کوئی کام غلط بھی ہو سکتا ہے اور اس کے بعد وہ بزرگ بھی رہ سکتا ہے۔'' (خلافت وملوکیت ص۳۰۶)

اس طرح جماعت اسلامی کے ارکان بھی جناب مودودی صاحب کو مخطی اور خطا کار تسلیم کرنے کے باوجود ان کی بزرگی کے قائل ہو سکتے ہیں جب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو (موصوف کے نزدیک) خطا کار تسلیم کرنے سے ان کی بزرگی میں کوئی فرق نہیں آتا تو مودودی صاحب کو کاذب، آثم، غادر اور خائن (اس کی تفصیل آگے کتاب میں ملاحظہ فرمائیں) کہنے سے ان کی ''بزرگی'' میں کیونکر فرق آسکتا ہے؟

ع چہ نسبت خاک را با عالم پاک

چمن میں تلخ نوائی میری گوارا کر
کہ زہر بھی کبھی کرتا ہے کار تریاقی

الزامات واعتراضات کے نقل کرنے میں ترتیب زمانی کا قائم رکھنا ایک بہت ہی مشکل کام تھا۔ تاہم راقم نے عہد رسالت سے لے کر خلافت معاویہ تک دور کے اعتبار سے ترتیب قائم رکھنے کی کوشش کی ہے۔ البتہ سال، مہینہ اور تاریخ کے اعتبار سے تقدم وتاخر کا امکان ہے۔

راقم الحروف اپنے مقصد میں کہاں تک کامیاب ہوا ہے اس کا بہتر فیصلہ اہل علم، غیر متعصب، غیر جانب دار، جذبہ حب اصحاب سے سرشار اور دفاع صحابہ کے علمبردار قارئین کرام ہی کر سکتے ہیں۔ نیز ان سے یہ بھی درخواست ہے کہ وہ زیر نظر کتاب کے تمام مباحث کا مکمل یکسوئی، دلجمعی اور عمیق غور وفکر کے ساتھ مطالعہ

دفن کیا گیا۔ (ص۱۵۰-۱۵۱)

اسی کتاب میں آگے چل کر سید صاحب رحمہ اللہ، حضرت عائشہ (سلام اللہ و رضوانہ علیہا) کی وفات کا حال بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں...... ''مرض الموت میں وصیت کی کہ اس حجرہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مجھے دفن نہ کرنا۔ میں نے ایک جرم کیا ہے۔ مجھے دیگر ازواج مطہرات کے ساتھ جنت البقیع میں دفن کرنا، اور رات ہی کو دفن کر دی جاؤں، صبح کا انتظار نہ کیا جائے۔ کسی نے عرض کیا کہ آپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ وغیرہ کے ساتھ دفن ہوتیں تو بہتر تھا۔ فرمایا: اگر ایسا ہو تو پچھلا عمل جاتا رہے اور نیا شروع کروں۔ ۵۸ھ تھا اور رمضان کی سترہ (۱۷) تاریخ مطابق ۱۳ جون ۶۷۸ء تھی، کہ نماز وتر کے بعد شب کے وقت وفات پائی۔ ماتم کا شور سن کر انصار اپنے گھروں سے نکل آئے۔ جنازہ میں اتنا ہجوم تھا کہ لوگوں کا بیان ہے کہ رات کے وقت اتنا مجمع کبھی نہیں دیکھا گیا۔ بعض روایتوں میں ہے کہ عورتوں کا ازدحام دیکھ کر روز عید کا دھوکا ہوتا تھا۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نوحہ اور ماتم سن کر بولیں: عائشہ کے لیے جنت واجب ہے کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے پیاری بیوی تھیں۔ یہ حاکم کی روایت ہے...... مسروق تابعی بیان کرتے ہیں کہ اگر ایک بات کا مجھ کو خیال نہ ہوتا تو ام المومنین کے لیے میں ماتم کا حلقہ قائم کرتا۔'' (ص۱۵۴-۱۵۵)

سیدنا حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور سیدہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی وفات کا حال آپ نے سید صاحب رحمہ اللہ کی زبانی پڑھ لیا۔ اب ایک حدیث نبوی بھی پڑھ لیجیے...... ''ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ کے ساتھ حجرۂ مبارک میں دفن ہونے کی اجازت مانگی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

((وانی لی بذالك؟ من موضع ما فیه الا موضع قبری و قبر ابی بکر و عمر و عیسٰی بن مریم)) (کنز العمال ج ۷ ص ۲۲۸)

''بھلا میرے پاس کسی کو اس جگہ دفن ہونے کی اجازت دینے کی گنجائش کہاں ہو سکتی ہے کہ جہاں صرف میرے مزار، اور ابوبکر و عمر اور عیسیٰ بن مریم کی قبروں کے لیے جگہ مخصوص ہو چکی ہے۔''

اب فرمائیے کہ سیدنا حسن رضی اللہ عنہ کا حجرۂ عائشہ رضی اللہ عنہا میں تدفین کی وصیت کرنا، سیدنا مروان رضی اللہ عنہ (گورنر مدینہ) کا مزاحم ہونا، بنی ہاشم اور بنی امیہ کے مسلح تصادم کے خطرہ کا پیدا ہو جانا، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا حضرت مروان رضی اللہ عنہ کو فہمائش کرنا اور بالآخر حضرت حسن رضی اللہ عنہ کا بے بسی کے عالم میں جنت البقیع میں دفن کیا جانا...... ایک افسانہ ہے کہ نہیں، جو بجا طور پر تلبیس و تدلیس اور تحریف و تخریب کا شاہکار ہے۔

سید صاحب رحمہ اللہ کے بقول حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: ''میں نے ایک جرم کیا ہے۔ مجھے حجرۂ مبارکہ میں دفن نہ کرنا۔'' آپ ہی کہیے کہ حدیث کا اعتبار کیا جائے یا سید صاحب رحمہ اللہ کے راوی کا؟ غور سے دیکھیے، یہ راوی پہلے تو ام المومنین پر نہایت دیدہ دلیری سے ناکردہ جرم کی تہمت لگاتا اور بہتان باندھتا ہے اور پھر بہت سوگوار فضا پیدا کر کے، ان کی وفات پر ''نوحہ'' اور ''ماتم'' کا عمل بھی ثابت کرتا ہے۔ پھر اسی عمل سے ایک تابعی بزرگ کو متہم کرتا ہے۔

جی فرمائیے! کچھ آیا خیال شریف میں؟ ماتم تو ہمیں کرنا چاہیے، لیکن کس کا؟ اب اور سنیے: مولانا مفتی محمد رفیع عثمانی مدظلہ (جانشین مفتی اعظم پاکستان، مہتمم دارالعلوم کراچی) اپنی کتاب ''عورت کی سربراہی کی شرعی حیثیت'' (مطبوعہ ۱۹۹۴ء) میں سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے بارے میں لکھتے ہیں: ''شروع میں آپ کی خواہش تھی کہ آپ کو خود اپنے گھر

میں، سرکار دو عالم ﷺ کے ساتھ دفن کیا جائے، لیکن بعد میں فرمایا کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کے بعد ایک بدعت کا ارتکاب کیا ہے۔ اب مجھے دوسری ازواج مطہرات کے ساتھ دفن کرنا۔'' اس ندامت کی بنا پر روضہ رسول ﷺ میں تدفین کو بھی پسند نہیں فرمایا۔'' (ص۶۳، ۶۴) سوال یہ ہے کہ وہ ''جرم'' اور وہ ''بدعت'' ہے کیا؟ وہ ہے جنگ جمل میں شرکت اور قصاص عثمان کا مطالبہ! یقیناً قاتلین عثمان، ان کے اعوان وانصار اور ان کی روحانی ومعنوی اولاد یہ جرم کبھی معاف نہ کرے گی۔ لیکن علماء اور فضلاء کو کیا ہو گیا ہے؟

ع کوئی بتلاؤ کہ ہم بتلائیں کیا!

اس ''جرم'' کی سنگینی میں اضافہ کرنے اور اس میں واقعیت کا رنگ بھرنے کے لیے ایک قصہ یہ گھڑا گیا کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک بار فرمایا تھا: ''تم میں سے ایک کی کیا حالت ہو گی جب کہ اس پر حوأب کے کتے بھونکیں گے۔'' چنانچہ قصاص عثمان کے مطالبے کے لیے جب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا مکہ سے بصرہ روانہ ہوئیں تو راستے میں حوأب کے مقام پر کتے بھونکے۔ ام المومنین کو حدیث رسول ﷺ یاد تھی، اس لیے رونے لگیں اور عمر بھر اس عمل پر نادم رہیں۔ یہی قصہ مفتی محمد رفیع عثمانی صاحب نے اپنی کتاب میں دہرا دیا ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

محترم پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی نے اسی حوأب کے قصے کی حقیقت واضح کرنے کے لیے یہ کتاب لکھی ہے۔ ان کی جرح شاندار، ان کے دلائل زوردار، ان کی محنت قابل دید اور ان کا اسلوب قابل داد ہے۔ صاف سادہ، رواں دواں، شستہ ورفتہ اور شائستہ و پختہ زبان و بیان، جس میں کوئی اینچ پینچ، کوئی الجھاؤ نہیں۔ حدیث اور تاریخ کی کتابوں میں سبائیوں اور رافضیوں کی دسیسہ کاریوں کا جو منظر، ہاشمی صاحب دکھاتے ہیں وہ بہت ہوشربا اور بہت پریشان کن ہے۔ لیکن اس سے بھی بڑھ کر اضطراب انگیز اور قابل افسوس وہ بے خبری اور بے توجہی ہے جو علماء، فقہاء، محدثین، مورخین اور متکلمین کہلانے والے متاخرین اور معاصرین کو لاحق ہے۔ ہاشمی صاحب نے سیدنا عمرو بن العاص، سیدنا خالد بن ولید اور سیدنا مروان بن الحکم رضی اللہ عنہم کی شان میں بعض اکابر علماء اور چند اجل فضلاء کی ایسی ایسی گستاخیوں کی نشان دہی کی ہے جن کا ارتکاب یقیناً شرمناک اور جن کا انجام لازماً ہولناک ہے۔

ہاشمی صاحب خوش قسمت ہیں کہ اللہ پاک ان سے دین کی یہ عظیم الشان اور جلیل القدر خدمت لے رہے ہیں۔ یہ کتاب ضرور پڑھی جانی چاہیے۔ بلکہ ہاشمی صاحب کی تو سب کتابیں پڑھی جانی چاہییں۔ کاش اہل سنت و الجماعت کہلانے والے حاملان دین متین اور حامیان شرع مبین اس طرف متوجہ ہوں۔ کاش ''حجۃ الاسلام'' کے سب ماننے والے حضرت سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی خلافت کو چنگیز اور ہلاکو جیسی ملوکیت کہنے سے توبہ کر لیں۔ کاش ''شیخ الکل فی الکل'' کے سب ماننے والے ان کے اس فتوے کے خفی وجلی اثرات سے پناہ مانگیں کہ ''ایک ہی عبارت میں معاویہ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کا نام آئے تو معاویہ کے نام کے ساتھ حضرت نہ لکھا جائے۔'' کاش! ''اعلیٰ حضرت'' کے ماننے والے انھی کے فرمان وفتویٰ پر، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلیفہ راشد مان لیں۔ کاش ایسا ہو جائے ورنہ حوأب کے کتے بھونکتے رہیں گے۔ ایک حوأب کیا، عجم کے سب کتے بھونکتے رہیں گے۔

# پروفیسر قاضی محمد طاہر علی الہاشمی کی علمی وتحقیقی کتب

| نام کتاب | صفحات |
| --- | --- |
| ① اصلاح معاشرہ | ۹۶ |
| ② تحقیق نکاح سیدہ | ۱۴۴ |
| ③ اہل بیت رسول کون؟ طبع جدید مع اضافات | ۴۵۰ |
| ④ فرقہ مسعودیہ؛ نام نہاد جماعت المسلمین کا علمی محاسبہ | ۲۴۰ |
| ⑤ تعارف سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ | ۹۶ |
| ⑥ تذکرہ خلیفہ راشد سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ | ۴۸۸ |
| ⑦ سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ پر اعتراضات کا علمی تجزیہ | ۵۷۶ |
| ⑧ حدیث حوأب کا مصداق کون؟ | ۱۴۴ |
| ⑨ شیعیت......تاریخ وافکار | ۸۲۴ |
| ⑩ حدیث کلاب حوأب کا تاریخی، تحقیقی اور علمی محاکمہ | ۶۰۸ |
| ⑪ سرگزشت ہاشمی (سوانح قاضی چن پیر الہاشمی) | ۳۴۴ |
| ⑫ حج مبرور | ۴۴۸ |
| ⑬ سقوط جامعہ سیدہ حفصہ رضی اللہ عنہا | ۹۰۸ (مع تصاویر) |
| ⑭ عمر سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا | (زیرِ طبع) |
| ⑮ عقیدۂ امامت اور خلافت راشدہ | (زیرِ طبع) |

